آٹھ ہزار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا بے مثال انسائیکلوپیڈیا

# اُسد الغابۃ
# فی
# معرفۃ الصحابۃ


مصنّف

عزّ الدّین بن الاثیر ابی الحسن علی بن محمّد الجزری رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ

مولانا محمّد عبد الشکور فاروقی لکھنوی رح




قال اللہ تعالیٰ فی القرآن المجید

أُولَٰئِكَ هُمُ الرَّاشِدُونَ (الحجرات)

رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمْ وَرَضُوا عَنْهُ (المجادلہ)

ترجمہ شیخ الہند رحمہ اللہ

وہ لوگ وہی ہیں نیک راہ پر

اللہ اُن سے راضی اور وہ اُس سے راضی

سلیس، بامحاورہ، جدید ترجمہ اور حواشی کے ساتھ

آٹھ ہزار صحابہ کرامؓ کا بے مثال انسائیکلوپیڈیا

# اُسد الغابۃ

## فی

# معرفۃ الصحابۃ


مصنف

عز الدین بن الاثیر ابی الحسن علی بن محمد الجزری رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ

مولانا محمد عبد الشکور فاروقی لکھنوی رح

تسہیل، ترتیب و ترجمہ جدید

مولانا مفتی نور الاسلام حقانی
فاضل دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

مولانا محمد احمد
فاضل وفاق المدارس
فاضل جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد

غلام ربانی عزیز

مقدمہ

طالب الہاشمی



المیزان ناشران و تاجران کتب

الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور پاکستان فون: ۷۲۱۲۷۶۲، ۷۱۲۲۹۸۱-۰۴۲

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

# کچھ المِیزان کے بارے میں

انسان کی تخلیق کے ساتھ ہی خدائے علیم وحکیم نے اسے جس بیش قیمت نعمت سے بہرہ ور فرما کر ملائکہ پر برتری اور تفوق عطا فرمایا' وہ نعمت ''علم'' ہے' چنانچہ ارشاد خداوندی ہے کہ:

اِقۡرَاۡ وَ رَبُّكَ الۡاَكۡرَمُۙ الَّذِىۡ عَلَّمَ بِالۡقَلَمِۙ عَلَّمَ الۡاِنۡسَانَ مَا لَمۡ يَعۡلَمۡؕ (العلق: ۳-۵)

یعنی پڑھو اور تمہارا پروردگار بڑا کریم ہے۔ جس نے قلم کے ذریعے سے علم سکھایا' اور انسان کو وہ باتیں سکھائیں جن کا اس کو علم نہ تھا''۔

گویا علم اور انسان کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ علم ایک ایسی قندیل ہے جو گمراہی اور جہالت کی تاریکیوں میں گھرے ہوئے انسان کو حقیقت کا نور عطا کرتی ہے۔ علم ایک ایسی گراں قدر دولت ہے جس سے انسان کو نہ صرف معرفت نفس کا حصول ہوتا ہے بلکہ عرفان خداوندی کی کلید بھی یہی دولت ہے۔ خود رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی ہر مسلمان مرد وعورت کے لیے حصول علم کو اولین ضرورت قرار دیا اور ماں کی گود سے آغوشِ لحد تک علم کی جستجو کی تاکید فرمائی۔ آپؐ نے یہ بھی ارشاد فرمایا ہے کہ ''حکمت مومن کی گم شدہ میراث ہے جہاں سے ملے اسے حاصل کیا جائے'' اور علم حاصل کرو خواہ تمہیں چین کا دشوار گزار سفر ہی کیوں نہ طے کرنا پڑے'' مزید یہ کہ ''عالم کے قلم کی روشنائی کا مرتبہ آپؐ نے شہید کے خون سے بلند تر قرار دیا''۔

سب سے اوّلین انسان اور پیغمبر خدا جناب آدم علیہ السلام سے لے کر جناب سیدنا عیسیٰ علیہ السلام تک جملہ انبیائے کرام اپنی اپنی امتوں کے لیے معلم ومزکی بھی تھے۔ آخر میں پوری نوعِ انسانی کے گل سر سبدؐ، سید البشر ختم نبوت کا تاج سر اقدس پر سجا کر مبعوث ہوئے تو انہیں بھی ''ویعلمهم الكتاب والحكمة و يزكيهم'' کے تحت منصب نبوت کی دیگر ذمہ داریوں کے ساتھ ساتھ معلم اور مزکی کی شان رفعت سے بھی سرفراز فرمایا گیا۔ پیغمبر آخر واعظم صلی اللہ علیہ وسلم منصب نبوت کی ذمہ داری بطریق احسن نبھا کر رفیق الاعلیٰ کی بارگاہ عالیہ میں محو استراحت ہو گئے تو علم وحکمت اور علوم نبوت کی یہ امانت اپنے اصحاب کی مقدس جماعت کے سپرد فرما گئے۔

اصحاب رسولؐ کی بے مثال اور پاکیزہ جماعت نے اس بارِ امانت کو نہ صرف اپنے سینوں اور سفینوں میں محفوظ کیا بلکہ اس کی ترویج واشاعت اور اس کے ابلاغ میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا۔ بلکہ اصحابِ رسول نے دینِ متین کو امت کے آئندہ طبقے تک پہنچانے کا حق ادا کر دیا۔ اس مقدس گروہ سے علوم کی یہ امانت تابعین کرام کو منتقل ہوئی اور انہوں نے بھی اس علمی وراثت کی ترویج و اشاعت میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔ جب تابعین کرام یہ گراں قدر علمی ورثہ تبع تابعین کے سپرد فرما گئے تو تبع تابعین نے بھی اس فریضے سے سبکدوش ہونے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ یوں چراغ سے چراغ جلنے کا عمل جاری رہا اور آنحضورؐ کی بعثت سے لے کر

عصرِ حاضر تک کڑیوں سے کڑیاں ملتی گئیں اور زمانے کے بے رحم تھپیڑوں اور ظلم کی منہ زور آندھیوں (چنگیزی و تاتاری یلغاروں) کے باوجود علم و حکمت کے یہ دریا موجزن رہے اور رہتی دنیا تک علم و حکمت کے ان انوار سے جہالت کی یہ تاریک راتیں معرفت و عرفان کے سویروں میں تبدیل ہوتی رہیں گی۔

اسلام جب جزیرہ نمائے عرب سے نکل کر اقصائے عالم میں پھیلنا شروع ہوا تو جہاں جہاں بھی اس آفتاب عالم تاب کی کرنیں پہنچیں مسلمان اہل علم اور ارباب حکمت و دانش کی جماعت نے اس کی ترویج و اشاعت کی ذمہ داری خوب خوب نبھائی۔ اسلام چونکہ عالمگیر اور آفاقی دین ہے اور سید المرسلینؐ کی ختم نبوت قیامت تک باقی رہنے والی ہے۔ اس لیے دین حق کی روشن اور پاکیزہ تعلیمات کی تصنیف و تالیف، تدوین و تحقیق اور نشر و اشاعت بھی امت مسلمہ کے باشعور افراد کے ذمہ ہے۔ اور حق بات تو یہ ہے کہ مسلمان علماء نے اس فریضے سے عہدہ براء ہونے کا حق ادا کر دیا ہے۔ علم و فن کی سبھی شاخوں میں انہوں نے علمی کمالات کے ایسے ایسے یکتائے روزگار فن پارے (کتابوں کی صورت میں) امت کو دیے ہیں کہ دنیا کی دیگر قومیں اس میدان میں ان سے ہمسری کا دعویٰ نہیں کر سکتیں۔

برصغیر پاک و ہند میں اس علمی روایت کے سب سے بڑے سرخیل حضرتِ اقدس ''امام شاہ ولی اللہ'' ہیں۔ آپ نے اور آپ کے عالی مرتبت صاحبزادگان نے علوم نبوت کی اس شمع کو اس آب و تاب اور ایسی سج دھج سے روشن کیا کہ آپ کی ذات اور آپ کا خانوادہ اس وراثتِ علمی کا حقیقی وارث و امین قرار پایا۔ پھر انہی قدسی حضرات کی فراہم کردہ علمی اساسات پر اللہ کے کچھ روشن ضمیر اور پاک طینت بندوں نے ''دار العلوم دیوبند'' کی بنیاد رکھی۔ دیوبند کسی مذہبی فرقہ یا گروہ کا نام نہیں بلکہ یہ ایک خالص علمی تحریک تھی جو اسلامی علوم اور اسلامی قدروں کے احیا اور بقاء کے لیے برپا کی گئی۔ دار العلوم دیوبند کے قیام کی سعادت حضرت مولانا ''محمد قاسم نانوتوی'' اور ان کے رفقاء کو حاصل ہوئی جو دار العلوم دیوبند کے بانی ہیں۔ باقی دینی مدارس اسی دار العلوم دیوبند کا ایک عکس اور اس کی معنوی اولاد ہیں۔

اورنگ زیب عالم گیر کے عہد تک برصغیر میں مسلمانوں کا زوال اپنی انتہا کو پہنچ چکا تھا۔ اورنگ زیب کی شخصیت نے اپنے پختہ کردار کی قوت سے، اپنے عزم، ذہانت اور قربانیوں سے اس زوال کو طویل عرصے تک روکے رکھا۔ زوال اگرچہ مسلمانوں کا مقدر تو بن چکا تھا لیکن یہ اورنگ زیب ہی تھا جس نے کسی حد تک اس زوال و ادبار کو روکنے کی کوشش کی اور اس کی سرعت کو سست رفتاری میں تبدیل کیا۔

اورنگ زیب عالمگیر کے بعد جب مسلمانوں میں ایک ہمہ گیر انتشار ---- تعلیمی انتشار بھی اور تمدنی انتشار بھی شروع ہوا تو اللہ تعالیٰ نے اپنی مہربانی سے ایک عظیم الشان شخصیت کو توفیق عطا فرمائی جس کے دل میں اللہ کریم نے غالباً یہ ڈالا کہ مسلمانوں کو تعلیمی اعتبار سے بلند کرنے کے لیے اور مسلمانوں کی تعلیمی اور فکری یک جہتی کو برقرار رکھنے کے لیے ضروری ہے کہ مسلمانوں کی پوری تعلیمی روایت کو از سر نو مجتمع اور منظم کر کے محفوظ کر لیا جائے۔

یہ زمانہ کسی بھی بھرپور یا ہمہ گیر تعلیمی اصلاح کا نہیں تھا، یہ زمانہ کسی تبدیلی و اصلاحی سرگرمی کے فوری آغاز کا نہیں تھا۔ یہ طویل المیعاد منصوبہ اپنے زمانے میں حضرت شاہ ولی اللہ نے شروع کیا۔ اس کے اثرات ایک طویل عرصہ کے بعد سامنے آنے والے تھے۔ اس منصوبہ کی کامیابی کے لیے ضروری تھا کہ اس کے ساتھ ساتھ ایک ایسا قلیل المیعاد منصوبہ بھی شروع کیا جائے جس کا مقصد یہ ہو کہ مسلمانوں کے ایک ہزار سالہ دور کے علوم و فنون کو از سر نو مدون کر کے ایک نیا نصاب تعلیم وضع کیا جائے اور اس امر کا اہتمام کیا جائے کہ جو علوم اب تک تیار ہو چکے ہوں وہ سبھی اس تعلیمی ورثے کے حامل بن جائیں جو برصغیر میں مختلف ذرائع سے آئے ہیں۔ جس میں عرب سے آنے والا ورثہ بھی شامل ہے۔ جس میں علوم حدیث اور علوم نبوت کا ورثہ بھی شامل ہے، جس میں ایران سے آنے والی عقلیات کا ورثہ بھی شامل ہے اور سینٹرل ایشیا اور افغانستان سے آنے والی روایت بھی۔ ان ساری چیزوں کو مولانا نظام الدین سہالوی نے ایک ایسے جامع نصاب کی شکل میں تشکیل دیا جو دو سوا دو صدیوں سے اس پورے خطہ میں مقبول ہے۔ یہ بات بلا خوفِ تردید کہی جا سکتی ہے کہ ماضی قریب میں برصغیر میں جتنے بھی دینی قائدین اور اہل علم پیدا ہوئے ہیں ان میں سے 95 فیصد کا تعلق اسی نظام تعلیم سے رہا ہے۔ اس نصاب کی کچھ خصوصیات ہیں جو اسے دوسرے نظاموں سے منفرد بناتی ہیں، جو حالات کی پیداوار ہیں اور جن سے غالباً ان حالات میں اور اس ماحول میں صرف نظر نہیں کیا جا سکتا۔ اس نصاب کی نمایاں چیز اس کی جامعیت ہے۔ تقریباً 56 علوم اور تقریباً 120 بنیادی کتابیں اور متون اس نصاب میں شامل ہیں۔ کتابوں کے انتخاب میں ایک بات انہوں نے خاص طور پر پیش نظر رکھی اور وہ یہ کہ ہر فن کی انتہائی مشکل، انتہائی دقیق حتیٰ کہ چیستان قسم کی کتاب انہوں نے اس نصاب میں رکھی۔ اس مشکل پسندی سے مولانا نظام الدین کا مقصد یہ تھا کہ طلباء کو اتنی مشق کرائی جائے کہ جب وہ اس نصاب کو پڑھ کر فارغ ہوں تو مشکل سے مشکل اور ادق سے ادق کتاب سے استفادہ کرنا ان کے لیے مشکل نہ ہو، چنانچہ وہ اس مقصد میں کامیاب ٹھہرے۔ مولانا محمد قاسم نانوتویؒ خود درسِ نظامی کے سند یافتہ اور تربیت یافتہ تھے۔ یہ ایک فطری بات ہے کہ فکری طور پر آدمی جس روایت کا تربیت یافتہ ہوتا ہے، اسی روایت کو اختیار کرنے اور آگے بڑھانے کی کوشش کرتا ہے۔ مولانا محمد قاسم نانوتویؒ نے اسی روایت کو دارالعلوم میں اختیار کیا۔ لیکن بعد میں جب زمانے کے تقاضے بدلنا شروع ہوئے تو انہیں محسوس ہوا کہ خالص درس نظامی کو جوں کا توں اپنانا ٹھیک نہیں، اس لیے اس میں تبدیلیاں لانے کا عمل شروع ہوا اور سب سے پہلی تبدیلی خود مولانا محمد قاسم نانوتویؒ اور مولانا رشید احمد گنگوہیؒ نے کی اور یوں یہ تبدیل شدہ درس نظامی کا نصاب دارالعلوم دیوبند میں اختیار کیا گیا۔

دارالعلوم دیوبند سے ہزاروں اکابرین علماء وفضلاء تیار ہوئے اور اس شجر سایہ دار کی برکت سے برصغیر پاک و ہند میں مدارس کا ایک وسیع نیٹ ورک قائم ہوا اور تادمِ ایں یہ سلسلہ ترقی کی راہ پر گامزن ہے۔

اس تعلیمی نظام کے لیے پڑھائی جانے والی کتب کی اشاعت وطباعت بھی وقت کی ایک ناگزیر ضرورت تھی اور یوں کئی ایک مطابع اور تصنیفی وتالیفی ادارے عالم وجود میں آئے۔ برصغیر پاک و ہند میں ان اشاعتی اداروں کا کردار گراں قدر اہمیت رکھتا ہے۔

انہی اداروں کی ایک کڑی ہمارا یہ ادارہ المیزان بھی ہے جو اس جذبے کے ساتھ میدان میں اترا ہے کہ اس علمی روایت کا

استحکام شاندار طور پر برقرار رکھا جائے۔ المیزان کے پیش نظر امت مسلمہ کے علمائے حق اور ارباب تحقیق کی تالیف کردہ امہات الکتب کو عالمی معیار کے مطابق عصر حاضر کے تقاضوں سے ہم آہنگ زیور طبع سے آراستہ کرنا ہے۔ اس ادارے سے علوم القرآن، علوم الحدیث، علم التفسیر، علم الفقہ، اسلامی تاریخ، اسلامی تہذیب وتمدن، اسلامی اخلاق وروایات، اسلامی معاشرت، سائنسی وتکنیکی علوم تذکار وسوانح اور تقابل ادیان جیسے اہم موضوعات پر بیش قدر تالیفات اپنی صوری ومعنوی خوبیوں کے ساتھ اشاعت کی شکل میں سامنے آرہی ہیں۔ درس نظامی کی جملہ تصانیف بھی اس ادارے سے بڑی عمدگی کے ساتھ بلند معیار طباعت پر شائع ہورہی ہیں۔

علامہ ابن اثیر کی تالیف ''اسد الغابہ'' کی اردو ترجمہ کے ساتھ اشاعت بھی اسی زریں سلسلہ کی ایک کڑی ہے۔ یہ اصحاب رسول کے حالات وواقعات پر ایک بنیادی تالیف ہے اور گویا ایک انسائیکلو پیڈیا کی حیثیت رکھتی ہے۔ اس کتاب میں حروف تہجی کی ترتیب سے اصحاب رسول کے حالات وکوائف درج کیے گئے ہیں۔

اس گراں قدر تالیف کے سات حصوں کا ترجمہ لکھنؤ انڈیا کے معروف عالم دین مولانا عبدالشکور فاروقی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ نے کیا ہے۔ یہ ترجمہ اپنے اندر ایک علمی شان رکھتا ہے۔ مولانا لکھنوی کے وقت تک اسد الغابہ کے سات حصے دستیاب تھے جن کا ترجمہ کر کے انہوں نے یہ قیمتی امانت برصغیر کے اردوداں طبقے کے سپرد کردی۔ اسد الغابہ کے سات حصوں کے بعد آخری حصوں کا ترجمہ گرامی قدر جناب پروفیسر غلام ربانی عزیزؔ کے قلم کا تحفہ ہے۔ لیکن یہ ترجمہ پرانے عربی نسخے سے کیا گیا تھا اور زبان بھی بہت پرانی تھی اب المیزان نے مختلف مستند علماء کرام مولانا محمد احمد، مولانا مفتی نور الاسلام حقانی اور حافظ قاری اعجاز احمد اعجاز سے جدید عربی نسخے (جو کہ بیروت سے شائع ہوا ہے) کے مطابق مکمل کرایا ہے اور زبان کی بھی تسہیل کردی گئی ہے اور ترتیب بھی جدید نسخے کے مطابق ہوگئی ہے۔ المیزان نے پوری کوشش کی ہے کہ اس اہم کتاب کو اس کے شایان شان شائع کیا جائے۔ ہم اس امر میں کہاں تک کامیاب رہے ہیں اس کا فیصلہ قارئین کرام کے ہاتھ میں ہے۔ تاہم علم کی یہ امانت اپنے محترم قارئین کے سپرد کرنے پر ہم ایک خوشگوار مسرت محسوس کررہے ہیں۔

اللہ کریم کی بارگاہِ عالیہ سے عاجزانہ دعا ہے کہ وہ ہماری اس کاوش کو بھی اور دیگر اشاعتی امور کو بھی شرف قبولیت سے نوازے اور اپنی زندگی کے باقی ایام اسی مقدس مشن کی تکمیل میں صرف کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ (آمین یارب العلمین)

محمد شاہد عادل

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# کچھ اس کتاب کے بارے میں

## مقدمہ

طالب الہاشمی

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ اَجْمَعِیْنَ.

جس طرح سرور کائنات رحمت عالم خیر الخلائق خاتم الانبیاء والمرسلین جناب محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم (فداہ ابی و امی) کی ذات گرامی تمام کمالات وصفات کی جامع اور انسانیت کی معراج ہے اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سیرت وکردار کے اعتبار سے اتنے ارفع واعلیٰ مرتبے کے حامل ہیں کہ انبیاء ورسل علیہم السلام کے بعد ان سے بہتر کسی انسان پر آفتاب طلوع نہیں ہوا۔ یہ وہ نفوس قدسی تھے جنہوں نے خیر البشر صلی اللہ علیہ وسلم کے جمال جہاں آرا سے اپنی آنکھیں روشن کیں اور صاحب خلق عظیم صلی اللہ علیہ وسلم پر صدق دل سے یہ کہتے ہوئے ایمان لائے:

رَبَّنَآ اِنَّنَا سَمِعْنَا مُنَادِیًا یُّنَادِیْ لِلْاِیْمَانِ اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّکُمْ فَاٰمَنَّا. (آل عمران: ۱۱)

''اے پروردگار! بے شک ہم نے ایک پکارنے والے کی اس پکار کو سنا کہ اے لوگو! اپنے رب پر ایمان لاؤ ہم ایمان لے آئے (پکارنے والے کی دعوت قبول کر لی)''۔

شرف ایمان کے حصول کے بعد ان مقدس ہستیوں میں سے بیشتر نے منبع رشد وہدایت صلی اللہ علیہ وسلم سے براہ راست صحبت واستفاضہ کی سعادت حاصل کی اور پھر زہد واتقاء، دیانت وامانت، علم وعمل، صدق وعدالت، صبر واستقامت، شجاعت وشہامت، جانبازی وسرفروشی، استغناء وقناعت، جود وسخا، فقر وعفاف، ایثار ومروت، حلم وتحمل، انکسار وتواضع، خوش خلقی وخدمت خلق اور اخلاص فی الدین کے ایسے نقوش صفحۂ تاریخ پر ثبت کیے کہ ان کی تابانی سے آنکھیں خیرہ ہو جاتی ہیں۔ اللہ کے یہ نیک بندے بلاشبہ خاصان خدا تھے ان کے نفس گرم سے آج تک فوز وسعادت کے چراغ روشن ہیں۔

سیاست اور معیشت کے چہرے کو انہوں نے نکھارا۔ تہذیب و تمدن کی زلفوں کو انہوں نے سنوارا۔ جہالت کے اندھیروں اور کفر و شرک کی ظلمتوں میں انہوں نے ہدایت کی شمعیں فروزاں کیں۔ ان میں زندۂ جاوید ہو جانے والے بہت سے ایسے خوش بخت بھی تھے جنہوں نے نورِ ہدایت کو کفر و جہل کی پھونکوں سے بچانے کی خاطر اپنی سوختہ جانوں کی فصیل ابھار دی اور دین حق کی حرمت پر قربان ہو گئے۔ شمع رسالت کے ان پروانوں کی دلسوزی اور جانگدازی کی عجیب شان تھی۔ دینِ حنیف کی تبلیغ واشاعت اور پرچم حق کی سربلندی کے لیے انہوں نے زندگی کے ہر میدان میں وہ بے مثل قربانیاں دیں کہ ان کا اجتماعی اور انفرادی کردار آنے والے قافلۂ انسانیت کے لیے مشعل راہ بن گیا۔ ان قدسی صفت انسانوں نے رضائے الٰہی کی خاطر جو مصائب و آلام برداشت کیے' ان کا حال پڑھ کر جسم پر کپکپی طاری ہو جاتی ہے۔ صرف اور صرف اپنے دین کے لیے انہوں نے ماں باپ کو چھوڑا' اہل وعیال سے جدائی اختیار کی' قبیلے اور وطن عزیز کو خیر باد کہا' گھر بار لٹایا' فاقے سہے' ہر قسم کی جسمانی اذیتیں برداشت کیں یہاں تک کہ ضرورت پڑنے پر اپنی جانوں تک کا نذرانہ پیش کر دیا۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ہی نہیں بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس دنیائے فانی سے رخصت ہو جانے کے بعد بھی صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے اللہ کے پسندیدہ دین اسلام کی جس دردمندی اور خلوص کے ساتھ خدمت اور حفاظت کی' اس کا اعتراف کرنا ہمارے ایمان کا تقاضا ہے۔ یہ نفوس قدسی ملت اسلامیہ کے محسنین ہیں اور یہ امت ان کے احسانات کے بارگراں سے تاابد سبکدوش نہیں ہو سکتی۔ اللہ کے ان پاکباز بندوں کی قرآن حکیم میں جگہ جگہ تعریف و تحسین کی گئی ہے اور کھلے لفظوں میں ان کو جنت کی بشارت دی گئی ہے۔ مثلاً سورۃ الانفال میں ارشاد ہوا:

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ هَاجَرُوْا وَ جٰهَدُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْٓا اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا ؕ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّ رِزْقٌ كَرِيْمٌ ۝ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْۢ بَعْدُ وَهَاجَرُوْا وَجٰهَدُوْا مَعَكُمْ فَاُولٰٓئِكَ مِنْكُمْ ؕ (الانفال: ۷۴-۷۵)

"جو لوگ ایمان لائے اور جنہوں نے اللہ کی راہ میں گھر بار چھوڑے اور جدوجہد کی اور جنہوں نے پناہ دی اور مدد کی' وہی سچے مومن ہیں ان کے لیے خطاؤں سے درگزر ہے اور بہترین رزق ہے اور جو لوگ بعد میں ایمان لائے اور ہجرت کر کے آ گئے اور تمہارے ساتھ مل کر جدوجہد کرنے لگے وہ بھی تم ہی میں شامل ہیں"۔

سورۂ توبہ میں فرمایا گیا ہے:

وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَ الْاَنْصَارِ وَالَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ ۙ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَ رَضُوْا عَنْهُ وَاَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ ذٰلِكَ

اَلْفَوْزُ الْعَظِيْمُ. (التوبة: ۱۰۰)

''وہ مہاجر و انصار جنہوں نے سب سے پہلے دعوت ایمان پر لبیک کہنے میں سبقت کی' نیز وہ جو بعد میں راست بازی کے ساتھ ان کے پیچھے آئے' اللہ ان سے راضی ہوا اور وہ اللہ سے راضی ہوئے۔ اللہ نے ان کے لیے ایسے باغ مہیا کر رکھے ہیں جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں اور وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے۔ یہی وہ عظیم الشان کامیابی ہے''۔

اسی طرح کئی اور مقامات پر صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے اوصاف و محاسن بیان کیے گئے ہیں' ان کو صبغۃ اللہ کے پاکیزہ نمونے قرار دیا گیا ہے اور ان سے مغفرت اور بڑے اجر کا وعدہ فرمایا گیا ہے۔

آسمان ہدایت کے ان درخشندہ ستاروں یعنی صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی مشکبار سیرتوں کو منظر عام پر لانے کا فریضہ دوسری صدی ہجری ہی سے امت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل علم اور اہل قلم نے سنبھال رکھا ہے۔ ان میں محدثین کرام' فقہائے عظام' مؤرخین اور سیرت نگار ہر طبقے کے ارباب علم و دانش شامل ہیں۔ سیرت نگاری فی الحقیقت تاریخ نگاری ہی کی ایک شاخ ہے۔ اسلام میں تاریخ نگاری کی ابتدا کیسے ہوئی؟ اس کے بارے میں نامور محقق اور عالم دین علامہ غلام احمد حریری مرحوم (سابق پروفیسر اسلامیہ یونیورسٹی بہاولپور) نے یوں دادِ تحقیق دی ہے:

''جہاں تک اسلام میں تاریخ نگاری کے سلسلۂ آغاز کا تعلق ہے اس کی ابتدائی نوعیت یہ تھی کہ صحابۂ کبارؓ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے غزوات و سرایا کی تفاصیل کو سینوں میں رکھنے کا بڑا اہتمام فرماتے تھے اور اپنی آل اولاد کو بھی ان واقعات کو یاد رکھنے کی تاکید کرتے رہتے۔ نیز حضرات صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اور ان کی اولاد کو خلفائے راشدین کے زمانے کی فتوحات کی جزئیات تک کو یاد رکھنے کا پورا دھیان تھا۔ پھر تابعین عظامؒ بھی صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے نقش قدم پر چلے یہاں تک کہ حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کے فرمان سے حدیثیں مدون ہونے لگیں اور یہ سعادت جن اصحاب کے حصے میں آئی تو انہوں نے کذب و افترا کا سد باب ضروری سمجھا۔ لہٰذا انہوں نے راویوں کے احوال کی چھان بین شروع کی۔ ان کی ثقاہت و عدالت حفظ و ضبط اور اخلاق و کردار کی تحقیق و پڑتال میں لگ گئے چنانچہ تقریباً ڈیڑھ لاکھ راویوں کے اسمائے گرامی' جائے ولادت' مقام وفات اور ان کے سارے ضروری کوائف کا مہتم بالشان ذخیرہ فراہم ہو گیا۔ اس کے بعد ان راویوں میں سے جن ارباب علم و فضل نے تاریخ میں تالیفات سپرد قلم کیں تو صرف ان کے حفظ و ضبط اور فضل و کمال کو جانچنے اور جاننے پر اکتفا کیا گیا (یعنی علم تاریخ میں علم حدیث کی نسبت راویوں کے بارے

میں معیار قدرے نرم کر دیا گیا) چنانچہ ان مؤلفین میں سے جو ثقاہت وعدالت سے متصف اور حفظ و ضبط کے خصائص سے بہرہ مند تھے' ان کی تالیفات مقبول ومعروف ہوئیں اور ان کے مشمولات اہل نظر کے اعتماد کے مستحق قرار پائے مثلاً ابن الاثیرؒ' یاقوت رومیؒ' ذہبیؒ' ابن کثیرؒ' ابن حجر عسقلانیؒ' بدر الدین عینیؒ اور ابن خلدونؒ وغیرہ''۔ (مسلمان تاریخ نویس صفحہ ط از پروفیسر سعید اختر)

علامہ حریریؒ نے سطور بالا میں جن فاضل مؤلفین کے نام لیے ہیں ان میں ابن سعد' ابو حنیفہ دینوری' ابن عبد البرؒ۔ ابن مندہؒ اصفہانیؒ' ابو نعیم اصفہانی' خطیب بغدادی' ابن جوزیؒ' ابن خلکان' ابن عساکرؒ' ابن جریر طبریؒ' جلال الدین سیوطیؒ اور متعدد دوسرے مؤرخین اور اہل سیر کے ناموں کا بھی اضافہ کیا جا سکتا ہے ان میں سے بعض نے سیر الصحابہ کے موضوع پر مستقل کتابیں لکھیں اور بعض نے اپنی کتابوں میں ان نفوس قدسیہ کا ضمناً ذکر کیا ہے۔ اس موضوع پر لکھی جانے والی تمام تالیفات میں علامہ ابن اثیر الجزری کی معرکہ آراء تالیف ''**اسد الغابہ فی معرفۃ الصحابہؓ**'' کو امتیازی حیثیت حاصل ہے۔ اس کتاب میں فاضل مؤلف نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت طیبہ کے علاوہ سات ہزار پانچ سو صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے تذکرے قلمبند کیے ہیں۔ اس کتاب کی تالیف میں انہوں نے بڑی تحقیق و تفحص سے کام لیا ہے اور اس کے مشمولات کا ماخذ امہات کتب حدیث کے علاوہ اپنے دور سے پہلے اسماء الرجال پر لکھی جانے والی کتابوں کو بنایا۔ اکثر اہل علم کے نزدیک اس کتاب کو صحت' جامعیت اور تعداد صحابہؓ کے اعتبار سے اس فن کی پہلی تمام کتابوں پر فوقیت حاصل ہے۔

علامہ ابن اثیر الجزری کا شمار ان عظیم ارباب سیر وتاریخ اور علماء حدیث میں ہوتا ہے جو علم وفضل اور تحقیق وثقاہت کے اعتبار سے نہ صرف اپنے بعد آنے والے ارباب سیر وتاریخ کے نزدیک سند تسلیم کیے گئے بلکہ وہ اپنے معاصرین کے نزدیک بھی علم حدیث کے امام' تاریخی تالیفات کے حافظ اور ایک باکمال شخصیت قرار دیے گئے۔ ان کا پورا نام (مع کنیت) عز الدین ابو الحسن علی بن محمد المعروف ابن اثیر الجزری تھا۔ وہ ۴ جمادی الاولیٰ ۵۵۵ھ بمطابق ۲ مئی ۱۱۶۰ء کو جزیرہ ابن عمر (عراق) کے ایک دینی اور علمی گھرانے میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم اپنے والد سے حاصل کی اس کے بعد اپنے والد اور دو بھائیوں کے ساتھ موصل گئے اور وہاں کے بڑے بڑے علماء سے حدیث اور دوسرے علوم دینی کی تعلیم پائی۔ پھر بغداد' شام اور بیت المقدس گئے اور وہاں کے علماء سے کسب فیض کیا۔ لوٹ کر موصل آئے اور وہیں مستقل اقامت اختیار کر لی۔ اس وقت وہ حدیث کے متبحر عالم بن چکے تھے اور قدیم وجدید تاریخ پر ان کو غیر معمولی عبور حاصل ہو چکا تھا۔ علامہ ابن اثیرؒ کی زندگی کا بیشتر حصہ موصل ہی میں گزرا۔ نصف صدی سے زائد عرصہ پر محیط یہ سارا زمانہ انہوں نے تصنیف وتالیف اور درس وتدریس میں گزارا۔ موصل میں ان کا گھر علماء وافاضل عصر کا مرکز بنا رہا۔ ہر جگہ کے علماء و

فضلاء ان کے ہاں آتے اور مہمان ہوتے۔ اسی شہر میں علامہ ابن اثیرؒ نے تقریباً ۷۵ سال کی مثالی زندگی گزارنے کے بعد شعبان ۶۳۰ ہجری (مئی ۱۲۳۳ء) میں داعی اجل کو لبیک کہا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ.

علامہ ابن اثیرؒ کی جلالت علمی کو بڑے بڑے علماء عصر نے خراج تحسین پیش کیا ہے: ابن خلکانؒ اور حافظ ذہبیؒ کے الفاظ میں وہ امام فی حفظ الحدیث اور حافظاً للتواریخ المقدمۃ والمتاخرۃ تھے۔ ابن العماد حنبلیؒ کے نزدیک وہ بے مثل امام، مورخ، ادیب اور نساب تھے۔ علامہ ابن کثیرؒ ان کو علماء کا سردار اور انتہائی قابل احترام شخصیت قرار دیتے ہیں۔ سبط ابن جوزیؒ نے ان کو اپنا معلم اور مرشد کہا ہے۔ ان آراء کو دیکھ کر تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ علامہ ابن اثیر رحمۃ اللہ علیہ فی الواقع ایک یگانۂ روزگار شخصیت تھے۔ انہوں نے جو کتابیں اپنی یادگار چھوڑیں ان میں سے چار کتابوں نے بے پناہ شہرت و مقبولیت حاصل کی اور ان کے نام اور کام کو زندۂ جاوید کر دیا۔ ان کتابوں کے مختصر کوائف یہ ہیں:

## ۱۔ الکامل فی التاریخ:

یہ کتاب بڑی تقطیع کے بارہ اجزا (حصوں یا جلدوں) پر مشتمل ہے۔ اس میں ابتدائے عالم سے لے کر ۶۲۸ھ/ ۱۲۳۰ء تک کے حالات و کوائف بڑی تحقیق سے بیان کیے گئے ہیں۔ اگرچہ اس میں معدودے چند ایسی روایات بھی شامل ہوگئی ہیں جو تحقیق کی کسوٹی پر پوری نہیں اترتیں لیکن بحیثیت مجموعی یہ ایک اونچے درجے کی بے مثل تاریخ ہے۔ ابن خلکانؒ نے اس کو بجا طور پر ''من خیار التاریخ'' کہا ہے۔ مشہور مستشرق پروفیسر براؤن نے اسے تمام کتب تاریخ میں سب سے ممتاز قرار دیا ہے۔ اس کتاب نے یورپ اور ایشیاء میں ہر جگہ اپنی شہرت اور مقبولیت کے جھنڈے گاڑ دیے۔ ابن خلدونؒ نے بھی اپنی تاریخ میں جابجا اس کے حوالے دیے ہیں۔ پاک و ہند کے ارباب علم نے اس کتاب کے اس حصے کو خصوصیت کے ساتھ قابل مطالعہ کہا ہے جو غوری اور غزنوی خاندانوں سے تعلق رکھتا ہے۔ یہ کتاب پہلی مرتبہ لیڈن سے ۱۸۵۱ء میں طبع ہوئی۔ دوسری مرتبہ یہ لائپزگ سے ۱۸۷۶ء میں طبع ہوئی۔ اس کے بعد اس کا ایک ایڈیشن بولاق سے طبع ہوا۔ اس کا آخری ایڈیشن ۱۸۸۶ء میں قاہرہ سے منصۂ شہود پر آیا۔

## ۲۔ اللّباب فی انساب العرب:

یہ کتاب نامور مورخ علامہ تاج الاسلام سمعانیؒ کی شہرۂ آفاق تالیف ''الانساب'' کا خلاصہ ہے۔ اصل کتاب آٹھ جلدوں میں تھی ابن اثیرؒ نے اس کا اختصار تین جلدوں میں کیا۔ ابن

خلکانؒ نے اس اختصار کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ابن اثیر نے کئی تسامحات دور کیے' کئی باتوں کا اضافہ کیا اور کئی ابہامات کی وضاحت کی۔ یہ کتاب بھی چھپ چکی ہے۔

## ۳۔التاریخ الباہر یا تاریخ الدولۃ الاتابکیہ:

یہ کتاب شاہان موصل یا خانوادۂ اتابیگ کی تین سو سالہ تاریخ کے واقعات پر مشتمل ہے۔ ضمناً اس میں صلیبی جنگوں پر بھی بڑی وضاحت سے گفتگو کی گئی ہے۔ اس کے کئی اجزا کا فرانسیسی زبان میں ترجمہ ہو چکا ہے اور یہ ترجمہ ۱۸۲۹ء میں پیرس میں چھپ چکا ہے۔

## ۴۔اسد الغابہ فی معرفۃ الصحابہؓ

علامہ ابن اثیر رحمۃ اللہ علیہ کی اس عظیم الشان کتاب کا ذکر پیچھے بھی آ چکا ہے۔ علامہ موصوف کے بعض فاضل پیشروؤں (حافظ ابن عبدالبرؒ۔ ابن مندہؒ۔ ابو موسیٰؒ۔ ابو نعیم اصفہانیؒ اور بعض دوسروں) نے سیر الصحابہؓ کے موضوع پر جو کتابیں لکھیں' انہوں (ابن اثیرؒ) نے ان سے نہ صرف استفادہ کیا بلکہ ان کے بعض بیانات کی تنقیح بھی کی اور ان پر استدراک بھی کیا۔ علاوہ ازیں اپنی تحقیق سے حاصل کی ہوئی بہت سے معلومات کا اضافہ بھی کیا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ علامہ ابن اثیرؒ کی بے مثال کاوش' جستجو اور جانکاہی کی بدولت ہی ممکن ہو سکا کہ اتنی کثیر تعداد میں صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اور صحابیات رضی اللہ عنھن کے سوانح حیات منظر عام پر آ گئے ورنہ ان میں سے بے شمار مقدس ہستیوں کے حالات کیا نام تک پردۂ خفا میں رہتے۔ حقیقت یہ ہے کہ اس کتاب کی تالیف علامہ ابن اثیر رحمۃ اللہ علیہ کا ایسا مہتم بالشان کارنامہ ہے جس کی جتنی بھی تعریف کی جائے کم ہے۔ علامہ موصوف کی دوسری کتابوں کی طرح یہ (اصل) کتاب بھی عربی زبان میں ہے۔ اس میں تمام صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اور صحابیات رضی اللہ عنھن کے تذکرے حروف تہجی کی ترتیب کے مطابق مرتب کیے گئے ہیں۔ اس کے سات حصوں کا اردو ترجمہ لکھنؤ (بھارت) کے نامور عالم دین مولانا محمد عبدالشکور فاروقی رحمۃ اللہ علیہ (سابق مدیر اخبار النجم لکھنؤ) نے کیا تھا جو ۱۳۲۲ھ ہجری (۱۹۰۴ء) میں لکھنؤ میں زیور طبع سے آراستہ ہوا۔ یہ اردو ایڈیشن جلد ہی ختم ہو گیا اور سالہا سال تک نایاب رہا۔ ۱۴۰۷ھ/ ۱۹۸۷ء میں مکتبہ نبویہ لاہور نے اسے دوبارہ طبع کیا اب کی بار یہ گیارہ حصوں پر مشتمل تھا۔ آخری چار حصوں کا اردو ترجمہ پروفیسر غلام ربانی عزیز نے کیا تھا (ان گیارہ حصوں کو پانچ مجلدات میں محدود کر

دیا گیا تھا) اس ایڈیشن کی کتابت، طباعت معیاری نہیں تھی اور اسمائے صحابہؓ کی فہرست میں بھی فاش غلطیاں کی گئی تھیں تاہم شائقین علم نے اس ایڈیشن کو بھی غنیمت سمجھا اور تھوڑے ہی عرصہ میں یہ نایاب ہو گیا۔ اب کافی عرصہ سے علمی اور دینی حلقے اس عظیم کتاب کے ایک ایسے اردو ایڈیشن کی ضرورت شدت سے محسوس کر رہے تھے جس کی کتابت و طباعت معیاری ہو لیکن ایسا ایڈیشن معرض وجود میں لانے کے لیے کثیر اخراجات، جانگسل محنت اور تگ و دَو کی ضرورت تھی۔ ادارہ **المیزان** تحسین و ستائش کا مستحق ہے کہ اس نے یہ بارگراں اپنے کندھوں پر اٹھالیا اور یہ ایڈیشن تین خوبصورت جلدوں کی صورت میں پیش کر دیا۔ کمپیوٹرائزڈ کتابت طباعت کے علاوہ اس ایڈیشن کی قابل ذکر خوبی یہ بھی ہے کہ اِس میں اُس اضافی مواد کا ترجمہ بھی شامل کر دیا گیا ہے جو بیروت (لبنان) میں چھپنے والے اس کتاب کے تازہ ترین عربی ایڈیشن میں شامل ہے۔ اس طرح اس کی افادیت میں دو چند اضافہ ہو گیا ہے۔ اس ایڈیشن کی باقی خوبیوں کا اندازہ کتاب پڑھ کر ہی کیا جا سکتا ہے ع

مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید

راقم الحروف کے نزدیک یہ ایڈیشن علمی اور دینی حلقوں (نیز اسلامیات اور تاریخ کے طلبہ و طالبات) کے لیے ایک گراں بہا تحفے کی حیثیت رکھتا ہے۔

امید ہے کہ ان حلقوں میں اس کی خاطر خواہ پزیرائی ہوگی۔

اس شاندار کتاب کے اردو ترجمہ کو اس کے شایان شان انداز میں شائع کرنے پر ادارہ **المیزان** مبارکباد کا مستحق ہے۔

احقر العباد

**طالب الہاشمی غفرلہٗ**

۲ ربیع الاول ۱۴۲۵ ہجری

۲۳ اپریل ۲۰۰۴ء

سلیس، بامحاورہ، جدید ترجمہ اور حواشی کے ساتھ

آٹھ ہزار صحابہ کرامؓ کا بے مثال انسائیکلوپیڈیا

# اُسد الغابۃ

فی

# معرفۃ الصحابۃ

حصہ اول


مصنف

عز الدین بن الاثیر ابی الحسن علی بن محمد الجزری رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ

مولانا محمد عبد الشکور فاروقی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ

تسہیل، ترتیب و ترجمہ جدید

مولانا مفتی نور الاسلام حقانی
فاضل دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

مولانا محمد احمد
فاضل وفاق المدارس
فاضل جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد

حافظ قاری اعجاز احمد اعجاز
فاضل وفاق المدارس العربیہ پاکستان

مقدمہ

طالب الہاشمی



المیزان ناشران و تاجرانِ کتب
الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور پاکستان

# فہرست مضامین (جلداول)

## باب الہمزہ والسین

## باب الهمزة والهاء 219



## باب الهمزة مع الواو 221

جلد اول ختم

# فہرست مضامین (جلد دوم)

## باب الثاء والواو 357



## حرف الجیم -- باب الجیم والالف 360



## باب الجیم مع الباء 375

## باب الجیم والثاء والحاء المہملہ 386



## باب الجیم والدال 388



## باب الجیم والذال المعجمۃ 389



## باب الجیم والراء 390

## باب الجیم والزائے والسین 397



## باب الجیم والشین المعجمہ 401



## باب الجیم والعین المہملہ 400

باب الجیم والفاء 409



باب الجیم واللام 410



باب الجیم والمیم 413



باب الجیم والنون 416

دوسری جلد ختم

# فہرست مضامین (جلد سوم)

## حرف الراء۔ باب الراء مع الف 729

## باب الراء والباء 743

تیسری جلد ختم

# فہرست مضامین (جلد چہارم)

## باب السین والباء 867

## باب السین والنون 985



## باب السین والھاء 991

چوتھی جلد ختم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شیخ امام عالم حافظ ماہر (علوم) یکتائے (روزگار) یادگار سلف عزالدین علی بن محمد بن عبدالکریم جزری معروف بابن اثیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہر طرح کی تعریف اس اللہ کو جس نے ہمیں اس (کار خیر) کی ہدایت کی اور اگر اللہ ہمیں ہدایت نہ کرتا تو ہم ہرگز ہدایت نہ پاتے اور ہر قسم کی تعریف اس اللہ کو جو پاک ہے اس بات سے کہ اس کی نظیر اور مثل ہو وہ بہت پاک ہے حوادث اس کی بارگاہ کے قریب (تک) نہیں جاتے اس نے دین اسلام کو پسند فرمایا اور اسی سے راضی ہے پس اس نے اس دین کے ساتھ محمدؐ کو بھیجا اور انہیں برگزیدہ کیا اور ان کے لئے اصحاب بنائے پس ان میں سے ہر ایک کو آپ کی صحبت کے لئے اختیار کیا اور منتخب فرمایا اور انہیں ستاروں کے مثل بنایا کہ انسان ان میں سے جس کی پیروی کرے حق کی طرف ہدایت پا جائے اور اسی کا تابع ہو جائے پس اللہ ان پر اور ان کی آل اور ان کے اصحاب پر ایسی رحمت نازل کرے جو ان کے لئے اس کی رضامندی کو واجب کر دے۔

میں اللہ کی تمام نعمتوں پر اس کا شکر کرتا ہوں ایسا شکر جو اس کی نعمتوں کی زیادتی کو مقتضی ہو اور اس کے انعام میں ہمارا حصہ پورا کر دے۔ امابعد (واضح رہے کہ) کوئی علم علم شریعت سے زیادہ بزرگ نہیں کیونکہ اسی کے سبب سے دنیا و آخرت کی بزرگی حاصل ہوتی ہے پس جو شخص اس علم کے ساتھ آراستہ ہوا وہ بیشک بہت نفع دینے والی تجارت اور بلند و باعزت مرتبے پر پہنچ گیا اور جو اس سے خالی ہوا وہ یقیناً نقصان میں رہا۔ اور اس علم میں اصل اللہ عزوجل کی کتاب اور اس کے رسول اللہؐ کی سنت ہے مگر کتاب بزرگ تو متواتر ہے اس (کے کلام الٰہی ہونے) پر سب کا اجماع ہے اس کے نقل کرنے والوں کے حالات بیان کرنے کی حاجت نہیں باقی رہی سنت رسول اللہؐ تو البتہ وہ اپنے راویوں کے حالات اور ان کے اخبار کے شرح کی محتاج ہے اور سب سے پہلے اس کے روایت کرنے والے رسول اللہؐ کے اصحاب ہیں اور وہ اپنے زمانے میں نہ لکھے گئے اور نہ یاد کئے گئے جیسا کہ ان کے بعد والوں یعنی علمائے تابعین وغیرہم کے ساتھ اس وقت تک کیا گیا کیونکہ وہ دین کی مدد کی طرف اور کافروں کے جہاد کی طرف متوجہ تھے اس وقت یہی بڑی مہم تھی کیونکہ اسلام کمزور تھا اور اہل اسلام کم تھے پس ان میں سے کسی کو اس کا جہاد اور مجاہدۂ نفس اپنے عبادات میں اس کی معاش کی فکر اور کسی دوسرے کام میں مصروف ہونے سے روک دیتا تھا اور ان میں ایسے لوگ نہ تھے جو کتابت جانتے ہوں مگر تھوڑے آدمی اور اگر وہ اسی زمانے میں محفوظ کر لئے جاتے تو یقیناً وہ اس سے بہت زیادہ ہوتے جس قدر علما نے ذکر کیا ہے اور اسی وجہ سے ان میں سے بہت لوگوں میں علماء نے اختلاف کیا ہے پس ان میں سے بعض ایسے ہیں جن کو بعض علماء نے صحابہ میں شمار کیا ہے اور ان میں سے بعض ایسے ہیں جن کو بعض نے صحابہ میں نہیں رکھا اور صحابہ کا جاننا اور ان کے کاموں کا اور ان کی حالتوں کا اور ان کے نسب کا اور ان کی روش کا معلوم کرنا دین میں ایک بڑا کام ہے اور جس کسی کے پاس قلب (سلیم) ہو یا وہ متوجہ ہو کے سنے اس پر مخفی نہیں ہے کہ وہ صحابہ جو دارالہجرت اور دارایمان (یعنی مدینہ منورہ) میں رہے یعنی مہاجرین وانصار اور اسلام کی طرف سبقت کرنے والے اور وہ لوگ جنہوں نے نیکی میں ان کی پیروی کی جنہوں نے رسول اللہؐ کو دیکھا اور آپ کا کلام سنا اور آپ کے حالات مشاہدہ کئے اور ان کو اپنے بعد کے مردوں اور عورتوں آزاد اور لونڈی غلاموں کی طرف نقل کیا وہ یاد رکھنے اور محفوظ کرنے کے زیادہ سزاوار

ہیں اور یہ وہ لوگ ہیں جو ایمان لائے اور انہوں نے اپنے ایمان کو ظلم کے ساتھ آلودہ نہیں کیا انہیں کے لئے (ہنگامہ محشر میں) امن ہے اور یہ لوگ ہدایت یافتہ ہیں بدلیل اس کے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے ان کی پاکی بیان فرمائی ہے اور ان کی تعریف کی ہے اور (نیز ان کا جاننا ضروری ہے) اس وجہ سے کہ وہ حدیثیں جن پر تفصیلی احکام اور حلال وحرام وغیرہ امور دین کے معلوم کرنے کا دارومدار ہے وہ نہیں ثابت ہوتیں مگر بعد اس کے کہ ان کی سندوں کے لوگ اور ان کے راویوں کا علم حاصل ہو اور سب سے پہلے راوی اور سب سے مقدم رسول اللہؐ کے اصحاب ہیں پس جب انسان ان سے ناواقف ہوگا تو ان کے سوا اور رایوں سے سخت ناواقف اور بہت ہی بے خبر ہوگا پس چاہئے کہ صحابہ اور غیر صحابہ تمام رایوں کا علم ان کے نسب اور ان کے حالات سے حاصل کیا جائے تاکہ جو حدیثیں ان میں سے پرہیزگار لوگوں نے روایت کی ہوں ان پر عمل درست ہو اور ان سے حجت قائم ہو کیونکہ مجہول کی روایت صحیح نہیں اور نہ اس کی روایت کی ہوئی حدیث پر عمل جائز ہے اور صحابہ بھی اس بات میں تمام رایوں کے شریک ہیں سوا جرح وتعدیل کے کہ وہ سب عدول ہیں جرح کو ان تک رسائی نہیں اس لئے کہ اللہ عزوجل نے اور اس کے رسول نے ان کی پاکی بیان کی ہے اور ان کو عادل کہا ہے اور یہ بات مشہور ہے ہمیں اس کے بیان کی حاجت نہیں اور اس قسم کی بہت سی باتیں ہماری اس کتاب میں آئیں گی پس ہم یہاں ان کو طول نہیں دیتے اور صحابہ کے ناموں میں بہت سی کتابیں لوگوں نے جمع کی ہیں اور بعض لوگوں نے ان کے نام نسب مغازی وغیرہ کی کتابوں میں لکھے ہیں اور ان کے مقاصد اس میں مختلف ہیں مگر وہ لوگ کہ جن پر صحابہ کے ناموں کا جمع کرنا ختم ہوگیا ہے حافظ ابوعبداللہ ابن مندہ اصفہانی اور حافظ ابونعیم احمد بن عبداللہ اصفہانی اور امام ابوعمر بن عبدالبر قرطبی ہیں خدا ان سے راضی رہے اور انہیں بہت ثواب دے اور ان کی کوشش کو مشکور کرے اور ان کو بڑا اچھا بدلہ دے اور ان کا مآل کار عمدہ کرے کیونکہ انہوں نے بہت اچھا کام کیا اس چیز میں جو انہوں نے جمع کی اور اپنی کوشش انہوں نے پوری خرچ کی ہے اور اپنے بعد اپنا ذکر خیر باقی رکھا۔ پس اللہ انہیں بہت بڑا ثواب دے کیونکہ انہوں نے متفرق چیزیں جمع کردیں پس جب میں نے ان کتابوں کو دیکھا تو میں نے ان میں سے ہر ایک کو دیکھا کہ وہ اپنی تحریر میں ایسے راستے پر چلا ہے جو دوسرے کے رستہ کے خلاف ہو اور ان میں سے بعض لوگوں نے ایسے نام ذکر کئے ہیں جو دوسرے نے نہیں ذکر کئے اور ان لوگوں کے بعد حافظ ابوموسیٰ محمد بن ابی بکر بن ابی عیسیٰ اصفہانی پیدا ہوئے تو انہوں نے اپنی کتاب میں وہ باتیں جو علی بن مندہ سے چھوٹ گئی تھیں جمع کیں پس ان کی تصنیف بہت بڑی ہوئی قریب دو ثلث کتاب ابن مندہ کے پس میں نے مناسب سمجھا کہ ان سب کتابوں کو یکجا کردوں اور جو باتیں ان سے رہ گئی ہیں کہ جن کو ابوعلی غسانی نے ابوعمر بن عبدالبر پر استدراک کیا ہے اور نیز وہ باتیں جو دوسرے لوگوں نے ان پر استدراک کی ہیں اور علاوہ ان کے جو ذکر کیا ہے اس پر اضافہ کردوں ہم ان کے ناموں کو شمار کر کے یہاں طول نہیں دیتے اور میں نے ابن مندہ اور ابونعیم اور ابوموسیٰ کو دیکھا کہ ان کے پاس کچھ نام ہیں جو ابن عبدالبر کے پاس نہیں ہیں اور ابن عبدالبر کے پاس کچھ نام ایسے ہیں جو ان کے لوگوں کے پاس نہیں ہیں پس میں نے ارادہ کیا کہ ان کی چاروں کتابوں کو یکجا کردوں مگر موانع روکتے تھے اور معذوریاں اس سے باز رکھتی تھیں اور اس وقت میں اپنے شہر میں اور اپنے وطن میں تھا اور میرے پاس میری کتابیں تھیں اور میری سماع کے اصول اور میرے منقول عنہ تھے جنہیں میں دیکھا کرتا تھا مگر بوجہ مکروہات اور مشاغل دنیا کے اس کا سامان نہ ہوسکا پھر اتفاق سے میں نے بلاد شامیہ کا سفر کیا بارادہ زیارت بیت المقدس کے اللہ سبحانہ وتعالیٰ اسے ہمیشہ دارالاسلام رکھے پس جب میں وہاں پہنچا تو بہت سے اکابر محدثین اور وہ لوگ

جو حفظ اور ضبط میں سرگرم تھے میرے پاس مجتمع ہوئے اور منجملہ ان باتوں کے جوانہوں نے کہیں یہ بھی کہا کہ ہم اکثر ان علماء کو جنہوں نے صحابہ کے نام جمع کئے ہیں دیکھتے ہیں کہ وہ نسب میں اور صحابی ہونے میں اور ان مشاہدین جن میں وہ صحابی شریک ہوا ہے اور اس کے علاوہ اور حالات میں اس صحابی کے اختلاف کرتے ہیں اور ہم نہیں جاتے کہ اس میں حق کیا ہے اور انہوں نے (بہت باتیں کہیں غرض کہ انہوں نے) میرا ارادہ اپنے لئے اسمائے صحابہ رضی اللہ عنہم میں ایک کتاب کے تالیف کرنے پر برانگیختہ کر دیا کہ اس کتاب میں جو جو نام مجھے ملے ہیں جمع کر دوں اور جس بات میں ان لوگوں نے اختلاف کیا ہے اس میں حق ظاہر کر دوں اور اللہ جسے چاہتا ہے راہ راست کی طرف ہدایت کرتا ہے اور (یہ بھی انہوں نے درخواست کی کہ) جو کچھ علمائے سابقین نے ذکر کیا ہے وہ بھی اس میں ہو اور جو ان سے چھوٹ گیا وہ بھی اس میں ہو تو میں نے ان سے اپنی کتابوں اور اپنے اصول کے نہ ملنے کا عذر کیا اور یہ کہ میں ان کتابوں سے بہت دور ہوں اور میں نقل کو انہیں سے جائز سمجھتا ہوں مگر ان لوگوں نے خواہش میں اصرار کیا پس (میرا) عزم اول پھر ابھرا اور جو میں اپنے دل میں سوچا کرتا تھا وہ از سر نو تازہ ہو گیا اور میں اس کو جمع کرنے لگا اور اس کی طرف متوجہ ہونے لگا اور میں نے اللہ تعالیٰ سے سوال کیا کہ مجھے قول اور عمل میں صواب کی توفیق دے اور اس (کام) کو خاص اپنی ذات کریم کے لئے کرے اپنے احسان اور کرم سے اور اتفاق سے کچھ لوگوں نے موصل میں مجھ سے کچھ پڑھا تھا اور وہ شام چلے آئے تھے تو میں نے ان کی کتابوں سے کچھ مسند حدیثیں نقل کر لیں اس کے بعد فراغت پا کے میں اپنے وطن لوٹا اور میں نے چاہا کہ سندیں بڑھا دوں اور جو احادیث اس کتاب میں ہیں ان کی سندوں کو ذکر کر دوں مگر میں نے اس کو بہت باعث تکلیف سمجھا اس میں اس بات کی ضرورت تھی کہ جو کچھ میں نے جمع کیا ہے سب کو ردی کر دوں پس مجھے سستی اور آرام طلبی نے اس بات پر آمادہ کیا کہ جن باتوں کی ضرورت ہو ان کو نقل کر دوں کہ ترتیب میں خلل نہ آنے پائے اور اس قدر نہ بڑھ جائے کہ (طول سے) ملال پیدا ہو۔

اور میں کتاب کے ترتیب کی کیفیت بیان کرتا ہوں تا کہ جو شخص اسے دیکھے وہ ہمارے التزام کو اور اس کی کیفیت کو معلوم کر لے اور اللہ ہی سے مدد طلب کی جاتی ہے پس میں کہتا ہوں کہ میں نے انہیں کتابوں کو یکجا کر دیا ہے جیسا کہ میں پہلے ذکر کر چکا ہوں اور میں نے (ہر کتاب کے) نام پر ایک علامت بنا دی ہے ابن مندہ کی علامت صورت د ہے اور ابو نعیم کی علامت صورت ع اور ابن عبد البر کی علامت صورت ب اور ابو موسیٰ کی علامت صورت س پس اگر (کسی صحابی کا) نام ان سب لوگوں کے پاس ہے تو میں اس نام پر سب علامتیں بنا دوں گا اور اگر وہ نام بعض ہی لوگوں کے پاس ہے تو میں اس نام پر انہیں کی علامت بنا دوں گا اور ہر بیان کے آخر میں میں اس شخص کا نام بھی لکھ دوں گا جس نے اس نام کو لکھا ہے اور اگر میں کہوں کہ اس کو تینوں نے لکھا ہے تو میں ابن مندہ اور ابو نعیم اور ابو عمر ابن عبد البر کو مراد لیتا ہوں (اور میں) اس وجہ سے (لکھ دیتا ہوں) کہ علامتیں کبھی کتابت سے رہ جاتی ہیں اور بھول جاتی ہیں اور میں جو یہ کہتا ہوں کہ اس کو فلاں اور فلاں نے لکھا ہے یا تینوں نے لکھا ہے اس سے یہ نہیں مراد لیتا کہ اس بیان میں جو کچھ میں نے تحریر کیا ہے وہ مضمون سب ان لوگوں نے لکھا ہے کیونکہ اگر میں ان تمام باتوں کو نقل کر دیتا جو ان لوگوں نے لکھی ہیں تو کتاب بہت بڑھ جاتی اس لئے کہ ان لوگوں کا کلام کہیں تو مشترک ہوتا ہے اور کہیں ایک دوسرے کا کلام کئی کئی باتوں میں مخالف ہوتا ہے لہٰذا میں یہ مراد لیتا ہوں کہ انہوں نے اس نام کو لکھا ہے پھر میں صرف اسی پر اکتفا نہیں کرتا جو کہ ان لوگوں نے بیان کیا بلکہ وہ باتیں بھی بیان کرتا ہوں جو اس کے علاوہ اور اہل علم نے بیان کی ہیں اور جب میں کوئی نام ایسا لکھوں جس پر کسی کی علامت نہ ہو تو وہ

نام ان کی کتابوں میں نہیں ہے اور میں نے ابن مندہ اور ابونعیم کو دیکھا کہ انہوں نے حدیثیں بہت لکھی ہیں اور ان پر بحث کی ہے اور ان کی علتیں بیان کی ہیں اور صحابی کا نسب بہت نہیں لکھا اور نہ کچھ اس کے اخبار اور حالات اور وہ باتیں لکھی ہیں جس سے اس صحابی کی معرفت حاصل ہو اور میں نے ابوعمر کو دیکھا کہ وہ صحابی کے نسب کو اور اس کے حالات اور اس کے مناقب کو اور تمام ان باتوں کو جن سے اس کی معرفت حاصل ہو بہت لکھتے ہیں یہاں تک کہ وہ کہتے ہیں کہ یہ صحابی فلاں شخص کے بھتیجے اور فلاں کے چچازاد بھائی ہیں اور فلاں واقعہ ان سے ہوا تھا اور یہی بات تعریف سے مطلوب ہے باقی رہ گیا حدیثوں کا اور ان کی علتوں کا بیان کرنا اور ان کی سندوں کا لکھنا تو یہ بات کتب حدیث کے زیادہ مناسب ہے مگر میں نے ہر ایک کے کلام سے جو عمدہ بات تھی اور اس کی ضرورت تھی بطور اختصار کے نقل کر لی ہے کوئی ایسا بیان جو ان کی کتابوں میں ہو ترک نہیں کیا بلکہ سب کو ذکر کر دیتا ہوں یہاں تک کہ میں اس غلطی کو بھی ذکر کر دیتا ہوں جو اس کے بیان کرنے والے نے لکھی ہے اور اگر مجھے معلوم ہوتا ہے تو جو بات صحیح ہوتی ہے اس کو بیان کر دیتا ہوں ہاں اگر کسی نے ایک ہی بیان کو بعینہٖ مکرر کر دیا ہے تو میں اسے ترک کر دیتا ہوں اور صرف ایک ہی مرتبہ لکھتا ہوں اور یہ کہہ دیتا ہوں کہ فلاں شخص نے اس بیان کو اپنی کتاب میں دو جگہ لکھا ہے۔

باقی رہی کتاب کی وضع اور ترتیب تو میں نے اس کو اب ت ث پر مرتب کیا ہے اور نام میں پہلے اور دوسرے اور تیسرے حرف تک کا اعتبار کیا ہے اور اسی طرح اخیر نام تک اور ایسا ہی باپ دادا کے نام میں اور ان کے بعد قبیلہ وغیرہ میں۔ مثال اس کی یہ ہے کہ میں ابان کو ابراہیم سے پہلے لکھوں گا کیونکہ ابان میں بے کے بعد الف ہے اور ابراہیم میں بے کے بعد رے ہے اور میں ابراہیم بن حارث کو ابراہیم بن خلاد سے پہلے لکھوں گا کیونکہ حارث میں حاء مہملہ ہے اور خلاد میں خاء معجمہ ہے اور میں ابان عبدی کو ابان محاربی سے پہلے لکھوں گا اور اسی طرح میں نے عبد والے ناموں میں کیا ہے کہ عبد کے بعد پہلے حرف کا اعتبار کرتا ہوں اور ایسا ہی کنیتوں میں بھی کہ میں اس نام میں جو بعد ابو کے ہوتا ہے ترتیب کا لحاظ رکھتا ہوں پس میں ابوداؤد کو ابورافع سے پہلے لکھوں گا اور اسی طرح موالی میں بھی کہ اسود مولیٰ زید کو اسود مولیٰ عمر سے پہلے لکھوں گا اور جب کسی صحابی کا ذکر کیا جائے اور اسے باپ کی طرف نسبت نہ دی جائے بلکہ قبیلہ کی طرف منسوب کیا جائے تو میں قبیلہ کو باپ کے درجے میں رکھتا ہوں۔ مثال اس کی یہ ہے کہ میں زید انصاری کو زید قریشی سے پہلے لکھوں گا اور میں نے تمام قبائل کے ناموں میں حرفوں کا اعتبار کیا ہے اور علما نے چند صحابہ کے نام ایسے ذکر کئے ہیں کہ انکو کسی چیز کی طرف منسوب نہیں کیا تو میں نے ایسے ناموں کو اس نام کے بیان کے اخیر میں لکھا ہے۔ جس نام سے وہ یاد کئے گئے ہیں مثال اس کی یہ ہے کہ زید غیر منسوب کو میں تمام ان لوگوں کے آخر میں بیان کروں گا جن کا نام زید ہے اور جس نام میں کم حرف ہوتے ہیں اس کو میں اس نام پر مقدم کرتا ہوں جس میں بہت حروف ہوں مثال اس کی یہ ہے کہ میں حارث کو حارثہ سے پہلے لکھوں گا اور ابن مندہ اور ابونعیم اور ابوموسی نے مردوں اور عورتوں کے آخر میں کچھ صحابہ اور صحابیات کو ذکر کیا ہے جن کے نام معلوم نہیں تو انہوں نے ان کو ان کے باپ کی طرف منسوب کر دیا ہے کہا ہے کہ ابن فلاں اور ان کے قبائل کی طرف منسوب کر دیا ہے اور ان کے بیٹوں کی طرف منسوب کر دیا ہے اور یوں کہا ہے کہ فلاں اپنے چچا سے اور فلاں اپنے دادا سے اور فلاں اپنے ماموں سے روایت کرتا ہے اور فلاں نے صحابہ میں سے کسی شخص سے روایت کی ہے پس میں نے پہلے ان کی ترتیب اس طرح دی کہ سب سے پہلے ابن فلاں کو ذکر کیا پھر ان کو جو اپنے اب یعنی باپ سے روایت کرتے ہیں کیونکہ بے کے بعد ابن میں نون ہے اور ابیہ میں بے کے بعد یے

ہے پھر میں نے ان لوگوں کا ذکر کیا ہے جو اپنے جد یعنی دادا سے روایت کرتے ہیں پھر ان کا جو اپنے خال یعنی ماموں سے روایت کرتے ہیں پھر ان کا جو اپنے عم یعنی چچا سے روایت کرتے ہیں کیونکہ (جد میں جیم ہے اور) جیم خاء سے پہلے ہے اور جیم اور خاء عین سے پہلے ہیں (جو عم میں ہے) پھر ان لوگوں کا ذکر کیا ہے جو اپنے قبیلہ کی طرف منسوب ہیں پھر ان کا جو کسی صحابی سے روایت کرتے ہیں پھر ان لوگوں کی میں نے دوسری ترتیب دی کہ جو لوگ ابن فلاں سے روایت کرتے ہیں ان کو میں نے باپ کے نام پر ترتیب دیا ہے مثال اس کی یہ ہے کہ ابن الادرع کو میں ابن الاسقع پر مقدم کروں گا اور ان دونوں کو ابن ثعلبہ پر مقدم کروں گا اور جو لوگ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں ان کو بیٹوں کے نام پر مرتب دیا ہے مثال اس کی یہ ہے کہ ابراہیم عن ابیہ کو اسود عن ابیہ سے پہلے لکھوں گا اور جو لوگ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں ان کو پوتوں کے نام پر میں نے ترتیب دیا ہے مثال اس کی یہ ہے کہ صلت کے دادا کو طلحہ کے دادا پر مقدم کروں گا اور جو لوگ اپنے ماموں سے روایت کرتے ہیں ان کو ان کے بھانجوں کے نام پر ترتیب دیا ہے مثال اس کی یہ ہے کہ براء کے ماموں کو حارث کے ماموں پر مقدم کروں گا اور جو لوگ اپنے چچا سے روایت کرتے ہیں ان کو بھتیجوں کے نام پر ترتیب دیا ہے۔ مثال اس کی یہ ہے کہ انس کے چچا کو جبر کے چچا پر مقدم کروں گا اور جو لوگ قبیلہ کی طرف منسوب ہیں اور ان کے نام نہیں معلوم ان کو میں نے قبیلہ کے نام پر مرتب کیا ہے پس میں ازدی کو خثعمی پر مقدم کروں گا اور ابن مندہ وغیرہ نے چند ایسے لوگوں کو ذکر کیا ہے جن کا کچھ حال معلوم نہیں سوا اس کے کہ وہ رسول اللہ ؐ کے صحابی ہیں پس میں نے ان کی ترتیب ان لوگوں کے نام پر رکھی ہے جو ان سے روایت کرتے ہیں مثال اس کی یہ ہے کہ انس بن مالک جو کسی ایک صحابی (غیر معلوم الاسم) سے روایت کرتے ہیں اس کو میں مقدم کروں گا ثابت بن سمط پر جو کسی ایک صحابی سے روایت کرتے ہیں اور اگر مجھے ان مقامات میں صحابی کا نام معلوم ہوگا تو میں صحابی کا نام لکھ دوں گا تاکہ وہ اپنے مقام میں تلاش کر کے معلوم کر لیا جائے اور میں نے بعض محدثین کو دیکھا کہ جب وہ کوئی کتاب بہ ترتیب حروف (تہجی) تالیف کرتے ہیں تو ان ناموں کو جن کے شروع پر لا ہے مثلاً لاحق اور لاشر کے انکو حرف لام کے باب سے جدا کر کے دوسرے باب میں رکھتے ہیں اور قبل یے کے ان کو ذکر کرتے ہیں مگر میں نے حرف لام میں رکھا ہے لام مع الالف کے باب میں (ان کا ذکر کیا ہے) یہی صحیح اور انسب ہے اور اسی طرح میں عورتوں کے نام میں بھی کروں گا اور جب کوئی صحابی اپنے باپ کے سوا اور کسی کی طرف منسوب ہوتا ہے تو میں اس کو اسی نسبت کے ساتھ ذکر کروں گا جیسے شرحبیل بن حسنہ کو میں ان ناموں (کے ذیل) میں ذکر کروں گا جن کے باپ کے نام کے شروع میں ح ہیں پھر میں ان کے باپ کا نام بھی بیان کروں گا اور جیسے مثال شریک بن سحماء کی کہ سحماء ان کی والدہ ہیں ان کو میں ان لوگوں (کے ذیل) میں ذکر کروں گا جن کے باپ کے نام کے شروع میں سین ہے بعد اس کے میں ان کے باپ کا نام بھی ذکر کر دوں گا یہ میں نے محض اس لئے کیا کہ سمجھ میں جلد آ جائے اور نام تلاش کرنے میں آسانی ہو اور میں ناموں کو انہیں صورتیں پر ذکر کروں گا جس طرح وہ بولے جاتے ہیں نہ اس کے اصلی حروف پر جیسے احمر کہ میں اس کو ہمزہ میں ذکر کروں گا ح میں نہ ذکر کروں گا اور جیسے اسود کہ میں اس کو بھی ہمزہ میں ذکر کروں گا اور جیسے کہ عمار میں اس کو عم میں ذکر کروں گا اور اس کو عمم میں ذکر نہ کروں گا کیونکہ حرف مشدد دو حرف ہیں پہلا ان میں سے ساکن ہے یہ میں نے محض آسانی کے لئے کیا ہے۔

اور میں نسب (کے بیان کرنے) میں نام کو کنیت پر مقدم کروں گا جس صورت میں کہ نام اور کنیت دونوں ایک ہوں مثال اس کی

یہ ہے کہ میں عبداللہ بن ربیعہ کو عبداللہ بن ابی ربیعہ سے پہلے لکھوں گا اور میں (جب) ان ناموں کا ذکر کروں گا جو لکھنے میں ہم شکل ہیں تو عبارت میں بھی ان کو ضبط کروں گا تا کہ اشتباہ نہ پڑے کیونکہ اکثر لوگ اس میں غلطی کرتے ہیں اگر چہ وہ باب جس کے تحت میں وہ نام داخل ہے اس نام کی توضیح اور تشریح کر دیتا ہے مگر میں اس میں زیادہ آسانی اور وضاحت کر دیتا ہوں مثال اس کی یہ ہے کہ سلمہ انصار میں بکسر لام ہے اور بہ نسبت اس کے سلمٰی ہے جس کے سین اور لام مفتوح ہیں اور سلیم تو وہ ابن منصور ہیں قبیلہ قیس غیلان سے ہیں۔

اور بیان کے آخر میں ان غیر معروف الفاظ کی شرح بھی کر دوں گا جو بعض صحابہ کی حدیث میں آئیں گے اور میں اس کتاب میں ایک فصل لکھوں گا جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ کے تمام حوادث کو شامل ہو گی مثل ہجرت حبشہ اور ہجرت مدینہ اور بیعت عقبہ کے اور تمام ان حوادث کے کہ جن میں کوئی ایک صحابی بھی شہید ہوا ہے کیونکہ ضرورت اس بات کو چاہتی ہے اس لئے کہ کہا جاتا ہے کہ فلاں صحابی قبل اس کے مسلمان ہو گئے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ارقم کے گھر میں تشریف لے جائیں یا آپ وہیں تھے اور فلاں شخص نے حبشہ کی طرف یا مدینہ کی طرف ہجرت کی اور فلاں شخص بدر میں شریک ہوا اور فلاں بیعت عقبہ میں یا بیعت الرضوان میں شریک ہوا اور فلاں صحابی فلاں لڑائی میں شہید ہوئے اس کو میں اسی طرح بیان کر دوں گا کیونکہ سب لوگ اس کو نہیں جانتے اور اس میں زیادہ وضاحت ہے اور میں ایک فصل اور بھی ذکر کروں گا جس میں بغرض اختصار ان کتابوں کی سندیں ہوں گی جن سے میری روائتیں زیادہ تر ماخوذ ہیں تا کہ احادیث میں سندوں کی تکرار نہ کرنا پڑے۔ صحابہ کے بعض تذکرہ نویسوں نے چند ایسے لوگوں کو بھی ذکر کیا ہے۔ جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں تھے اور آپ کو نہیں دیکھا اور نہ ایک گھڑی آپ کی صحبت اٹھائی جیسے احنف بن قیس وغیرہم اور اس میں شک نہیں کہ احنف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں ایک شخص تھا اور اس نے آپ کو دیکھا نہیں اور اس بات کی دلیل کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں ایک شخص تھا اس کا آنا ہے عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس اہل بصرہ کے وفد کے ہمراہ اور وہ شخص ان کے سرداروں میں سے تھا اور یہ قصہ مشہور ہے مگر وہ نبیؐ کے پاس نہیں آیا اور نہ آپ کی صحبت اٹھائی پس میں نہیں جانتا کہ ان تذکرہ نویسوں نے اس کو اور اس کے جیسے دوسروں لوگوں کو کیوں ذکر کیا اگر اس وجہ سے ذکر کیا کہ یہ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں موجود تھے اور مسلمان تھے تو چاہئے تھا کہ جس قدر لوگ آنحضرت کی حیات میں مسلمان ہو گئے اور ان کے نام انہیں ملے تھے سب کو ذکر کر دیتے کیونکہ سنہ ۹ھ اور سنہ ۱۰ ہجری میں بکثرت تمام عرب کے قاصد اپنی قوم کی اسلام کی خبر لے کے رسول اللہؐ کے پاس آئے تھے پس چاہئے تھا کہ ان سب لوگوں کو ذکر کر دیتے بقیاس ان لوگوں کے جن کو انہوں نے ذکر کیا ہے اور میں اس کتاب میں ایک فصل کے اندر تمام ان نسبوں کا ذکر کروں گا جو اس کتاب میں ہیں اور ان کو حروف تہجی پر ترتیب دوں گا اور میں صرف اسی قدر نسبوں کا ذکر کروں گا جو اس کتاب میں ہیں تا کہ طول نہ ہو جائے اور میں نے یہ اس وجہ سے کیا کہ بعض اہل علم و دانش نے جو اس کتاب کو دیکھا تو انہوں نے اس کی فرمائش کی لہٰذا میں نے (ایسا) کر دیا اور تا کہ یہ کتاب بھی تمام ان چیزوں کی جامع ہو جائے جن کی ناظر کو ضرورت پڑتی ہے اور وہ کسی دوسری کتاب کا محتاج نہ رہے اور میری اس کتاب میں اگر کوئی شخص خطا یا وہم دیکھے تو وہ سمجھ لے کہ اس کو میں نے اپنی طرف سے نہیں کہا بلکہ میں نے اس کو علما اور اہل حفظ و اتقان کے کلام سے نقل کیا ہے اور خطا بہت کم ہو گی بہ نسبت ان فوائد اور صواب کے جو اس کتاب میں ہیں اور میں اللہ سبحانہ سے قول

اور فعل میں صواب کی درخواست کرتا ہوں پس اللہ اس شخص پر رحم کرے جو اس کتاب کی غلطیوں کی اصلاح کردے اور میرے لئے مغفرت اور عفو گناہ کی اور اس بات کی دعا کرے کہ مجاورت اموات کے وقت یعنی مرجانے کے بعد ہماری بازگشت دار السلام کی طرف اچھی طرح کرے والسلام۔

## فصل

اس فصل میں ان بڑی بڑی کتابوں کی سندیں بیان کی جائیں گی جن سے میں نے احادیث وغیرہ اخذ کی ہیں اور ان کا ذکر اس کتاب میں بار بار ہوا ہے تاکہ اسناد (کے ذکر) سے (ہر مقام میں) طول نہ ہونے پائے اور میں اثنائے کتاب میں صرف مصنف کا نام اور اس کے بعد کا مضمون لکھوں گا پس چاہئے کہ یہی سند سمجھی جائے۔

## ابو اسحاق ثعلبی کی تفسیر قرآن مجید

ہم سے اس تفسیر کو احمد بن عثمان بن ابی علی بن مہدی زرزاری شیخ صالح رحمہ اللہ تعالیٰ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے رئیس مسعود بن حسن القاسم اصبہانی نے اور ابو عبداللہ حسن بن عباس رستمی نے بیان کیا یہ دونوں کہتے تھے ہم سے احمد بن خلف شیرازی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابو اسحٰق احمد بن محمد بن ابراہیم ثعلبی نے تمام کتاب الکشف والبیان فی تفسیر القرآن سنائی۔ میں نے یہ کتاب ابو اسحٰق احمد سے شروع سے سورہ نساء تک سنی ہے باقی رہی سورہ مائدہ سے آخر کتاب تک تو وہ کچھ تو مجھے سماعاً حاصل ہوئی ہے اور کچھ اجازتاً اور اجازہ اور سماع باہم مخلوط ہو گیا ہے لہٰذا میں اس میں یہ کہتا ہوں کہ "اگر سماعاً نہیں ہے تو اجازتاً ہم سے اس کو بیان کیا ہے" اور جب میں یہ کہوں کہ ہم سے احمد نے اپنی اس اسناد سے جو ثعلبی تک بیان کیا تو وہ یہی اسناد (جو اوپر بیان ہوئی)

## واحدی کی تفسیر وسیط

ہمیں کتاب وسیط جو قرآن مجید کی تفسیر میں ہے ابو محمد عبداللہ بن علی بن سویدہ تکریتی نے سنائی وہ کہتے تھے ہمیں ابو عبداللہ محمد بن حسین بن فرخان سمنانی نے اور عبدالرحمٰن بن ابی الخیر بن سعید میھنی نے اجازت دی یہ دونوں کہتے تھے ہمیں ابو الحسن علی بن احمد بن منویہ واحدی نے سنائی اور نیز ابو محمد کہتے تھے کہ ہم سے ابو الفضل احمد بن الخیر بن سعید نے روایت کی ایک شخص ان کے سامنے پڑھ رہا تھا اور میں سن رہا تھا وہ کہتے تھے ہم سے واحدی نے روایت کی۔ پس جب میں کہوں کہ ہم سے ابو محمد بن سویدہ نے روایت بیان کی تو وہ واحدی تک اسی سند سے ہے۔

## صحیح محمد بن اسمٰعیل بخاری

ہمیں پوری جامع صحیح جو امام ابو عبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری رضی اللہ عنہ کی تالیف ہے ابو عبداللہ محمد بن سرایا بن علی نے اور ابو الفرج محمد بن عبدالرحمٰن بن ابی العز واسطی نے اور ابوبکر مسمار بن عمر بن عویس نیار بغدادی نے اور ابو عبداللہ حسین بن ابی صالح بن فناخسرو دیلمی تکریتی نابینا نے سنائی یہ سب لوگ کہتے تھے کہ ہمیں ابو الوقت عبدالاول بن عیسیٰ بن شعیب سجزی نے سنائی وہ کہتے تھے ہمیں ابو الحسن عبدالرحمٰن بن محمد داودی نے سنائی وہ کہتے تھے ہمیں ابو محمد عبداللہ بن احمد حموی سرخسی نے سنائی وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن یوسف فربری نے سنائی وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن اسمٰعیل نے سنائی۔ پس جب میں کہوں کہ مجھ سے ان لوگوں میں سے کسی نے یا

کہاہے کہ ایاس بن اوس بن عتیک بن عمرو بن عبدالاعلم بن عامر بن زعوراء بن جشم بن حارث بن خزرج بن عمرو۔ عمرو کا مشہور نام نبیت بن مالک بن اوس ہے اور زعوراء بن جشم بھائی ہیں عبدالاشہل کے ابوعمر نے کہا ہے کہ ان کو لوگ انصاری اشہلی کہتے تھے اور یہی صحیح ہے ابن کلبی اور ابن حبیب نے ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے مگر ابوعمر نے کہا ہے کہ عبدالاعلی اور بعض لوگوں نے کہا ہے عبدالاعلم اور صحیح عبدالاعلم ہے۔ یہ ایاس جنگ احد میں شہید ہوئے۔ یہ ابن اسحاق کا قول ہے بروایت یونس اور بکائی اور سلمہ بن فضل۔ اور ابن اسحاق نے ان کو قبیلہ بنی عبدالاشہل سے قرار دیا ہے اور خود اپنے ہی قول کے خلاف کیا ہے کیونکہ انہوں نے شہدائے احد کے ناموں میں لکھا ہے کہ قبیلہ بنی عبدالاشہل سے فلاں فلاں لوگ اس جنگ میں شہید ہوئے بعد اس کے لکھا ہے کہ راتج کے رہنے والوں میں سے (راتج مدینہ کے ایک قلعہ کا نام ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اہل راتج بنی عبدالاشہل کے علاوہ ہیں) ایاس بن اوس بن عتیک بن عمرو بن عبدالاعلم بن عامر بن زعوراء بن جشم بن عبدالاشہل شہید ہوئے پس انہوں نے ایاس کو اہل راتج میں قرار دیا اور تمام لوگوں نے اہل راتج کو زعوراء بن جشم کی اولاد سے لکھا ہے جو عبدالاشہل بن جشم کے بھائی ہیں صرف ابن اسحاق نے ان کو اپنے پہلے کلام میں اہل راتج میں اور آخری کلام میں بنی عبدالاشہل سے قرار دیا ہے اور انہوں نے ان زعوراء بن جشم بن عبدالاشہل کو زعوراء بن عبدالاشہل قرار دیا ہے جو ان کے صلبی بیٹے ہیں ان دونوں کے درمیان میں نہ جشم ہیں نہ اور کوئی اگر ان دونوں کے درمیان میں کوئی اور ہوتا تو ہم کہتے کہ لوگوں نے اس میں اختلاف کیا ہے جیسے اور اختلافات ہوئے یہ تناقض صریح ہے۔ صحیح یہ ہے کہ یہ زعوراء کی اولاد سے ہیں جو عبدالاشہل کے بھتیجے ہیں۔ اور عروہ نے اور موسیٰ بن عقبہ نے لکھا ہے کہ یہ احد میں شہید ہوئے اور ابن کلبی نے کہا ہے کہ خندق میں شہید ہوئے اول ہی زیادہ صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۳۴۔ حضرت ایاسؓ بن بکیر

حضرت ایاسؓ بن بکیر بن عبد یالیل بن ناشب بن غیرہ بن سعد بن لیث بن بکر بن عبدمناۃ بن کنانہ بن خزیمہ بن مدرکہ بن الیاس کنانی لیثی جو بنی عدی بن کعب بن لوی کے حلیف ہیں بدر میں اور احد میں اور خندق میں اور تمام مشاہد میں رسول اللہؐ کے ہمراہ رہے سابقین اسلام سے ہیں یہ اس وقت اسلام لائے۔ جب رسول اللہؐ ارقم کے گھر میں تھے۔ یہ مہاجرین اولین میں سے ہیں یہ ایاس وہی ہیں جو محمد بن ایاس بن بکیر کے والد ہیں۔ حضرت ابن عباس سے مروی ہے کہ ایاس نے ۳۴ھ میں وفات پائی یہ چار بھائی تھے۔ (۱) ایاس (۲) عاقل (۳) عامر (۴) خالد۔ یہ سب بکیر کے بیٹے تھے سب جنگ بدر میں شریک ہوئے تھے۔ ان کے نام ان کے مقامات میں انشاء اللہ آئیں گے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۳۵۔ حضرت ایاسؓ بن ثعلبہ

حضرت ایاسؓ بن ثعلبہ۔ کنیت ان کی ابوامامہ انصاری حارثی حارث بن خزرج کی اولاد میں ہیں بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ بلوی ہیں یہ حلیف ہیں بنی حارثہ کے اور وہ ابوبردہ بن نیار کی بہن کے بیٹے ہیں۔ ان سے ان کے بیٹے عبداللہ نے اور محمود بن لبید نے اور عبداللہ بن کعب بن مالک نے روایت کی ہے۔ معبد بن کعب نے اپنے بھائی عبداللہ بن کعب سے انہوں نے ابوامامہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا جو شخص کسی مسلمان کا مال جھوٹی قسم کھا کر مار لے اللہ اس پر جنت حرام کر دیتا ہے اور دوزخ اس پر واجب کر دیتا ہے صحابہ نے عرض کیا کہ اگرچہ تھوڑی سی چیز ہو آپ نے فرمایا ہاں اگرچہ تھوڑی سی لکڑی پیلو کی ہو اور ان سے ان کے

بیٹے عبداللہ اور محمود بن لبید نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا پراگندہ حالی ایمان کی نشانی ہے جب نبیؐ احد سے لوٹنے لگے تو ان کی وفات ہوگئی اور آنحضرت نے ان کی نماز پڑھی۔

میں کہتا ہوں کہ جس شخص نے ان سے روایت کی ہے وہ مرسل ہے کیونکہ عبداللہ بن کعب نے نبیؐ کا زمانہ نہیں پایا اور محمود بن لبید ایاس کی وفات کے بعد پیدا ہوئے ہیں موافق ان لوگوں کے قول کے جو کہتے ہیں کہ یہ احد میں شہید ہوئے۔ مگر صحیح یہ ہے کہ ان کی وفات رسول اللہؐ کی واپسی احد کے وقت نہیں ہوئی بلکہ ان کی ماں کی وفات اس وقت ہوئی جب رسول اللہؐ بدر سے لوٹے اور وہ اس وقت بیمار تھیں جب رسول اللہ بدر جا رہے تھے ایاس نے بھی حضرت کے ہمراہ جانے کا قصد کیا مگر رسول اللہؐ نے ان سے فرمایا کہ تم اپنی والدہ کے پاس رہو چنانچہ جب رسول اللہ لوٹے تو ان کی والدہ کی وفات ہو چکی تھی حضرت نے ان کی نماز پڑھی پس ان کی والدہ کی بیماری نے ان کو بدر میں نہیں شریک ہونے دیا اور نیز اس امر کی کہ یہ احد میں شہید نہیں ہوئے وہ روایت بھی تائید کرتی ہے جو مسلم نے اپنی صحیح میں اپنی سند سے عبداللہ بن کعب سے انہوں نے ابوامامہ بن ثعلبہ سے روایت کی ہے کہ جو شخص کسی مسلمان کا حق مار لے گا الخ پس اگر یہ حدیث منقطع ہوتی تو عبداللہ نے ابوامامہ سے اس کو نہ سنا ہوتا اور امام مسلم کبھی اس کو اپنی صحیح میں نہ درج کرتے ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۳۶۔ حضرت ایاسؓ بن رباب

حضرت ایاسؓ بن رباب مزنی۔ معاویہ بن قرہ کے دادا ہیں۔ یوسف بن مبارک نے ابن ادریس سے انہوں نے خالد بن ابی کریمہ سے انہوں نے معاویہ بن قرہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے ان کے والد کو جو معاویہ کے دادا تھے ایک شخص کے پاس بھیجا جس نے اپنے باپ کی منکوحہ سے شادی کر لی تھی انہوں نے اس کی گردن مار دی اور اس کے مال سے پانچواں حصہ لے لیا۔ ابن مندہ نے لکھا ہے کہ یہ حدیث اس سند سے غریب ہے اور کہا ہے کہ یحییٰ بن معین نے کہا ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے ابن ادریس کچھ لوگوں کے سامنے اس کو مع سند بیان کرتے تھے اور کچھ لوگوں کے سامنے اس کو مرسل کر دیتے تھے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ نے لکھا ہے اور ابونعیم نے ایاس بن معاویہ مزنی کے تذکرہ میں اپنی سند سے عبداللہ بن وضاح سے انہوں نے عبداللہ بن ادریس سے انہوں نے خالد سے انہوں نے معاویہ بن قرہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے ان کو اس شخص کے پاس بھیجا جس نے اپنے باپ کی منکوحہ سے شادی کر لی تھی انہوں نے اسے قتل کر دیا اور اس کے مال کا پانچواں حصہ لے لیا۔ پس ابونعیم نے بھی اس حدیث کو ایاس بن معاویہ بن قرہ کے تذکرہ میں لکھا ہے اور کہا ہے کہ بعض متاخرین نے یوسف بن مبارک سے انہوں نے ابن ادریس سے انہوں نے خالد سے انہوں نے معاویہ بن قرہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے ان کے والد کو جو معاویہ کے دادا تھے اس شخص کے پاس بھیجا جس نے اپنے باپ کی منکوحہ سے شادی کر لی تھی تو انہوں نے اس حدیث کو ایاس بن رباب کے متعلق کر دیا جو معاویہ بن قرہ کے دادا تھے حالانکہ وہ ایاس بن ہلال بن رباب ہیں۔ معاویہ کا دادا ہونا اس حدیث میں کسی اور نے ذکر نہیں کیا۔ میں کہتا ہوں صحیح وہی ہے جو ابونعیم نے کہا ہے کہ ایاس بیٹے ہیں معاویہ بن قرہ بن ایاس بن ہلال بن رباب بن عبید بن سواہ بن ساریہ بن ذبیان بن محارب بن سلیم بن اوس بن عمرو بن اد کے جو اولاد میں ہیں عثمان اور اوس ابوعمرو کے اور یہ لوگ قبیلہ مزنیہ کے ہیں اپنی ماں مزنیہ بنت کلب بن وبرہ کی طرف منسوب ہیں۔

## ۳۳۷۔حضرت ایاسؓ بن سہل

حضرت ایاسؓ بن سہل جہنی۔ان کا شمار مدینہ کے انصار میں ہے۔ابن مندہ نے اپنی سند سے سعید بن سلمہ بن ابی حسام سے
ہوں نے موسیٰ بن جبیر سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نے اس شخص سے سنا جس نے مجھے ایاس بن سہل جہنی سے روایت
ر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے (ایک مرتبہ) معاذ نے عرض کیا کہ یارسول اللہ کون سا ایمان افضل ہے حضرت نے فرمایا یہ کہ اللہ کے
ئے محبت کرے اور اللہ کے لئے بغض رکھے اور اپنی زبان کو اللہ ہی کے ذکر میں رکھے ابونعیم نے کہا ہے کہ ابن مندہ نے ان کو یعنی
س بن سہل کو صحابہ میں ذکر کیا ہے حالانکہ جہاں تک میں خیال کرتا ہوں وہ تابعین میں ہیں اور معاذ سے ان کا روایت کرنا ان کے
بعی ہونے پر دلالت کرتا ہے اور ابن مندہ اور ابونعیم نے اس حدیث کو ابوحازم سے انہوں نے ایاس بن سہل انصاری ساعدی سے
وایت کیا ہے۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم لکھا ہے۔

## ۳۳۸۔حضرت ایاسؓ بن شراحیل

حضرت ایاسؓ بن شراحیل بن قیس بن یزید ذائد۔ان کا نام امرءالقیس بن بکر بن حارث بن معاویہ ہے نبیؐ کے حضور میں
ضر ہوئے تھے ابوبکر بن مفوز اندلسی نے ابوعمر پر استدراک کرنے کے لئے ان کا ذکر لکھا ہے۔

## ۳۳۹۔حضرت ایاسؓ بن عبدالاسد

حضرت ایاسؓ بن عبدالاسد۔بنی زہرہ کے حلیف ہیں۔ان کا ذکر صحابہ میں ہوتا ہے فتح مصر میں شریک تھے اور وہاں ایک گھر
ی انہوں نے بنایا تھا ان کا تذکرہ ابن مندہ نے لکھا ہے۔

## ۳۴۰۔حضرت ایاسؓ بن عبداللہ

حضرت ایاسؓ بن عبداللہ۔کنیت ان کی ابوعبدالرحمٰن فہری۔ان سے عبداللہ بن یسار یعنی ابوہمام نے روایت کی ہے۔ہمیں
طیب ابوالفضل عبداللہ بن احمد بن عبدالقاہر نے اپنی سند سے ابوداؤد طیالسی تک خبر دی وہ حماد بن سلمہ سے وہ یعلی بن عطاء سے وہ
عبداللہ بن یسار یعنی ابوہمام سے وہ ابوعبدالرحمٰن فہری سے راوی ہیں کہ انہوں نے کہا کہ ہم ایک مرتبہ گرمی کے زمانہ میں رسول اللہؐ
کے ہمراہ تھے ایک درخت کے سایہ کے نیچے فروکش ہوئے پھر جب آفتاب ڈھل گیا تو میں رسول اللہؐ کے پاس آپ کے خیمہ میں
گیا میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ کوچ کا وقت آ گیا اور انہوں نے پوری حدیث ذکر کی ابراہیم بن منذر حزامی کہتے ہیں کہ ان کا
نام ایاس بن عبداللہ ہے۔حنین میں شریک ہوئے تھے ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے مگر ابوعمر نے ایاس بن عبد لکھا ہے واللہ اعلم۔

## ۳۴۱۔حضرت ایاسؓ بن عبداللہ دوسی

حضرت ایاسؓ بن عبداللہ بن ابی ذباب دوسی اور بعض لوگ ان کو مزنی کہتے ہیں مگر پہلا قول زیادہ مشہور ہے۔مکہ میں رہتے
تھے ابوعمر نے کہا ہے کہ یہ مدنی تھے صحابی ہیں اور ابن مندہ اور ابونعیم نے کہا ہے کہ ان کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے۔ہمیں
عبدالوہاب بن ابی منصور صوفی نے اپنی اسناد سے سلیمان بن اشعث سے انہوں نے ابن ابی خلف اور احمد بن عمرو بن سرح سے
روایت کی کہ یہ دونوں کہتے تھے ہمیں سفیان نے زہری سے انہوں نے عبداللہ بن عبداللہ بن عمر سے انہوں نے ایاس بن عبداللہ بن

ابی ذباب سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے رسول اللہؐ نے فرمایا اللہ عزوجل کی بندیوں کو مارا نہ کرو پس حضرت عمرؓ رسول اللہؐ کے پاس آئے اور انہوں نے کہا کہ یا رسول اللہ عورتیں اپنے شوہروں پر دلیر ہوگئی ہیں پس آپ نے عورتوں کے مارنے کی اجازت دے دی پس رسول اللہؐ کے گھر میں بہت سی عورتیں اپنے شوہروں کی شکایت لے کے آئیں نبیؐ نے صحابہ سے فرمایا کہ دیکھو میرے یہاں بہت سی عورتیں اپنے شوہروں کی شکایتیں لے کے آئیں وہ لوگ کچھ اچھے نہیں ہیں (جو اپنی عورتوں کو مارتے ہیں) ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۴۲۔ حضرت ایاسؓ بن عبد

حضرت ایاسؓ بن عبد۔ کنیت ان کی ابوعوف مزنی اور بعض لوگ کہتے ہیں ابوالفرات کوفی۔ ان سے صرف ابوالمنہال عبدالرحمٰن بن مطعم نے روایت کی ہے وہ کہتے تھے ہمیں اسماعیل اور ابراہیم اور ابوجعفر نے اپنی اسناد سے محمد بن عیسیٰ (ترمذی) تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے قتیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں داؤد بن عبدالرحمٰن عطار نے عمرو بن دینار سے انہوں نے ابوالمنہال سے انہوں نے ایاس بن عبد مزنی سے روایت کر کے خبر دی کہ نبیؐ نے پانی کے فروخت کرنے سے منع فرمایا۔ علی بن مدینی نے کہا ہے کہ میں نے سفیان سے پوچھا کہ کیا ایاس بن عبد مزنی جن سے ابوالمنہال نے روایت کی ہے کوئی مشہور شخص ہیں انہوں نے کہا ہاں میں نے عبداللہ بن ولید بن عبداللہ بن معقل بن مقرن سے ان کی بابت پوچھا تھا تو انہوں نے کہا کہ وہ میرے نانا تھے۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ یہ حجازی ہیں ان سے ابوالمنہال عبدالرحمٰن بن مطعم نے روایت کی ہے اور ابوالمنہال نے یہی روایت ابن عباس اور براء سے بھی کی ہے اور ابوعمر کہا ہے کہ وہ ابوالمنہال جن کا نام سیار بن سلامہ ہے ان کی کوئی روایت کسی صحابی سے معلوم نہیں صرف ابوبرزہ اسلمی سے وہ روایت کرتے ہیں اور زیادہ تر روایتیں ان کی ابوالعالیہ ریاحی سے ہیں۔ تینوں نے ان کا تذکرہ اسی طرح لکھا ہے یعنی ایاس بن عبد۔ عبد کو اللہ تعالیٰ کے کسی نام کی طرف مضاف نہیں کیا اور ترمذی نے عبداللہ لکھا ہے اور سب نے ان سے پانی کے فروخت کرنے کی ممانعت روایت کی ہے۔

## ۳۴۳۔ حضرت ایاسؓ بن عدی

حضرت ایاسؓ بن عدی انصاری نجاری۔ قبیلہ بنی عمرو بن مالک بن نجار سے ہیں احد کے دن شہید ہوئے مگر ابن اسحاق نے (شہدائے احد میں) ان کا ذکر نہیں کیا۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۳۴۴۔ حضرت ایاسؓ ابوفاطمہ

حضرت ایاسؓ ابوفاطمہ۔ کنیت ان کی ابوفاطمہ اور بعض لوگ کہتے ہیں ابن ابی فاطمہ اور ابوفاطمہ کا نام انیس ہے ان کا ذکر ہو چکا ہے۔ ابن مندہ نے اپنی سند سے احمد بن عصام سے انہوں نے ابوعامر عقدی سے انہوں نے محمد بن ابی حمید سے انہوں نے مسلم یعنی ابوعقیل سے جو زرقیوں کے غلام تھے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں عبداللہ بن ایاس بن ابی فاطمہ کے پاس گیا تو انہوں نے کہا کہ اے ابوعقیل مجھ سے میرے والد بیان کرتے ہیں کہ نبیؐ نے فرمایا جو شخص تم میں سے چاہتا ہو کہ ہمیشہ تندرست رہے کبھی بیمار نہ ہو پھر انہوں نے پوری حدیث ذکر کی اس حدیث کو ابن وہب نے ابن ابی حمید سے روایت کیا ہے وہ اپنے والد سے اور وہ ان کے دادا سے

روایت کرتے تھے اور ابن ابی حمید سے مروی ہے وہ عبداللہ بن ابی ایاس سے وہ اپنے دادا سے روایت کرتے ہیں اور انہوں نے محمد بن ابی حمید کی نسبت یہ اختلاف کیا ہے کہ کبھی تو وہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں اور کبھی اپنے والد سے اور وہ ان کے دادا سے روایت کرتے ہیں۔ ابو نعیم نے کہا ہے کہ یہ ایاس تابعین میں ہیں بعض متاخرین یعنی ابن مندہ نے ان کو صحابہ میں شمار کیا ہے اور ابو نعیم نے بھی وہ حدیث روایت کی ہے کہ ابن وہب' ابن ابی حمید سے وہ مسلم سے وہ عبداللہ بن ایاس بن ابی فاطمہ سے راوی ہیں وہ اپنے والد سے اور وہ اپنے دادا سے روایت کرتے تھے ابو نعیم نے کہا ہے کہ اس وہم کرنے والے (یعنی ابن مندہ) نے اس حدیث کو بواسطہ ابو عامر عقدی کے ابن ابی حمید سے روایت کیا ہے اور ابن ابی حمید' مسلم سے وہ عبداللہ بن ابی ایاس سے وہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں اور ان کے دادا کا ذکر صحابہ سے نکال دیا ہے۔ ان کا وہم اسحاق بن راہویہ کی روایت سے بھی ظاہر ہوتا ہے وہ ابو عامر سے وہ محمد بن ابی حمید سے وہ ابو عقیل سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا میں عبداللہ بن ایاس بن ابی فاطمہ کے پاس گیا تو انہوں نے کہا کہ مجھ سے میرے والد نے اور ان سے ان کے والد نے بیان کیا کہ اس حال میں کہ رسول اللہ ؐ بیٹھے ہوئے تھے پھر انہوں نے مثل ابن وہب کے یہی بیان کیا ہے کہ ایاس بن ابی فاطمہ اپنے والد سے وہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں۔

میں کہتا ہوں کہ ابن مندہ پر کوئی اعتراض نہیں ہوسکتا کیونکہ جو اختلاف محمد بن ابی حمید کے بارے میں ابو نعیم نے ذکر کیا ہے کہ وہ کبھی عن ابی کہتے ہیں کبھی عن ابیہ عن جدہ کہتے ہیں اس کو ابن مندہ نے بھی ذکر کیا ہے ابن مندہ نے صرف یہ کیا ہے کہ ابو عامر کی روایت بیان کر دی ہے جس کو احمد بن عصام نے روایت کیا ہے تاکہ بے علم لوگ اس روایت کو دیکھ کر یہ نہ سمجھیں کہ ایک صحابی کا تذکرہ چھوڑ دیا لہٰذا انہوں نے اس روایت کو لکھ کر اس اختلاف کو بھی بیان کر دیا اور ابن راہویہ کا ابو عامر سے عن ابیہ عن جدہ روایت کرنا ابن مندہ پر حجت نہیں ہوسکتا کہ کیونکہ ائمہ حدیث کی اکثر یہ حالت ہے کوئی شخص کسی راوی کو سند میں زیادہ کر کے روایت کرتا ہے اور کوئی اس کو گرا دیتا ہے ان کی کتابیں اس قسم کے تصرفات سے بھری ہوئی ہیں ہاں اب یہ اختلاف ابو عامر کی وجہ سے ہو جائے گا جیسے محمد بن ابی حمید کی وجہ سے ہوتا تھا۔ اگر خوف تطویل نہ ہوتا تو ہم اس کی مثالیں بیان کرتے اور شاید ابو عمر نے اس نام کو ذکر کرنا چھوڑ دیا ہے جو نہ ایاس میں بیان کیا اور نہ انیس میں یہ محض اسی اختلاف کے سبب سے ہے واللہ اعلم۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۴۵۔ حضرت ایاس ؓ بن قتادہ

حضرت ایاس ؓ بن قتادہ عنبری یا غبری۔ ابو موسیٰ نے ان کو اسی طرح شک کے ساتھ بیان کیا ہے اور اوفی بن مولہ کی حدیث بیان کی ہے کہ انہوں نے کہا میں رسول اللہ ؐ کے پاس گیا تو آپ نے مجھے بکریاں دیں اور مجھ سے شرط کر لی کہ سب سے پہلے میں ان کا دودھ مسافروں کو پلاؤں اور آپ نے ساعدہ کو جو ایک شخص ہم سے تھا ایک کنواں دیا جو جنگل میں تھا نام اس کا جعونیہ تھا اور آپ نے ایاس بن قتادہ عنبری کو موضع جابیہ دیا جو یمامہ کے قریب ہے ہم سب لوگ آپ کے پاس ایک ساتھ گئے تھے اور آپ نے ہم میں سے ہر ایک کے لئے یہ معافیاں چمڑے پر لکھ دی تھیں ابو موسیٰ نے کہا ہے کہ یہ نسب مختلف مقامات میں مختلف خط سے وارد ہوا ہے بعض میں عنبری ہے اور بعض میں غبری ہے اور بعض میں عنزی ہے اور مجھے اس کی تحقیق نہیں ہوئی اسی طرح ان مقامات کے نام بھی مختلف طور سے آئے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ صحیح عنبری ہے قبیلہ بنی عنبر سے اور اسی کی تائید کرتا ہے یہ کہ ابن اوفی بن مولہ تمیمی عنبری ہیں اور ساعدہ بھی عنبری ہیں یہ سب لوگ قبیلہ بنی عنبر سے ہیں دستور کے موافق ہر قبیلہ سے ایک جماعت بطور وفد کے آیا کرتی تھی پس اس جماعت میں غبر کا کوئی شخص نہ تھا۔ غبر ایک شاخ ہے یشکر کی اور یشکر ایک شاخ ہے قبیلہ ربیعہ کی اسی طرح عنزی اگر اس کا نون مفتوح یا ساکن پڑھا جائے تو وہ بھی قبیلہ ربیعہ کی ایک شاخ ہے اور صحیح یہی کہ یہ عنبری ہیں۔

## ۳۴۶۔ حضرت ایاسؓ بن مالک

حضرت ایاسؓ بن مالک بن اوس بن عبداللہ بن حجر اسلمی۔ ابن مندہ نے لکھا ہے کہ ابن اسحاق سراج نے صحابہ میں ان کا ذکر لکھا ہے حالانکہ یہ تابعی ہیں ان کے دادا اوس البتہ صحابی ہیں اور انہوں نے محمد بن اسحاق سراج سے انہوں نے محمد بن عباد بن موسیٰ عکلی سے انہوں نے اپنے بھائی موسیٰ بن عباد سے انہوں نے عبداللہ بن یسار سے انہوں نے ایاس بن مالک بن اوس اسلمی سے روایت کی ہے کہ جب رسول اللہؐ نے اور ابوبکرؓ نے ہجرت کی تو مقام جحفہ میں ہمارے اونٹوں کی طرف سے ہو کر گذرے اور انہوں نے پوری حدیث ذکر کی اس حدیث کو صخر بن مالک بن ایاس بن مالک بن اوس بن عبداللہ بن حجر نے اپنے والد اوس بن حجر سے روایت کیا ہے کہ نبیؐ ان کی طرف سے ہو کے گذرے الخ اوس بن عبداللہ بن حجر کے بیان میں یہ حدیث گذر چکی ہے۔ ابو نعیم نے ان ایاس کے تذکرہ میں لکھا ہے کہ بعض وہم کرنے والوں نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے حالانکہ وہ تابعی ہیں ان کے دادا البتہ صحابی ہیں اور انہوں نے سراج کی حدیث جو ان کی تاریخ میں ہے محمد عکلی سے انہوں نے اپنے بھائی موسی سے انہوں عبداللہ بن یسار سے انہوں نے ایاس بن مالک بن اوس سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ جب رسول اللہ نے ہجرت الخ ابو نعیم نے کہا ہے کہ اس وہم کرنے والے نے اپنی غلطی سراج کی طرف منسوب کر دی حالانکہ سراج اس غلطی سے بری ہیں کیونکہ سراج نے اس حدیث کو ایاس بن مالک سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کیا جیسا کہ ہم نے بیان کیا اور ابو نعیم نے صخر بن مالک کی حدیث اس بات کے ثابت کرنے کے لئے بیان کی ہے کہ اوس صحابی ہیں۔

میں کہتا ہوں کہ ابن مندہ نے بھی اس حدیث کو لکھا ہے اور کہا ہے کہ یہ تابعی ہیں پس اب ان پر کوئی اعتراض نہ رہا صرف انہوں نے یہ کیا ہے کہ اس کو سراج کی طرف منسوب کر دیا ہے حالانکہ تاریخ سراج میں اس کے خلاف ہے اور کوئی غلطی نہیں کیونکہ انہوں نے خود کہہ دیا ہے کہ وہ تابعی ہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۴۷۔ حضرت ایاسؓ بن معاذ

حضرت ایاسؓ بن معاذ انصاری اوسی اشہلی۔ ہمیں ابو جعفر عبیداللہ بن احمد بن علی بغدادی نے اپنی سند سے یونس بن بکیر سے انہوں نے ابن اسحاق سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا ہے کہ مجھ سے حصین بن عبدالرحمٰن بن عمرو بن سعد بن معاذ نے محمود بن لبید سے جو بنی عبدالاشہل کے بھائی تھے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا ہے جب ابوالحلیسر یعنی انس بن رافع مکہ میں آئے اور ان کے ساتھ بنی عبدالاشہل کے چند جوان تھے ان میں ایاس بن معاذ بھی تھے یہ لوگ قریش سے اپنی قوم خزرج کے لئے حلف کی دوستی کرانے آئے تھے رسول اللہؐ نے جوان کے آنے کا حال سنا تو ان کے پاس تشریف لے گئے اور ان کے پاس جاکے بیٹھ گئے اور فرمایا کہ اے لوگو کیا تم اس بات کو پسند کرو گے جو اس کام سے بھی بہتر ہے جس کے لئے تم آئے ہو اور ان لوگوں نے پوچھا کہ وہ

کیا بات ہے حضرت نے فرمایا (وہ یہ بات ہے کہ) میں خدا کا پیغمبر ہوں مجھے اللہ نے اپنے بندوں کی طرف بھیجا ہے تا کہ میں انہیں اس بات کی ترغیب دوں کہ وہ خدا کی پرستش کریں اور خدا کے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں اور میرے اوپر خدا نے کتاب نازل فرمائی ہے بعد اس کے آپ نے ان سے اسلام کا ذکر کیا اور انہیں قرآن پڑھ کے سنایا تو ایاس بن معاذ نے کہا اور یہ اس زمانے میں نوجوان تھے کہ اے میری قوم کے لوگو خدا کی قسم یہ بات اس سے بہتر ہے جس کے لئے تم آئے ہو تو ابوالحلیسر نے (غصہ میں آکے) ایک مٹھی کنکری لے کر ایاس کے منہ پر ماری اور (آنحضرتؐ سے) کہا کہ ہمیں ان باتوں سے معاف رکھئے ہم دوسرے کام کے لئے آئے ہیں اس کے بعد وہ چپ ہو گیا اور رسول اللہؐ ان لوگوں کے پاس سے اٹھ آئے اور وہ لوگ مدینہ لوٹ گئے پھر اوس وخزرج کے درمیان میں واقعہ بعاث ہوا پھر ایاس بن معاذ تھوڑے ہی دن کے بعد انتقال کر گئے۔ محمود بن لبید کہتے تھے کہ ان کی قوم کے جو لوگ ان کے پاس بوقت موت موجود تھے وہ مجھ سے کہتے تھے کہ ان لوگوں نے برابر ان کو تہلیل اور تکبیر کہتے ہوئے اور اللہ کی حمد اور پاکی بیان کرتے ہوئے سنا یہاں تک کہ ان کا انتقال ہو گیا لہٰذا تمام لوگوں کو یقین تھا کہ وہ مسلمان مرے انہوں نے اسلام کی خوبی اسی مجلس میں بیان کی جس مجلس میں انہوں نے رسول اللہؐ سے ذکر سنا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

الحلیسر: حاء مہملہ کے فتحہ اور یاء جس کے نیچے دو نقطے ہیں کے سکون کے ساتھ اور سین مہملہ اور اس کے آخر پر راء۔ بعاث: باء موحدہ کے ضمہ اور عین مہملہ کے فتحہ کے ساتھ اور اس کے آخر پر ثاء مثلثہ ہے۔ اور اس کو غین معجمہ کے ساتھ بھی بیان کیا گیا ہے مگر اسکی کوئی حقیقت نہیں۔

## ۳۴۸۔ حضرت ایاسؓ بن معاویہ

حضرت ایاسؓ بن معاویہ مزنی۔ یزید بن ہارون نے محمد بن اسحاق سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن حارث سے انہوں نے ایاس بن معاویہ مزنی سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ نے فرمایا قیام شب (یعنی نماز تہجد) بہت ضروری ہے اگرچہ صرف اتنی دیر تک ہو جتنی دیر میں اونٹنی کا دودھ دوہا جاتا ہے یا جتنی دیر میں بکری کا دودھ دوہا جاتا ہے۔ اور بعد نماز عشا کے جو نماز پڑھی جائے اس کا شمار قیام شب میں ہے انہوں نے خالد بن ابی کریمہ کی بھی حدیث معاویہ بن قرہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے انہیں ایک شخص کے پاس بھیجا جس نے اپنے باپ کی منکوحہ سے شادی کر لی تھی انہوں نے اس کو قتل کر دیا اور اس کے مال کا پانچواں حصہ لے لیا۔ ابونعیم نے اس مقام پر ابن مندہ پر اعتراض کیا ہے جس کو ہم ایاس بن رباب کے بیان میں لکھ چکے ہیں اب اس کے یہاں بیان کرنے کی حاجت نہیں اور ابوموسیٰ نے ایاس بن معاویہ کو ابن مندہ پر استدراک کرنے کے لئے لکھا ہے اور قیام شب کی حدیث ذکر کی ہے اور کہا ہے کہ ان کا تذکرہ طبرانی نے اور ابونعیم نے صحابہ میں لکھا ہے اور انہوں نے کہا ہے کہ میں ان ایاس کو معاویہ بن قرہ کا بیٹا سمجھتا ہوں اور وہ انس بن مالک سے روایت کرتے ہیں تابعین سے ہیں ان کے دادا قرۃ البتہ صحابی ہیں ان کے والد بھی صحابی نہیں ہیں۔

میں کہتا ہوں یہی صحیح ہے جو ابوموسیٰ نے بیان کیا ہے یہ ایاس وہی ہیں جو بصرہ کے قاضی تھے ان کی ذکاوت کی بہت تعریف تھی ۱۲۱ہجری میں وفات پائی واللہ اعلم۔

## ۳۴۹۔ حضرت ایاسؓ بن ودقہ

حضرت ایاسؓ بن ودقہ انصاری۔ بنی سالم بن عوف بن خزرج سے ہیں۔ موسیٰ بن عقبہ نے ابن شہاب سے ان لوگوں کے نام میں جو جنگ یمامہ میں شہید ہوئے قبیلہ بنی سالم سے ایاس بن ودقہ کا نام بھی روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر اور ابو نعیم اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے اور ابو موسیٰ نے کہا ہے کہ میں نے ایک نسخہ میں جو ابو نعیم سے منقول تھا ودقہ کو فاء کے ساتھ لکھا ہوا دیکھا نیز ابو موسیٰ نے کہا ہے مگر صحیح قاف ہے۔

میں کہتا ہوں میرے نزدیک صحیح فاء ہے واللہ اعلم۔

## ۳۵۰۔ حضرت ایفعؓ بن عبد کلاعی

حضرت ایفعؓ بن عبد کلاعی شامی۔ ان کو ابو بکر اسماعیلی نے اور عبدان بن محمد نے صحابہ میں ذکر کیا ہے عبدان نے کہا ہے کہ میں نے محمد بن مثنی کو یہ کہتے ہوئے سنا ہے کہ ایفع کی وفات ۱۰۶ھ میں ہوئی اور ابو الفتح ازدی موصلی نے کہا ہے کہ ایفع بن عبد کلال صحابی ہیں ان سے صفوان بن عمرو نے روایت کی ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ خود عبداللہ بن عمر سے روایت کرتے ہیں انہوں نے کہا کہ اگر یہ صحیح ہو تو اس نام کے دو شخص ہو جائیں گے۔ ہمیں ابو موسیٰ یعنی محمد بن عمر نے کتابۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو زکریا نے اجازۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن عبد الواحد محدث نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابراہیم بن عامر علوی امام جامع مسجد بسطام نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھے میرے والد عامر بن محمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو بکر احمد بن ابراہیم اسماعیلی نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھے ابو عبداللہ صوفی احمد بن حسن نے خبر دی انہوں نے کہا ہمیں حکم بن موسیٰ نے خبر دی وہ کہتے تھے میں نے ایفع بن عبد کلاعی سے سنا وہ مقام حمص میں منبر پر کھڑے ہوئے کہہ رہے تھے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا جب اللہ تعالیٰ اہل جنت کو جنت اور اہل دوزخ کو دوزخ میں داخل فرمائے گا تو کہے گا کہ اے اہل جنت تم دنیا میں کتنے برس رہے وہ کہیں گے کہ ہم ایک دن رہے یا ایک دن سے بھی کم اللہ فرمائے گا کہ تم نے ایک دن یا اس سے بھی کم میں بڑی عمدہ تجارت کی میری رضامندی اور جنت کو حاصل کیا اب تم جنت میں ہمیشہ ہمیشہ رہو پھر فرمائے گا کہ اے اہل دوزخ تم دنیا میں کتنے دن رہے وہ کہیں گے کہ ایک دن یا ایک دن سے بھی کم اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ تم نے ایک دن یا اس سے کم میں بہت بری تجارت کی میرے غضب اور ناخوشی کو حاصل کیا اب تم دوزخ میں ہمیشہ ہمیشہ رہو پھر وہ کہیں گے کہ اے ہمارے پروردگار ہمیں دوزخ سے نکال لے پھر اگر ہم دوبارہ ایسے کام کریں تو بیشک ہم ظالم ہیں اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ اسی میں ذلت اٹھاؤ اور مجھ سے کلام نہ کرو پس یہ ان لوگوں کا آخری کلام ہوگا اپنے پروردگار عزوجل سے۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۵۱۔ حضرت ایماؓ بن رحضہ

حضرت ایماؓ بن رحضہ بن خربہ بن خلاف بن حارثہ بن غفار۔ یہ اپنے زمانہ میں قبیلہ غفار کے سردار اور ان کے سفیر تھے یہ مقام سقیا کی طرف موضع غیقہ میں رہتے تھے پھر حدیبیہ سے کچھ پہلے مدینہ چلے آئے تھے اور وہیں سکونت اختیار کر لی تھی۔ ابو عمر نے بیان کیا ہے کہ حدیبیہ سے پہلے اسلام لائے یہ اور ان کے بیٹے دونوں صحابی ہیں۔ ہمیں عبداللہ بن احمد نے اپنی سند سے ابو داؤد طیالسی تک

دی وہ سلیمان بن مغیرہ سے وہ حمید بن ہلال سے وہ عبداللہ بن صامت سے وہ ابی ذر سے راوی ہیں کہ انہوں نے کہا ہم اپنی قوم
ر کے ہمراہ باہر نکلے اور ہماری قوم کے لوگ ماہ حرام میں قتال وغیرہ جائز سمجھتے تھے پس میں اور میرے بھائی انیس اور میری ماں
ھے تھے۔ پھر انہوں نے اپنے اسلام کا حال بیان کیا اور اسی میں یہ بھی بیان کیا کہ جب ہم اپنی قوم غفار کے پاس لوٹ کے آئے تو
میں سے آدھے آدمی قبل اس کے مسلمان ہو گئے کہ رسول اللہؐ مدینہ میں تشریف لائیں۔ نماز میں ان لوگوں کے امام ایما بن
ضہ بنتے تھے اور وہی اس قبیلہ کے سردار تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۴۵۔ حضرت ایمنؓ بن خریم

حضرت ایمنؓ بن خریم بن فاتک بن اخرم بن شداد بن عمرو بن فاتک بن قلیب بن عمرو بن اسد بن خزیمہ اسدی۔ ان کی
رہ صماء بنت ثعلبہ بن عمرو بن حصین بن مالک اسدیہ ہیں۔ یہ فتح مکہ کے دن مسلمان ہوئے اس وقت وہ یفاع کے غلام تھے۔
ں نے اپنے والد اور چچا سے حدیث کی روایت کی ہے وہ دونوں بدری ہیں۔ ایک گروہ نے کہا ہے کہ ایمن بن خریم اپنے والد
ساتھ فتح مکہ کے دن اسلام لائے مگر ابو عمر نے کہا ہے کہ صحیح یہی ہے کہ ان کے والد جنگ بدر میں شریک تھے۔ یہ اصل میں شام
رہنے والے تھے اور آخر میں کوفہ کی سکونت اختیار کر لی تھی۔ ان سے شعبی نے اور فاتک بن فضالہ نے اور ابو اسحاق سبیعی نے
یت کی ہے۔ ہمیں اسماعیل بن عبید نے اور ابراہیم بن محمد نے اور عبیداللہ بن احمد نے اپنی سند سے ابو عیسیٰ (ترمذی) تک خبر دی
رہ کہتے تھے ہم سے احمد بن منیع نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے مروان بن معاویہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں سفیان نے زیاد
دی سے انہوں نے فاتک بن فضالہ سے انہوں نے ایمن بن خریم سے روایت کر کے خبر دی کہ نبیؐ نے فرمایا اے لوگو میں جھوٹی
اہی اور خدا کے ساتھ شرک کرنے کو برابر سمجھتا ہوں بعد اس کے یہ آیت پڑھی فاجتنبوا الرجس من الاوثان واجتنبوا
ل الزور. (بچو تم بتوں کی پرستش سے جو بالکل ناپاک ہیں اور بچو جھوٹی گواہی سے) اور ہمیں ابو الفضل منصور بن ابی الحسن طبری
اپنی سند سے احمد بن علی بن مثنی تک خبر دی کہ انہوں نے کہا کہ ہم سے رحمویہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں صالح بن عمر نے مطرف
انہوں نے عامر شعبی سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے جب مروان بن حکم نے ضحاک بن قیس سے جنگ کی ہے تو اس نے
ن بن خریم کے پاس کہلوا بھیجا کہ ہم چاہتے ہیں کہ آپ ہمارے ساتھ ہو کے لڑیں انہوں نے یہ جواب دیا کہ میرے والد اور
رے چچا جنگ بدر میں شریک تھے انہوں نے مجھ سے عہد لے لیا ہے کہ کسی ایسے شخص سے نہ لڑنا جو لا الہ الا اللہ کہتا ہو پس اگر اے
وان تو مجھے دوزخ سے نجات کا کوئی پروانہ دلا دے تو میں تیرے ساتھ لڑوں گا مروان نے کہا یہاں سے دور ہو اور ان کی برائی
رنے لگا انہیں گالی دینے لگا پھر ایمن نے یہ اشعار پڑھے ۔

| | |
|---|---|
| ولست مقاتلا رجلا یصلی | علی سلطان آخر من قریش |
| لہ سلطانہ وعلی اثمی | معاذ اللہ من سفہ و طیش |
| أأقتل مسلما من غیر جرم | فلست بنافعی ما عشت عیشی |

میں ایسے شخص سے ہرگز نہ لڑوں گا جو نماز پڑھتا ہو۔ محض ایک قریشی شخص کی بادشاہت کے لئے۔ اسے تو بادشاہت ملے
اور مجھے گناہ ہو۔ ایسی بیوقوفی اور حماقت سے خدا کی پناہ۔ کیا میں ایک مسلمان کو بے جرم قتل کر دوں۔ تو اے مروان میری

زندگی میں مجھے کیا نفع دے گا۔

دار قطنی نے کہا ہے کہ ایمن نے نبیؐ سے روایت کی ہے مگر میں نے ان کی روایت ان کے باپ اور چچا ہی سے دیکھی ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۵۳۔ حضرت ایمنؓ بن عبید

حضرت ایمنؓ بن عبید بن عمرو بن بلال بن ابی الحرباء بن قیس بن مالک بن سالم بن غنم بن عوف بن خزرج۔ یہ بیٹے ہیں ام ایمن کے جو نبیؐ کی کھلائی (گود لینے والی) تھیں ان کا ذکر ان کے نام میں آئے گا۔ یہ اسامہ بن زید بن حارثہ کے اخیافی بھائی ہیں یعنی ماں دونوں کی ایک ہیں جنگ حنین میں شہید ہوئے یہ ابن اسحاق کا قول ہے انہوں نے کہا کہ یہی ہیں جنہوں نے اپنے ان اشعار میں عباس کی طرف اشارہ کیا ہے۔

نصرنا رسول الله فی الدین سبعة　　　وقد فر من قد فر عنه فاقشعوا

وثامننا لاقی الحمام بنفسه　　　بما مسه فی الدین لا یتوجع

ہم سات آدمیوں نے دین میں رسول اللہ کی مدد کی۔ اور بعض لوگ جو بھاگے وہ بھاگ گئے۔ اور آٹھویں شخص نے موت سے ملاقات کی۔ جو کچھ تکلیفیں ان کو دین میں پہنچیں ان سے وہ دردمند نہیں ہوئے۔

یہ سات آدمی جن کا ذکر اس شعر میں ہے یہ تھے۔ (۱) عباس (۲) علی (۳) فضل بن عباس (۴) ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلب (۵) اسامہ بن زید یہ لوگ آپ کے اہل بیت میں سے تھے اور غیر لوگ یہ تھے۔ (۶) ابوبکر۔ (۷) عمر رضی اللہ عنہم اجمعین ان سے مجاہد نے اور عطاء نے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے ایک ڈھال سے کم قیمت کی چیز کے چرانے میں ہاتھ کاٹنے کا حکم نہیں دیا۔ ایک ڈھال کی قیمت اس زمانے میں ایک دینار تھی۔ یہ حدیث مرسل ہے کیونکہ مجاہد اور عطاء نے ایمن سے ملاقات نہیں کی ابن اسحاق نے بیان کیا ہے کہ ایمن کے متعلق رسول اللہؐ کی طہارت کی خدمت تھی ضرورت کے وقت وہ پانی وغیرہ آپ کو دیا کرتے تھے۔ ایمن کا ایک بیٹا تھا جس کا نام حجاج ہے اس کا ایک واقعہ حضرت عبداللہ بن عمر کے ساتھ ہوا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۵۴۔ حضرت ایمنؓ بن یعلیٰ

حضرت ایمنؓ بن یعلیٰ کنیت ان کی ابوثابت ثقفی۔ علاء بن ہلال نے عبیداللہ بن عمرو سے انہوں نے زید بن ابی انیسہ سے انہوں نے اسماعیل بن ابی خالد سے انہوں نے شعبی سے انہوں نے ایمن بن یعلی یعنی ابوثابت سے انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا جو شخص ایک بالشت بھر زمین چرائے یا دبا لے وہ قیامت کے دن اس زمین کو نیچے کے طبقہ تک اپنی گردن پر لاد کے آئے گا۔ عبیداللہ کہتے ہیں میں نے اس حدیث کو اسمٰعیل سے سنا ہے۔ اس حدیث کو عمرو بن زرارہ نے اور علی بن معبد نے اور چند لوگوں نے عبیداللہ بن عمرو سے انہوں نے اسماعیل سے انہوں نے شعبی سے انہوں ایمن سے انہوں نے یعلی بن مرہ ثقفی سے روایت کیا ہے اور یہی حدیث بیان کی ہے۔

میں کہتا ہوں اس حدیث میں اعتراض ہے کیونکہ یہ ایمن صحابی نہیں ہیں یہ تابعی ہیں کوفہ کے رہنے والے ہیں بنوثعلبہ کے غلام

ہیں۔ بخاری نے کہا ہے کہ یہ ایمن ابوثابت بنوثعلبہ کے غلام ہیں۔ انہوں نے ابن عباس اور یعلی بن مرہ سے حدیث کی سماعت کی ہے۔ ان سے ابویعفور نے اور انہیں کے جیسے اور لوگوں نے روایت کی ہے ابن ابی حاتم نے اور حاکم یعنی ابواحمد نے کہا ہے کہ اس حدیث کو ابویعفور نے ابوثابت سے انہوں نے یعلی بن مرہ سے روایت کیا ہے اور انہوں نے ابوثابت کو غلطی سے ابن ثابت کہہ دیا ہے اس قسم کی غلطیاں اکثر ہوجاتی ہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۵۵۔ حضرت ایمنؓ

حضرت ایمنؓ (ملک) شام سے نبیؐ کے پاس آئے تھے ہم نے ان کا ذکر ابرہہ کے تذکرہ میں لکھا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے

## ۳۵۶۔ حضرت ایوبؓ بن بشیر

حضرت ایوبؓ بن بشیر انصاری۔ عبدان اور شاہین نے ان کا تذکرہ صحابہ میں لکھا ہے محمد بن یحییٰ بن حبان نے ایوب بن بشیر انصاری سے روایت کی ہے کہ انہوں نے رسول اللہؐ سے عرض کیا کہ میں نے اپنی نماز کا تیسرا حصہ آپ کے لئے دعا کرنے اور آپ پر درود پڑھنے کے لئے خاص کردیا ہے حضرت نے فرمایا ایسا کرنے میں کچھ حرج نہیں پھر وہ تھوڑی دیر چپ رہے بعد اس کے کہا کہ یارسول اللہؐ بلکہ میں نے اپنی نماز کا نصف حصہ آپ کے لئے دعا کرنے اور آپ پر درود پڑھنے کے لئے خاص کردیا ہے آپ نے فرمایا ایسا کرنے میں کچھ حرج نہیں پھر وہ تھوڑی دیر چپ رہے بعد اس کے رسول اللہؐ سے عرض کیا کہ میں نے یہ ارادہ کیا ہے کہ اپنی کل نماز آپ ہی کے درود پڑھنے اور دعا میں صرف کردوں آپ نے فرمایا اب اللہ تعالیٰ تمام ان کاموں سے تمہاری کفایت کرے گا جو دنیا و آخرت کی مصیبت میں ڈالیں (نماز دعا کے معنی میں ہوسکتی ہے۔ محمد احمد)۔ اور یحییٰ بن حمزہ اور فرج بن فضالہ نے محمد بن ولید زبیدی سے انہوں نے زہری سے انہوں نے ایوب بن بشیر انصاری سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا کہ رسول اللہؐ نے فرمایا سب سے پہلے افضل وہ صدقہ ہے جو کسی ایسے عزیز کو دیا جائے جو اس صدقہ دینے والے سے پہلوتہی کرتا ہو۔ ابوموسیٰ کہتے ہیں کہ ابن ابی حاتم نے کہا ہے کہ ایوب بن بشیر انصاری کی کنیت ابوسلیمان معاوی ہے یہ عباد بن عبداللہ بن زبیر سے روایت کرتے ہیں۔ ان سے زہری نے روایت کی اس صورت میں یہ ایوب صحابی نہ ہوں گے۔ مگر ان پہلے ایوب کا صحابی ہونا ظاہر ہے لیکن اس حدیث کی نسبت بھی مروی ہے کہ ان کے سوا اور کسی نے نبیؐ سے ایسا کہا تھا۔

میں کہتا ہوں کہ اس حدیث کو ابی بن کعب نے اور ابوہریرہ نے بھی روایت کیا ہے اور اس حدیث کو محمد بن یحییٰ بن حبان نے اپنے والد سے روایت کیا ہے کہ ایک شخص نے نبیؐ سے عرض کیا الخ۔ ہمیں ابوالفرج یحییٰ بن محمود بن سعد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعدنان محمد بن ابی بکر بن احمد بن مطہر لفتوانی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوسعید محمود بن عبداللہ بن احمد بن زکریا نے نیز ابوالفرج کہتے تھے کہ ہمیں ہمارے دادا کے چچا ابوالفضل جعفر بن عبدالواحد بن محمد بن محمود ثقفی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوطاہر بن عبدالرحیم نے خبر دی وہ دونوں کہتے تھے ہمیں ابوبکر محمد بن عبداللہ بن احمد بن شاذان اعرج نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر عبداللہ بن محمد بن محمد بن فورک قباب نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں احمد بن عمرو بن ابی عاصم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر بن ابی شیبہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں وکیع نے سفیان سے انہوں نے عبداللہ بن محمد بن عقیل سے انہوں نے طفیل بن ابی بن کعب

سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی کہ وہ کہتے تھے ایک شخص نے نبیؐ سے پوچھا کہ بتایئے اگر میں اپنی پوری نماز آپ پر درورد پڑھنے کے لئے مخصوص کردوں (تو کیا ثواب ملے گا) آپ نے فرمایا اس وقت اللہ تیری تمام دنیاوی اور اخروی مشکلات کی کارسازی کرے گا۔

## ۳۵۷۔ حضرت ایوبؓ بن مکرز

حضرت ایوبؓ بن مکرز۔ ان کا تذکرہ بھی ابن شاہین نے لکھا ہے اور انہوں نے محمد بن ابراہیم سے انہوں نے محمد بن یزید سے روایت کی ہے اور کہا ہے کہ جن اصحاب رسول اللہؐ کا شمار کیا گیا ہے ان میں ایواب بن مکرز بھی ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے اخیر حرف ہمزہ میں لکھا ہے۔

# حرف الباء۔ باب الباء والالف

## ۳۵۸۔ حضرت باقومؓ رومی

حضرت باقومؓ رومی۔ بعض لوگ انہیں باقول رومی کہتے ہیں سعید بن عاص کے غلام تھے۔ مدینہ کے بڑھئی تھے ان سے صالح مولیٰ توامہ نے روایت کی ہے کہ انہوں نے رسول اللہؐ کے لئے جھاؤ کی لکڑی کا منبر بنایا تھا اس میں تین درجے تھے ایک بیٹھنے کے لئے اور دو اور۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے اور ابوعمر نے کہا کہ اس کی سند صحیح نہیں ہے۔

## ۳۵۹۔ حضرت باذانؓ فارسی

حضرت باذانؓ فارسی۔ یہ ان فارسیوں کی اولاد سے ہیں جن کو نوشیروان نے سیف بن ذی یزن کے ہمراہ یمن کی طرف حبشیوں سے لڑنے کے لئے بھیجا تھا اور وہ لوگ وہیں یمن میں رہ گئے تھے باذان صنعاء میں رہتے تھے اور نبیؐ کی حیات میں مسلمان ہو گئے تھے اسود عنسی کے قتل میں انہوں نے بڑا کارنمایاں کیا ہے ہم نے ان کا حال تاریخ کامل میں لکھا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن دباغ اندلسی نے لکھا ہے۔

# باب الباء والجیم

## ۳۶۰۔ حضرت بجادؓ بن سائب

حضرت بجادؓ بن سائب۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں ان کا نام بجار بن سائب بن عویمر بن عائذ بن عمران بن مخزوم بن یقظہ بن مرہ بن کعب بن لوی قرشی مخزومی۔ جنگ یمامہ میں شہید ہوئے۔ ان کے صحابی ہونے میں کلام ہے۔ ان کے دو بھائی جابر اور عویمر بدر میں بحالت کفر مارے گئے ان دونوں کا ذکر موسیٰ بن عقبہ کی کتاب میں نہیں ہے۔ ان کے ایک بھائی عائذ بن سائب بدر میں بحالت کفر گرفتار ہو گئے تھے اور انہوں نے رسول اللہؐ کی صحبت اٹھائی تھی ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۳۶۱۔ حضرت بجراہؓ بن عامر

حضرت بجراہؓ بن عامر۔ ان کی حدیث یہ ہے کہ یہ کہتے تھے ہم رسول اللہؐ کی خدمت میں گئے اور اسلام لائے اور ہم نے آپ سے درخواست کی کہ نماز عشا ہم سے معاف کردیں کیونکہ ہم اس وقت اپنے اونٹوں کے دوہنے میں مشغول رہتے تھے حضرت نے فرمایا تم انشاء اللہ اپنے اونٹوں کو بھی دودھ لو گے اور نماز بھی پڑھو گے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے مگر ابن مندہ اور ابو نعیم نے اس حدیث کو بجیرہ کے تذکرہ میں لکھا ہے اور کہا ہے کہ بعض لوگ ان کو بجرہ بھی کہتے ہیں ہم بھی انشاء اللہ بجیرہ کے بیان میں ذکر کریں گے۔

## ۳۶۲۔ بجیر بن اوس

بجیر بن اوس بن حارثہ بن لام طائی۔ عروہ بن مضرس طائی کے چچا ہیں۔ ان کے اسلام میں کلام ہے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے۔

## ۳۶۳۔ حضرت بجیرؓ بن بجرہ طائی

حضرت بجیرؓ بن بجرہ طائی۔ ابو عمر نے کہا ہے کہ میں ان کی کوئی روایت نبیؐ سے نہیں جانتا ہاں حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت میں قتال مرتدین میں ان سے بہت بڑے بڑے کام ہوئے اور انہوں نے کچھ اشعار بھی کہے تھے جن کو ابن اسحاق نے بیان کیا ہے۔ ابن مندہ اور ابو نعیم نے ابو المعارک شماخ بن معارک بن مرہ بن صخرہ بن بجیر بن بجرہ طائی فیدی سے انہوں نے اپنے والد معارک سے انہوں نے ان کے دادا سے انہوں نے اپنے والد صخرہ سے انہوں نے اپنے والد بجیر بن بجرہ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں اس لشکر میں تھا جس کو رسول اللہؐ نے خالد بن ولید کے ہمراہ بھیجا تھا جب آپ نے اکیدر بادشاہ دومۃ الجندل کے پاس بھیجا رسول اللہؐ نے ہم سے فرمایا تھا کہ تم اکیدر کو اس حال میں پاؤ گے کہ وہ چاندنی رات میں گائے کا شکار کھیل رہا ہوگا یہ کہتے ہیں کہ ہم نے اسی حالت میں اس کو پایا جیسا کہ رسول اللہؐ نے بیان فرمایا تھا پس ہم نے اسے گرفتار کرلیا اور اس کے بھائی کو قتل کردیا وہ ہم سے لڑا تھا پھر جب ہم نبیؐ کے پاس پہنچے تو میں نے یہ اشعار آپ کے سامنے پڑھے:

تبارک سائق البقرات انی  رایت اللہ یھدی کل ھاد

فمن بک عائد اعن ذی تبوک  فانا قد امرنا بالجھاد

بابرکت ہے چلانے والا گایوں کا۔ میں نے اللہ کو دیکھا کہ وہ ہدایت کرنے والوں کو خود ہدایت کرتا ہے۔ (مطلب یہ ہے کہ آپ چونکہ لوگوں کی ہدایت کرتے ہیں لہٰذا اللہ آپ کو ہدایت کرتا ہے اور پوشیدہ باتیں آپ کو بتاتا ہے) اب مقام ذی تبوک سے کون لوٹ سکتا ہے اس لئے کہ ہمیں اب جہاد کا حکم مل گیا ہے۔

نبیؐ (ان اشعار کو سن کر خوش ہوئے اور آپ) نے ان سے فرمایا کہ اللہ تمہارے منہ کو شکستہ نہ کرے راوی کہتا ہے کہ ان کی عمر نوے برس کی ہوگئی تھی مگر ان کا کوئی دانت ہلا تک نہ تھا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۴۔ حضرت بجیرؓ بن ابی بجیر

حضرت بجیرؓ بن ابی بجیر عبسی۔ عبس بن بغیض بن ریث بن غطفان کی اولاد سے ہیں اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ قبیلہ جہینہ کے ہیں بنی دینار بن نجار کے حلیف تھے بدر اور احد میں شریک تھے مگر بنی دینار بن نجار کہتے ہیں کہ یہ لوگ ہمارے غلام تھے یہ قول ابو عمر کا ہے اور ابن مندہ اور ابونعیم نے کہا ہے کہ زہری کہتے تھے کہ یہ بدر میں شریک تھے۔

## ۳۶۵۔ حضرت بجیرؓ ثقفی

حضرت بجیرؓ ثقفی۔ یہ ثقفی ہیں۔ ابن ماکولا نے کہا ہے کہ ان کا صحابی ہونا ثابت ہے اور انہوں نے نبیؐ سے روایت بھی کی ہے۔ ان سے حفصہ بنت سیرین نے روایت کی ہے اور کہا ہے کہ اس کو ابوبکر شافعی نے روایت کیا ہے اور ان کا نام بجیر بتایا ہے اور اس کو اسماعیلی نے روایت کیا ہے اور انہوں نے ان کا نام بشیر بتایا ہے۔

## ۳۶۶۔ حضرت بجیرؓ بن زہیر

حضرت بجیرؓ بن زہیر۔ یہ زہیر بن ابی سلمہ کے بیٹے ہیں۔ ابو سلمہ کا نام ربیعہ بن ریاح بن قرط بن حارث بن مازن بن خلاوہ بن ثعلبہ بن ثور بن ہذمہ بن لاطم بن عثمان بن مزینہ مزنی۔ کعب بن زہیر کے بھائی ہیں اپنے بھائی کعب سے پہلے اسلام لائے تھے اور یہ دونوں بھائی بڑے عمدہ شاعر تھے اور ان کے والد بھی بڑے شعراء میں تھے۔ حجاج بن ذی الرقیبہ بن عبدالرحمٰن بن کعب بن زہیر بن ابی سلمی نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ کعب اور بجیرہ جو دونوں زہیر کے بیٹے تھے اپنے گھر سے نکلے یہاں تک کہ مقام ابرق عزاف میں پہنچے تو بجیر نے کعب سے کہا کہ تم ہماری بکریوں کو لئے ہوئے اس مقام پر ٹھہرو میں ذرا اس شخص یعنی نبیؐ کے پاس جاؤں سنوں کہ وہ کیا کہتا ہے راوی کہتا ہے کہ کعب وہیں ٹھہر گئے اور اور بجیر رسول اللہؐ کے حضور میں حاضر ہوئے۔ حضرت نے ان پر اسلام پیش کیا اور وہ مسلمان ہو گئے یہ خبر کعب کو پہنچی تو انہوں نے کہا:

الا ابلغا عنی بجیرا رسالة      علی ای شی ویب غیرک دلکا

آگاہ ہو جاؤ بجیر کو میری طرف سے یہ پیغام پہنچادو کہ کس چیز نے تجھے غیر کے دین کی طرف راہ دکھائی۔

اس کے علاوہ اور اشعار بھی ہیں جو کعب بن زہیر کے تذکرہ میں آئیں گے یہ کعب رسول اللہؐ کے ہمراہ طائف میں شریک ہوئے پھر جب رسول اللہؐ طائف سے لوٹے تو بجیر نے کعب کو لکھا کہ اگر تجھے کچھ خوف ہو (تو خوف نہ کر) رسول اللہؐ کے پاس چلا آ کیونکہ وہ کسی ایسے شخص کو جو توبہ کر کے آجائے قتل نہیں کرتے اور یہ اشعار بجیر نے ان کو لکھے:

من مبلغ کعبا فهل لک فی التی      تلوم علیها باطلا وهی اجزم

الی الله لا العزی ولا للات وحده      فتنجو اذا کان النجاء وتسلم

لدی یوم لا ینجو ولیس بمفلت      من النار الا طاهر القلب مسلم

فدین زهیر وهو لاشی عنده      ودین ابی سلمیٰ علی محرم

کوئی ہے جو کعب کو یہ خبر پہنچادے کہ کیا تجھے اس دین کی طرف کچھ رغبت ہے۔ جس پر تو (مجھے) ملامت کرتا ہے حالانکہ

وہ دین نہایت مضبوط ہے۔ اللہ کی طرف رجوع کر نہ لات وعزی کی طرف۔ تب تجھے بوقت نجات نجات ملے گی۔ اس وقت نہ تو بچے گا اور نہ کوئی شخص بچے گا سوا اس شخص کے جس کا قلب سلیم ہو اور وہ مسلمان ہو۔ پس زہیر کا دین جو اس (دین اسلام) کے سامنے لاشی ہے۔ اور نیز ابو سلمی کا دین مجھ پر حرام ہے۔

انہیں بجیر نے غزوۂ طائف کے دن یہ اشعار کہے تھے:

| | |
|---|---|
| كانت علالة يوم بطن حنينكم | وغزارة اوطاس ويوم الابرق |
| جمعت هوازن جمعها فتبددوا | كالطير تنجو من قطام ازرق |
| لم يمنعوا منا مقام واحدا | الا جدار هم وبطن الخندق |
| ولقد تعرضنا لكيما يخرجوا | فتحصنوا منا بباب مغلق |

جنگ حنین اور اوطاس اور ابرق کے دن تمہارے بڑے بڑے سردار تھے۔ ہوازن میں انہوں نے اپنی پوری جماعت فراہم کر لی تھی مثل اس پرندے کے جو ابلق باز سے نجات پا کے آئے ہوں۔ ہم سے وہ کسی مقام میں نہ بچ سکے۔ سوا اپنی دیواروں کے اور خندقوں کے۔ اور ہم سامنے آگئے تا کہ وہ باہر نکلیں۔ مگر انہوں نے قلعہ کے اندر جا کے دروازہ بند کر لیا۔

اس کے علاوہ اور اشعار بھی ہیں۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۶۷۔ حضرت بجیرؓ بن عبداللہ

حضرت بجیرؓ بن عبداللہ بن مرہ بن عبداللہ بن صعب بن اسد۔ یہ وہی ہیں جنہوں نے نبیؐ کی گٹھڑی (جس میں کپڑے رکھے جاتے ہیں) چرائی تھی۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے۔

## ۳۶۸۔ حضرت بجیرؓ بن عمران

حضرت بجیرؓ بن عمران خزاعی۔ یہی ہیں جنہوں نے فتح مکہ کے دن یہ اشعار کہے تھے:

| | |
|---|---|
| وقد انشاء الله السحاب بنصرنا | ركام سحاب الهيدب المتراكب |
| وهجر تنافى ارضنا عندنا بها | كتاب لنا من خير مملى وكاتب |
| ومن اجلنا حلت بمكة حرمة | لندرك ثار ابا لسيوف القواضب |

اللہ نے ہماری مدد کے لئے بادل پیدا کیا۔ ایسا بادل جو تہہ بہ تہہ مثل تودہ ریگ کے تھا۔ اور ہم نے اپنے ملک کی طرف ہجرت کی۔ وہاں ہمارے پاس ایک کتاب ہے جو عمدہ لکھنے والے کی لکھی ہوئی ہے۔ (یعنی قرآن) ہماری وجہ سے مکہ میں لڑائی جائز ہوئی۔ تا کہ ہم چھپ جانے والے کو شمشیر بران سے ہلاک کریں۔

ان کا تذکرہ ابو علی غسانی اور ابن مفوز نے کیا ہے۔

# باب الباء والحاء

## ۳۶۹۔ حضرت بحاثؓ بن ثعلبہ

حضرت بحاثؓ بن ثعلبہ بن خزمہ بن اصرم بن عمرو بن عمارہ بن مالک بن عمرو بن بثیرہ بن مشنوء بن قشر بن تمیم بن عوذ مناہ بن تاج بن تیم بن اراشہ بن عامر بن عبیلہ بن قسمیل بن فران بن بلی بن عمرو بن الحاف بن قضاعہ بلوی انصار کے حلیف ہیں۔ یہ اور مجذر بن زیاد عمرو بن عمارہ میں جا کے مل جاتے ہیں۔ ہشام نے ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے مگر ابوعمر نے ان کو مالک کی طرف منسوب کیا ہے بعد اس کے کہا ہے کہ یہ بلوی ہیں۔ بنی عوف بن خزرج کے حلیف ہیں۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ کلبی نے بیان کیا ہے کہ بحاث باء کے ساتھ ہے اور ابراہیم بن سعد نے ابن اسحاق سے نحاث نون کے ساتھ روایت کیا ہے ان کا تذکرہ نون کے باب میں آئے گا۔ رسول اللہ کے ہمراہ بدر میں شریک ہوئے تھے ابوعمر نے کہا ہے کہ میرے نزدیک ابن کلبی کا قول صحیح ہے۔ ان کے دو بھائی تھے عبداللہ اور یزید عبداللہ جنگ بدر میں شریک تھے اور یزید عقبہ کی دونوں بیعتوں میں شریک تھے مگر بدر میں شریک نہیں ہوئے۔ ابو موسیٰ نے ان کا تذکرہ ابن مندہ پر استدراک کرنے کے لئے لکھا ہے اور انہوں نے ان کا نام بحاث بن ثعلبہ بن خزمہ بن اصرم بتایا ہے قبیلہ بنی عوف بن خزرج سے ایک شاخ ہے قبیلہ بلحبلی کی اور بھائی ہیں عبداللہ بن ثعلبہ کے اور بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ اصرم بن عمرو بن عمارہ کے بیٹے ہیں۔ بدر میں نبیؐ کے ہمراہ یہ اور ان کے بھائی عبداللہ شریک ہوئے تھے اور ابراہیم بن سعد نے ابن اسحاق سے نحاث نون کے ساتھ روایت کیا ہے ابوموسیٰ کا کلام ختم ہوگیا۔

میں کہتا ہوں کہ انہوں نے بلحبلی کہا ہے تو ان کا نام سالم بن غنم بن عوف بن خزرج ہے وہ عبداللہ بن ابی بن سلول منافق کے گروہ سے ہیں لہٰذا اگر انہوں نے یہ مراد لیا ہے کہ یہ اس قبیلہ کے نسب میں داخل ہے تو یہ غلط ہے اور اگر یہ مراد لیا ہے کہ یہ ان کے حلیف ہیں تو چاہیے تھا کہ اس کو بیان کر دیتے علاوہ اس کے انکا یہ کہنا کہ بعض لوگوں نے کہا ہے کہ یہ اصرم بن عمرو بن عمارہ کے بیٹے ہیں اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ انہوں نے ان کے پہلے نسب کو اس کے مغائر سمجھا ہے کیونکہ انہوں نے کہا ہے کہ بعض لوگوں کا یہ بیان ہے۔ واللہ اعلم۔

عمارہ: عین مہملہ کے فتحہ اور میم کی تشدید کے ساتھ ہے۔ بثیرہ: باء موحدہ کے فتحہ اور ثاء مثلثہ کے کسرہ اور یاء جس کے نیچے دو نقطے ہیں کے سکون کے ساتھ ہے اور آخر پر راء اور اس کے بعد ھاء ہے۔

مشنوء: میم کے فتحہ اور شین معجمہ کے سکون اور نون کے ضمہ کے ساتھ ہے اور پھر واو کے بعد ہمزہ ہے۔ قشر: قاف کے ضمہ اور شین معجمہ کے فتحہ اور راء کے ساتھ ہے۔

## ۳۷۰۔ حضرت بحرؓ بن ضبع

حضرت بحرؓ بن ضبع بن الیۃ رعینی۔ نبیؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے اور فتح مصر میں شریک ہوئے تھے وہاں انہوں نے کچھ زمین بھی لی تھی ان کا خطہ رعین کے نام سے مشہور ہے۔ انکی اولاد میں ابوبکر سمین بن محمد بن بحر ہیں جو ۱۰۱ھ میں عمر بن عبدالعزیز کی خلافت میں دمیاط کے حاکم تھے۔ مروان بن جعفر بن خلیفہ بن بحر بھی ان کی اولاد میں ہیں جو بڑے فصیح شاعر تھے انہوں نے اپنے

دادا کی مدح میں یہ اشعار کہے تھے:

وجدی الذی عاطی الرسول یمینہ　　وخبت الیہ من بعید رواحلہ

ببدر لنا بیت اقامت اصولہ　　علی التمجدینی علوہ واسافلہ

میرے دادا وہ ہیں جنہوں نے (بیعت کے لئے) رسول اللہ کو اپنا داہنا ہاتھ دیا اور بہت دور سے ان کی سواری کے جانور رسول کے پاس آئے بدر میں ہمارا ایک گھر ہے۔ جس کی بنیادیں درست ہیں اس کے اوپر اور نیچے تمام حصہ بزرگی پر بنا ہے۔

ابوعمر نے کہا ہے کہ یہ سب بیان حفید یونس یعنی ابوسعید بن عبدالرحمٰن بن احمد بن یونس بن عبدالاعلی کا ہے جو تاریخ مصر کے مصنف ہیں۔ ان کا نسب امیر ابونصر بن ماکولا نے اس طرح بیان کیا ہے۔ بحر بن ضبع بن اتہ بن یحمد بن موہشل بن عقب بن لیشرح بن سعد بن بدر بن شرحبیل بن حجر بن زید بن مالک بن زید بن رعین۔ نبیؐ کے حضور میں یعفر بن عریب بن عبدکلال کے ہمراہ آئے تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

بحر: باء اور حاء مہملہ کے ضمہ کے ساتھ ہے۔ ضبع: ضاد اور باء موحدہ کے ضمہ کے ساتھ ہے۔

## ۳۷۱۔ حضرت بحیراؓ راہب

حضرت بحیراؓ راہب۔ انہوں نے نبیؐ کو قبل آپ کی نبوت کے دیکھا تھا اور آپ پر ایمان لائے تھے۔ ابن عباس نے روایت کی ہے کہ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اٹھارہ برس کی عمر سے نبیؐ کے ہمراہ رہتے تھے اس وقت نبیؐ کی عمر بیس برس کی تھی وہ دونوں تجارت کی غرض سے شام جارہے تھے یہاں تک کہ ایک منزل میں قیام کیا تو وہاں ایک درخت بیری کا تھا نبیؐ اس کے سایہ میں بیٹھ گئے اور ابوبکر صدیق اس راہب کے پاس گئے جس کا نام بحیرا ہے اس سے کچھ پوچھنا چاہتے تھے راہب نے ان سے پوچھا کہ یہ کون شخص ہے جو بیری کے سایہ میں بیٹھے ہیں حضرت ابوبکر نے کہا کہ یہ محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب ہیں راہب نے کہا خدا کی قسم یہ نبی ہیں (ہمارے یہاں لکھا ہوا ہے کہ) اس درخت کے سایہ میں عیسیٰ بن مریم کے بعد سوا محمدؐ کے کوئی نہ بیٹھے گا اسی وقت سے حضرت ابوبکر کے دل میں یقین اور تصدیق آگئی تھی چنانچہ جب آنحضرتؐ نبی ہوئے تو ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے (فوراً) آپ کی پیروی کرلی۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۷۲۔ حضرت بحیراؓ

حضرت بحیراؓ۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے ابن مندہ پر استدراک کرنے کے لئے لکھا ہے مقاتل وغیرہ سے نقل کیا ہے کہ جعفر بن ابی طالب کے ہمراہ چالیس آدمی نبیؐ کے حضور میں آئے تھے جن میں بتیس آدمی حبش کے تھے اور آٹھ آدمی شام کے (۱) بحیرا (۲) ابرہہ (۳) اشرف (۴) تمام (۵) ادریس (۶) ایمن (۷) نافع (۸) تمیم۔ پس معلوم ہوتا ہے کہ ابن مندہ کے نزدیک یہ اور کوئی شخص ہیں ورنہ وہ ان کا تذکرہ بطور استدراک کے کیوں لکھتے کیونکہ بحیرا راہب کا تذکرہ ابن مندہ نے بھی لکھا ہے اور بحیرا راہب اس وقت تک غالباً زندہ بھی نہیں رہے۔

## ۳۷۳۔ حضرت بجیرؓ انماری

حضرت بجیرؓ انماری۔ بغیر الف کے۔ یہ انماری ہیں۔ ابن ماکولا نے لکھا ہے کہ ان کا صحابی ہونا ثابت ہے اور ان کی روایت بھی نبیؐ سے ہے کنیت ان کی ابوسعید الخیر ہے ان کا ذکر انشاء اللہ کنیت کے باب میں آئے گا۔ ابن سمیع نے ان کا تذکرہ طبقات میں کیا ہے۔ ان سے قیس بن حجر کندی نے اور ابن لہیعہ اور بکر بن مضر نے روایت کی ہے۔

## ۳۷۴۔ حضرت بجیرؓ بن ابی ربیعہ

حضرت بجیرؓ بن ابی ربیعہ۔ ابوربیعہ کے بیٹے ہیں۔ ان کا نام عمرو بن مغیرہ بن عبداللہ بن عمر بن مخزوم ہے۔ قرشی ہیں مخزومی ہیں ان کا نام بجیر تھا مگر نبیؐ نے ان کا نام عبداللہ رکھا۔ عمر بن عبداللہ بن ابی ربیعہ شاعر مشہور کے والد ہیں اور خالد بن ولید اور ابوجہل بن ہشام کے چچازاد بھائی ہیں۔ ابن مندہ نے ان کا تذکرہ بجیر کے نام میں لکھا ہے اور باقی تینوں نے ان کا تذکرہ عبداللہ بن ابی ربیعہ میں لکھا ہے۔

## ۳۷۵۔ حضرت بحینہؓ

حضرت بحینہؓ۔ حافظ ابوموسیٰ نے ابن مندہ پر استدراک کرنے کی غرض سے کہا ہے کہ ان کا تذکرہ عبدان نے لکھا ہے اور انہوں نے اپنی سند سے عبدان بن محمد سے انہوں نے عباس بن محمد سے انہوں نے ابونعیم سے انہوں نے عبدالسلام بن حرب سے انہوں نے ابوخالد بن یزید بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے محمد بن عبدالرحمٰن بن ثوبان سے انہوں نے بحینہ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا نبیؐ کا میری طرف سے گذر ہوا۔ طلوع فجر کے بعد میں کھڑا ہوا نماز پڑھ رہا تھا آپ نے فرمایا کہ جس طرح ظہر سے پہلے (یعنی ٹھیک دوپہر کے وقت) اور بعد اس کے (یعنی غروب آفتاب کے وقت) نماز پڑھنا ممنوع ہے اسی طرح یہ نماز بھی نہ پڑھا کرو ان دونوں [1] کے درمیان میں فصل کر دیا کرو ابن مندہ نے کہا ہے کہ عبدان نے اس کا ذکر اسی طرح کیا ہے اور صحیح وہ ہے جو ہمیں معلوم ہے سری بن یحییٰ سے وہ ابونعیم سے وہ عبدالسلام بن حرب سے وہ یزید بن عبدالرحمٰن سے وہ محمد بن عبدالرحمٰن بن ثوبان سے وہ ابن بحینہ سے راوی ہیں کہ انہوں نے کہا الخ اسی طرح اس کو یحییٰ بن ابی کثیر نے محمد بن عبدالرحمٰن بن ثوبان سے روایت کیا ہے اور انہوں نے ابن بحینہ کا نام لیا ہے۔ ہمیں عبدالوہاب بن ہبۃ اللہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد تک خبر دی وہ اپنے والد سے وہ عبدالرزاق سے وہ یحییٰ بن ابی کثیر سے وہ محمد بن عبدالرحمٰن بن ثوبان سے وہ عبداللہ بن مالک بن بحینہ سے اسی مضمون کی حدیث روایت کرتے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ بحینہ ان کی ماں کا نام ہے کبھی یہ اپنی ماں کی طرف منسوب کئے جاتے ہیں کبھی اپنے والد کی طرف یہاں دونوں کی طرف منسوب کر دیئے گئے ہیں۔

میں کہتا ہوں صحیح وہی ہے جو ابوموسیٰ نے کہا اور وہی ظاہر اور مشہور ہے اور اس میں شک نہیں کہ عبدان کی کتاب سے ابن کا لفظ رہ گیا ہے اور انہوں نے سمجھا ہے کہ بحینہ کوئی مرد ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

---

[1] معلوم ہوا کہ طلوع فجر کے بعد سوا دو رکعت سنت فجر اور دو رکعت فرض فجر کے کوئی نماز نہ پڑھنا چاہئے یہی مذہب حنفیہ کا ہے۔

# باب الباء والدال

## ۳۷۶۔ حضرت بدرؓ بن عبداللہ خطمی

حضرت بدرؓ بن عبداللہ خطمی۔ بعض لوگ کہتے ہیں ان کا نام بریر ہے یہ دادا ہیں ملیح بن عبداللہ بن بدر کے۔ ملیح نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا پانچ باتیں پیغمبروں کی سنت ہیں (۱) حیا (۲) بردباری (۳) پچھنے لگانا (۴) مسواک کرنا (۵) عطر لگانا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے مگر ابن مندہ نے ان کو سعدی لکھا ہے اور ابونعیم نے ان کو خطمی لکھا ہے اور ابن مندہ کو وہم ہو گیا ہے انہوں نے ملیح بن عبداللہ کو سعدی لکھا ہوا دیکھا اور انہوں نے سمجھا کہ یہ بدر کے پوتے ہیں لہٰذا انہوں نے بدر کو سعدی لکھ دیا ملیح سعدی ابوہریرہ سے روایت کرتے ہیں اور ملیح بن عبداللہ بن بدر اپنے والد سے اور وہ ان کے دادا سے روایت کرتے ہیں مگر حق وہی ہے جو ابونعیم نے لکھا ہے ان دونوں کو امیر ابونصر بن ماکولا نے لکھا ہے۔

## ۳۷۷۔ حضرت بدرؓ بن عبداللہ مزنی

حضرت بدرؓ بن عبداللہ مزنی۔ ان سے بکر بن عبداللہ مزنی نے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہؐ میں ایک پیشہ ور شخص ہوں میرے مال میں ترقی نہیں ہوتی حضرت نے فرمایا کہ اے بدر بن عبداللہ صبح کو تم یہ کہہ لیا کرو بسم اللہ علی نفسی بسم اللہ علی اھلی ومالی اللھم رضنی بما قضیت لی وعافنی فیما ابقیت حتی لا احب تعجیل ما اخرت ولا تاخیر ما عجلت (میں اپنی جان پر اور اپنے گھر والوں پر اور اپنے مال پر بسم اللہ پڑھتا ہوں اے اللہ جو کچھ تو نے میرے لئے مقدر کیا ہے اس پر مجھے راضی کر دے اور جو کچھ تو میرے پاس باقی رکھے اس میں مجھے عافیت دے تاکہ جو کچھ تو دیر میں دینے والا ہے میں اسکی جلدی نہ چاہوں اور جو کچھ تو جلدی دینے والا ہے میں اس کی دیر نہ چاہوں) چنانچہ میں ان الفاظ کو کہہ لیا کرتا تھا اللہ نے میرے مال میں برکت دی اور میرا قرض ادا کرا دیا اور مجھے اور میرے گھر والوں کو مالدار کر دیا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۷۸۔ حضرت بدرؓ ابوعبداللہ

حضرت بدرؓ۔ کنیت ان کی ابوعبداللہ۔ نبیؐ کے غلام تھے۔ ہمیں محمد بن ابی بکر بن ابی عیسیٰ نے کتابۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے اسمٰعیل بن فضل بن احمد نے بیان کیا وہ کہتے تھے میں نے اسے جعفر بن عبدالواجد کے سامنے پڑھا یہ دونوں کہتے تھے ہمیں ابوطاہر بن عبدالرحیم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبداللہ بن محمد یعنی حافظ ابوالشیخ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابن اعین نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں اسحاق بن ابی اسرائیل نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن جابر نے عبداللہ بن بدر سے انہوں نے اپنے والد سے جو رسول اللہؐ کے غلام تھے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے رسول اللہؐ نے وصیت سے پہلے قرض کے ادا کرنے کا حکم دیا ہے اور یہ فرمایا ہے کہ حقیقی بھائی وارث ہوتے ہیں نہ علاتی۔ اس حدیث کو اسحاق بن طباع نے روایت کیا ہے اور نیز اس کو ابن جراح نے محمد بن جابر سے انہوں نے عبداللہ بن بدر سے انہوں نے ابن عمر سے روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۳۷۹۔حضرت بدیلؓ بن سلمہ

حضرت بدیلؓ بن سلمہ بن خلف بن عمرو بن احب بن مقباس بن حبتر بن عدی بن سلول بن کعب بن عمرو بن ربیعہ۔ربیعہ کا نام لحی بن حارثہ خزاعی سلولی۔ان بدیل کی والدہ کا نام ام اصرم ہے جو بیٹی ہیں انجم بن دندنہ بن عمرو بن قیین بن رزاح بن عمرو بن سعد بن کعب بن عمرو بن ربیعہ کی وہ بھی خزاعی ہیں اوران کی والدہ کی والدہ حیہ بنت ہاشم بن عبد مناف بن قصی ہیں۔بدیل اپنی والدہ کے نسب سے زیادہ مشہور ہیں۔ان کا نسب ہشام بن کلبی نے اسی طرح بیان کیا ہے۔یہ بدیل اوران کی والدہ کعب بن عمرو میں جا کے مل جاتے ہیں۔بدیل کی والدہ ابو مالک یعنی اسید بن عبداللہ بن انجم کی پھوپھی ہیں یہ بدیل اور عمرو بن حمق بن کاہن بن حبیب بن عمرو بن قیین عمرو میں جا کے مل جاتے ہیں۔

یہ بدیل وہی ہیں جنہیں نبیؐ نے قبیلہ بنی کعب کی طرف بھیجا تھا اوران کے ہمراہ بشر بن سفیان کو بھیجا تھا تا کہ انہیں جہاد مکہ کے لئے طلب کریں۔ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے اوران کا تذکرہ ابوموسیٰ نے ابن مندہ پر استدراک کرنے کے لئے لکھا ہے اور انہوں نے لکھا ہے کہ بدیل بن عبد مناف بن سلمہ بن خلف بن عمرو بن احب بن مقابس بن حنین اور باقی نسب انہوں نے ایسا ہی بیان کیا ہے جیسا ہم نے ذکر کیا پھر آخر میں کہا ہے کہ یہ نام میں نے لکھ تو دیئے مگر مجھے ان کی تحقیق نہیں ہے۔یہ بات ایسے امام سے بہت تعجب انگیز ہے کیونکہ ان ناموں کو ابن کلبی نے اور ابن عبدالبر نے اور امیر ابونصر نے ذکر کیا ہے (پھر تحقیق نہ ہونے کے کیا معنی)

انہوں نے جو لکھا ہے مقابس یہ غلط ہے صحیح لفظ مقباس ہے اور حنین دونوں کے ساتھ جو انہوں نے لکھا ہے یہ بھی غلط ہے صحیح حبتر حاء مہملہ اور باء موحدۃ اور تاء جس کے اوپر دو نقطے ہیں کے ساتھ ہے اوراس کے آخر پر راء ہے۔بدیل: باء کے ضمہ اور دال مہملہ کے فتحہ کے ساتھ ہے۔اسید: ہمزہ کے فتحہ اور سین کے کسرہ کے ساتھ ہے۔حیۃ: یاء کے ساتھ ہے جس کے نیچے دو نقطے ہیں۔انجم میں جیم حاء مہملہ سے پہلے ہے۔

## ۳۸۰۔حضرت بدیلؓ بن عمر انصاری

حضرت بدیلؓ بن عمر انصاری خطمی۔ان کا صحابی ہونا ثابت ہے۔حلیس بن عمرو نے اپنی ماں فارعہ سے انہوں نے اپنے دادا بدیل بن عمرو خطمی سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے کہ میں نے ایک منتر سانپ کے کاٹنے کا رسول اللہؐ کو سنایا تو آپ نے مجھے اس کی اجازت دے دی اوراس میں برکت کی دعا فرمائی۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے اور ابن مندہ نے کہا ہے کہ یہ حدیث غریب ہے سوا اس سند کے اور کسی سند سے مشہور نہیں ہے۔

## ۳۸۱۔حضرت بدیلؓ بن کلثوم

حضرت بدیلؓ بن کلثوم خزاعی۔بعض لوگ کہتے ہیں ان کا نام عمرو بن کلثوم ہے جب قبیلہ خزاعہ سے قریش نے عہد کے بارے غدر کیا تو یہ نبیؐ کے پاس آئے اور آپ کے سامنے چند اشعار پڑھے (جن کا پہلا مصرعہ یہ ہے) لاھم انی ناشد محمد (ہمیں قریش کی بیوفائی کا) کچھ غم نہیں میں محمد (ﷺ) سے اس کی فریاد کرتا ہوں) ان کا تذکرہ صرف ابن مندہ نے لکھا ہے مگر یہ جو انہوں نے لکھا کہا ہے کہ بعض لوگ ان کو عمرو بن کلثوم کہتے ہیں اس کو میں نہیں جانتا اور انہیں واجب تھا کہ ان کو عمرو بن کلثوم کے بیان میں

ذکر کرتے مگر انہوں نے ان کو نہیں ذکر کیا بلکہ عمرو بن سالم بن کلثوم کو ذکر کیا ہے شاید یہاں باپ کا نام ساقط کر دیا ہے۔

## ۳۸۲۔ حضرت بدیلؓ بن ماریہ

حضرت بدیلؓ بن ماریہ۔ یہ عمر بن عاص سہمی کے غلام ہیں۔ ان سے مطلب بن ابی وداعہ نے اور ابن عباس نے جام کا قصہ روایت کیا ہے جب انہوں نے اور تمیم داری نے اور عدی بن بداء نے سفر کیا تھا ابن مندہ اور ابو نعیم نے ان کا ذکر اسی طرح لکھا ہے مگر اور ائمہ نے ان کو بزیل باء کے ضمہ اور زاء کے ساتھ لکھا ہے، ہم بھی اس مقام پر انشاء اللہ لکھیں گے۔

## ۳۸۳۔ حضرت بدیلؓ بن ورقاء

حضرت بدیلؓ بن ورقاء بن عمرو بن ربیعہ بن عبد العزیٰ بن ربیعہ بن جزی بن عامر بن خزاعی ہیں۔ ان کا نسب ابن مندہ اور ابو نعیم نے اسی طرح لکھا ہے۔

ان کا نسب ابن کلبی نے اس طرح لکھا ہے بدیل بن ورقاء بن عبد العزی بن ربیعہ بن جزی بن عامر بن مازن بن عدی بن عمرو بن ربیعہ اور وہ لحی خزاعی ہیں اور ابو عمر نے کہا ہے بدیل بن ورقاء بن عبد العزی بن ربیعہ خزاعی۔ ابن ماکولا نے ہشام کی طرح ان کا نسب جزی تک پہنچایا ہے جزی کے بعد ان کا نسب متفق علیہ ہے۔ ابن مندہ اور ابو نعیم نے کہا ہے کہ یہ قدیم الاسلام ہیں اور ابو عمر نے لکھا ہے کہ یہ اور ان کے بیٹے عبداللہ اور حکیم بن حزام فتح مکہ کے دن مقام مر الظہر ان میں اسلام لائے تھے جیسا کہ ابن شہاب نے بیان کیا ہے اور ابن اسحاق نے کہا ہے کہ فتح مکہ کے دن کفار قریش نے بدیل بن ورقاء اور ان کے غلام رافع کے مکان میں پناہ لی تھی بدیل اور ان کے بیٹے عبداللہ حنین میں اور طائف میں اور تبوک میں شریک تھے اور فتح کے دن مسلمانوں میں انکا مرتبہ سب سے زیادہ تھا انہوں نے کہا ہے کہ بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ فتح مکہ سے پہلے اسلام لائے تھے۔ ہمیں یحییٰ بن محمود ثقفی نے اجازۃً اپنی اسناد سے ابو بکر بن ابی عاصم تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے عبد الرحمٰن بن محمد بن عبد الرحمٰن بن محمد بن بشر بن عبداللہ بن سلمہ بن بدیل بن ورقاء نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے محمد بن عبد الرحمٰن سے وہ اپنے والد عبد الرحمٰن بن محمد سے وہ اپنے والد محمد بن بشیر سے وہ اپنے والد بشیر بن عبداللہ سے وہ اپنے والد عبداللہ سلمہ سے سے وہ اپنے والد سلمہ سے نقل کر کے بیان کرتے تھے کہ انہوں نے کہا مجھے میرے والد بدیل بن ورقاء نے ایک خط دیا اور کہا کہ اے میرے بیٹے یہ رسول اللہؐ کا خط ہے تم اسے حفاظت سے رکھنا کیونکہ جب تک یہ خط تم لوگوں کے پاس رہے گا خیر اور بھلائی تمہارے ساتھ رہے گی۔ (عبارت اس خط کی یہ تھی)

بسم الله الرحمن الرحيم من محمد رسول الله الى بديل بن ورقاء، و سروات بني عمرو، فانى احمد اليكم الله الذى لا اله الا هو، اما بعد فانى لم اثم بالكم ولم اضع فى جنبكم، وإن اكرم اهل تهامة على انتم، واقربهم لى رحما ومن معكم من المطيبين، وانى قد اخذت لمن هاجر منكم مثل ما اخذت لنفسى، ولو هاجر بارضه غير ساكن مكة الامعتمرا او حاجا، وانى لم اضع فيكم اذا سلمت، وانكم غير خائفين من قبلى ولا محصرين ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ محمد رسول اللہ کی طرف بدیل بن ورقاء اور سرداران قبیلہ بنی عمرو کی طرف۔ میں تمہارے سامنے اللہ کی حمد بیان کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں امابعد واضح ہو کہ میں نے تمہارے دلوں کو ستایا نہیں اور تمہارے پڑوسی

ضائع نہیں کئے۔ تہامہ کے رہنے والوں میں تم اور تمہارے ساتھی مجھے بہت عزیز ہیں اور تم لوگ سب سے زیادہ میرے قریب ہو تم لوگ پاکیزہ لوگوں میں سے ہو جس شخص نے تم میں سے ہجرت کی ہے اس کا میں ویسا ہی حق رکھتا ہوں جیسا اپنا حق اگر چہ وہ پھر اپنے وطن کو واپس آ گیا مگر مکہ کا رہنے والا مکہ واپس نہ جائے مگر بغرض عمرہ کرنے یا حج کرنے کے میں تمہاری حق تلفی نہ کروں گا جب کہ میں نے تمہیں پناہ دی اور تم میری طرف سے کسی قسم کا خوف نہ کرو نہ یہ خیال کرو کہ تم قید کر لئے جاؤ گے۔

یہ حدیث غریب ہے۔ یہ خط علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے ہاتھ کا لکھا تھا۔ بدیل بن ورقاء کی وفات نبیؐ سے پہلے ہوگئی تھی۔ انہیں (ایک مرتبہ) نبیؐ نے حکم دیا تھا کہ حنین کے مال غنیمت کو اور عورتوں کو مقام جعرانہ میں آپ کے پہنچنے تک روک رکھیں۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۸۴۔ حضرت بدیلؓ

حضرت بدیلؓ۔ ان کا نسب نہیں بیان کیا گیا۔ شمار ان کا اہل مصر میں ہے۔ ان کی حدیث موسیٰ بن علی بن رباح نے اپنے والد سے انہوں نے بدیل سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نے نبیؐ کو موزوں پر مسح کرتے ہوئے دیکھا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۸۵۔ حضرت بدیلؓ

حضرت بدیلؓ۔ ان کا سب بھی نہیں بیان کیا گیا۔ صرف ابن مندہ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ بعض لوگوں نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے مگر ماہرین نے ان کا تذکرہ تابعین میں لکھا ہے ان سے مروی ہے کہ رسول اللہؐ کی آستین گٹے تک رہتی تھیں۔

# باب الباء والذال

## ۳۸۶۔ حضرت بذیمہؓ

حضرت بذیمہؓ۔ علی (بن بذیمہ) کے والد ہیں۔ ان کا تذکرہ یحییٰ بن محمد بن صاعد نے ان لوگوں میں کیا ہے جنہوں نے نبیؐ سے حدیثیں سنی ہیں اور انہوں نے احمد بن منیع سے انہوں نے اشعث بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے ولید بن ثعلبہ سے انہوں نے علی بن بذیمہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں رسول اللہؐ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جو شخص اس دعا کو پڑھے اس کے بعد اس حدیث کو بیان کیا۔ صرف ابن مندہ نے ان کا تذکرہ اسی طرح مختصر لکھا ہے۔

بذیمہ: باء کے فتحہ اور ذال معجمہ کے کسرہ کے ساتھ ہے۔ ابونعیم نے کہا ہے کہ بذیمہ کو بعض نے صحابہ میں ذکر کیا ہے اور یہ وہم ہے۔

# باب الباء والراء

## ۳۸۷۔ حضرت برؓ بن عبداللہ

حضرت برؓ بن عبداللہ۔ کنیت ان کی ابو ہند ہے یہ داری ہیں۔ ان کا صحابی ہونا اور نبیؐ سے روایت کرنا ثابت ہے ان کا پورا بیان کنیت کے باب میں آئے گا۔ یہ امیر ابو نصر کا قول تھا۔

## ۳۸۸۔ حضرت براءؓ بن اوس

حضرت براءؓ بن اوس بن خالد۔ نبیؐ کے ہمراہ آپ کے کسی غزوہ میں شریک ہوئے تھے اور اپنے ساتھ دو گھوڑے لے گئے تھے تو انہیں نبیؐ نے مال غنیمت سے پانچ حصے دیئے۔ یہ ابن مندہ اور ابو نعیم کا قول کا بیان ہے اور ابو عمر نے کہا ہے براء بن اوس بن خالد بن جعد بن عوف بن مبذول بن عمرو بن غنم بن عدی بن نجار۔ یہ حضرت ابراہیم فرزند رسول اللہؐ کے رضاعی باپ تھے کیونکہ ان کی بی بی ام بردہ تھیں جنہوں نے ان کو دودھ پلایا تھا پس ظاہر تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ براء وہی ہیں اور شاید وہ کوئی اور ہوں واللہ اعلم۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۸۹۔ حضرت براءؓ بن عازب

حضرت براءؓ بن عازب بن حارث بن عدی بن جشم بن مجدعہ بن حارثہ بن حارث بن عمرو بن مالک بن اوس انصاری اوسی حارثی ان کی کنیت ابو عمرو ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں ابو عمارہ ہے اور یہی صحیح ہے۔ انہیں رسول اللہؐ نے جنگ بدر سے بوجہ کم سن ہونے کے واپس کر دیا تھا۔ سب سے پہلا غزوہ جس میں یہ شریک ہوئے احد تھا اور بعض لوگ کہتے ہیں خندق۔ انہوں نے رسول اللہؐ کے ہمراہ چودہ جہاد کئے۔ یہی ہیں جنہوں نے ۲۴ھ میں ملک ری صلحاً فتح کیا یا بقول ابی عمرو شیبانی کے بزور شمشیر فتح کیا۔ اور ابو عبیدہ نے کہا ہے کہ ملک رے کو ۲۲ھ میں حضرت حذیفہ نے فتح کیا تھا اور مدائنی نے کہا ہے کہ کچھ حصہ اس کا حضرت ابو موسیٰ نے فتح کیا تھا اور کچھ حصہ اس کا قرضہ بن کعب نے فتح کیا۔ یہ براء جنگ تستر میں حضرت ابو موسیٰ کے ساتھ تھے۔ حضرت براء اور ان کے بھائی عبید بن عازب جنگ جمل و صفین و نہروان میں حضرت علی بن ابی طالب کے ہمراہ رہے بالآخر کوفہ میں رہ گئے تھے اور وہیں گھر بنا لیا تھا اور حضرت مصعب بن زبیر کے زمانے میں وفات پائی۔ ہمیں ابو یاسر بن ابی حبہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد تک خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے یزید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں شریک بن عبداللہ نے ابو اسحاق سے انہوں نے براء سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے کہ جنگ بدر میں مجھے اور ابن عمر کو رسول اللہؐ نے کمسن ہونے کے سبب سے نہیں لیا اور واپس کر دیا تھا اس سبب سے ہم اس جنگ میں شریک نہیں ہوئے۔ اس حدیث کو عمار بن زریق نے ابو اسحاق سے نقل کیا ہے اور انہوں نے عبدالرحمٰن بن عوسجہ سے انہوں نے حضرت براء سے اسی کے مثل نقل کیا ہے اور اتنی روایت زیادہ کی ہے کہ ہم احد میں شریک ہوئے۔ عبدالرحمٰن بن عوسجہ کے ذکر کرنے میں عمار تنہا ہیں اور اس روایت کو شعبہ نے اور ثوری اور زہیر نے اور ابن نمیر نے اعمش سے انہوں نے ابن اسحاق سے انہوں نے براء سے نقل کیا ہے ہمیں عمر بن محمد بن معمر بن طبرزد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ہبۃ اللہ بن عبدالواحد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو طالب غیلان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو اسحاق یعنی ابراہیم

بن محمد بن یحییٰ مزکی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن اسحاق سراج نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو معمر یعنی اسمٰعیل بن ابراہیم ہزلی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبثر نے برد سے جو یزید بن زیاد کے بھائی تھے اور انہوں نے میتب بن رافع سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے میں نے حضرت براء بن عازب سے سنا وہ کہتے تھے کہ رسول اللہ ؐ نے فرمایا جو شخص کسی جنازے کی نماز پڑھے اسے ایک قراط ثواب ملے گا اور جو شخص جنازے کے ہمراہ رہے یہاں تک کہ وہ دفن کر لیا جائے تو اسے دو قیراط ثواب ملے گا ایک قراط اتنا بڑا ہو گا جیسے احد پہاڑ۔ حضرت براء اکثر فرمایا کرتے میں وہ شخص ہوں جسے نبیؐ نے حدیبیہ کے کنویں میں تیر دے کے بھیجا تھا اور وہ تیر پر پانی کی تری لے آئے تھے بعض لوگوں کا بیان ہے کہ تیر لے کر جو شخص گئے تھے وہ ناجیہ بن جندب تھے اور یہی زیادہ مشہور ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ رزیق میں راء حرف زاء سے پہلے ہے۔

## ۳۹۰۔ حضرت براءؓ بن قبیصہ

حضرت براءؓ بن قبیصہ۔ ابوموسیٰ نے لکھا ہے کہ عبدان مروزی نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ میں نے (صحابہ کے) تذکرہ میں ان کا نام دیکھا مگر مجھے ان کا صحابی ہونا معلوم نہیں۔ ابوموسیٰ نے ابن مندہ پر استدراک کرنے کی غرض سے ان کا ذکر لکھا ہے مگر کوئی دلیل نہیں پیش کی اور جو دلیل انہوں نے پیش کی ہے اس سے ان کا صحابی ہونا معلوم نہیں ہوتا اور میں سمجھتا ہوں کہ براء بن قبیصہ بن ابی عقیل بن مسعود بن عامر بن معتب ثقفی ہیں واللہ اعلم۔ قبیصہ کا صحابی ہونا بھی معلوم نہیں۔ معتب: میم کے ضمہ اور عین مہملہ کے فتحہ اور تاء جس کے اوپر دو نقطے ہیں کی تشدید کے ساتھ ہے۔

## ۳۹۱۔ حضرت براءؓ بن مالک

حضرت براءؓ بن مالک بن نضر انصاری۔ ان کا نسب بیشتر ان کے بھائی انس بن مالک کے بیان میں گذر چکا ہے۔ یہ حضرت انس بن مالک (خادم رسول اللہؐ) کے حقیقی بھائی ہیں۔ سوا بدر کے احد اور خندق اور تمام غزوات میں رسول اللہؐ کے ہمراہ رہے بڑے بہادر اور دلیر تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ (اپنے اعمال کو) لکھا کرتے تھے کہ براء کو مسلمانوں کے کسی لشکر کا سردار نہ بنانا کیونکہ یہ بھی مسلمانوں کو [1] ہلاکت میں ڈالیں گے۔ جب جنگ یمامہ ہوئی اور قبیلہ بنی حنیفہ نے اس باغ پر سخت جنگ کی جس میں مسیلمہ تھا تو براء نے کہا اے مسلمانو مجھے تم اس باغ کے اندر ڈال دو چنانچہ لوگوں نے ان کو اٹھایا یہاں تک کہ باغ کی دیوار پر پہنچ گئے وہیں سے انہوں نے لڑنا شروع کیا اور خوب لڑے یہاں تک کہ اس باغ کا دروازہ مسلمانوں کے لئے کھول دیا۔

اور مسلمان باغ کے اندر پہنچ گئے اور اللہ نے مسیلمہ کو قتل کروا دیا۔ اس جنگ میں اسی ۸۰ سے کچھ اوپر زخم تیر اور تلوار کے حضرت براء کے جسم میں لگے تھے حضرت خالد بن ولید نے ایک مہینہ تک ان کا علاج کیا تب جا کے اچھے ہوئے ہمیں عبید اللہ بن احمد بن علی اور ابراہیم بن محمد بن مہران وغیرہ نے اپنی سند سے محمد بن عیسیٰ تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے عبد اللہ بن ابی زیاد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے سیار نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں جعفر بن سلیمان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ثابت نے اور علی بن زید نے انس بن مالک سے نقل کر کے خبر دی کہ نبیؐ نے فرمایا اکثر پراگندہ موے غبار آلودہ لوگ ایسے ہوتے ہیں کہ انہیں کوئی اپنے یہاں جگہ نہیں دیتا (لیکن عند اللہ ان کا ایسا مرتبہ ہوتا ہے کہ) اگر وہ اللہ عزوجل کو کسی بات کی قسم دلائیں تو اللہ ان کی قسم کو پورا کرے براء بن مالک بھی

---

[1] مطلب یہ ہے کہ فرط شجاعت کے سبب سے یہ میدان جنگ سے ہٹنا پسند نہ کریں گے اور بے موقع اپنے لشکر کو لڑا کر کٹا دیں گے۔

انھیں لوگوں میں ہیں چنانچہ جب جنگ تستر ہوئی اور مسلمانوں کو تنگی کی حالت پیش آئی تو لوگوں نے ان سے کہا کہ اے براء اب تم اپنے پروردگار کو قسم دلاؤ پس انہوں نے کہا کہ اے میرے پروردگار میں تجھے قسم دلاتا ہوں کہ ان کافروں کے مال ہمیں دلادے اور مجھے (درجہ شہادت پر فائز کر کے) اپنے نبی سے ملادے یہ کہہ کے انہوں نے حملہ کیا اور مسلمانوں نے بھی ان کے ساتھ حملہ کیا پس اس بہادر شیر نے بڑے بڑے سرداران فارس کو قتل کیا اور ان کا سارا سامان لے لیا اہل فارس کو ہزیمت ہوگئی اور حضرت براء اس جنگ میں شہید ہو گئے بقول واقدی یہ ۲۰ھ کا واقعہ ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ ۱۹ھ کا واقعہ اور بعض لوگ کہتے ہیں ۲۳ھ کا۔ ان کو ہرمزان نے قتل کیا تھا۔ حضرت براء بڑے خوش آواز تھے نبیؐ کے ہمراہ سفر میں مردوں کی سواری کے لئے یہ حداء پڑھتے تھے اور عورتوں کی سواری کے لئے حضرت انجشہ حضرت براء نے تستر میں بذات خود ایک سو جنگی آدمیوں کو قتل کیا علاوہ اس کے اور لوگوں کے قتل میں بھی شریک ہوئے ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۳۹۲۔ حضرت براءؓ بن معرور

حضرت براءؓ بن معرور بن صخر بن خنسا بن سنان بن عبید بن عدی بن غنم بن کعب بن سلمہ بن سعد بن علی بن اسد بن ساردہ بن تزید بن جشم بن خزرج انصاری خزرجی سلمی کنیت ان کی ابو بشر والدہ ان کی رباب بنت نعمان بن امرء القیس بن زید بن عبد الاشہل ہیں جو حضرت سعد بن معاذ کی پھوپھی تھیں۔ یہ براء فقہائے صحابہ میں تھے بنی سلمہ کے نقیب تھے بقول بعض عقبہ اولی کی شب میں سب سے پہلے جس نے رسول اللہؐ سے بیعت کی وہ یہی تھے اور سب سے پہلے جس نے کعبہ کی طرف [۱] منہ پھیرا وہ بھی یہی تھے انہوں نے [۲] اپنے تہائی مال کی وصیت کی تھی۔ شروع اسلام میں رسول اللہؐ کے زمانے میں وفات ہوئی۔

کعب بن مالک نے (جو ان لوگوں میں تھے جنہوں نے رسول اللہؐ سے شب عقبہ میں بیعت کی) روایت کی ہے کہ ہم اپنی قوم کے مشرکین کے ہمراہ حج کے لئے نکلے اور ہم لوگ نماز پڑھا کرتے تھے اور دینی مسائل سے واقف تھے ہمارے ہمراہ براء بن معرور بھی تھے وہ ہم سب میں بڑے اور ہمارے سردار تھے براء نے ہم سے کہا کہ اے لوگو میرے دل میں یہ آتا ہے کہ میں اس عمارت یعنی کعبہ کو (نماز میں) پس پشت نہ کروں اور اسی کی طرف (منہ کر کے) نماز پڑھوں کعب بن مالک کہتے ہیں کہ ہم لوگوں نے کہا واللہ ہمیں یہی خبر پہنچی ہے کہ ہمارے نبیؐ شام (یعنی بیت المقدس) ہی کی طرف نماز پڑھتے ہیں اور ہم نہیں چاہتے کہ (کسی بات میں) ان کے خلاف کریں براء نے کہا ہے کہ میں تو کعبہ ہی کی طرف نماز پڑھوں گا ہم لوگوں نے کہا کہ ہم تو ایسا نہ کریں گے کعب بن مالک کہتے ہیں کہ جب نماز کا وقت آتا تو ہم لوگ بیت المقدس کی طرف نماز پڑھتے اور براء کعبہ کی طرف نماز پڑھتے یہاں تک کہ ہم لوگ مکہ پہنچے تو براء نے مجھ سے کہا کہ اے میرے بھتیجے ہمیں رسول اللہؐ کے پاس لے چلو تاکہ میں آپ سے اس فعل کی نسبت دریافت کروں جو میں نے اپنے اس سفر میں کیا ہے کیونکہ خدا کی قسم میرے دل میں اس کی طرف سے تردد ہے چونکہ تم لوگ اس کے مخالف ہو کعب بن مالک کہتے ہیں کہ ہم رسول اللہؐ سے پوچھنے کے لئے چلے ہم آپ کو پہچانتے نہ تھے اور نہ ہم نے اس سے پہلے آپ کو دیکھا تھا کعب بن مالک کہتے ہیں کہ ہم مسجد میں داخل ہوئے اور حضرت کے پاس جا کے بیٹھ گئے براء بن معرور نے عرض کیا

---

[۱] یعنی قبل از تحویل قبلہ انہوں نے کعبہ کی طرف نماز پڑھنا شروع کر دی تھی جیسا کہ آگے آئے گا۔

[۲] معلوم ہوا کہ اس وقت تک میراث کی آیت نازل نہ ہوئی تھی اور وصیت کا حکم تھا۔

کہ یا نبی اللہ میں اپنے اس سفر میں جو چلا اور مجھے اللہ عز وجل نے اسلام کی ہدایت کردی ہے تو میرے دل میں یہ آیا کہ میں اس عمارت کعبہ کی طرف (نماز میں) پشت نہ کروں لہٰذا میں نے کعبہ ہی کی طرف نماز پڑھی مگر میرے اصحاب اس بات میں میرے مخالف ہوئے یہاں تک کہ میرے دل میں ان کی بابت شک پڑ گیا پس اے رسول اللہ آپ اس میں کیا فرماتے ہیں؟

حضرت نے فرمایا کہ تم (جب شام کی طرف نماز پڑھتے تھے) ٹھیک قبلہ کی طرف تھے کاش تم چند روز اس پر صبر کرتے چنانچہ وہ پھر بیت المقدس کی طرف نماز پڑھنے لگے کعب بن مالک کہتے ہیں کہ پھر براء نے رسول اللہ ؐ کے قبلہ کی طرف رجوع کیا اور ہم لوگوں کے ہمراہ وہ شام کی طرف نماز پڑھنے لگے ان کے گھر والے بیان کرتے ہیں کہ نہیں وہ اپنے اخیر وقت تک کعبہ کی طرف نماز پڑھا کرتے تھے لیکن یہ غلط ہے، ہم ان کے حال سے زیادہ واقف ہیں کعب بن مالک کہتے ہیں پھر ہم حج کے لئے چلے گئے اور رسول اللہ ؐ سے وعدہ کر گئے کہ وسط ایام تشریق میں مقام عقبہ پر حاضر ہو جائیں گے چنانچہ جب ہم حج سے فارغ ہوئے تو شب کو شعب میں جمع ہو کے آپ کا انتظار کرنے لگے پس آپ تشریف لائے اور آپ کے ہمراہ آپ کے چچا عباس بھی تھے کعب بن مالک کہتے ہیں کہ عباس نے گفتگو شروع کی ہم لوگوں نے عباس سے کہا کہ جو کچھ تم نے کہا وہ ہم نے سن لیا اب اے رسول اللہ آپ گفتگو فرمائیے اور اپنے لئے اور اپنے پروردگار عز وجل کے لئے ہم سے عہد لے لیجئے پھر رسول اللہ ؐ نے گفتگو شروع کی آپ نے قرآن کی تلاوت فرمائی اور اللہ عز وجل کی طرف بلایا اور اسلام کی ترغیب دی اور فرمایا کہ میں تم سے اس شرط پر بیعت لیتا ہوں کہ تم جن باتوں سے اپنے بال بچوں کی حفاظت کرتے ہو ان سے میری بھی حفاظت کرنا کعب بن مالک کہتے ہیں کہ براء بن معرور نے حضرت کا ہاتھ پکڑ لیا اور کہا کہ قسم اس کی جس نے حق کے ساتھ آپ کو بھیجا کہ ہم ضرور ضرور ان باتوں سے آپ کی بھی حفاظت کریں گے جن سے اپنے بال بچوں کی حفاظت کرتے ہیں لہٰذا اے رسول اللہ ہم آپ سے بیعت کرتے ہیں اور خدا کی قسم ہم لوگ بڑی جمعیت واتفاق والے ہیں یہ بات ہم میں باپ دادا کے وقت سے چلی آرہی ہے براء رسول اللہ ؐ سے گفتگو کر ہی رہے تھے کہ درمیان میں ابوالہیثم بن تیہان جو بنی عبدالاشہل کے حلیف تھے بولنے لگے پس براء پہلے وہ شخص ہیں جنہوں نے رسول اللہ ؐ کے دست مبارک پر (اس وقت) بیعت کی ان کے بعد پھر اور لوگوں نے یکے بعد دیگرے بیعت شروع کی براء کی وفات ماہ صفر میں رسول اللہ ؐ کی تشریف آوری سے ایک ماہ پیشتر ہوئی پھر جب رسول اللہ ؐ ہجرت کر کے تشریف لائے تو معہ اپنے صحابہ کے ان کی قبر پر تشریف لے گئے اور قبر پر آپ نے تکبیر کہہ کے نماز پڑھی اس نماز میں آپ نے چار تکبیریں کہی۔ جب ان کی موت کا وقت قریب ہوا تو انہوں نے وصیت کی کہ قبر میں قبلہ رو رکھ کر دفن کئے جائیں چنانچہ لوگوں نے ایسا ہی کیا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

سلمہ: لام کے کسرہ کے ساتھ ہے مگر جب اس کی نسبت کی جائے تو پھر لام کو فتحہ ہوگا۔ تزید: تاء جس کے اوپر دو نقطے ہیں اور زاء کے ساتھ ہے۔ معرور: عین مہملہ کے ساتھ ہے۔ سارده: سین مہملہ اور راء اور دال مہملہ کے ساتھ ہے۔

## ۳۹۳۔ حضرت برح رضی اللہ عنہ بن عسکر

حضرت برح رضی اللہ عنہ بن عسکر بن وتار۔ یہ ابن مندہ اور ابونعیم کا قول ہے ان دونوں نے بیان کیا ہے کہ نبی ؐ کے حضور میں وفد بن کے آئے تھے اور فتح مصر میں شریک تھے یہ ابن یونس سے منقول ہے اور ابن ماکولا نے بیان کیا ہے کہ برح بکسر باء معجمہ سکون راء وحاء مہملہ۔ بیٹے ہیں عسکر بن وتار بن کرع بن حضرمی بن نعمان بن مہری بن حیدان بن عمرو بن الحاف بن قضاعہ کے۔ نبی ؐ کے حضور میں

حاضر ہوئے تھے اور فتح مصر میں شریک تھے وہاں کچھ زمین انہیں بطور معافی [1] کے ملی تھی اور وہیں سکونت اختیار کر لی اہل مصر میں یہ مشہور ہیں ابن ماکولا نے کہا ہے کہ ابن یونس کہتے تھے میں نے نسب قدیم کی بعض پرانی کتابوں میں ابن لہیعہ کے ہاتھ کا لکھا ہوا دیکھا ہے کہ برح عسکر کے بیٹے تھے اور انہوں نے ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے جیسا ہم نے بیان کیا۔

ابن ماکولا نے کہا ہے کہ عسکر میں عین اور کاف دونوں کو ضمہ ہے۔

## ۳۹۴۔ حضرت برذعؓ بن زید جزامی

حضرت برذعؓ بن زید جذامی جو رفاعہ بن زید کے بھائی ہیں ملک شام کے مقام بیت جبرین میں فروکش تھے۔ ان کی حدیث محمد بن سلام بن زید بن رفاعہ بن زید رفاعی نے جو قبیلہ بنی ضبیب کے تھے اپنے والد سلام سے انہوں نے اپنے والد زید سے انہوں نے اپنے والد رفاعہ بن زید سے روایت کی ہے انہوں نے کہا ہے کہ میں اور میرے قوم کی ایک جماعت رسول اللہؐ کے پاس گئے ہم دس آدمی تھے پھر انہوں نے اپنی قوم کے پاس لوٹنے اور برذع اور سوید کے اسلام لانے کا حال بیان کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۳۹۵۔ حضرت برذعؓ بن زید بن نعمان

حضرت برذعؓ بن زید بن نعمان بن زید بن عامر بن سواد بن ظفر انصاری اوسی احد میں اور احد کے بعد تمام غزوات میں شریک ہوئے قتادہ بن نعمان کے بھتیجے ہیں۔ یہ شاعر بھی تھے یہ ابن ماکولا کا قول ہے یہ وہ برذع نہیں ہے جن کا ذکر پہلے ہوا یہ انصاری ہیں اور وہ جذامی تھے یہ قدیم الاسلام ہیں اور وہ متاخر اسلام تھے۔

## ۳۹۶۔ حضرت برزؓ بن قہطم

حضرت برزؓ بن قہطم۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ ان کا نام بلز تھا بعض لوگ کہتے ہیں مالک بعض لوگ کہتے ہیں رزن بن قہطم۔ کنیت ان کی ابوالعشراء دارمی ہے ان کا تذکرہ کنیت کے باب میں آئے گا۔

## ۳۹۷۔ حضرت برتحؓ بن عرفجہ

حضرت برتحؓ بن عرفجہ یا عرفجہ بن برتح۔ ابن مندہ نے کہا ہے کہ عبدالرحمٰن بن محمد محاربی نے لیث بن ابی سلیم سے انہوں نے زیاد بن علاقہ سے انہوں نے برتح بن عرفجہ یا عرفجہ بن برتح سے ایسا ہی نقل کیا ہے۔ (یہ شک محاربی نے کیا ہے) کہ رسول اللہؐ نے فرمایا میرے بعد فتنے اور (بہت سے) فتنے ہوں گے اس حدیث کو اور لوگوں نے لیث سے اس سند کے ساتھ نقل کیا ہے اور انہوں نے عرفجہ بن شرتح اور یہی صحیح ہے اور بعض لوگوں نے عرفجہ بن ضرتح اور یہ ابن مندہ نے کہا ہے ابو نعیم نے اس حدیث کو ذکر کر کے کہا ہے کہ (عرفجہ بن برتح) وہم ہے بلکہ صحیح نام عرفجہ بن ضرتح یا ضرتح بن عرفجہ ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

---

[1] یہ قاعدہ ہے کہ جب کوئی ملک فتح ہو جاتا تو امام کی طرف مسلمانوں کو اور خاص کر فاتحین کو معافیاں ملتی ہیں۔

## ۳۹۸۔ حضرت بریدہؓ بن حصیب

حضرت بریدہؓ بن حصیب بن عبداللہ بن حارث بن اعرج بن سعد بن رزاح بن عدی بن سہم بن مازن بن حارث بن سلامان بن اسلم بن افصی بن حارثہ بن عمرو بن عامر اسلمی۔ کنیت انکی ابوعبداللہ ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں ابوسہل اور بعض لوگ کہتے ہیں ابوالحصیب اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ ابوساسان مگر مشہور ابوعبداللہ ہے ہجرت کرتے وقت جب رسول اللہ ؐ کا گذران کی طرف ہوا تو یہ اور ان کے ساتھ والے جو قریب اسی ۸۰ گھرانے تھے اسلام لے آئے رسول اللہ ؐ نے عشا کی نماز انہیں کے یہاں پڑھی اور ان لوگوں نے آپ کی اقتدا کی یہ اپنی ہی قوم کے پاس مقیم رہے اور بعد احد کے رسول اللہ ؐ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور حدیبیہ میں اور بیعۃ الرضوان میں جو درخت کے نیچے ہوئی تھی شریک ہوئے مدینہ کے رہنے والے تھے مگر بعد اس کے بصرہ چلے گئے اور وہاں ایک گھر بنالیا تھا پھر وہاں سے جہاد کے لئے خراسان گئے پھر مرو میں قیام کیا یہاں تک کہ وہیں وفات پائی اور وہیں مدفون ہوئے ان کی اولاد بھی وہیں رہی۔ ہمیں ابوالبرکات حسن بن محمد بن ہبۃ اللہ شافعی دمشقی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالعشائر محمد بن خلیل بن فارس قیسی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالقاسم علی بن محمد بن علی بن ابی العلاء مصیصی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابومحمد عبدالرحمٰن بن عثمان بن ابی نصر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابواسحٰق محمد بن احمد بن ابی ثابت نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں یحییٰ بن ابی طالب نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں زید بن حباب نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابن ناجیہ خراسانی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوطیبہ عبداللہ بن مسلم نے عبداللہ بن بریدہ سے انہوں نے اپنے والد سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے نبی ؐ نے فرمایا کہ میرے اصحاب میں سے جو شخص جس سرزمین میں مرے گا وہ وہاں کے لوگوں ے لئے قیامت کے دن پیشوا اور نور ہوگا اور عبداللہ بن بریدہ نے اپنے والد سے یہ بھی روایت کیا ہے کہ نبی ؐ نے ان سے اور حکم بن عمرو غفاری سے فرمایا کہ تم دونوں اہل مشرق کے لئے چشم (و چراغ) ہو چنانچہ یہ دونوں مرو (جو مدینہ سے مشرق کی جانب ہے) گئے اور وہیں دونوں نے وفات پائی۔ عبداللہ بن بریدہ نے اپنے والد سے یہ بھی روایت کیا ہے کہ نبی ؐ فال [1] لیتے تھے اور شگون بد نہ لیتے تھے مثلاً جب بریدہ اپنے گھر والوں کے ساتھ جو قبیلہ بنی سہم کے ستر آدمیوں کے ساتھ نبی ؐ کے حضور میں حاضر ہوئے تو آپ نے ان سے پوچھا کہ تم کس قبیلہ سے ہو انہوں نے کہا کہ قبیلہ اسلم سے آپ نے حضرت ابوبکرؓ سے فرمایا کہ ہمارے لئے سلامتی ہے پھر آپ نے پوچھا کہ تم کس کی اولاد میں ہو انہوں نے کہا کہ بنی سہم کی اولاد میں حضرت نے فرمایا کہ اب تمہارا حصہ نکلا۔

ہمیں ابراہیم بن محمد بن مہران نے اور ابوجعفر بن احمد وغیرہ نے اپنی اسناد سے ابوعیسیٰ ترمذی تک خبر دی وہ کہتے تھے کہ ہم سے محمد بن حمید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں زید بن حباب نے اور ابوتمیلہ نے عبداللہ بن مسلم سے انہوں نے عبداللہ بن بریدہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کر کے خبر دی کہ انہوں نے کہا ایک شخص رسول اللہ ؐ کے پاس آیا اس کے ہاتھ میں لوہے کی انگوٹھی تھی آپ نے فرمایا کیا بات ہے کہ میں تیرے جسم پر دوزخیوں کا زیور دیکھ رہا ہوں اس کے بعد وہ آپ کے پاس پیتل کی انگوٹھی پہن کے آیا آپ نے فرمایا کیا بات ہے کہ تجھ میں بتوں کی بو پاتا ہوں اس کے بعد وہ آپ کے پاس سونے کی انگوٹھی پہن کے آیا آپ نے فرمایا

---

[1] فال کہتے ہیں کسی بات کو سن کر اپنے لئے اچھا نتیجہ نکالنے کو حضرت کے فال لینے کا یہی طریقہ تھا نہ جیسا کہ آج کل قرآن مجید یا دیوان حافظ کو کھول کر لوگ دیکھتے ہیں۔

کیابات ہے کہ میں تیرے جسم پر اہل جنت کا زیور دیکھتا ہوں اس شخص نے عرض کیا کہ پھر میں کس چیز کی انگوٹھی بناؤں آپ نے فرمایا چاندی کی مگر پوری ایک مثقال کی نہ ہو۔

ہمیں عبدالوہاب بن ہبۃ اللہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں رئیس ابوالقاسم منشی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعلی حسن مذکر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں احمد بن مالک نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبداللہ بن احمد نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے روح نے علی بن سوید بن منجوف سے انہوں نے عبداللہ بن بریدہ سے انہوں نے اپنے والد سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ حضرت علیؓ کو خالد بن ولید کے پاس بھیجا تا کہ مال غنیمت کا خمس لے آئیں وہ کہتے تھے کہ صبح کو حضرت علی اس حال میں آئے کہ ان کے سر سے تیل [1] ٹپک رہا تھا تو خالد نے بریدہ سے کہا کہ دیکھو اس شخص نے کیا کیا بریدہ کہتے تھے جب میں نبی ﷺ کے پاس لوٹ کے آیا تو میں نے آپ کو علی کے اس فعل کی خبر دی یہ کہتے تھے کہ میں علی سے بغض رکھتا تھا آپ نے فرمایا کہ اے بریدہ کیا تم علی سے بغض رکھتے ہو میں نے عرض کیا کہ ہاں [2] آپ نے فرمایا ان سے بغض نہ رکھا کرو اور روح کبھی یوں کہتے ہیں کہ حضرت نے فرمایا ان سے محبت رکھا کرو خمس میں ان کا حصہ اس سے زیادہ ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

حصیب: حاء مہملہ کے ضمہ اور صاد کے فتحہ کے ساتھ ہے۔ بریدہ: باء موحدہ کے ضمہ اور راء کے فتحہ کے ساتھ اور دال مہملہ کے بعد ھاء ہے۔ رزاح: ابن ماکولا نے اس کو رزاح کے باب میں بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ راء کے کسرہ اور اس کے بعد زاء پھر الف اور حاء مہملہ ہے۔ اور اسی طرح انہوں نے اس ریاح کے باب میں بھی ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ راء کے کسرہ اور یاء جس کے نیچے دو نقطے ہیں کے ساتھ ہے اور الف کے بعد حاء مہملہ ہے۔ اس میں شک نہیں کہ علماء نے اس میں اختلاف کیا ہے۔ بہر حال جو کچھ علماء نے کہا ہم نے نقل کر دیا ہے۔ افصی: فاء ساکن اور صاد مہملہ کے فتحہ کے ساتھ ہے۔

## ۳۹۹۔ حضرت بریدہؓ بن سفیان اسلمی

حضرت بریدہؓ بن سفیان اسلمی۔ ان کا تذکرہ عبدان نے کیا ہے کہ اور کہا ہم سے حسن بن محمد زعفرانی نے بیان کیا ہے وہ کہتے تھے ہمیں ہارون بن معروف نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبداللہ بن وہب نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عمرو بن حارث نے خبر دی کہ عبدالرحمٰن بن عبداللہ زہری نے ان سے بیان کیا وہ بریدہ بن سفیان اسلمی سے روایت کرتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے عاصم بن عدی کو اور زید بن دثنہ کو اور خبیب بن عدی کو اور مرثد بن ابی مرثد کو قبیلہ بنی لحیان کی ایک جماعت کی طرف جو مقام رجیع میں تھی بھیجا وہ ان لوگوں سے لڑے یہاں تک کہ ان لوگوں نے اپنے لئے عہد لے لیا مگر عاصم نے عہد نہیں لیا اور کہا کہ آج میں کسی مشرک کا عہد قبول نہ کروں گا اس کے بعد انہوں نے پوری حدیث ذکر کی۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ عبدان نے اس حدیث کو اسی طرح روایت کیا ہے مگر صحیح یہ ہے کہ یہ حدیث زہری نے عمرو بن سفیان ثقفی سے انہوں نے ابوہریرہ سے روایت کی ہے کیونکہ بریدہ بن ابی سفیان کوئی شخص صحابہ میں سے نہیں ہیں نہ وہ اس حدیث کے راوی ہیں ہاں یہ کوئی اور بریدہ ہوں تو ہو سکتا ہے۔

---

[1] معلوم ہوتا ہے کہ مال خمس میں کچھ تیل بھی ہوگا اس کو حضرت علی مرتضیٰ نے سر میں لگا لیا۔

[2] یہ تھی صحابہ کی راستبازی صاف صاف کہہ دیا

میں کہتا ہوں کہ اس حدیث میں جو عاصم بن عدی کا ذکر ہے یہ بھی غلط ہے صحیح نام عاصم بن ثابت بن ابی افلح ہے عاصم بن عدی تو قبیلہ بنی عجلان سے ہیں اور وہ بھی انصاری ہیں ۴۵ھ میں ان کی وفات ہوئی وہ نبی ؐ کے عہد میں مقتول نہیں ہوئے۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۴۰۰۔حضرت بریرؓ بن جندب

حضرت بریرؓ بن جندب اور بعض لوگ کہتے ہیں ان کے والد کا نام عشرقہ ہے کنیت ان کی ابوذر غفاری ہے ان کے نام میں اختلاف ہے ان کا تذکرہ جندب کے نام میں اور کنیت کے باب میں انشاء اللہ تعالیٰ آئے گا۔ بریر: باء کے ضمہ اور راء کے فتحہ اور اس کے بعد یاء جس کے نیچے دو نقطے ہیں اور پھر دوسری راء ہے۔

## ۴۰۱۔حضرت بریرؓ بن عبداللہ

حضرت بریرؓ بن عبداللہ۔یہ بریر بیٹے ہیں عبداللہ کے بعض لوگ ان کو بر بن عبداللہ بن رزین بن عمیث بن ربیعہ بن ذراع بن عدی بن دار بن ہانی بن حبیب بن نمارہ بن لخم بھی کہتے ہیں لخم کا نام مالک بن عدی بن حارث بن مرہ بن ادد ہے جنکی کنیت ابوہند داری ہے تمیم اور طیب کے بھائی ہیں نبی ؐ نے ان کا نام عبداللہ رکھا تھا اور آخر میں انہوں نے فلسطین کی سکونت اختیار کرلی تھی جو بیت المقدس کا ایک مقام ہے۔مکحول شامی نے ابوہند سے انہوں نے نبی ؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا جو شخص ریا وسمعہ [1] کے مقام میں کھڑا ہوتا ہے اللہ تعالیٰ بھی قیامت کے دن اس کے ساتھ دکھاوے کا معاملہ کرے گا اور زیاد بن ابی ہند نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ نبی ؐ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جو شخص میری قضا پر راضی نہ ہو اور میری (بھیجی ہوئی) بلا پر صبر نہ کرسکے اسے چاہیے کہ میرے سوا اور کوئی پروردگار (اپنے لئے) تلاش کرلے۔ابوعمر نے کہا ہے کہ یہ حدیث صرف ان کے بیٹے ہی سے مروی ہے مگر سند اس کی قوی نہیں ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابونعیم اور ابن مندہ کا یہ کہنا کہ یہ بریر تمیم اور طیب کے بھائی ہیں وہم ہے اس کا غلط ہونا خود انہیں کتابوں سے معلوم ہوتا ہے کیونکہ ان دونوں نے تمیم داری کے تذکرہ میں لکھا ہے کہ تمیم بیٹے ہیں اوس کے۔تمیم اور ابوہند زراع بن عدی میں جا کے مل جاتے ہیں پس یہ کیونکر ہوسکتا ہے۔ان کے بھائی ہوں اور پھر پانچویں پشت میں جا کے ان سے ملیں اور اس میں شک نہیں کہ انہوں نے قبیلہ کا بھائی مراد نہیں لیا اور نہ پھر تمیم کے تخصیص کی کوئی وجہ نہیں اور صرف یہی کہنا چاہیے تھا کہ تمیم کے بھائی ہیں (طیب کے اضافہ کرنے کی کیا ضرورت تھی) باقی رہے طیب تو ان کے بارے میں اختلاف ہے ہشام بن کلبی کہتے ہیں کہ وہ ابوہند کے بھائی ہیں۔ابوعمر اس غلطی سے بچ گئے ہیں انہوں بریر کا نسب بیان کرنے کے بعد کہا ہے کہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ ابوہند کا نام طیب تھا اور بعض لوگ کہتے ہیں طیب ان کے بھائی کا نام تھا ابوعمر نے کہا ہے کہ بخاری نے کہا ہے کہ بریر بن عبداللہ کی کنیت ابوہند ہے وہ تمیم داری کے بھائی ہیں۔شام میں رہتے تھے انہوں نے نبی ؐ (کی صحبت اٹھائی ہے اور) آپ سے حدیثیں سنی ہیں اس بات میں امام بخاری نے بھی ایسی غلطی کی ہے جو علمائے نسب کے نزدیک پوشیدہ نہیں رہ سکتی کیونکہ تمیم ابوہند کے بھائی نہیں ہیں ہاں تمیم اور ابوہند

---

[1] ریا کہتے ہیں دکھانے کو سمعہ کہتے ہیں سنانے کو جو کام لوگوں کو دکھانے کے لئے یا سنانے کے لئے کیا جائے خدا کی رضامندی اس سے مقصود نہ ہو وہ ریا وسمعہ ہے۔

ذراع بن عدی میں جا کے مل جاتے ہیں اور بخاری نے ابو ہند اور تمیم کا نسب ویسا ہی بیان کیا ہے جیسا ابن مندہ اور ابونعیم نے بیان کیا تھا پس اب وہم ظاہر ہو گیا اور کہا ہے کہ اسی طرح ان دونوں کا نسب ابن کلبی اور خلیفہ نے اور بھی بہت سے لوگوں نے بیان کیا ہے۔

## ۴۰۲۔ حضرت بریر ؓ ابو ہریرہ

حضرت بریر ؓ۔ کنیت ان کی ابو ہریرہ ہے نام ان کا مروان بن محمد ہے۔ ابن مندہ نے سعید بن عبدالعزیز سے بریر نقل کیا ہے مگر کسی اور نے ان کی موافقت نہیں کی۔ ابونعیم نے کہا ہے کہ یہ وہم ہے وہ کہنا چاہتے تھے کہ ابو ہند کا نام بریر ہے (غلطی سے یہ لکھ گئے کہ ابو ہریرہ کا نام بریر ہے) ابو ہریرہ کے نام میں بہت اختلاف ہے ان کا ذکر ان بابوں میں آئے گا جن میں ان کا نام بیان کیا گیا ہے اور پورا ذکر ان کا کنیت کے بیان میں آئے گا کیونکہ ان کی کنیت ان کے تمام ناموں سے زیادہ مشہور ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے بیان کیا ہے۔

## ۴۰۳۔ حضرت بریل ؓ شہالی

حضرت بریل ؓ شہالی۔ ابن مندہ نے کہا ہے کہ ان کا ذکر صحابہ میں کیا گیا ہے اور یہ بات ثابت نہیں۔ اور انہوں نے اپنی اسناد کے ساتھ بقیہ سے انہوں نے ابوعمرو سلفی سے انہوں نے بریل شہالی سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ کا گذر ایک شخص پر ہوا جو اپنے اصحاب کے لئے کھانا پکا رہا تھا اور اسے آگ کی تیزی سے تکلیف ہو رہی تھی رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اب تجھے دوزخ کی گرمی نہ پہنچے گی۔ ابن مندہ نے کہا ہے کہ یہ حدیث غریب ہے صرف اسی سند سے مروی ہے۔ ابونعیم نے کہا کہ بعض لوگوں نے بریل شہالی کو صحابہ میں ذکر کیا ہے حالانکہ یہ وہم ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابن مندہ نے کہا ہے ان کا صحابی ہونا ثابت نہیں۔ انہیں ابن مندہ نے اور ابونعیم نے حرف بے میں ذکر کیا ہے جیسا کہ ہم نے ذکر کیا اور ابن ماکولا نے کہا کہ نزیل شہالی نون کے ساتھ بعض لوگ ان کو شاہلی بھی کہتے ہیں ایک شیخ تھے ان کے متعلق ان کی ایک حکایت مشہور ہے ان سے ابوعمرو نامی ایک شیخ نے روایت کی ہے ان کا شمار مقام بقیہ کے مجہول شیوخ میں ہے اور ابوسعد سمعانی نے کہا ہے کہ سلفی ایک شاخ ہے کلاع کی جو قبیلہ ہے حمیر کا۔

# باب الباء والزاء

## ۴۰۴۔ حضرت بزیع ؓ ازدی

حضرت بزیع ؓ ازدی۔ عباس کے والد ہیں۔ عبدان نے ان کا ذکر لکھا ہے اور کہا ہے کہ ان کا نسب ہمیں نہیں معلوم ہوا اور نہ ہم یہ جانتے ہیں کہ (حدیث ذیل کو) انہوں نے خود سنا ہے یا وہ مرسل ہے۔ ان سے ان کے بیٹے عباس نے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جنت نے عرض کیا کہ اے میرے پروردگار تو نے مجھے آراستہ کیا ہے اور خوب آراستہ کیا ہے اب میرے اعضا کو بھی درست کر دے اللہ بزرگ برتر نے فرمایا کہ میں نے تیرے اعضا کو حسن اور حسین سے بھر دیا اور تیرے دونوں جانب میں نے نیک بخت انصار کو جگہ دی قسم اپنے عزت وجلال کی کہ تجھ میں ریاکار داخل نہ ہو گا نہ کوئی بخیل داخل ہو گا۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے ابن مندہ پر استدراک کرنے کے لئے لکھا ہے یہ حدیث غریب ہے۔

# باب الباء والسین۔

## ۴۰۵۔ حضرت بسبس رضی اللہ عنہ جہنی

حضرت بسبس رضی اللہ عنہ جہنی انصاری۔ قبلہ بنی ساعدہ بن کعب بن خزرج سے ہیں ان کے حلیف تھے عروہ بن زبیر نے کہا ہے کہ وہ طریف بن خزرج کی اولاد سے ہیں بدر میں شریک تھے جیسا کہ زہری نے کہا ہے یہ سب بیان ابن مندہ کا تھا۔ مگر ابونعیم نے کہا کہ بسبس انصاری جہنی اور بعض لوگ بسبسہ بن عمرو بھی کہتے تھے ابونعیم نے اس سے زیادہ کا ان کا نسب نہیں بیان کیا اور ابوعمر نے کہا ہے کہ بسبس بن عمرو بن ثعلبہ بن خرشہ بن عمرو بن سعد بن ذبیان ذبیانی ثم الانصاری۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ بعض لوگ ان کو بسبسہ بن بشر بھی کہتے ہیں بدر میں شریک تھے ابن کلبی نے بھی ان کا نسب ایسا ہی بیان کیا ہے اور ذبیان کے بعد انہوں نے یہ اضافہ کیا ہے ابن رشدان بن غطفان بن قیس بن جہینہ بن زید بن لیث بن سواد بن اسلم بن الحاف بن قضاعہ ان کا شمار انصار میں ہے انہیں سے مخاطب ہو کر ایک شخص نے بطور رجز کے کہا ہے ع:

اقم لها صدورها یا بسبس (اے بسبس ان لوگوں کے سینے اس بات سے رک گئے ہیں)

ابن کلبی کا کلام ختم ہو گیا۔ لوگوں کا بیان ہے کہ یہ بدر میں شریک تھے ابوعمر اور ابونعیم نے انس سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ نے بسبس کو جن کو بعض لوگ بسبسہ کہتے ہیں عدی بن ابی الزغباء کے ہمراہ ابوسفیان کے قافلہ کی طرف بھیجا تھا بسبس نے لوٹ کر قافلہ کی سب کیفیت حضرت سے بیان کی اسی پر آپ جنگ بدر کی طرف تشریف لے گئے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ ان لوگوں کے اس قول میں کہ یہ بنی ساعدہ سے ہیں اور اس قول میں کہ بنی طریف بن خزرج سے ہیں کوئی تناقض نہیں ہے کیونکہ طریف خزرج بن ساعدہ بن کعب بن خزرج اکبر کے بیٹے بھی ہیں اور طریف بنی ساعدہ کے ایک بطن کا نام بھی ہے۔

## ۴۰۶۔ بسر رضی اللہ عنہ بن ارطاہ

بسر رضی اللہ عنہ بن ارطاہ۔ بسر: باء کے ضمہ اور سین ساکن کے ساتھ ہے۔ یہ بسر ارطاہ کے بیٹے ہیں اور بعض لوگ کہتے ہیں ابوارطاۃ کے بیٹے ہیں ابوارطاۃ کا نام عمرو بن عویمر بن عمران بن حلیس بن سیار بن نزار بن معیص بن عامر بن لوی بن غالب بن فہر بن مالک بن نضر بن کنانہ ہے بعض لوگ کہتے ہیں انکا نام ارطاۃ بن ابی ارطاۃ ہے اور ابوارطاۃ کا نام عمیر ہے واللہ اعلم۔ حضرت بسر کی کنیت ابوعبدالرحمٰن ہے ان کا شمار اہل شام میں ہے واقدی نے کہا ہے کہ نبی ﷺ کی وفات سے دو برس پہلے ان کی ولادت ہوئی۔ یحییٰ بن معین نے اور احمد بن حنبل وغیرہ نے کہا ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ کی وفات ہوئی تو یہ کم سن تھے اور اہل شام کہتے ہیں کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے حدیثیں سنی ہیں یہ منجملہ ان لوگوں کے ہیں جنہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ بن خطاب نے عمرو بن عاص کی مدد کے لئے فتح مصر کے وقت بھیجا تھا مگر اس میں بھی اختلاف ہے۔ جن لوگوں نے ان کا تذکرہ ان لوگوں میں کیا ہے انہوں نے کہا ہے کہ یہ چار آدمی تھے (۱) زبیر اور (۲) عمیر بن وہب اور (۳) خارجہ بن حذافہ (۴) بسر بن ارطاۃ اور اکثر لوگ کہتے ہیں کہ یہ لوگ زبیر اور مقداد اور عمیر اور خارجہ۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ یہی صحیح ہے ابوعمر نے کہا ہے کہ اس میں کسی کا اختلاف نہیں ہے کہ مقداد فتح مصر میں شریک

تھے۔ہمیں ابواحمد عبدالوہاب بن علی امین نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو غالب یعنی محمد بن حسن ماوردی نے اپنی اسناد سے سلیمان بن اشعث تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن صالح نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابن وہب نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھے حیاۃ نے عیاش بن عیاش قتبانی سے انہوں نے شیم بن بیتان اور یزید بن صبح اصبحی سے انہوں نے جنادہ بن ابی امیہ سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے ہم دریا (کے سفر) میں بسر بن ارطاۃ کے ہمراہ تھے ایک چور ان کے سامنے لایا گیا جس کا نام مصدر تھا اس نے کچھ چوری کی تھی تو بسر نے کہا کہ میں نے رسول اللہؐ سے سنا ہے کہ آپ فرماتے تھے سفر میں (چور کے) ہاتھ نہ کاٹے جائیں۔ بسر جنگ صفین میں حضرت معاویہ کی طرف سے تھے حضرت علی اور ان کے اصحاب کے لیے بہت سخت تھے ابو عمر نے کہا ہے کہ یحییٰ بن معین کہتے ہیں کہ بسر صحابی [1] نہیں ہیں اور کہتے تھے کہ وہ برا آدمی تھا اس وجہ سے کہ اسلام میں اس سے بہت سے ناشائستہ کام ہو لئے منجملہ اس کے وہ مورخین اور محدثین نے نقل کیا ہے کہ اس نے عبدالرحمٰن اور قثم کو جو دونوں عبیداللہ بن عباس بن عبدالمطلب کے بیٹے تھے ان کو ماں کے سامنے ذبح کر دیا اور یہ دونوں بچے کم سن تھے۔ حضرت معاویہ نے انہیں حجاز اور یمن کی طرف بھیجا تھا تاکہ شیعہ [2] علی کو قتل کر دیں اور حضرت معاویہ کے لئے لوگوں سے بیعت لیں چنانچہ یہ مدینہ (منورہ) آئے اور وہاں بہت برے برے کام کئے اور یمن گئے اور اس وقت یمن میں عبیداللہ بن عباس حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ طرف سے عامل تھے عبیداللہ وہاں سے بھاگ گئے پس جب بسر وہاں پہنچے تو یہ فعل (یعنی ان صاحبزادوں کو ذبح کرنا) وہیں کیا اور بعض لوگوں کا قول ہے کہ بسر نے یہ فعل مدینہ میں کیا مگر پہلا قول زیادہ مشہور ہے ابو عمر نے کہا ہے کہ دارقطنی نے لکھا ہے کہ بسر بن ارطاۃ صحابی تو ہیں مگر نبیؐ کے بعد وہ مستقیم نہیں رہے جب انہوں نے حضرت عبیداللہ کے صاحبزادوں کو قتل کیا تو ان کی والدہ عائشہ بنت عبدالمدان کو سخت صدمہ ہوا اور انہوں نے یہ چند اشعار کہے جن میں سے ایک شعر یہ ہے:

ھامن احس بنی اللذین ھما    کالدرتین تشظی عنھما الصدف

ہے کوئی جس نے میرے ان دونوں (پیارے) بچوں کو دیکھا ہو۔ جو مثل ان دونوں موتیوں کے تھے جو ابھی صدف سے نکلے ہوں۔

یہ اشعار مشہور ہیں پھر انہیں جنون ہو گیا موسم حج میں (لوگوں کے سامنے) کھڑے ہو کر اس شعر کو پڑھتی تھیں اور اپنے چہرہ پر طمانچہ مارتی تھیں اس واقعہ کو ابن انباری اور مبرد اور طبری اور ابن کلبی وغیرہ نے ذکر کیا ہے پھر بسر مدینہ گیا مدینہ کے بھی بہت سے

---

[1] بسر کو اگر صحابی مان لیں تب بھی کوئی اعتراض نہیں ہو سکتا کیونکہ ہم ان صحابہ کے فضائل کے معتقد ہیں جو تا دم مرگ شریعت پر مستقیم رہے ہوں اب ان کا شریعت پر مستقیم رہنا خواہ ہمیں روایات سے معلوم ہوا ہو یا قرآن عظیم سے مثلاً قرآن مجید میں ان کی تعریف ہو یا خدا نے اپنی رضامندی ان سے ظاہر فرمائی ہو جیسے مہاجرین وانصار اور اصحاب بیعۃ الرضوان کے لئے۔ ان صحابہ کے مستقیم رہنے کا ہم کو قرآن سے علم ہوا کیونکہ خدا عالم الغیب ہے اگر ان کا انجام اچھا نہ ہوتا تو ہرگز ان کی تعریف نہ فرماتا ان سے اپنی رضامندی ظاہر نہ کرتا باقی رہے بعض بعض صحابہ مبتلائے فتن ہوئے ان کے فضائل کے ہم معتقد نہیں ہیں مگر صرف پاس ادب صحبت سرور انبیاء صلعم ان کا سب وشتم جائز نہیں سمجھتے۔

[2] منافقوں کا ایک گروہ تھا جو اپنے کو شیعہ علی کہتا تھا یہ انہیں باغیوں کا گروہ تھا جنہوں نے حضرت عثمان کو شہید کیا اور طرح طرح کے فتنے برپا کئے انہیں کا قتل معاویہ کو منظور تھا ظلم وستم جو بسر نے حضرت عبیداللہ کے معصوم بچوں پر کئے تھے سننے سے ہمارے دل آج بھی کانپتے ہیں انا اللہ وانا الیہ راجعون۔

لوگ بھاگ گئے جن میں جابر بن عبداللہ اور ابوایوب انصاری وغیرہ تھے وہاں بھی بسر نے بہت سے لوگوں کو قتل کیا اور یمن میں قبیلہ ہمدان پر بھی تاخت کی اور ان کی بی بیوں کو لونڈی بنایا یہ سب سے پہلی مسلمان عورتیں تھیں جو اسلام میں لونڈی بنائی گئیں بسر نے مدینہ میں بہت سے گھر بھی گرادئے تھے یہ حادثہ کتب تواریخ میں مذکور ہے اس میں طول دینے کی حاجت نہیں۔ بعض لوگوں کا قول ہے کہ بسر نے مدینہ میں بعہد خلافت حضرت معاویہ وفات پائی اور بعض لوگوں کا قول ہے کہ بعہد عبدالملک بن مروان ملک شام میں وفات پائی۔ آخر عمر میں سٹھیا گئے تھے (عقل زائل ہوگئی تھی) ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۰۷۔ حضرت بسرؓ بن ابی بسر مازنی

حضرت بسرؓ بن ابی بسر مازنی۔ یہ بسر بیٹے ہیں ابو بسر مازنی کے۔ ابوسعید سمعانی نے کہا ہے کہ یہ قبیلہ مازن بن منصور بن عکرمہ بن خصفہ بن قیس عیلان سے ہیں۔ ان سے ان کے بیٹے عبداللہؓ روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا نبیؐ تشریف لائے اور میرے باپ کے یہاں فروکش ہوئے میرے باپ نے آپ کے سامنے کھانا اور ستو اور حیس پیش کیا آپ نے اسے کھایا پھر میرے والد پانی لے آئے آپ نے پیا اور جو کچھ بچا وہ آپ نے اپنی داہنی جانب والے کو دے دیا پھر چھوہارے آپ کے سامنے پیش کئے گئے آپ نے اسے بھی کھایا اور آپ کی عادت تھی کہ جب آپ چھوہارا کھاتے تو اپنی دونوں انگلیوں یعنی انگشت شہادت اور بیچ کی انگلی کے درمیان میں پکڑتے تھے پھر جب نبیؐ سوار ہوئے تو میرے والد آئے اور انہوں نے آپ کی سواری کی لگام پکڑ لی اور عرض کیا کہ یارسول اللہ ہم لوگوں کے لئے برکت کی دعا فرمایئے آپؐ نے فرمایا کہ اے اللہ ان لوگوں کو ان کے رزق میں برکت عنایت فرما اور انہیں بخش دے اور ان پر رحم کر ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ مگر ابوعمر نے کہا ہے کہ یہ سلمی ہیں اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ مازنی ہیں نبیؐ (ایک مرتبہ) ان کے یہاں مہمان ہوئے تھے اور ان کے لئے دعا فرمائی تھی یہ والد ہیں عبداللہ بن بسر کے ان سے ان کے بیٹے عبداللہ بن بسر نے روایت کی ہے یہ صماء (نامی صحابیہ) کے کوئی نہیں ہیں مگر پھر ابوعمر نے صماء کے تذکرے میں ان کو صماء کا بھائی بیان کیا ہے کہ امیر ابونصر بن ماکولا نے کہا ہے کہ بسر اور عبداللہ بن بسر جن کی کنیت ابوصفوان ہے اور ان کے بھائی عطیہ ہیں اور ان کی بہن صماء یہ سب لوگ صحابی ہیں اور قبیلہ بنوسلیم سے ہیں وہ بنی مازن کی ایک شاخ ہے ابن ابی عاصم نے ان کو بنی سلیم میں ذکر کیا ہے۔ واللہ اعلم۔

## ۴۰۸۔ حضرت بسرؓ بن جحاش

حضرت بسرؓ بن جحاش قرشی۔ ان کا شمار اہل شام میں ہے۔ ہمیں یحییٰ بن محمود بن سعد ثقفی نے اجازۃً اپنی سند سے ابن ابی عاصم سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے دحیم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ولید بن مسلم نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے حریز بن عثمان نے عبدالرحمٰن بن میسرہ سے انہوں نے جبیر بن نفیر سے انہوں نے بسر بن جحاش سے نقل کر کے بیان کیا کہ رسول اللہؐ نے ایک مرتبہ اپنی ہتھیلی میں اپنا لعاب دہن گرایا اور اس کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ اللہ عزوجل فرماتا ہے کہ اے ابن آدم تو مجھے عاجز نہیں کر سکتا دیکھ میں نے تجھے اسی طرح کی ایک چیز سے پیدا کیا ہے یہاں تک کہ جب میں نے تیری خلقت پوری کر دی اور تجھے

---

[۲] کھانا: اہل عرب کے محاورے میں روٹی کو کھانا کہتے ہیں اور حیس ایک مرکب چیز ہے جو چھوہارے اور گھی کو ملا کر بنائی جاتی ہے کبھی اس میں پنیر بھی شامل کر لیا جاتا ہے۔

درست کر دیا تو تو دو چار دریں اوڑھ کے چلنے لگا اور زمین تیری چال سے دھمکنے لگی پھر تو نے مال جمع کیا اور بخل کرنے لگا یہاں تک کہ جب تیری جان حلق میں پہنچتی ہے تو تو کہتا ہے کہ اب میں صدقہ دوں گا حالانکہ اب صدقہ دینے کا وقت نہیں رہا اور ابونعیم نے اس حدیث کو یہاں بیان کیا ہے اور نیز ابونعیم اور ابوعمر نے اس حدیث کو بشر (باء اور شین معجمہ کے ساتھ ہے) کے بیان میں بھی روایت کیا ہے اس پر گفتگو انشاء اللہ وہیں ہوگی۔ ان کی اولاد معلوم نہیں۔ (حدیث کی عربی عبارت میں لفظ) وئید: کا معنی زوردار پاؤں رکھتے ہوئے چلنے کی آواز۔ حریز: حاء مہملہ کے فتحہ اور راء کے کسرہ اور اس کے بعد یاء ہے جس کے نیچے دو نقطے ہیں اور اس کے آخر پر زاء ہے۔ نفیر: نون اور فاء کے ساتھ ہے۔

## ۴۰۹۔ حضرت بسرؓ اشجعی

حضرت بسرؓ اشجعی۔ یہ بیٹے ہیں راعی العیر اشجعی کے۔ ایاس بن سلمہ بن اکوع نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے ایک شخص کو دیکھا جس کا نام بسر بن راعی العیر تھا وہ اپنے بائیں ہاتھ سے کھا رہا تھا حضرت نے اس سے فرمایا کہ داہنے ہاتھ سے کھا اس نے کہا میں داہنے ہاتھ سے نہیں کھا سکتا آپ نے (ناخوش ہوکر) فرمایا تو اب نہ کھا سکے گا چنانچہ پھر اس کا داہنا ہاتھ اس کے منہ تک نہ اٹھتا تھا۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابن مندہ نے لکھا ہے اور ابونصر بن ماکولا نے کہا ہے کہ بسر بن راعی العیر وہی شخص ہیں جنہیں نبیؐ نے حکم دیا تھا کہ اپنے داہنے ہاتھ سے کھاؤ اور انہوں نے کہا تھا کہ میں نہیں کھا سکتا اور ابن ماکولا نے ان کے نام میں اختلاف نہیں بیان کیا حالانکہ ان کی عادت ہے کہ مختلف فیہ ناموں میں وہ اختلاف کو بیان کیا کرتے تھے۔

## ۴۱۰۔ حضرت بسرؓ سلمی

حضرت بسرؓ سلمی۔ کنیت ان کی ابورافع سلمی ہے۔ ابن ماکولا نے ان کا تذکرہ بشیر میں کیا ہے اور کہا ہے کہ بشیر سلمی نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا (قریب قیامت کے) ایک آگ مقام جبس سیل میں نکلے گی۔ ان سے ان کے بیٹے رافع نے روایت کی ہے۔ ان کی حدیث میں اور ان کے نام میں بہت اختلاف ہے بعض لوگوں نے وہی بیان کیا ہے جو ہم نے لکھا ہے اور بعض لوگوں نے بشیر بفتح با لکھا ہے اور بعض لوگوں نے بشر بغیر یا کے لکھا ہے سب اپنے اپنے مقام پر ذکر کیا جائے گا۔

## ۴۱۱۔ حضرت بسرؓ بن سفیان

حضرت بسرؓ بن سفیان۔ یہ بسر بیٹے ہیں سفیان بن عمرو بن عویمر بن صرمہ بن عبداللہ بن قمیر بن حبشہ بن سلول بن کعب بن عمرو بن ربیعہ کے ربیعہ کا نام لحی خزاعی ہیں کعبی ہیں۔ شریف آدمی تھے انہیں نبیؐ نے ایک خط لکھا تھا اور انہیں اسلام کی ترغیب دی تھی قصہ حدیبیہ میں ان کا تذکرہ آتا ہے۔ یہی ہیں جو عمرہ حدیبیہ کے وقت رسول اللہؐ سے ملے تھے اور اپنے ساتھ ہدی لائے تھے اور حضرت سے بیان کیا کہ اہل قریش نے اپنے تمام بچوں اور عورتوں کو لے کر چیتے کی کھالیں پہن کر نکلے ہیں الی آخر الحدیث۔ ۶ ہجری میں اسلام لائے اور حدیبیہ میں رسول اللہؐ کے ہمراہ تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۴۱۲۔ حضرت بسرؓ بن سلیمان

حضرت بسرؓ بن سلیمان۔ یہ بسر بیٹے ہیں سلیمان کے ان سے ان کی بیٹی سعیہ روایت کرتی ہیں کہ انہوں نے کہا میں نے رسول

اللہ ؐ سے حدیثیں سنی ہیں اور میں نے آپ کے پیچھے نماز پڑھی ہے یہ امیر ابونصر کا قول ہے۔

## ۴۱۳۔ حضرت بسرؓ بن عصمہ

حضرت بسرؓ عصمہ۔ یہ بسر بیٹے ہیں عصمہ مزنی کے جو بنی ثور بن ہذمہ بن لاطم بن عثمان بن عمرو بن اد بن طابخہ سے ہیں۔ نبی مزینہ کے سرداروں میں سے تھے بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ صحابی ہیں اور انہوں نے نبی ؐ سے یہ روایت کی ہے کہ جو کوئی قبیلہ جہینہ کے لوگوں کو اذیت دے اس نے درحقیقت مجھے اذیت دی اس کو آمدی نے بیان کیا ہے اور یہ ابن ماکولا کا قول ہے۔

## ۴۱۴۔ حضرت بسرؓ بن محجن

حضرت بسرؓ بن محجن۔ یہ بسر بیٹے ہیں محجن دولی کے۔ مدینہ میں رہتے تھے انہوں نے نبی ؐ سے روایت کی ہے ان سے حنظلہ بن علی اسلمی نے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نے ظہر کی نماز اپنے مکان میں پڑھی بعد اس کے نبی ؐ کے حضور میں گیا آپ اپنی مسجد میں لوگوں کو ظہر کی نماز پڑھا رہے تھے میں نے دوبارہ نماز نہ پڑھی پھر میں نے اس کا ذکر آپ سے کیا آپ نے فرمایا تم نے ہمارے ساتھ نماز کیوں نہ پڑھی میں نے عرض کیا کہ میں پڑھ چکا تھا آپ نے فرمایا اگرچہ پڑھ چکے تھے جب بھی پڑھنا چاہیے تھا اس حدیث کو زید بن اسلم نے بسر بن محجن سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے اور یہی صحیح ہے۔ یہ ابن مندہ کا قول ہے انہوں نے کہا ہے کہ بخاری نے کہا کہ یہ تابعی ہیں ابونعیم نے بھی کہا ہے کہ یہ تابعی ہیں بعض لوگوں نے یعنی ابن مندہ نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے مگر ان کا صحابی ہونا ثابت نہیں ہاں ان کے بیٹے محجن البتہ صحابی ہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۴۱۵۔ حضرت بسرہؓ غفاری

حضرت بسرہؓ غفاری۔ بزیادۃ ہا۔ بعض لوگ ان کو بصرہ کہتے ہیں اور بعض لوگ کہتے ہیں نضلہ غفاری۔ ان سے سعید بن مسیب نے روایت کی ہے کہ انہوں نے ایک کنواری عورت سے نکاح کیا جب اس سے خلوت کی تو اسے حاملہ پایا رسول اللہ ؐ نے ان دونوں کے درمیان میں تفریق کرا دی اور فرمایا کہ جب عورت کو وضع حمل ہو جائے تو اس پر حد جاری کر دینا اور آپ نے اس عورت کو بوجہ اس کے انہوں نے اس سے خلوت کی تھی مہر دلوا دیا اور یہ حدیث اس طرح بھی روایت کی گئی ہے کہ سعید راوی ہیں ایک انصاری شخص سے جن کا نام بصرہ تھا اور اس روایت میں اتنا مضمون زیادہ ہے کہ حضرت نے ان سے فرمایا لڑکا تمہارا غلام ہوگا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۴۱۶۔ حضرت بسیسہؓ بن عمرو

حضرت بسیسہؓ بن عمرو۔ انہیں نبی ؐ نے قافلہ ابی سفیان کی طرف بھیجا تھا اور انس سے مروی ہے کہ نبی ؐ نے بسیسہ بن عمرو کو جاسوس بنا کر قافلہ ابی سفیان کی طرف بھیجا تھا۔ جب وہ لوٹ کے آئے تو انہوں نے آپ سے سارا واقعہ بیان کیا۔ ان کا تذکرہ صرف ابن مندہ نے لکھا ہے میں نے ان کا نام تین صحیح نسخوں میں جو اساتذہ کو سنائے جا چکے تھے اور لوگوں نے ان کی تصحیح کی تھی دیکھا ہے ایک نسخہ کی نسبت یہ بیان کیا جاتا ہے کہ وہ ابوعبداللہ بن مندہ کا تھا اور اس پر کئی مرتبہ سننے کے نشانات اس وقت سے اس وقت تک کے بنے ہوئے تھے اس نسخہ میں ان کا نام لکھا تھا بسیسہ بضم باء و فتح سین اور سین کے بعد یاء۔ حالانکہ یہ غلط ہے میں کہتا ہوں کہ

ابن مندہ نے ان کا تذکرہ اسی طرح لکھا ہے اوران کو بسیسہ کے سوااور کوئی شخص سمجھا ہے کیونکہ ان کے تذکرہ میں انہوں نے نہیں لکھا کہ انہیں نبی ؐ نے جاسوس بنا کے بھیجا تھا حالانکہ یہ دونوں ایک ہیں اور بعض لوگ بسیس بغیر ہاء کے اور بعض لوگ کہتے ہیں بسبسہ دو باء کے ساتھ اور بسبس کے بیان میں یہ قول گذر چکا ہے۔ ہمیں ابوالفرج بن محمود اصفہانی نے اپنی سند سے مسلم بن حجاج سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوبکر بن نضر بن ابی نضر نے اور ہارون بن عبداللہ نے اور محمد بن رافع نے اور عبد بن حمید نے بیان کیا الفاظ ان سب کے قریب قریب تھے یہ لوگ کہتے تھے کہ ہم سے ہاشم بن قاسم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے سلیمان بن مغیرہ نے ثابت سے انہوں نے حضرت انس سے نقل کر کے بیان کیا کہ رسول اللہ ؐ نے بسبسہ کو جاسوس بنا کے بھیجا تا کہ وہ دیکھیں کہ ابو سفیان کے قافلے نے کیا کیا پس جس وقت وہ لوٹ کے آئے اس وقت میرے اور رسول اللہ ؐ کے سوا گھر میں کوئی نہ تھا شاید بعض بیبیاں آپ کی تھیں پھر پوری حدیث انہوں نے بیان کی وہ کہتے تھے کہ پھر رسول اللہ ؐ باہر تشریف لائے اور فرمایا کہ ہمیں کچھ لوگوں کا تعاقب کرنا ہے لہٰذا جس کی سواری موجود ہو وہ ہمارے ساتھ چلے تو لوگ آپ سے ہمرکابی کی اجازت مانگنے لگے کہ ہماری سواریاں مدینہ کی بلندی پر ہیں آپ نے فرمایا نہیں صرف وہ شخص ہمارے ہمراہ چلے جس کی سواری یہاں موجود ہو چنانچہ رسول اللہ ؐ معہ اپنے صحابہ کے تشریف لے چلے یہاں تک کہ مشرکین سے پہلے مقام بدر میں پہنچ گئے۔ الی آخر الحدیث۔

# باب الباءوالشین

## ۱۷۱۔ حضرت بشرؓ بن براء

حضرت بشرؓ بن براء بن معرور انصاری خزرجی قبیلہ بنی سلمہ سے ہیں ان کا نسب ان کے والد کے ذکر میں گذر چکا ہے یہ بشر بیعت عقبہ میں بدر اور احد میں شریک ہوئے اور خیبر میں فتح خیبر کے وقت ۷ ہجری میں زہر آلود گوشت کے کھانے سے جو انہوں نے رسول اللہ ؐ کے ساتھ کھالیا تھا وفات پائی۔ بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ جس جگہ پر بیٹھ کے کھایا تھا اسی جگہ رہ گئے پھر وہاں سے ہٹنے نہیں پائے اور بعض لوگ کہتے ہیں یہ نہیں ہوا بلکہ اس کے کھانے سے بیمار ہو گئے اور ایک سال تک بیمار رہ کے وفات پائی۔ رسول اللہ ؐ نے ان کے درمیان میں اور واقد بن عمرو تمیمی کے درمیان میں جو بنی عدی کے حلیف تھے مواخات کرادی تھی یہ وہی ہیں جن کے حق میں رسول اللہ ؐ نے فرمایا تھا کہ اے بنی سلمہ تمہارے سردار کون ہیں ان لوگوں نے کہا کہ جد بن قیس مگر ان کی طبیعت میں کچھ بخل ہے رسول اللہ ؐ نے فرمایا کہ بخل سے بڑھ کر کونسا مرض ہے لہٰذا وہ تمہارے سردار نہیں ہیں بلکہ تمہارے سردار سپید رنگ والے گھونگھر والے بال والے یعنی بشر بن براء ہیں ابن اسحاق نے اس حدیث کو اسی طرح ذکر کیا ہے اور ان کی موافقت کی ہے صالح بن کیسان اور ابراہیم بن سعد نے زہری سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن کعب بن مالک سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کر کے اور معمر نے زہری سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن کعب بن مالک سے روایت کی ہے کہ نبی ؐ نے بنی ساعدہ سے فرمایا کہ تمہارا سردار کون ہے ان لوگوں نے کہا کہ جد بن قیس مگر یہ حدیث صحیح نہیں کیونکہ نبی ؐ ہر قبیلہ کا سردار اسی شخص کو بناتے تھے جو اس قبیلہ میں سے ہوتا تھا ایسا ہی نقبا کی بابت بیعت عقبہ میں کیا تھا وجہ اس کی یہ تھی کہ اہل عرب کی طبیعت اس بات سے رکتی تھی کہ ان پر کوئی غیر شخص سردار بنایا جائے اور جد بن قیس بنی سلمی میں سے تھے بنی ساعدہ میں سے نہ تھے بنی ساعدہ کے سردار سعد بن عبادہ تھے اور وہ رسول اللہ ؐ کی

بیدار ہوا تو حضرت خالد ﷺ کے پاس آیا اور ان سے یہ خواب بیان کیا انہوں نے زرہ لینے کو آدمی بھیجا وہ زرہ اسی طرح ملی جس طرح انہوں نے بیان کی تھی اور حضرت ابوبکرؓ سے بھی انہوں نے اپنا خواب بیان کیا انہوں نے بھی ان کی وصیت جائز رکھی۔ ہمیں نہیں معلوم کہ ان کے سوا اور کسی کی وصیت بعد موت کے جائز رکھی گئی ہو ان سے انس بن مالک نے اور ان کے بیٹوں یعنی محمد اور یحیٰی اور عبداللہ نے روایت کی ہے حضرت ثابت کے سب بیٹے واقعہ حرہ میں شہید ہوئے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۵۷۰۔ حضرت ثابتؓ بن مخلد

حضرت ثابتؓ بن مخلد بن زید بن مخلد بن حارثہ بن عمرو۔ یہ عامر بن لوذان بن خطمہ کی اولاد سے ہیں واقعہ حرہ میں شہید ہوئے کوئی اولاد نہیں چھوڑی۔ ان کی حدیث میں محمد بن بکر نے ابن جریج سے انہوں نے محمد بن منکدر سے انہوں نے ابوایوب سے انہوں نے ثابت بن مخلد سے روایت کی کہ نبی ﷺ نے فرمایا جو شخص کسی مسلمان کی پردہ پوشی فرمائے گا۔ اللہ دنیا آخرت میں اس کی پردہ پوشی فرمائے گا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے ابونعیم نے کہا ہے کہ یہ کھلا ہوا وہم ہے کیونکہ ثابت قدم لوگوں نے اس حدیث کو محمد بن بکر سے اس طرح روایت کیا ہے کہ محمد بن بکر ابن مکندر سے وہ مسلمہ بن مخلد سے راوی ہیں اور یحیٰی بن ابی بکر نے اس حدیث کو ابن جریج سے روایت کیا ہے انہوں نے مسلمہ بن مخلد کہا ہے۔

## ۵۷۱۔ حضرت ثابتؓ بن مری

حضرت ثابتؓ بن مری بن سنان بن ثعلبہ بن عبید بن ثعلبہ بن ثابت عبید بن ابجر۔ رسول خدا ﷺ کے زمانے میں کم سن تھے ان کے اخیافی بھائی سمرہ بن جندب ہیں۔ یہ عدوی کا قول ہے۔

## ۵۷۲۔ حضرت ثابتؓ بن مسعود

حضرت ثابتؓ بن مسعود۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ صفوان بن محرز کہتے تھے میرے پڑوس میں ایک شخص اصحاب نبی سے رہتے تھے میں خیال کرتا ہوں کہ ان کا نام ثابت بن مسعود تھا میں نے ان سے بہتر پڑوسی نہیں دیکھا وہ پورا حال ان کا بیان کرتے تھے یہ قول ابو عمر کا تھا اور ابوموسیٰ نے ان کا تذکرہ ابن مندہ پر استدراک کرنے کے لئے لکھا ہے اور کہا ہے کہ ان کا نام ثابت بن مسعود ہے اور نیز کہا ہے کہ عبدان نے بیان کیا ہے کہ مجھے ان کی کوئی حدیث معلوم نہیں صرف صفوان نے جو ان کا ذکر کیا ہے وہ مجھے معلوم ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ ابوعثمان یعنی سعید بن یعقوب بن سراج نے افراد میں ان کا ذکر کیا ہے اور ان سے وہ حدیث روایت کی ہے جو عبداللہ بن مندویہ نے ان سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ ہم سے احمد بن یحیٰی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حجاج نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حماد نے ثابت بنانی سے انہوں نے صفوان بن محرز بنانی سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے میں مقام ابراہیم کے پیچھے (کعبہ مکرمہ میں) نماز پڑھ رہا تھا اور میرے پہلو میں ایک شخص نبی ﷺ کے اصحاب میں سے کھڑے ہوئے تھے ان کا نام ثابت بن مسعود تھا میں جب بلند آواز سے قرات کرتا تھا تو وہ اپنی آواز پست کر لیتے تھے میں نے ان سے بہتر کوئی پڑوسی نہیں دیکھا اور جب مجھے غلطی ہو جاتی تھی تو وہ مجھے لقمہ دیدیتے تھے پھر جب میں نماز پڑھ چکا تو طواف کرنے لگا وہ مجھے ملے اور انہوں نے میرا ہاتھ پکڑ لیا اور کہا کہ روحیں سب لشکر کے لشکر ایک جگہ جمع نہیں جن میں وہاں تعارف ہو گیا ان میں یہاں بھی محبت ہے اور جن میں وہاں

اختلاف ہوا ان میں یہاں بھی اختلاف ہے بے شک تم ہمیشہ بہتری پر رہو گے جب تک تم روح کے موافق چلو گے ابو موسیٰ نے کہا ہے کہ ان دونوں نے ان کا تذکرہ اسی طرح لکھا ہے تعجب ہے یہ دونوں شخص حافظ حدیث تھے یہ وہم ان سے کیوں کر ہوا میں خیال کرتا ہوں کہ صحیح یہ ہے کہ یہ صحابی ثابت نہ تھے بلکہ ثابت بنانی راوی حدیث کہتے ہیں کہ میرے خیال میں وہ ابن مسعود تھے ورنہ احسبہ کہتے تھے۔ واللہ اعلم

میں کہتا ہوں کہ ابوعمر نے ان کے تذکرہ میں احسبہ لکھا ہے جیسا کہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں۔ ان کا تذکرابوعمر اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۵۷۳۔ حضرت ثابتؓ بن معبد

حضرت ثابتؓ بن معبد۔ انہوں نے راویت کی ہے کہ ایک شخص نے نبی ﷺ سے اپنی قوم کی ایک عورت کی بابت سوال کیا جس کے حسن نے اسے فریفتہ کر لیا تھا اس حدیث کو عبید اللہ بن عمرو نے بواسطہ ایک شخص کے جو قبیلہ کلب سے ہیں ثابت ابن معبد سے روایت کیا ہے حالانکہ یہ وہم ہے صحیح وہ ہے جو علی بن معبد وغیرہ نے عبید اللہ بن عمرو سے انہوں نے عبد الملک ابن عمیر سے انہوں نے ثابت بن معبد سے انہوں نے قبیلہ کلب کے ایک شخص سے روایت کی ہے۔ ثابت بن معبد تابعی ہیں۔ کوفہ کے رہنے والے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۵۷۴۔ حضرت ثابتؓ بن منذر

حضرت ثابتؓ بن منذر بن حرام بن عمرو بن زید مناہ بن عدی بن عمرو بنی مالک بن نجار بن اوس سے ہیں بدر میں شریک تھے ابن مندہ نے نجار بن اوس (کی اولاد سے انہیں) لکھا ہے اور اپنی سند سے ابن اسحٰق سے ان لوگوں کے نام میں جو مالک بن نجار بن اوس کی اولاد سے جنگ بدر میں شریک تھے ثابت بن منذر بن حرام کا نام روایت کیا ہے ابو نعیم نے کہا ہے کہ یہ ابن لہیعہ کا وہم ہے کہ اس وہم کرنے والے نے اس پر تنبیہ نہیں کی کیونکہ نجار بیٹے ہیں ثعلبہ بن عمرو بن خزرج کے۔

میں کہتا ہوں کہ میرا خیال یہ ہے ابن مندہ نے کسی ناقص کتاب میں لکھا دیکھا ہوگا من بنی مالک بن النجار اوس بن ثابت کاتب نے نجار کے بعد ابن کا لفظ بڑھا دیا ہوگا اس کو ابن مندہ نے نجار بن اوس سمجھ لیا حالانکہ ایسا نہیں ہے صحیح یہ ہے کہ ان صحابی کا نام اوس بن ثابت بن منذر بن حرام ہے مالک بن نجار کی اولاد سے ہیں حسان بن ثابت کے بھائی ہیں ان کا تذکرہ اوس کے بیان میں ہو چکا ہے۔ واللہ اعلم۔

## ۵۷۵۔ حضرت ثابتؓ بن نعمان

حضرت ثابتؓ بن نعمان بن امیہ بن امرالقیس۔ کنیت ان کی ابوحبہ بدری ہے فتح مصر میں شریک تھے اس کو ابن مندہ نے ابو سعید ابن یونس سے نقل کیا ہے ابو نعیم نے کہا ہے کہ بعض راویوں نے ذکر کیا ہے کہ کنیت ان کی ابوحبہ بدری ہے اور ابو سعید بن یونس سے روایت کی ہے کہ یہ فتح مصر میں شریک تھے اور زہری نے ابن حزم سے روایت کی ہے کہ حضرت ابن عباس اور ابوحبہ انصاری کہتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے معراج کے تذکرہ میں فرمایا کہ پھر میں اوپر چڑھایا گیا یہاں تک کہ میں ایک میدان میں پہنچا جہاں

قلموں کے کشش کی آواز میں سنتا تھا۔ ابوعمر نے یہ تذکرہ نہیں لکھا ہاں کنیت کے بیان میں ابوحبہ انصاری بدری کا ذکر کیا ہے اور ان کے نام اور کنیت میں اختلاف بھی بیان کیا ہے بعض روایتوں میں ان کا نام ثابت بن نعمان ذکر کیا ہے۔ یہ اخیافی بھائی ہیں سعد بن خیثمہ کے اور ابن ماکولا نے ابن برقی سے انہوں نے ابن یونس سے نقل کیا ہے کہ ان کا نام ثابت بن نعمان بن امیہ بن امرا القیس بن ثعلبہ بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس جو کنیت ان کی ابوحبہ ہے ابن اسحٰق نے ان کا ذکر شہدائے احد میں کیا ہے اور ان کی کنیت ابوحبہ بتائی ہے اور ان کو بنی عمرو بن ثعلبہ بن عمرو بن عوف کی طرف منسوب کیا ہے پس اگر یہ احد کے دن شہید ہو گئے تھے تو ان سے متصل روایت صحیح نہیں ہے۔ واللہ اعلم۔ حبہ کی لفظ میں اختلاف ہے کہ بے کے ساتھ ہے یا نون کے ساتھ کنیت میں انشاء اللہ اس کا بیان ہوگا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۵۷۶۔ حضرت ثابتؓ بن نعمان بن حارث

حضرت ثابتؓ بن نعمان بن حارث بن عبدرزاخ بن ظفر۔ انصاری اوسی قبیلہ بنی ظفر سے ہیں ان کا تذکرہ صحابہ میں کیا جاتا ہے۔ ابوعمر نے ان کا تذکرہ لکھا ہے۔

## ۵۷۷۔ حضرت ثابتؓ بن نعمان بن زید

حضرت ثابتؓ بن نعمان بن زید بن عامر بن سواد بن ظفر۔ انصاری ہیں ظفری ہیں صحابہ میں ان کا تذکرہ ہوتا ہے۔ یہ ابوعمر کا قول ہے اور ابوموسیٰ نے ابن مندہ پر استدراک کرنے کی غرض سے ان کا ذکر لکھا ہے اور کہا ہے کہ ثابت بن نعمان عبدان نے اور شاہین نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور ابن شاہین نے کہا ہے ثابت بن نعمان بن زید بن عامر بن سواد بن ظفر ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ بعض لوگ ان کو ثابت بن نعمان بن حارث بن عبدرزاح بن ظفر کہتے ہیں نیز انہوں نے کہا ہے کہ عبدان نے ان کا نسب اس طرح لکھا ہے ثابت بن نعمان بن امیہ بن امراء القیس بن ثعلبہ بن عمرو بن عوف ابن مالک بن اوس کنیت ان کی ابوالضیاح ہے انہوں نے اپنی سند سے موسیٰ بن عقبہ سے انہوں نے زہری سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے کہ انصار کی شاخ بنی عمرو بن عوف سے پھر بنی ثعلبہ میں بن عمرو بن عوف سے ثابت بن نعمان جن کی کنیت ابوالضیاح تھی جنگ بدر میں شریک تھے اور جنگ خیبر میں شہید ہوئے عبدان نے کہا ہے کہ ابن اسحٰق کہتے تھے کہ نبی ﷺ کے اصحاب میں سے جو لوگ خیبر میں شہید ہوئے اور انہوں نے پورا قصہ بیان کر کے آخر میں سے کہا کہ (ان میں سے) ابوالضیاح یعنی ثابت بن نعمان بن امیہ بن امراء القیس بن ثعلبہ بن عمرو بن عوف ہیں اور حافظ ابو عبداللہ بن مندہ نے ان کا تذکرہ اس طرح لکھا ہے ثابت بن نعمان بن امیہ بن امراء القیس اور انہوں نے کہا ہے کہ کنیت ان کی ابو حبہ بدری ہے پس گویا یہ نسب علاوہ اس کے ہیں یہاں تک ابوموسیٰ کا کلام تھا۔

میں کہتا ہوں کہ ابوموسیٰ نے ابن شاہین سے اسی تذکرہ میں ثابت بن نعمان کا نسب ویسا ہی نقل کیا ہے جیسا ہم نے ذکر کیا ہے یعنی ثابت بن نعمان بن زید بن عامر بن سواد بن ظفر انہوں نے یہ بھی کہا ہے کہ بعض لوگ ان کو ثابت بن نعمان بن حارث ابن عبدرزاح بن ظفر کہتے ہیں اور یہ بھی کہا ہے کہ بعض لوگ ان کو ثابت بن نعمان بن امیہ بن امراء القیس بن ثعلبہ بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس کہتے ہیں۔ کنیت ان کی ابوالضیاح ہے پس یقیناً ابوموسیٰ نے اور ابن شاہین نے ان تینوں نسبتوں کو ایک شخص کا نسب سمجھ لیا ہے اس لیے ان تینوں کو ایک ہی تذکرہ میں جمع کر دیا پہلے دونوں نسبوں کو ایک سمجھ لینے میں تو وہ معذور سمجھے جا سکتے ہیں کیونکہ وہ

دونوں نسب ایک ایک ہی قبیلہ کے ہیں یعنی قبیلہ ظفر کے مگر درحقیقت یہ بھی کوئی عذر نہیں کیونکہ ایک تو بنی سواد بن ظفر کا نسب ہے اور دوسرا ابی عبدرزاح بن ظفر کا ہے لیکن تیسرا نسب تو بنی ثعلبہ بن عمرو بن عوف کا ہے اس میں تو کوئی عذر ہو ہی نہیں سکتا کیونکہ ظفر اور ثعلبہ سوا مالک بن اوس کے اور کسی جگہ متفق نہیں ہیں پس کیونکر دونوں کے ایک ہونے کا شبہ ہوسکتا ہے۔

اس قسم کا شبہ بہت بعید ہے باقی رہے وہ دونوں نسب جو ظفر تک پہنچے ہیں تو ابوعمر نے ان دونوں میں فرق ظاہر کر دیا ہے جیسا کہ ہم نے ان سے نقل کیا اور انہوں نے علیحدہ علیحدہ لکھا ہے ایک کو ثابت بن نعمان بن حارث بن عبدرزاح بن ظفر لکھا ہے اور دوسرے کو ثابت بن نعمان بن زید بن عامر بن سواد ابن ظفر لکھا ہے اور حق بھی یہی ہے کیونکہ ان دونوں کے درمیان میں کوئی ایسا علاقہ نہیں ہے جس سے یہ دونوں ایک سمجھ لئے جائیں سوا اس کے کہ یہ دونوں ظفر میں جا کے مل جاتے ہیں اور یوں تو ہر قبیلہ سے ایک جماعت صحابہ کی نکلی ہے لہٰذا اس بنا پر سب کو ایک کر دینا چاہیے کیونکہ وہ سب کسی نہ کسی قبیلہ میں جا کے مل جاتے ہیں۔ واللہ اعلم

## ۵۷۸۔ حضرت ثابتؓ بن ہزال

حضرت ثابتؓ بن ہزال بن عمرو انصاری۔ قبیلہ بنی عمرو بن عوف بن خزرج سے ہیں جو بَلْحُبلی کی ایک شاخ ہے جنگ بدر میں شریک تھے یہ بیان زہری کا ہے اور جنگ یمامہ میں شہید ہوئے یہ بیان ابن مندہ کا ہے اور ابوعمر نے کہا ہے کہ یہ بنی عمرو بن عوف سے ہیں بدر میں اور تمام غزوات میں رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ شریک تھے اور جنگ یمامہ میں شہید ہوئے یونس ابن بکیر نے ابن اسحٰق سے ان لوگوں کے نام میں جو جنگ یمامہ میں شہید ہوئے نقل کیا ہے کہ انہوں نے کہا ہے بنی سالم ابن عوف سے ثابت بن ہزال ہیں۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۵۷۹۔ حضرت ثابتؓ بن وائلہ

حضرت ثابتؓ بن وائلہ جنگ خیبر میں شہید ہوئے۔ ان کا تذکرہ ابوعمرؒ نے اسی طرح مختصر لکھا ہے۔[1]

## ۵۸۰۔ حضرت ثابتؓ بن ودیعہ

حضرت ثابتؓ بن ودیعہ بن جذام۔ بنی امیہ بن زید بن مالک میں سے ہیں۔ عمرو بن عوف کی اولاد سے ہیں انصاری ہیں اوسی ہیں۔ کنیت ان کی ابوسعد ہے ان کے والد منافقین میں سے تھے ان کا شمار اہل مدینہ میں ہے۔ یہ بیان ابن مندہ کا ہے انہوں نے محمد ابن سعد کاتب واقدی سے اس کو نقل کیا ہے اور ابونعیم نے کہا ہے کہ (ان کا نام) ثابت بن یزید بن ودیعہ (ہے) جیسا کہ ہم بعد اس تذکرہ کے لکھیں گے اور ابوعمر نے کہا ہے کہ ان کا نام ثابت بن ودیعہ ہے یہ اپنے دادا کی طرف منسوب ہیں یہ ثابت بیٹے ہیں یزید بن ودیعہ بن عمرو بن قیس بن جزی بن عدی بن مالک بن سالم اور وہ حبلی بن عوف بن عمر بن خزرج اکبر کے انصاری ہیں واقدی نے کہا ہے کہ کنیت ان کی ابوسعد ہے یہ کوفی ہیں ان سے زید بن وہب نے اور عامر بن سعد نے اور براء بن عازب نے سوسمار[2] کے متعلق ان کی حدیث روایت کی ہے جس میں لوگ بہت اختلاف کرتے ہیں مگر ان کی حدیث پالے ہوئے گدھوں کی بابت خیبر کے

---

[1] مختصر لکھنے کی وجہ ظاہر ہے جو صحابہ حضرت کی حیات ہی میں وفات پا گئے یا شہید ہو گئے ان سب کے حالات باستثنائے شاذ و نادر اور اسی طرح مختصر ملے ہیں۔

[2] ایک جانور کا نام ہے ان کی حدیث وہی ہے جو آگے بیان ہوگی۔

صحیح ہے۔ ہمیں ابواحمد عبدالوہاب بن علی بن علی صوفی نے اپنی سند سے سلیمان بن اشعث تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے عمرو بن عون نے بیان کیا ہمیں خالد نے خبر دی وہ انہوں نے حصین سے انہوں نے زید بن وہب سے انہوں نے ثابت بن ودیعہ سے وہ کہتے تھے ہم رسول اللہؐ کے ہمراہ ایک لشکر میں تھے ہم نے کچھ سوسماریں پائیں ایک سوسمار ہم نے ان میں سے بھونی اور میں اسے رسول اللہؐ کے حضور میں لے گیا اور اسے آپ کے سامنے رکھ دیا آپ نے ایک لکڑی اپنے ہاتھ میں اٹھالی اور فرمایا کہ بنی اسرائیل کا ایک گروہ مسخ کر کے جانور بنا دیا گیا تھا اور میں نہیں جانتا کہ یہ کون سا جانور ہے (آیا وہی مسخ شدہ بنی اسرائیل کے کسی گروہ کا ہے یا کوئی اور) لہٰذا آپ نے نہیں کھایا اور نہ منع فرمایا یہ حدیث بطریق متعدد مروی ہے وہ سب طرق ثابت بن ودیعہ سے منقول ہیں اور اس حدیث کو ورقا نے اور محمد بن فضیل نے اور کئی آدمیوں نے حصین سے انہوں نے زید بن وہب سے انہوں نے ثابت بن زید انصاری سے روایت کیا ہے اور حسن بن عمارہ نے اس حدیث کو حصین سے اس نے زید بن وہب سے انہوں نے حذیفہ سے روایت کیا ہے اور شعبہ نے اس حدیث کو حصین سے اس نے زید بن وہب سے انہوں نے حذیفہ سے روایت کیا ہے واللہ اعلم۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۵۸۱۔ حضرت ثابتؓ بن وقش

حضرت ثابتؓ بن وقش بن زعورا انصاری۔ ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے اور ابوعمر نے کہا ہے کہ ثابت ابن وقش بن زغبہ بن زعورا ابن عبدالاشہل انہوں نے نسب میں زغبہ کو زیادہ کر دیا اور یہی صحیح ہے کلبی نے بھی ایسا ہی کہا ہے احد کے دن شہید ہوئے ان کو نبیؐ نے ایک ٹیلہ پر مامور فرمایا تھا۔ یہ اور حسیل بن جابر حضرت ابوحذیفہ ابن یمان جب احد جانے لگے اور یہ دونوں بہت بوڑھے تھے تو ایک نے دوسرے سے کہا کہ اب ہمیں کسی بات کا انتظار نہیں آج یا کل ہم مر جائیں گے پس اگر ہم چلیں تو اپنی تلواریں لے کر رسول اللہؐ کے ہمراہ کیوں نہ چلیں شاید اللہ ہمیں شہادت نصیب کرے چنانچہ ان دونوں نے اپنی تلواریں لے لیں اور لوگوں کے ساتھ ہو لیے ان دونوں کا علم کسی کو نہ تھا۔ ثابت کو تو مشرکوں نے قتل کیا اور حسیل پر خود مسلمانوں کی تلواریں پڑ گئیں انہوں نے ان کو پہچانا نہیں اور قتل کر دیا۔ یہ ابن مندہ اور ابونعیم کا قول ہے۔ ابوموسیٰ نے ابن مندہ پر استدراک کیا ہے اور کہا ہے کہ وقش بن زغبہ بن زعورا ابن عبدالاشہل کے دونوں بیٹے یعنی ثابت اور رفاعہ احد کے دن شہید ہو گئے اور ان کے ہمراہ ثابت کے دو بیٹے سلمہ اور عمرو بھی شہید ہوئے ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ شاہین نے ان ثابت بن وقش اور ثابت بن وقش بن زعورا کے درمیان میں فرق سمجھا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ مجھے ان دونوں کے ایک ہونے میں شک نہیں ہے صرف یہ ہوا ہے کہ بعض راویوں نے نسب میں سے زغبہ کو نکال ڈالا ہے۔ اس قسم کی عادت راویوں میں اکثر جاری ہے پس اگر یہ فرق کرنے والا چاہے کہ ان دونوں کا نسب بیان کرے تو زعورا ابن عبدالاشہل تک دونوں کا نسب ایک پائے گا اور یہ کہ وہ دونوں احد کے دن شہید ہوئے اور یہ سب باتیں اس امر پر دلالت کرتی ہیں کہ یہ دونوں ایک ہیں۔ ابن کلبی نے سلمہ بن ثابت کا اور عمرو بن ثابت بن وقش بن زغبہ بن زعورا ابن عبدالاشہل کا نسب بیان کیا ہے اور یہ کہ وہ دونوں احد میں شہید ہوئے پس بغیر اس کے اتحاد کیونکر ممکن ہے (کہ یہ دونوں ثابت ایک ہوں) انہوں نے

یہ بھی بیان کیا ہے کہ ان عمرو کا نام اصیرم ہے۔ بنی عبدالاشہل سے ہیں وہ جنت میں داخل ہوئے اور انہوں نے ایک نماز[1] بھی نہیں پڑھی۔ واللہ اعلم۔

## ۵۸۲۔ حضرت ثابتؓ بن یزید بن ودیعہ

حضرت ثابتؓ بن یزید بن ودیعہ اور بعض لوگ ان کو ابن زید بن ودیعہ کہتے ہیں۔ کنیت ان کی ابوسعد ہے یہ صحابی ہیں کوفہ میں رہتے تھے ان سے براابن عازب نے اور زید بن وہب نے اور عامر بن ربیعہ بجلی نے روایت کی ہے یہ ابونعیم کا قول ہے اور انہوں نے ان کے تذکرہ میں سوسمار کی وہ حدیث بھی لکھی ہے جو ثابت بن ودیعہ کے تذکرہ میں گزر چکی ہے ابونعیم نے ان کو اور ثابت بن ودیعہ کو ایک کر دیا ہے ابوعمر نے بھی ایسا ہی کیا ہے مگر ابن مندہ نے ان دونوں کو علیحدہ علیحدہ ذکر کیا ہے مگر باوجود اس کے دونوں تذکروں میں ان سے راوی براا اور زید اور عامر کو لکھا ہے اور حدیث ایک ہی ہے وہی سوسمار کی حدیث پس میں نہیں جانتا کہ ابن مندہ نے ان کو دو کیوں بنایا ان دونوں کی بحث گزر چکی ہے اگر ابن مندہ ان کا نسب بیان کرتے تو ان پر حق ظاہر ہو جاتا۔ واللہ اعلم۔ ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کا تذکرہ نہیں لکھا ہے اور ابن مندہ اور ابوعمر نے ان کا تذکرہ ثابت بن ودیعہ کے بیان میں لکھا ہے۔

## ۵۸۳۔ حضرت ثابتؓ بن یزید

حضرت ثابتؓ بن یزید ان سے عبدالرحمٰن بن عائذ حمصی ازدی نے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ میرے پیر میں کچھ لنگ تھا وہ زمین تک پہنچتا ہی نہ تھا۔ حضرت نے میرے لئے دعا فرمائی تو میں بالکل اچھا ہوگیا۔ یہاں تک کہ وہ پیر دوسرے پیر کے برابر ہوگیا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے اور ابن مندہ نے کہا ہے کہ یہ حدیث غریب ہے ہم اس کو صرف اسی سند سے جانتے ہیں۔

## ۵۸۴۔ حضرت ثابتؓ بن یزید انصاری

حضرت ثابتؓ بن یزید انصاری۔ ابونعیم نے کہا ہے کہ میں ان کو وہی ثابت سمجھتا ہوں جن کا ذکر اس سے پہلے ہو چکا ہے جن کے پیر کے لئے نبیؐ نے دعا فرمائی تھی اور وہ اچھا ہو گیا تھا اور انہوں نے یہ بھی کہا ہے کہ ان سے شعبی نے اور عامر بن سعد نے ان کی حدیث کوفیوں کے متعلق روایت کی ہے اور ابونعیم نے اپنی سند سے ابواسحٰق تک انہوں نے عامر بن سعد سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں قرظہ بن کعب اور ثابت بن یزید اور ابوسعید انصاری کی زیارت کو گیا تو دیکھا کہ ان کے پاس کچھ لونڈیاں تھیں اور کچھ چیزیں[2] تھیں میں نے کہا کہ آپ لوگ اصحاب محمد ﷺ ہیں اور یہ باتیں کرتے ہیں انہوں نے کہا اگر تم سنو تو خیر ورنہ چلے جاؤ کیوں کہ رسول اللہ نے شادی کے اوقات میں لہو[3] کی اور موت کے وقت رونے کی اجازت دی ہے اور ابن مندہ نے کہا ہے کہ ثابت بن یزید انصاری کا یہ وہم ہے بعض لوگ ان کو عبداللہ بن ثابت کہتے ہیں۔ ابن ابی زائدہ نے مجالد سے اور حریث ابن ابی مطر

---

[1] مطلب یہ ہے کہ اسلام لانے کے بعد انہیں اتنا موقع ہی نہیں ملا کہ نماز پڑھتے کیونکہ فوراً ہی شہید ہو گئے۔

[2] مطلب یہ ہے کہ ان کے یہاں گانا ہو رہا تھا لونڈیاں گا رہی تھیں اور چیزوں سے مراد دف ہے۔

[3] لہو کے لفظ سے ان صحابہ نے اس بات کی طرف اشارہ کر دیا کہ یہ چیزیں آیہ کریمہ ومن الناس من یشتری لہوالحدیث کے تحت میں داخل ہیں اور ان کی ممانعت اس آیت سے ثابت ہے مگر آنحضرت علیہ السلام نے اس خاص وقت کے لئے ان کی اجازت دے دی ہے۔

سے انہوں نے شعبی سے روایت کی ہے بعض لوگ بعض سے کچھ زیادہ روایت کرتے ہیں بعض لوگوں نے ثابت ابن یزید سے روایت کی ہے اور بعض نے کسی اور سے کہ انہوں نے کہا کہ حضرت عمر بن خطابؓ ایک کتاب رسول اللہؐ کے حضور میں لائے اور عرض کیا کہ (اجازت ہو تو) یہ کتاب میں آپ کو سناؤں اس پر نبیؐ کو غصہ آیا۔

اس حدیث کو ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے مگر ابو عمر نے اس حدیث کو ثابت سے روایت نہیں کیا انہوں نے صرف عبداللہ کے نام میں ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ عبداللہ بن ثابت انصاری کنیت ان کی ابو اسید ہے بالضم اور بعض لوگ ابو اسید بالفتح کہتے ہیں اور صحیح بالفتح ہے انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا روغن زیت کھاؤ اور نیز یہ بھی روایت کی ہے کہ آپ نے یہود ونصاریٰ کی کتابوں کے پڑھنے سے ممانعت فرمائی بعد اس کے ابو عمر نے ان کا تذکرہ کنیت کے باب میں بھی لکھا ہے اور کہا ہے کہ ابو اسید جن کا نام ثابت انصاری ہے اور بعض لوگ انہیں عبداللہ بن ثابت کہتے ہیں نبی ﷺ کی خدمت کیا کرتے تھے انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا روغن زیتون کھاؤ بعض لوگ کہتے ہیں ان کی کنیت ابو اسید بالضم ہے مگر صحیح بالفتح ہے اسناد اس حدیث کی مضطرب ہے ابو عمر کو لازم تھا کہ ان کا تذکرہ یہاں بھی لکھتے کیونکہ انہوں نے خود لکھا ہے کہ ابو اسید کا نام ثابت ہے ابن ماکولا نے بھی ان کا ذکر لکھا ہے اور کہا ہے کہ ابو اسید بالفتح بیٹے ہیں ثابت کے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا روغن زیتون کھاؤ ان سے عطا شامی نے روایت کی ہے بعض لوگ کہتے ہیں ان کی کنیت ابو اسید بالضم ہے مگر وہ صحیح نہیں۔

# باب الثاء مع الراء و مع العین

## ۵۸۵۔ حضرت ثروانؓ بن فزارہ

حضرت ثروانؓ بن فزارہ بن عبد یغوث بن زہیر۔ زہیر کا نام صتم ہے یعنی تام بن ربیعہ بن عمرو بن عامر بن ربیعہ بن عامر بن صعصعہ نبی ﷺ کے حضور میں حاضر ہوئے تھے جس وقت حاضر ہوئے یہ شعر عرض کیا

الیک رسول اللہ خبت مطیتی    مسافة اربــاع تــروح وتـغتدی

اے خدا کے رسول! میری سواری آپ کی طرف دوڑتی ہوئی آئی ہے۔ اتنی دور سے کہ چار چار دن کے بعد اسے پانی ملا صبح شام برابر چلتی ہوئی آئی ہے۔

ابن شاہین نے ابن کلبی سے ان کا تذکرہ نقل کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابن کلبی نے جمہرہ میں ایسا ہی لکھا ہے اور عمرو بن عامر بن ربیعہ (جو اس نسب میں ہیں) یہ بھائی ہیں بکا کے جن کا نام ربیعہ ہے جن کی طرف بکائی منسوب ہے۔

## ۵۸۶۔ حضرت ثعلبہؓ بن ابی بلتعہ

حضرت ثعلبہؓ بن ابی بلتعہ۔ بھائی ہیں حاطب بن ابی بلتعہ کے نبی ﷺ کا زمانہ انہوں نے پایا تھا مگر ان کی اکثر روایتیں صحابہ سے ہیں یہ ترمذی کا قول ہے۔ ان کا تذکرہ ابن دباغ اندلسی نے کیا ہے۔

## ۵۸۷۔ حضرت ثعلبہؓ بہرانی

حضرت ثعلبہؓ بہرانی۔ ان کا تذکرہ عبدان بن محمد نے کیا ہے۔ وہ علی بن اشکاب سے وہ ابوزر سے وہ موسیٰ بن اعین جزری سے وہ عبدالکریم بن فرات سے وہ ثعلبہ بہرانی سے راوی ہیں کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ نے فرمایا عنقریب دنیا سے علم اٹھالیا جائے گا۔ یہاں تک کہ لوگ علم کے کسی جز پر قادر نہ ہوں گے صحابہ نے عرض کیا یارسول اللہ علم کو کیونکر اٹھالیا جائے گا خدا کی کتاب ہمارے پاس ہے، ہم اپنے بیٹوں کو اس کی تعلیم دیں گے رسول اللہؐ نے فرمایا کہ یہود و نصاریٰ کے پاس تورات انجیل ہے ان کے کیا کام آتی ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ یہ حدیث ابوالدرداً سے مشہور ہے۔

## ۵۸۸۔ حضرت ثعلبہؓ بن جذع انصاری

حضرت ثعلبہؓ بن جذع انصاری۔ بنی خزرج میں سے ہیں پھر بنی سلمہ میں ان کا نام شمار ہوا پھر بنی حرام بن کعب بن غنم بن کعب بن سلمہ میں ان کا شمار ہوا۔ بدر میں شریک تھے یہ عروہ اور زہری کا قول ہے۔ ابن مندہ نے کہا ہے کہ جنگ طائف میں مقتول ہوئے۔ ابونعیم نے کہا ہے کہ عروہ اور زہری سے بدریوں کے نام میں ثعلبہ کا نام بھی منقول ہے جن کا لقب جذع ہے انہوں نے جذع ان کا لقب قرار دیا ہے ان کا نام نہیں کہا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ جو کچھ ابونعیم نے کہا وہی صحیح ہے جذع ثعلبہ کا لقب ہے نام نہیں ہے ہاں ثابت بن جذع البتہ ایک شخص ہیں جن کا ذکر پہلے ہو چکا ہے جذع ان کے والد کا نام ہے میرا خیال یہ ہے کہ ابن مندہ نے یہ سمجھا کہ یہ بھی اسی طرح ہے اور اگر ان کو معلوم ہو جاتا کہ یہ ثعلبہ ملقب بہ جذع والد ہیں ثابت کے تو وہ ایسا نہ کہتے۔ واللہ اعلم

## ۵۸۹۔ حضرت ثعلبہؓ بن حارث

حضرت ثعلبہؓ بن حارث بن حرام بن کعب بن غنم بن کعب بن سلمہ بدر میں نبی ﷺ کے ہمراہ شریک تھے اور طائف میں شہید ہوئے یہ ابن مندہ کا قول ہے اور ابونعیم نے ثعلبہ بن جذع کے تذکرے میں جو کچھ لکھا ہے وہ بیان ہو چکا اسی تذکرہ میں انہوں نے اپنی سند سے موسیٰ بن عقبہ سے انہوں نے ابن شہاب سے شرکائے بدر کے ناموں میں خزرج سے پھر بنی سلمی سے پھر بنی حرام سے ثعلبہ کا نام بھی روایت کیا ہے، جن کا لقب جذع ہے اور کہا ہے کہ بعض متاخرین نے یعنی ابن مندہ نے ان کو ثعلبہ بن حارث بن حرام بن کعب بن غنم کعب بن سلمہ لکھا ہے وہ جنگ بدر میں شریک تھے اور طائف میں شہید ہوئے ابن مندہ نے ان کا ذکر علیحدہ لکھا ہے حالانکہ یہ دونوں ایک ہیں۔

میں کہتا ہوں کہ ابونعیم کا قول ہے ابن مندہ کو وہم ہو گیا جذع ثعلبہ کا لقب ہے۔ جس کو ثابت بن جذع کے تذکرہ میں انہوں نے خود بھی لکھا ہے اور کہا ہے کہ جذع کا نام ثعلبہ بن زید بن حارث بن حرام ہے پس باوجود اس کے وہ یہاں ثعلبہ بن حارث کیوں کہتے ہیں ان کے والد کا نام زید کیوں انہوں نے خارج کر دیا یہ ثعلبہ تو بیٹے ہیں زید بن حارث بن حرام کے جیسا کہ انہوں نے ثابت کے تذکرہ میں ان کے والد کا لکھا ہے۔ اس نسب کو اور بھی کئی لوگوں نے لکھا ہے ان میں سے ہشام اور ابن حبیب بھی ہیں ان ثعلبہ کا ذکر اس سے پہلے ہو چکا ہے ابن مندہ ان کو ابن جذع کہتے ہیں حالانکہ جذع خود انہیں کا لقب ہے واللہ اعلم۔

## ۵۹۰۔ حضرت ثعلبہؓ بن حاطب

حضرت ثعلبہؓ بن حاطب بن عمرو بن عبید بن امیہ بن زید بن مالک بن عوف بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس انصاری ہیں اوسی ہیں۔ بدر میں شریک تھے یہ محمد بن اسحٰق اور موسیٰ بن عقبہ کا قول ہے۔ یہی ہیں جنہوں نے نبیؐ سے اس کی درخواست کی تھی کہ آپ ان کے واسطے دعا کریں تا کہ اللہ تعالیٰ انہیں مال عنایت فرمائے۔

ہم اس سے ابوالعباس احمد بن عثمان بن ابی علی بن مہدی زرزاری نے اجازۃً بیان کیا انہوں نے کہا ہمیں ابوعبداللہ حسن ابن عبداللہ رستمی نے اور رئیس مسعود بن حسن بن قاسم بن فضل ثقفی اصفہانی نے خبر دی یہ دونوں کہتے تھے ہمیں احمد بن خلف شیرازی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے استاد ابواسحٰق احمد بن محمد بن ابراہیم ثعلبی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں عبداللہ بن حامد وزان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں احمد بن محمد بن ابراہیم سمرقندی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن نصر نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے ابوازہر احمد بن ازہر نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے مروان بن محمد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن شعیب نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں معاذ بن رفاعہ نے علی بن یزید سے انہوں نے قاسم یعنی ابوعبدالرحمٰن نے انہوں نے ابوامامہ باہلی سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے ثعلبہ بن حاطب انصاری رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ یارسول اللہ دعا فرمائیے کہ اللہ تعالیٰ مجھے مال دے آپ نے فرمایا اے ثعلبہ افسوس ہے۔ تھوڑا مال جس کا تو شکر ادا کرے اس زیادہ مال سے بہتر ہے جس کا تو شکر ادا نہ کر سکے۔ اس کے بعد پھر دوبارہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور عرض کیا کہ یارسول اللہ میرے لیے دعا فرمائیے کہ اللہ تعالیٰ مجھے مال دے آپ نے فرمایا کہ کیا تمہیں میری حالت کی اقتدا پسند نہیں ہے قسم ہے اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اگر میں چاہتا کہ سونے اور چاندی کے پہاڑ میرے ساتھ رہا کریں تو بے شک رہتے (اس وقت ثعلبہ نے سکوت کر لیا) پھر چند روز کے بعد آپ کے پاس آئے اور عرض کیا کہ یارسول اللہؐ اللہ سے دعا فرمائیے کہ مجھے مال دے قسم ہے اس کی جس نے آپ کو حق کے ساتھ بھیجا ہے کہ اگر اللہ مجھے مال دے گا تو میں ہر حق دار کا حق ادا کروں گا پس رسول اللہؐ نے فرمایا کہ اے اللہ! ثعلبہ کو مال دے اے اللہ ثعلبہ کو مال دے۔ راوی کا کہنا ہے کہ ثعلبہ نے کچھ بکریاں پالی تھیں وہ ایسی بڑھیں جس طرح کیڑے بڑھتے ہیں پس ثعلبہ ظہر اور عصر کی نماز رسول اللہؐ کے ہمراہ پڑھتے تھے اور باقی نمازیں وہ اپنی بکریوں (کے گلہ) میں پڑھنے لگے پھر ان بکریوں میں اور بھی ترقی ہوئی تو انہوں نے ظہر اور عصر کی نماز میں بھی آنا چھوڑ دیا اور صرف جمعہ کی نماز میں آنے لگے پھر ان بکریوں میں بھی ترقی ہوئی تو انہوں نے جمعہ کی نماز بھی چھوڑ دی جمعہ اور جماعت کی شرکت بالکل ترک کر دی جب جمعہ کا دن آتا تو وہ باہر نکل کر لوگوں سے حالات پوچھا کرتے تھے ایک دن رسول اللہؐ نے انہیں یاد کیا اور پوچھا ثعلبہ کیا حال ہے لوگوں نے عرض کیا یارسول اللہ ثعلبہ نے بکریاں پالی ہیں جو جنگل میں نہیں سماتیں (انہیں میں مشغول رہتے ہیں) رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ثعلبہ کی خرابی ثعلبہ کی خرابی اسی اثنا میں اللہ تعالیٰ نے آیت صدقہ نازل فرمائی تو رسول اللہؐ نے ایک شخص کو بنی سلیم سے اور ایک شخص کو بنی جہینہ سے مقرر فرمایا اور انہیں صدقے کے جانوروں کی عمریں لکھ دیں کہ وہ کس کس عمر کے لئے جائیں اور ان دونوں سے کہا کہ تم ثعلبہ بن حاطب کے پاس جاؤ اور بنی سلیم کے ایک شخص کے پاس جاؤ اور ان دونوں سے صدقہ لے لو۔

چنانچہ وہ دونوں نکلے اور ثعلبہ کے پاس گئے ان سے صدقہ مانگا اور رسول اللہ ﷺ کی تحریر انہیں پڑھائی ثعلبہ نے کہا کہ یہ تو جزیہ ہے یہ تو جزیہ کی بہن ہے اچھا تم لوگ جاؤ جب تم فارغ ہونا اس وقت میرے پاس آنا چنانچہ وہ دونوں چلے گئے بنی سلیم کے شخص نے جب ان دونوں کے آنے کی خبر سنی تو اس نے اپنے اونٹوں میں سے نہایت عمدہ عمدہ اونٹ چھانٹ کر صدقہ کے لئے علیحدہ کر لئے اور ان اونٹوں کے ساتھ ان کا استقبال کیا جب ان دونوں نے ان اونٹوں کو دیکھا تو کہا کہ عمدہ عمدہ اونٹ چھانٹ کر دینا تم پر ضروری نہیں ہے اس سلمی نے کہا کہ تم انہیں لے لو میں نے اپنی خوشی سے دیئے ہیں اس کے بعد وہ دونوں اور لوگوں کے پاس گئے اور صدقہ وصول کیا بعد اس کے پھر ثعلبہ کے پاس آئے ثعلبہ نے کہا کہ مجھے اپنی تحریر دکھاؤ (ان دونوں نے وہ تحریر دکھادی) اس کو پڑھ کر ثعلبہ نے (پھر وہی) کہا کہ یہ تو جزیہ ہے یہ جزیہ کی بہن ہے تم (اس وقت چلے جاؤ ذرا میں اپنی رائے دیکھ لوں چنانچہ وہ دونوں واپس آئے جب انہیں رسول اللہؐ نے دیکھا تو قبل اس کے کہ یہ دونوں رسول اللہؐ سے کلام کریں آپ نے فرمایا کہ ثعلبہ کی خرابی پھر آپ نے بنی سلیم کے اس شخص کے لئے دعائے خیر فرمائی بعد اس کے ان دونوں نے ثعلبہ کی وہ حرکت بیان کی پس اللہ عزوجل نے یہ آیت نازل فرمائی:

ومنهم من عاهد الله لئن اتا نا من فضله الى قوله وبما كانو يكذبون ''ان میں بعض لوگ ایسے ہیں جنہوں نے اللہ سے عہد کیا کہ اگر وہ ہمیں اپنا فضل دے گا تو ہم ضرور صدقہ دیں گے اور نیکوں میں ہوں گے مگر جب اللہ نے انہیں اپنا فضل دیا تو انہوں نے بخل کیا اور منہ پھیر کر ہٹ گئے پس اسی خلف وعدہ کی وجہ سے اور جھوٹ بولنے کے سبب سے ان کے دل میں نفاق آ گیا جو قیامت تک رہے گا۔'' اس وقت رسول اللہؐ کے پاس ثعلبہ عزیزوں میں سے ایک شخص بیٹھا ہوا تھا اس نے اس آیت کو اور اس نے جا کر ثعلبہ سے بیان کیا کہ اے ثعلبہ! تیری خرابی ہو اللہ عزوجل نے تیرے بارے میں ایسا ایسا حکم نازل فرمایا پس ثعلبہ نبیؐ کے حضور میں آئے اور آپ سے درخواست کی کہ میرا صدقہ قبول کر لیجئے حضرت نے فرمایا کہ اللہ بزرگ برتر نے مجھے تمہارے صدقہ کے قبول کرنے سے منع کر دیا ہے (یہ سن کر) ثعلبہ اپنے سر پر خاک ڈالنے لگے رسول اللہؐ نے فرمایا کہ یہ خود تمہارا ہی کیا ہوا ہے میں نے تمہیں حکم دیا تھا تم نے نہ مانا پس جب رسول اللہؐ نے ان کے صدقے کے لینے سے انکار کر دیا تو وہ اپنے گھر لوٹ گئے رسول اللہؐ کی وفات ہوگئی اور آپ نے ان سے کچھ نہیں لیا پھر یہ حضرت ابوبکر کے پاس جبکہ وہ خلیفہ کئے گئے آئے اور کہا کہ آپ میرا تقرب رسول اللہؐ کے حضور میں اور میرا مرتبہ انصار میں جانتے ہیں آپ میرا صدقہ لے لیجئے حضرت ابوبکرؓ نے کہا کہ رسول اللہؐ نے تم سے صدقہ نہیں لیا اور میں لے لوں یہ نہیں ہو سکتا پس حضرت ابوبکر کی وفات ہوگئی اور انہوں نے ان کا صدقہ نہیں قبول کیا۔ پھر حضرت عمر خلیفہ ہوئے تو انہوں نے کہا اے امیر المومنین آپ میرا صدقہ لے لیجئے۔ حضرت عمرؓ نے کہا تھا تمہارا صدقہ رسول اللہؐ نے قبول نہیں کیا اور حضرت ابوبکرؓ نے قبول نہیں کیا اور میں قبول کر لوں (یہ نہیں ہو سکتا) پس حضرت عمر کی وفات ہوگئی اور انہوں نے ان کا صدقہ قبول نہیں کیا۔ پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے تو ثعلبہ ان کے پاس گئے اور ان سے درخواست کی کہ ان کا صدقہ قبول کر لیں انہوں نے کہا کہ رسول اللہؐ نے تمہارا صدقہ قبول نہیں کیا ثعلبہ کی وفات حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت میں ہوئی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے اور ان کا نسب بھی سب نے ایسا ہی بیان کیا ہے جیسا ہم نے بیان کیا اور ان لوگوں نے یہ بھی کہا ہے کہ یہ بدر میں شریک تھے اور ابن کلبی نے کہا ہے کہ ثعلبہ بن حاطب بن عمرو بن عبید بن امیہ یعنی ابن زید بن مالک بن عوف بن عمرو بن عوف انصاری قبیلہ اوس سے ہیں جنگ بدر میں شریک تھے اور احد میں شہید ہوئے پس اگر یہ وہی ہیں جن کا حال اس تذکرہ میں بیان ہوا تو یقیناً یا ابن کلبی کو ان کے

شہادت کے بیان کرنے میں وہم ہوگیا یا یہ قصہ صحیح [1] نہیں یا یہ کوئی اور ہیں اور وہ وہی ہیں۔

## ۵۹۱۔ حضرت ثعلبہؓ ابوحبیب

حضرت ثعلبہؓ ابوحبیب۔ کنیت ان کی ابوحبیب عنبری۔ دادا ہیں ہرماس بن حبیب کے۔ ان کا نسب اسحٰق بن راہویہ نے نضر بن شمیل سے انہوں ہرماس بن حبیب. بن ثعلبہ سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے نقل کیا ہے ان کا تذکرہ ابن مندہ نے لکھا ہے۔

## ۵۹۲۔ حضرت ثعلبہؓ بن حکم

حضرت ثعلبہؓ بن حکم لیثی۔ بصرہ میں رہتے تھے پھر کوفہ چلے گئے۔ ان کا نسب کسی نے بیان نہیں کیا۔ یہ ثعلبہ بیٹے ہیں حکم بن عرفطہ بن حارث. بن لقیط بن یعمر شداخ بن عوف بن کعب. بن عامر بن لیث. بن بکر بن عبد مناۃ بن کنانہ کے کنانی ہیں لیثی ہیں کہتے تھے کہ میں رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں بچہ تھا۔ ان سے سماک بن حرب نے اور یزید بن ابی زید نے روایت کی ہے خیبر میں شریک تھے۔ ہمیں ابوالفضل عبداللہ بن احمد نے اپنی اسناد سے ابوداؤد طیالسی تک خبر دی وہ شعبہ سے وہ سماک سے راوی ہیں وہ کہتے تھے کہ میں نے ثعلبہ بن حکم کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ ہم نبی کے ہمراہ (خیبر میں) تھے لوگوں نے کچھ بکریاں لوٹیں (اوران کو ذبح کر کے پکنے کے لئے دیگوں میں رکھ دیا) حضرت نے اس سے منع فرمایا اور دیگیں الٹ دی گئیں اور اسرائیل نے سماک سے انہوں نے ثعلبہ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا خیبر کے دن کچھ بکریاں ہم نے پائیں الخ اور اسباط نے اس حدیث کو سماک سے انہوں نے ثعلبہ سے انہوں نے ابن عباس سے روایت کیا ہے کہ انہوں نے کہا خیبر کے دن لوگوں نے کچھ گدھے لوٹے اور ان کو ذبح کر کے پکانے لگے نبی ﷺ نے حکم دیا تو دیگیں الٹ دی گئیں اور اس حدیث کو جریر نے ابوزیاد سے انہوں نے ثعلبہ سے انہوں نے نبی سے روایت کیا ہے انہوں نے ابن عباس کا ذکر نہیں کیا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۵۹۳۔ حضرت ثعلبہؓ بن ابی رقیہ

حضرت ثعلبہؓ بن ابی رقیہ لخمی۔ فتح مصر میں شریک تھے۔ ان کا ذکر محدثین کی کتابوں میں ہے۔ یہ ابوسعید بن یونس بن عبدالاعلی کا قول ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے اسی طرح مختصر لکھا ہے۔

## ۵۹۴۔ حضرت ثعلبہؓ بن زبیب

حضرت ثعلبہؓ بن زبیب عنبری۔ ان سے ان کے بیٹے عبداللہ نے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میرے ذمہ اولاد اسماعیل کا ایک غلام قرض تھا۔ اس حدیث کی اسناد میں راوی چھوٹ گئے ہیں اور ضعف ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے اسی طرح مختصر لکھا ہے۔

---

[1] جب اس روایت کا صحیح ہونا مصنف کے نزدیک بھی قابل وثوق نہیں ہے تو حضرت ثعلبہ کو کوئی الزام عائد نہیں ہوسکتا۔۱۲

## ۵۹۵۔ حضرت ثعلبہؓ بن زہدم

حضرت ثعلبہؓ بن زہدم تمیمی حنظلی۔ صحابی ہیں۔ ان کا شمار کوفیوں میں ہے ان سے اسود بن ہلال نے روایت کی ہے۔ سفیان ثوری نے اشعث بن ابی الشعثا سے انہوں نے اسود بن ہلال سے انہوں نے ثعلبہ بن زہدم حنظلی سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے ہم بنی تمیم کی ایک جماعت کے ساتھ نبی کے حضور میں گئے جس وقت ہم آپ کے پاس پہنچے آپ فرما رہے تھے کہ دینے والے کا ہاتھ جو اوپر ہوتا ہے مبارک ہاتھ ہے تم اپنی ماں کی اور باپ کی اور بہن کی اور بھائی کی کفالت کرو پھر اور جو لوگ تمہارے ماتحت ہوں ان کی کفالت کرو اس حدیث کو شعبہ نے اور زید بن ابی انیسہ سے اشعث سے انہوں نے اسود سے انہوں نے بنی ثعلبہ کے ایک شخص سے روایت کیا ہے اور ابوالاحوص نے اشعث سے انہوں نے ایک (نامعلوم) شخص سے اس نے اپنے والد سے انہوں نے بنی ثعلبہ کے ایک شخص سے اس حدیث کو روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ بعض لوگوں نے جو یہ کہا ہے کہ یہ حدیث ثعلبہ سے مروی ہے اور بعض نے کہا کہ حنظلہ سے مروی ہے یہ تناقض نہیں ہے کیونکہ ثعلبہ بیٹے ہیں کہ یربوع بن حنظلہ کے حنظلہ ایک قبیلہ کا نام ہے جس سے نویرہ کے دونوں بیٹے متمم اور مالک ہیں۔

## ۵۹۶۔ حضرت ثعلبہؓ بن زید انصاری

حضرت ثعلبہؓ بن زید انصاری۔ ابونعیم نے کہا ہے کہ بعض متاخرین نے یعنی ابن مندہ نے ان کا ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ مغازی میں ان کا کچھ ذکر ہے۔ کوئی حدیث ان کی معلوم نہیں نہ ان کا کچھ حال لکھا ہے اور نہ اپنا قول متقدمین سے کسی کی طرف منسوب کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۵۹۷۔ حضرت ثعلبہؓ بن زید

حضرت ثعلبہؓ بن زید۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ عبدان نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ میں نے احمد بن یسار کو کہتے ہوئے سنا کہ ثعلبہ بن زید اصحاب نبی ﷺ سے بنی حرام میں سے ایک شخص ہیں یہ انہیں بکائین میں سے ہیں جن کے حق میں اللہ تعالیٰ نے نازل فرمایا تھا ولا علی الذین اذا ما اتوک لتحملھم . الایہ ''جو لوگ جہاد میں اس سبب سے شریک نہ ہو سکیں کہ ان کے پاس سواری نہ ہو اور اے نبی آپ کے پاس سے بھی سواری کا انتظام نہ ہو سکے تو ان پر کچھ گناہ نہیں۔'' ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۵۹۸۔ حضرت ثعلبہؓ بن زید

حضرت ثعلبہؓ بن زید۔ یہ ایک دوسرے شخص ہیں۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ عبدان نے بھی ان کا ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ میں نے احمد بن یسار کو کہتے ہوئے سنا کہ ثعلبہ بن زید بن حارث بن حرام بن کعب بن غنم بن کعب بن سلمہ بن سعد بن علی بن اسد بن سادہ بن یزید بن جشم بن خزرج انصاری خزرجی بدر میں شریک تھے ان کی کوئی روایت محفوظ نہیں ہے۔ ابوموسیٰ نے زہری سے انکا تذکرہ نقل کیا ہے اور کہا ہے کہ یہی ہیں جن کا لقب جذع ہے ثابت بن ثعلبہ کے والد ہیں اور حافظ ابوعبداللہ نے ثعلبہ بن زید کا ذکر کیا ہے مگر ان کا نسب نہیں بیان کیا اور کہا ہے کہ مغازی میں ان کا ذکر ہے اور یہ بھی کہا ہے کہ ثعلبہ بن جذع بدر میں شریک تھے اور طائف

میں شہید ہوئے ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ یہ ثعلبہ بن زید وہی ہیں جن کا تذکرہ ابن مندہ نے لکھا ہے لیکن انہوں نے کہا ہے کہ ثعلبہ بن جذع انصاری بنی خزرج سے ہیں پھر بنی سلمہ میں پھر بنی حرام میں ان کا شمار ہوا ہم وہاں بیان کر چکے ہیں کہ جذع ان کا لقب ہے پس یہ یقیناً وہی ہیں اور ابن مندہ نے کہا ہے کہ یہ بدر میں شریک تھے اور طائف میں شہید ہوئے ابن مندہ نے ان کے باپ کے نام میں غلطی کی ہے ان کے باپ کا نام جذع بتایا ہے حالانکہ ان کا نام زید ہے۔ واللہ اعلم

## ۵۹۹۔ حضرت ثعلبہؓ بن ساعدہ

حضرت ثعلبہؓ بن ساعدہ بن مالک بن خالد بن ثعلبہ بن حارثہ بن عمرو بن خزرج بن ساعدہ بن کعب ابن خزرج اکبر بن ثعلبہ انصاری احد میں شہید ہوئے یہ عروہ اور زہری کا قول ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۶۰۰۔ حضرت ثعلبہؓ بن سعد

حضرت ثعلبہؓ بن سعد بن مالک بن خالد بن ثعلبہ بن حارثہ بن عمرو بن خزرج بن ساعدہ۔ یہ ابوعمر کا قول ہے اور انہوں نے کہا ہے کہ یہ ابوحمید ساعدی کے چچا ہیں اور سہل بن سعد ساعدی کے چچا ہیں اور ابن مندہ اور ابونعیم نے کہا ہے کہ یہ سہل بن سعد ساعدی کے چچا ہیں۔ بدر میں شریک تھے اور احد میں شہید ہوئے کوئی اولاد نہیں چھوڑی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ یہ ثعلبہ بن سعد وہی ثعلبہ بن سعد ساعدی ہیں جن کا ذکر اس سے پہلے ہوا ابوعمر نے جو ان کا تذکرہ پھر یہاں لکھا تو ان پر اعتراض نہیں ہوسکتا ہاں ابن مندہ اور ابونعیم پر اعتراض ہوسکتا ہے اور ابوعمر نے جو یہ کہا ہے کہ یہ ابوحمید کے چچا ہیں اور سہل کے چچا ہیں اس میں البتہ اعتراض ہے۔

مگر عدوی کے قول کے موافق یہ بھی صحیح ہے کیونکہ انہوں نے سہل بن سعد کو سعد بن مالک کا بیٹا قرار دیا ہے لہٰذا یہ ان کے چچا ہو جائیں گے ہاں اور لوگوں کے قول کے موافق مثل قول ابن مندہ اور ابونعیم کے یہ سہل کے بھائی ہوں گے باقی رہے ابوحمید تو ان کے نسب میں بہت اختلاف ہے کہ باوجود اس اختلاف کے یہ قول کسی طرح صحیح نہیں ہوسکتا۔

## ۶۰۱۔ حضرت ثعلبہؓ بن سعیہ

حضرت ثعلبہؓ بن سعیہ۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں ابن یامین۔ سعید بن جبیر نے اور عکرمہ نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا جب عبداللہ بن سلام اور ثعلبہ بن سعیہ اور اسید بن سعیہ اور اسد بن عبید اور ان کے ہمراہ اور یہودی بھی اسلام لائے یہ لوگ ایمان لائے اور انہوں نے تصدیق کی اور اسلام کی طرف رغبت کی تو علمائے یہود اور ان کے کافروں نے کہا کہ اللہ کی قسم محمد پر وہی لوگ ایمان لائے ہیں اور ان کی پیروی انہیں لوگوں نے کی ہے جو ہم میں سے شریر تھے اگر وہ ہمارے اچھے لوگوں میں سے ہوتے تو اپنے باپ دادا کے دین کو چھوڑ کر غیر کی طرف نہ جاتے پس اللہ تعالیٰ نے اس کے بارے میں یہ آیت نازل فرمائی: لیسوا سواء من اهل الکتاب امة قائمة الی قوله من الصالحین (ال عمران ۱۱۳-۱۱۴) ''اہل کتاب میں سب یکساں نہیں ہیں بعض لوگ خداترس اور دیندار ہیں۔ بعض ناخداترس بے دین ہیں۔''

ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ یہ عبارت ابونعیم کی تھی جو کوئی اس عبارت کو سنے وہ یہ سمجھے گا کہ ثعلبہ بن سعیہ اور اسید بن سعیہ اور عبداللہ بن سلام ایک ہی وقت میں اسلام لائے ہیں حالانکہ ایسا نہیں ہے۔ ابوعمر نے اس تذکرہ کو صاف صاف لکھا ہے انہوں نے ثعلبہ کے بیان میں لکھا ہے کہ ان کا ذکر ان تین شخصوں کے ساتھ ہو چکا ہے جو قریظہ کے دن اسلام لائے تھے۔

اور انہوں نے اپنی جانیں اور مال محفوظ کر لئے تھے یہ لوگ عبداللہ بن سلام کے اسلام کے بعد اسلام لائے تھے۔

ابوعمر نے یہ بھی لکھا ہے کہ بخاری نے بیان کیا کہ ثعلبہ بن سعیہ اور اسید بن سعیہ کی وفات نبی ﷺ کی حیات ہی میں ہو گئی تھی اور طبری نے ذکر کیا ہے کہ ابن اسحٰق نے ثعلبہ بن سعیہ اور اسید بن سعیہ اور اسد بن عبید کے بیان میں کہا ہے کہ یہ لوگ بنی ہدل میں سے ہیں نہ بنی قریظہ سے ہیں نہ بنی نضیر سے ان کا نسب ان سے اوپر ہے یہ ان کے چچا کے بیٹے ہیں یہ سب اسی شب کو اسلام لائے تھے جس شب کو قریظہ" سعد بن معاذ کے حکم پر (اپنے قلعہ سے) اترے تھے۔

## ۶۰۲۔ حضرت ثعلبہؓ بن سلام

حضرت ثعلبہؓ بن سلام۔ عبداللہ بن سلام کے بھائی ہیں ان کے اور ان کے بھائی عبداللہ بن سلام اور اسد اور مبشر کے حق میں اللہ تعالیٰ کا یہ قول نازل ہوا تھا لیسوا اسواء الایۃ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۶۰۳۔ حضرت ثعلبہؓ بن سہیل

حضرت ثعلبہؓ بن سہیل۔ کنیت ان کی ابوامامہ حارثی یہ اپنی کنیت ہی سے مشہور ہیں ان کے نام میں اختلاف ہے بعض لوگ ایاس بن ثعلبہ کہتے ہیں اور بعض لوگ ثعلبہ بن عبداللہ کہتے ہیں اور بعض لوگ ثعلبہ بن ایاس کہتے ہیں مگر پہلا نام مشہور ہے ان کا ذکر ایاس میں ہو چکا ہے اور ان شاءاللہ کنیت کے باب میں ان کا ذکر کیا جائے گا اور ان کی حدیث قسم کے بارے میں (بھی وہیں ذکر کی جائے گی) ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۶۰۴۔ حضرت ثعلبہؓ بن صعیر

حضرت ثعلبہؓ بن صعیر اور ان کو بعض لوگ ابن ابی صعیر بن عمرو بن زید بن سنان بن مہتجن بن سلامان بن عدی بن صعیر بن حراز بن کاہل بن عذرہ بن سعد بن ہذیم قضاعی عذری حلیف بنی زہرہ کے ہیں۔ ان سے ان کے بیٹے عبداللہ اور عبدالرحمٰن بن کعب ابن مالک نے روایت کی ہے۔ ابن مندہ اور ابونعیم نے بیان کیا ہے کہ ان کے بارے میں بہت اختلاف ہے بعض لوگ ان کو ابن صعیر کہتے ہیں اور بعض لوگ ابن ابی صعیر اور بعض لوگ ثعلبہ بن عبداللہ کہتے ہیں اور بعض لوگ عبداللہ بن ثعلبہ کہتے ہیں۔ ہمیں یحیٰی بن ابی الرجا نے اجازۃً اپنی اسناد سے بکر بن ابی عاصم تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے حسن بن علی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں عمرو بن عاصم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ہمام نے بکر بن وائل سے انہوں نے زہری سے انہوں نے عبداللہ بن ثعلبہ بن صعیر سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ (ایک مرتبہ) خطبہ پڑھنے کے لئے کھڑے ہوئے اور آپ نے ہر چھوٹے بڑے آزاد اور غلام کی طرف سے ایک صاع کھجور یا ایک صاع جو صدقہ فطر ادا کرنے کا حکم دیا۔ ابوعمر نے لکھا ہے کہ دارقطنی کہتے ہیں کہ یہ ثعلبہ اور ان کے بیٹے عبداللہ دونوں صحابی ہیں پس اس صورت میں ان کی بابت کوئی اختلاف نہ ہوگا۔ ہمیں عبدالوہاب بن علی بن عبیداللہ نے اپنی سند

سے ابوداؤد یعنی سلیمان بن اشعث سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے مسدد نے اور سلیمان بن داؤد عتکی نے بیان کیا یہ دونوں کہتے تھے۔ ہمیں حماد بن زید نے نعمان بن راشد سے انہوں نے زہری سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مسدد ثعلبہ بن ابی صعیر سے وہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں اور سلیمان بن داؤد نے کہا ہے کہ عبداللہ بن ثعلبہ یا ثعلبہ بن عبداللہ بن ابی صعیر سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ایک صاع گیہوں کا ہر چھوٹے بڑے آزاد غلام مرد وعورت پر واجب ہے اس حدیث کو عبداللہ بن یزید نے ہمام سے انہوں نے بکر بن وائل سے انہوں نے زہری سے انہوں نے عبداللہ بن ثعلبہ بن صعیر سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے انہوں نے اس میں شک نہیں کیا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۶۰۵۔ حضرت ثعلبہؓ بن عبداللہ

حضرت ثعلبہؓ بن عبداللہ انصاری۔ اور بعض لوگ ان کو بلوی کہتے ہیں انصاری کے حلیف تھے۔ ان سے ان کے بیٹے عبداللہ اور عبدالرحمٰن بن کعب بن مالک نے روایت کی ہے۔ عبدالحمید بن جعفر نے عبداللہ بن ثعلبہ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نے عبدالرحمٰن بن کعب بن مالک سے وہ کہتے ہیں کہ میں نے تیرے باپ ثعلبہ سے سنا ہے جو یہ کہتے تھے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا کہ جو شخص کسی مسلمان کا مال جھوٹی قسم کھا کر مارلے اس کے دل میں ایک سیاہ نقطہ نفاق کا پڑ جاتا ہے کہ تا قیام قیامت اس کو کوئی چیز نہیں بدلتی اور عبدالحمید سے یہ بھی مروی ہے انہوں نے عبداللہ بن ثعلبہ سے انہوں نے عبدالرحمٰن سے انہوں نے ثعلبہ سے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا پریشانی[1] ایمان کی علامت ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ثعلبہ وہی ہیں جن کا ذکر پہلے ہو چکا یہ بیٹے ہیں سہل کے ان کا مشہور نام ایاس بن ثعلبہ ہے کنیت ان کی ابوامامہ ہے اور اگر ہم نے اپنی کتاب میں یہ شرط نہ کی ہوتی کہ ہم ان کی کتابوں میں جتنے تذکرے ہیں سب لکھ دیں گے تو یقیناً اس قسم کے تذکروں کو ترک کر دیتے اور جو زائد باتیں ان میں ہیں وہ انہیں گذشتہ تذکروں میں بڑھا دیتے اور یہ دونوں حدیثیں ابوامامہ بن ثعلبہ کے نام سے مشہور ہیں جن کا ذکر اوپر ہوا۔ ابوداؤد سجستانی نے سنن ہیں۔ یہ حدیث کی پریشانی ایمان کی علامت ہے ابوامامہ سے روایت کی اور کہا ہے کہ یہ ابوامامہ ثعلبہ کے بیٹے ہیں پس اس سے معلوم ہو گیا کہ یہ سب ایک ہیں۔ واللہ اعلم۔

## ۶۰۶۔ حضرت ثعلبہؓ بن عبدالرحمٰن

حضرت ثعلبہؓ بن عبدالرحمٰن انصاری۔ انہوں نے نبی کی خدمت کی ہے اور آپ کا کام کر دیا کرتے تھے ان کی حدیث محمد بن منکدر نے اپنے والد سے انہوں نے حضرت جابر سے روایت کی ہے کہ ایک انصاری جوان جس کا نام ثعلبہ بن عبدالرحمٰن تھا اسلام لایا اور وہ نبی ﷺ کی خدمت کیا کرتا تھا (ایک روز) رسول اللہؐ نے اس کو کسی انصاری مرد کے دروازے پر کسی کام کے لئے بھیجا۔ (چنانچہ وہ گیا) اس نے (وہاں) اس انصاری کی بیوی کو نہاتے ہوئے دیکھا اور کئی بار اس کی طرف دیکھا بعد اس کے اس کو خوف پیدا ہوا کہ کہیں رسول اللہ ﷺ پر وحی نہ نازل ہو جائے یہ خیال آتے ہی وہ وہاں سے چل دیا اور مکہ اور مدینہ کے درمیان میں جو پہاڑ تھے ان میں گھس گیا۔ رسول اللہؐ نے اسے چالیس دن تک نہیں دیکھا یہ وہی زمانہ تھا جس زمانے میں کافروں نے کہا تھا کہ محمد کو ان کے

---

[1] یعنی مومن کی ظاہری حالت ہمیشہ پریشان رہتی ہے ہاں باطن اس کا نہایت مطمئن اور مجتمع رہتا ہے۔ ۱۲

پروردگار نے چھوڑ دیا اور ان سے ناراض ہوگیا۔ چالیس دن کے بعد جبرائیل رسول اللہؐ کے پاس آئے اور کہا کہ اے محمدؐ آپ کا پروردگار آپ کو سلام فرماتا ہے اور فرماتا ہے کہ آپ کی امت میں سے وہ شخص جو بھاگ گیا ہے ان پہاڑوں میں ہے وہ میری دوزخ سے میری پناہ مانگتا ہے رسول اللہؐ نے فرمایا کہ اے عمر اور اے سلمان تم جاؤ اور ثعلبہ بن عبدالرحمٰن کو میرے پاس لے آؤ چنانچہ یہ دونوں گئے ان کو ایک چرواہا مدینے کے چرواہوں میں سے ملا جس کا نام ذفافہ تھا اس سے حضرت عمر نے کہا کہ اے ذفافہ! تجھے کچھ اس جوان کی حالت بھی معلوم ہے جوان پہاڑوں میں رہتا ہے اس نے کہا شاید تم اس شخص کو پوچھ رہے ہو جو جہنم کے خوف سے بھاگا ہے حضرت عمر نے پوچھا کہ تجھے کیونکر یہ معلوم ہوا کہ اس نے کہا کہ نصف شب کو وہ ان پہاڑوں کے درمیان میں اپنا ہاتھ اپنے سر پر رکھے ہوئے نکلتا ہے اور کہتا ہے کہ اے میرے پروردگار کاش تو اور روحوں کے ساتھ میری روح کو بھی قبض کر لیتا اور اور جسموں کے ساتھ میرے جسم کو فنا کر دیتا بالآخر ذفافہ انہیں لے گیا اور ان دونوں نے اس سے ملاقات کی اور اپنے ساتھ نبی کے حضور میں لے آئے۔ اس کے بعد وہ بیمار ہوگیا اور نبی ﷺ کی حیات ہی میں مر گیا۔

میں کہتا ہوں کہ ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کا تذکرہ لکھا ہے حالانکہ اس میں ایک اعتراض ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کا قول ما ودعک ربک وما قلیٰ ''اے نبی! تم کو تمہارے پروردگار نے نہ چھوڑا ہے نہ ناخوش ہے۔'' اول اسلام اور ابتدائے وحی میں نازل ہوا ہے جب نبی مکہ میں تھے یہ بہت صحیح ہے اور یہ قصہ ہجرت کے بعد کا ہے پس یہ دونوں باتیں ایک ساتھ کیونکر جمع ہو سکتی ہیں۔

## ۶۰۷۔ حضرت ثعلبہؓ ابوعبدالرحمٰن

حضرت ثعلبہؓ۔ کنیت ان کی ابوعبدالرحمٰن انصاری ہے۔ ان سے ان کے بیٹے عبدالرحمٰن نے روایت کی ہے ان کا شمار اہل مصر میں ہے یزید ابن ابی حبیب نے عبدالرحمٰن بن ثعلبہ انصاری سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ عمرو بن سمرہ بن حبیب بن عبد شمس جو عبدالرحمٰن بن سمرہ کے بھائی تھے نبی ﷺ کے حضور میں حاضر ہوئے اور انہوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ میں نے فلاں قبیلہ کا اونٹ چرایا ہے نبیؐ نے اس قبیلے کے لوگوں کو بلوا بھیجا ان لوگوں نے کہا ہاں ہمارا ایک اونٹ کھو گیا ہے پس نبی ﷺ نے حکم دیا کہ ان کے ہاتھ کاٹ ڈالے جائیں ثعلبہ کہتے ہیں میں ان کی طرف دیکھ رہا تھا جس وقت ان کا ہاتھ کٹ کر (زمین پر) گرا اور وہ (اس ہاتھ سے مخاطب ہو کر کہہ رہے تھے کہ اللہ کا شکر ہے جس نے مجھے پاک کیا تو نے چاہا تھا کہ میرے تمام جسم کو دوزخ میں داخل کرے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۶۰۸۔ حضرت ثعلبہؓ بن علاء

حضرت ثعلبہؓ بن علاء کنانی۔ ان کا تذکرہ ابوبکر بن ابی علی نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ ابواحمد عسال نے ان کا تذکرہ کیا ہے۔ ہمیں ابوموسیٰ محمد بن ابی بکر بن ابی عیسیٰ اصفہانی نے اجازۃً خبر دی وہ کہتے تھے۔ ہمیں میرے والد احمد بن محمد نے خبر دی۔ خبر دی ہمیں محمد بن احمد نے خبر دی ہمیں محمد بن ابراہیم نے وہ کہتے تھے مجھ سے علی بن عباس نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن عمر بن ولید کندی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ہانی بن سعید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حجاج نے سماک بن حرب سے انہوں نے ثعلبہ بن علی کنانی سے نقل کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہؐ کو خیبر کے دن سنا کہ آپ مثلہ سے منع فرماتے تھے۔ اس حدیث کو زہیر نے سماک سے انہوں نے ثعلبہ بن حکم سے جو بنی لیث کے بھائی ہیں روایت کیا ہے کہ انہوں نے نبیؐ کو دیکھا کہ آپ کا گزر

ان دیگوں کی طرف ہوا جن میں ان جانوروں کا گوشت پک رہا تھا جو مسلمانوں نے لوٹے تھے حضرت ﷺ نے حکم دیا کہ وہ دیگیں الٹ دی جائیں اور فرمایا کہ لوٹ جائز نہیں ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ ابن مندہ نے ثعلبہ بن حکم لیثی کے نام میں ان کا تذکرہ لکھا ہے اور ان کا نسب وہیں بیان ہو چکا۔

## ۶۰۹۔ حضرت ثعلبہؓ بن عمرو

حضرت ثعلبہؓ بن عمرو بن محصن انصاری۔ بنی مالک بن نجار سے ہیں پھر بنی عمرو بن مبذول میں ان کا شمار ہوا۔ بدر میں شریک تھے اور ابوعبید ثقفی کے ہمراہ جسر کے دن شہید ہوئے۔ یہ موسیٰ بن عقبہ کا قول ہے۔ ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے اور ابوعمر نے کہا ہے کہ ثعلبہ بن عمرو بن عبید بن محصن بن عمرو بن عتیک بن عمرو بن مبذول' مبذول کا نام عامر ہے یہ وہی ہیں جن کو لوگ سدن بن مالک بن نجار کہتے ہیں اس نے ان کے نسب میں عبید زیادہ کیا ہے جبکہ ہشام نے اس کی مخالفت کی ہے کہ عبید کو ذکر نہیں کیا۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ یہ ثعلبہ بدر میں اور احد میں اور خندق میں اور تمام غزوات میں رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ شریک تھے اور جسر کے دن ابوعبید کے ہمراہ حضرت عمر کی خلافت میں شہید ہوئے اور واقدی نے لکھا ہے کہ حضرت عثمان کی خلافت میں مدینہ میں شہید ہوئے۔ ان کی حدیث یزید بن ابی حبیب نے عبدالرحمٰن بن ثعلبہ بن عمرو سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ ایک شخص نے کسی قبیلہ کا اونٹ چرا لیا تھا تو رسول اللہ نے اس کا ہاتھ کٹوا دیا یہ ثعلبہ وہی ہیں جنہوں نے نبی ﷺ سے روایت کی ہے کہ آپ نے عمرو بن سمرہ کا ہاتھ چوری کی سزا میں کٹوا دیا تھا ان کی حدیث یہ بھی ہے کہ سوا کو (مال غنیمت میں سے) تین حصے ملیں گے اور دو حصہ اس کے گھوڑے کو یہ ابوعمر کا قول ہے اور ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کے تذکرہ میں صرف اسی قدر لکھا ہے کہ یہ بدر میں شریک تھے اور چوری والی حدیث انہوں نے ان ثعلبہ کے تذکرہ میں لکھی ہے جن کی کنیت ابوعبدالرحمٰن ہے جن کا ذکر ان سے پہلے ہوا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ یہ ثعلبہ وہی ثعلبہ ہیں جن کی کنیت ابوعبدالرحمٰن ہے جن کا ذکر اس سے پہلے ہوا ابوعمر نے ان دونوں کو ایک قرار دیا ہے اور ابن مندہ اور ابونعیم نے بھی اگر ثعلبہ ابوعبدالرحمٰن کا پورا نسب بیان کرتے تو انہیں بھی معلوم ہو جاتا کہ یہ وہی ہیں یا کوئی اور۔ واللہ اعلم

## ۶۱۰۔ حضرت ثعلبہؓ بن عمرو

حضرت ثعلبہؓ بن عمرو۔ ابن اسحٰق نے ان کا تذکرہ اس وفد میں کیا ہے جو رسول اللہؐ کے حضور میں حاضر ہوا تھا جن کو زید بن حارثہ نے قبیلہ جذام کے بعد ان کے مسلمان ہو جانے کے قید کر لیا تھا اور رسول اللہؐ نے ان کے چھوڑ دینے کا حکم دیا اور یہ کہ جو کچھ ان سے لیا گیا ہے ان کو واپس کر دیا جائے۔ ان کا تذکرہ ابن دباغ اندلسی نے کیا ہے۔

## ۶۱۱۔ حضرت ثعلبہؓ بن عنمہ

حضرت ثعلبہؓ بن عنمہ بن عدی بن نابی بن عمرو بن سواد بن غنم بن کعب بن سلمہ انصاری خزرجی سلمی عقبہ کی دونوں بیعتوں میں شریک تھے اور جنگ بدر میں شریک تھے۔ یہ بھی ان لوگوں میں سے ہیں جنہوں نے قبیلہ بنی سلمہ کے بت توڑے تھے۔ غزوۂ خندق

میں شہید ہوئے۔ یہ ابن اسحٰق کا قول ہے انہیں ہبیر بن ابی وہب مخزومی نے شہید کیا تھا۔ عروہ بن زبیر نے کہا ہے کہ یہ غزوۂ خیبر میں شہید ہوئے جن لوگوں نے (قبیلہ بنی سلمہ کے) بت توڑے تھے ان کے نام یہ ہیں معاذ بن جبل' عبداللہ بن انیس' ثعلبہ بن عنمہ اور ابوصالح نے ابن عباس سے اللہ تعالیٰ کے قول یسألونک عن الاھلۃ 'اور اے نبی تم سے یہ لوگ ہلال کی بابت دریافت کرتے ہیں۔'' کی تفسیر میں روایت کیا ہے کہ انہوں نے کہا یہ آیت معاذ بن جبل اور ثعلبہ بن عنمہ کے حق میں نازل ہوئی تھی یہ دونوں انصاری تھے انہوں نے کہا تھا کہ یارسول اللہ ﷺ کیا سبب ہے کہ چاند جب نیا نکلتا ہے تو باریک ہوتا ہے پھر بڑھتے بڑھتے بڑا ہو جاتا ہے اور پورا گول ہو جاتا ہے پھر گھٹنے لگتا ہے یہاں تک کہ جیسا تھا ویسا ہی ہو جاتا ہے۔ اسی پر یہ آیت نازل ہوئی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۶۱۲۔ حضرت ثعلبہؓ بن قیظی

حضرت ثعلبہؓ بن قیظی۔ ہمیں ابوموسیٰ نے کتابۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعلی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابونعیم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے سلیمان بن احمد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن عبداللہ حضرمی نے خبر دی وہ کہتے تھے ابن ابی رافع کی حدیث میں مروی ہے کہ ثعلبہ بن قیظی بن صخر بن سلمہ بدری ہیں۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے مختصر لکھا ہے۔

## ۶۱۳۔ حضرت ثعلبہؓ بن ابی مالک

حضرت ثعلبہؓ بن ابی مالک قرظی۔ کنیت ان کی ابویحییٰ ہے۔ قبیلہ بنی قریظہ کے امام تھے رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں پیدا ہوئے تھے۔ محمد بن سعد نے کہا ہے کہ (ان ثعلبہ کے والد) ابو مالک یمن سے آئے تھے وہ یہودی تھے انہوں نے بنی قریظہ کی ایک عورت سے نکاح کیا لہٰذا یہ ان کی طرف منسوب ہو گئے حالانکہ یہ خود قبیلہ کندہ کے ہیں۔ یحییٰ بن معین نے کہا ہے کہ انہوں نے نبی ﷺ کو دیکھا ہے اور مصعب زبیری نے کہا ہے کہ ثعلبہ بن ابی مالک کی عمر وہی ہے جو عطیہ قرظی کی عمر ہے اور ان کا قصہ بھی ان کے قصہ کے مثل [1] ہے یہ دونوں چھوڑ دیئے گئے تھے قتل نہیں کئے گئے۔ محمد بن اسحٰق نے ابو مالک بن ثعلبہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ نبیؐ کے حضور میں کمزور لوگ آئے تو آپ نے یہ فیصلہ کیا کہ جب پانی ٹخنوں تک پہنچ جائے تو اوپر والے باغ کا مالک نہ روکے۔ ہمیں ابوالفرج بن ابی الرجاء بن سعد نے اپنی سند سے ابوبکر یعنی احمد بن عمرو بن ضحاک بن مخلد سے کتابۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے یعقوب بن حمید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے اسحٰق بن ابراہیم نے صفوان بن سلیم سے انہوں نے ثعلبہ بن ابی مالک سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے نبیؐ نے فرمایا نہ خود نقصان اٹھایا جائے نہ کسی دوسرے کو پہنچایا جائے اور بے شک نبیؐ نے سیل (بہنا) سے باغوں کے سینچنے کی بابت بلندی والے باغوں اور نشیب والے باغوں کے حق میں یہ فیصلہ کیا ہے کہ اوپر والا باغ سینچ لیا جائے اور ٹخنوں تک [2] پانی بھر لیا جائے بعد اس کے نیچے والے باغ کے لئے پانی چھوڑ دیا جائے اور ایسا ہی اس میں بھی کیا

---

[1] ان کا قصہ یہ ہے کہ بنی قریظہ کے قیدی جب گرفتار ہو کر آئے تو جو لوگ بالغ ہو چکے تھے وہ قتل کر دیئے جاتے تھے اور نابالغ چھوڑ دیئے جاتے تھے یہ بھی چونکہ نابالغ تھے اس لئے قتل نہیں کئے گئے۔

[2] کچھ باغ بلندی پر تھے اور کچھ پستی میں تھے پانی جب بہ کر آتا تو پہلے بلندی والے باغوں میں پہنچتا باغ کے مالک اس پانی کو اپنے ہی باغ میں روک لیتے پستی والے باغوں میں نہ جانے دیتے حضرت نے اس سے منع کر دیا کہ یہ بے انصافی ہے جب اس قدر پانی باغ میں بھر جائے کہ ٹخنوں تک پہنچنے لگے تو پھر اس کو روکنا نہ چاہیے۔

شیخ سے انہوں نے وکیع سے انہوں نے سفیان سے انہوں نے عطا بن سائب سے انہوں نے حرب بن ابی حرب سے انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا مسلمانوں پر عشر نہیں ہے عشر یہود و نصاریٰ پر ہے۔ اس حدیث کو ابو نعیم یعنی فضل بن دکین نے سفیان سے انہوں نے عطا سے انہوں نے حرب بن عبید اللہ سے انہوں نے اپنے ماموں سے سے جو بکر بن وائل کے ایک شخص تھے روایت کی ہے اور جریر نے عطا سے انہوں نے حرب بن ہلال ثقفی سے انہوں نے ابوامیہ سے جو بنی ثعلبہ کے ایک شخص تھے انہوں نے نبیؐ سے روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ حرب بن ابی حرب اگر قبیلہ بکر کے ہیں تب تو کچھ بھی اختلاف نہ رہے گا کیونکہ قبیلہ بکر سے ہونا اور بنی ثعلبہ سے ہونا ایک بات ہے اس لئے کہ ثعلبہ بیٹے ہیں عکابہ بن صعب بن علی بن بکر بن وائل کے ہاں ان سے روایت کرنے والے یعنی عطا کی بابت البتہ اختلاف ہے بعض لوگ تو کہتے ہیں کہ وہ حرب سے اور وہ نبیؐ سے روایت کرتے ہیں اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ وہ حرب سے اور وہ کسی اور صحابی (یعنی) اپنے ماموں ابوامیہ سے روایت کرتے ہیں۔

## ۱۱۲۷۔ حضرت حرقوصؓ بن زہیر سعدی

حضرت حرقوصؓ بن زہیر سعدی۔ طبری نے ان کا ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ ہرمزان فارسی والی خوزستان کافر ہو گیا اور اس نے اپنے یہاں کا جزیہ موقوف کر دیا اور قوم کرد سے مدد لی اس کی جماعت بڑھ گئی پس سلمی نے اور ان کے ساتھ والوں نے یہ خبر عتبہ بن غزوان کو لکھ بھیجی عتبہ نے حضرت عمر بن خطابؓ کو لکھ بھیجا حضرت عمر نے عتبہ کو ہرمزان سے لڑنے کا حکم دیا اور حرقوص بن زہیر سعدی کو جو رسول اللہؐ کے صحابی بھی تھے مسلمانوں کی مدد کے لئے بھیج دیا اور انہیں سردار جنگ بنایا پس مسلمانوں سے اور ہرمزان سے جنگ ہوئی ہرمزان کو شکست ہوئی حرقوص نے اہواز کے بازاروں کو فتح کر لیا اور وہیں فروکش ہوئے ہرمزان کی لڑائی میں انہوں نے بڑا کارہائے نمایاں کیا۔ حرقوص حضرت علی مرتضیٰؓ کے زمانے تک باقی تھے اور ان کے ساتھ جنگ صفین میں شریک تھے۔ پھر خوارج میں سے ہو گئے اور ان سب سے زیادہ حضرت علی بن ابی طالبؓ کے لئے سخت تھے جب حضرت علی نے خوارج سے قتال کیا تو یہ خوارج کے ساتھ تھے اور اسی زمانے میں ۳۷ ہجری میں مقتول ہوئے۔

## ۱۱۲۸۔ حضرت حرملہؓ بن ایاس

حضرت حرملہؓ بن ایاس۔ دادا ہیں صفیہ اور دحیبہ دختران علیبہ کے۔ بغوی نے ان کے اور حرملہ بن عبداللہ بن ایاس جد ضرغامہ کے درمیان میں فرق بیان کیا ہے اور حافظ ابونعیم وغیرہ نے ان دونوں کو ایک کر دیا ہے اور سب لوگوں نے ان دونوں کا ذکر لکھا ہے ابواحمد عسکری نے ابن مندہ اور ابونعیم اور ابوعمر کی طرح لکھا ہے حرملہ بن ایاس عنبری اور بعض لوگ ان کو حرملہ بن عبداللہ ابن ایاس کہتے ہیں بنی مجفر بن کعب سے ہیں۔ جو قبیلہ عنبر کی ایک شاخ ہے۔ اور یہی صحیح ہے۔

## ۱۱۲۹۔ حضرت حرملہؓ بن زید انصاری

حضرت حرملہؓ بن زید انصاری۔ بنی حارثہ میں سے ایک شخص ہیں۔ حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ میں رسول اللہ ﷺ کے حضور میں بیٹھا ہوا تھا کہ حرملہ بن زید انصاری آئے جو بنی حارثہ میں سے ایک شخص تھے وہ حضرت کے

سامنے بیٹھ گئے اور عرض کیا کہ یارسول اللہ ایمان تو اس مقام پر ہے اور اپنے ہاتھ سے اپنی زبان کی طرف اشارہ کیا اور نفاق اس جگہ ہے اور اپنے ہاتھ سے اپنے سینے کی طرف اشارہ کیا اور ہم اللہ کا ذکر بہت کم کرتے ہیں پس رسول اللہ ﷺ چپ رہے حرملہ نے اس کو کئی بار کہا پس رسول اللہ نے حرملہ کی زبان پکڑ لی اور کہا کہ اے اللہ حرملہ کو سچی زبان اور شکر کرنے والا دل عنایت کر اور ان کو میری محبت اور میرے محبت کرنے والوں کی محبت دے اور ان کا انجام بخیر کر حرملہ نے آپ سے عرض کیا کہ یارسول اللہ میرے کچھ بھائی منافق ہیں میں ان سب کا سردار تھا کیا میں ان کے نام آپ کو بتادوں رسول اللہ نے فرمایا کہ جو شخص ہمارے پاس اس طرح آئے گا جس طرح تم آئے ہو تو ہم اس کے لئے استغفار کریں گے جس طرح تمہارے لئے استغفار کیا اور جو شخص اس پر اصرار کرے گا تو اللہ کو اس کی بابت اختیار ہے تم کسی کی پردہ دری نہ کرو۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۱۳۰۔ حضرت حرملہؓ بن عبداللہ بن ایاس

حضرت حرملہؓ بن عبداللہ بن ایاس۔ بعض لوگ ان کو حرملہ بن ایاس کہتے ہیں۔ تمیمی عنبری ہیں ان کا شمار اہل بصرہ میں ہے۔ ان کی حدیث صفیہ اور وحیہ دختران علیبہ سے مروی ہے وہ اپنے والد علیبہ سے وہ ان کے دادا سے روایت کرتی ہیں اور ضرغامہ بن علیبہ نے بھی ان سے روایت کی ہے۔ ہمیں عبداللہ بن احمد بن عبدالقاہر یعنی ابوالفضل نے اپنی سند سے ابوداؤد طیالسی تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے قرہ بن خالد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ضرغامہ بن علیبہ بن حرملہ عنبری نے اپنے والد علیبہ سے انہوں نے ان کے دادا حرملہ سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے میں قبیلہ کے کچھ سواروں کے ہمراہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں گیا حضرت نے ہمیں صبح کی نماز پڑھائی وہ ایسا وقت تھا کہ تاریکی کے سبب میں اپنے پاس والے آدمی کو نہ پہچان سکتا تھا پھر جب میں نے لوٹنے کا ارادہ کیا تو عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ مجھے کچھ وصیت کیجئے حضرت نے فرمایا کہ خدا سے ڈرو اور جب تم کسی مجلس میں جاؤ تو جب وہاں سے اٹھنے لگو تو اگر ان لوگوں کو ایسی بات کہتے سنو جو تمہیں پسند آجائے تو پھر اس مجلس میں جانا اور اگر ان کو ایسی بات کہتے سنو جو تمہیں ناگوار ہو تو پھر وہاں نہ جانا۔ اس حدیث کو ابن مہدی اور معاذ بن معاذ نے قرہ سے اسی طرح روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے مگر ابن مندہ اور ابونعیم نے کہا ہے کہ ان کے دادا کا نام اوس ہے اور ابوعمر نے کہا ہے کہ ایاس ہے ابوموسیٰ نے بھی ایاس کہا ہے۔ ابوعمر نے اس طرح کہہ کر شبہ دور کر دیا ہے حرملہ بن عبداللہ بن ایاس اور بعض لوگ ان کو حرملہ بن ایاس کہتے ہیں پس انہوں نے ابن مندہ اور ابوموسیٰ کے قول کو جمع کر دیا ہے۔

## ۱۱۳۱۔ حضرت حرملہؓ بن عمرو بن سنتہ اسلمی

حضرت حرملہؓ بن عمرو بن سنتہ اسلمی۔ والد ہیں عبدالرحمٰن بن حرملہ کے ینبع میں رہتے تھے۔ عبدالرحمٰن بن حرملہ نے یحییٰ بن ہند بن حارثہ اسلمی سے انہوں نے حرملہ بن عمرو سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں اپنے چچا سنان بن سنہ کے ساتھ تھا میں نے رسول اللہ ﷺ کو خطبہ پڑھتے دیکھا تو میں نے اپنے چچا سے پوچھا کہ آپ کیا فرما رہے ہیں انہوں نے کہا فرماتے ہیں کہ کنکریوں سے رمی جمار کرو اس حدیث کو عبدالرحمٰن بن حرملہ نے بہت لوگوں سے روایت کیا ہے منجملہ ان کے وہیب بن وردا اور دراوردی اور یحییٰ بن ایوب ہیں۔ یحییٰ بن ہند کے والد ہند بھی صحابی ہیں ہم ان کو ان کے مقام میں انشاء اللہ تعالیٰ ذکر کریں گے۔

## ۱۱۳۲۔ حضرت حرملہؓ مدلجی

حضرت حرملہؓ مدلجی۔ ان کا شمار صحابہ میں ہے۔ ہمیں حافظ ابوموسیٰ نے یعنی محمد بن ابی بکر مدینی نے اجازۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر یعنی محمد بن عبیداللہ بن حارث نے کتابۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابواحمد عطار مقری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوحفص یعنی عمر بن شاہین نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں عبداللہ بن محمد نے خبری دی وہ کہتے تھے ہمیں ابن سعد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حرملہ مدلجی یعنی ابوعبداللہ نے خبر دی کہ وہ ینبع میں رہتے تھے انہوں نے نبی ﷺ سے سنا ہے اور آپ سے روایت کی ہے بعض لوگوں کا بیان ہے کہ آپ کے ساتھ کسی سفر میں بھی رہے ہیں ان سے ان کے بیٹے عبداللہ نے بھی روایت کی ہے کہ یہ کہتے تھے میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ہم لوگ ہجرت کو دوست رکھتے ہیں مگر ہمارا ملک ہمارے لئے بہت موافق ہے حضرت نے فرمایا کہ اللہ تمہارے کسی عمل کو ناقص نہ کرے گا چاہے تم جہاں رہوان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۱۳۳۔ حضرت حرملہؓ بن مریطہ

حضرت حرملہؓ بن مریطہ۔ سیف نے ان کو کتاب الفتوح میں ذکر کیا ہے۔ انہوں نے کہا ہے کہ حرملہ بن مریطہ نیکوکار صحابہ میں تھے ان کو طبری نے ان لوگوں میں ذکر کیا ہے جو عتبہ بن غزوان کے ساتھ بصرہ میں تھے ان کو عتبہ نے اہل فارس سے لڑنے کے لئے میسان اور دست میسان کی طرف بھیجا تھا جو خوزستان کا علاقہ ہے یہ صحابی ہیں اور انہوں نے نبی ﷺ کی طرف ہجرت بھی کی تھی۔ عتبہ نے ان کے ہمراہ سلمی بن قین کو بھی بھیجا تھا وہ بھی مہاجرین میں سے تھے چار ہزار آدمی بنی تمیم اور رباب کے ان کے ہمراہ تھے یہ لوگ مقام جعرانہ اور نعمان میں اترے یہ دونوں مقامات نواحی عراق میں ہیں انہیں کے مقابل میں نوشجان اور قیومان دو مقام ہیں مقام درکا میں اہل فارس جمع ہوئے تھے۔

## ۱۱۳۴۔ حضرت حرملہؓ بن ہوذہ

حضرت حرملہؓ بن ہوذہ بن خالد بن ربیعہ بن عمرو بن عامر ضحیا نامی ایک گھوڑا ان کے پاس تھا اس پر سوار ہوا کرتے تھے ابن ربیعہ بن عامر بن صعصعہ کے خاندان سے ہیں۔ عمرو بن عامر بھائی ہیں بکاء کے بکاء کا نام ربیعہ ابن عامر ہے۔ نبیؐ کے حضور میں یہ اور ان کے بھائی خالد آئے تھے اور دونوں اسلام لائے تھے حضرت ان کے اسلام سے خوش ہوئے ان کا شمار (پہلے) مولفۃ القلوب میں تھا جب یہ دونوں اسلام لائے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قبیلہ خزاعہ کو ان کے اسلام کی بشارت لکھی تھی۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۱۳۵۔ حضرت حریثؓ بن حسان شیبانی

حضرت حریثؓ بن حسان شیبانی۔ بعض لوگ کہتے ہیں ان کا نام حارث ہے حارث کے نام میں ان کا حال گزر چکا ہے قیلہ بنت مخرمہ کے شوہر تھے بکر بن وائل کے وفد میں تھے لہٰذا ہم ان کے ذکر کو طول نہیں دیتے ان کا نام حارث ہی صحیح ہے اس مقام میں ان کا ذکر ابونعیم اور ابوعمر اور ابوموسیٰ نے یہاں لکھا ہے اور باقی سب لوگوں نے حارث کے نام میں ان کا ذکر لکھا ہے۔

## ۱۱۳۶۔ حضرت حریثؓ بن زید بن عبدربہ

حضرت حریثؓ بن زید بن عبدربہ بن ثعلبہ بن زید۔ بنی جشم بن حارث بن خزرج سے ہیں۔ غزوۂ بدر میں اپنے بھائی عبداللہ بن زید کے ساتھ شریک تھے عبداللہ بن زید وہی ہیں جنہوں نے اذان کو خواب میں دیکھا تھا اور باتفاق سب لوگوں کے احد میں شریک تھے۔ ابوعمر نے ان کا نسب ایسا ہی بیان کیا ہے اور ابونعیم اور ابوموسیٰ نے ان کا نسب اس طرح لکھا ہے حریث بن زید بن ثعلبہ بن عبدربہ بن زید بن حارث بن خزرج خزرجی۔

میں کہتا ہوں کہ انہیں دونوں کا قول حق ہے یہ حریث بن جشم بن حارث بن خزرج سے نہیں ہیں بلکہ بنی زید بن حارث سے ہیں ابن اسحٰق نے بھی ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے اور کہا ہے حریث بن زید بن ثعلبہ بن عبدربہ بن زید ہشام کلبی نے بھی ان کی موافقت کی ہے۔ واللہ اعلم ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۱۳۷۔ حضرت حریثؓ بن زید خیل طائی

حضرت حریثؓ بن زید خیل طائی۔ ان کا نسب ان کے والد کے نام میں انشاء اللہ تعالیٰ ذکر کیا جائے گا یہ اور ان کے بھائی مکنف بن زید مرتدین کے قتال میں خالد بن ولید کے ساتھ تھے۔ ابوعمر نے ان کے والد زید الخیل کے تذکرہ میں لکھا ہے کہ ان کے دو بیٹے تھے مکنف اور حریث جن کو بعض لوگ حارث بھی کہتے ہیں یہ دونوں مسلمان تھے اور نبی ﷺ کے صحابی تھے اور قتال مرتدین میں خالد کے ہمراہ شریک تھے۔ ابوعمر نے ان دونوں کا تذکرہ مستقل نہیں لکھا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعلی غسانی نے لکھا ہے۔

## ۱۱۳۸۔ حضرت حریثؓ بن سلمہ

حضرت حریثؓ بن سلمہ بن سلامہ بن وقش بن زغبہ بن زعورا بن عبدالاشہل۔ انصاری اوسی ثم الاشہلی۔ ان سے محمود بن لبید نے روایت کی ہے ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے۔

## ۱۱۳۹۔ حضرت حریثؓ ابوسلمی

حضرت حریثؓ۔ کنیت ان کی ابوسلمی رسول اللہ ﷺ کے چرواہے تھے۔ ان کا شمار اہل شام میں ہے ان کی حدیث ولید بن مسلم نے عبدالرحمٰن بن یزید بن جابر سے انہوں نے ابوسلام اسود سے انہوں نے حریث ابوسلمی نے رسول اللہ ﷺ سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ میں نے رسول اللہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ پانچ چیزیں بڑی مبارک ہیں ترازوی اعمال میں ان کا وزن بہت زیادہ ہے (وہ پانچ چیزیں یہ ہیں) لا الہ الا اللہ واللہ اکبر سبحان اللہ والحمد للہ اور نیک فرزند جس کی وفات ہو جائے اور صبر کیا جائے اس حدیث کو لیث ابن سعد نے ولید سے اسی طرح روایت کیا ہے اور اس حدیث کو زید بن یحییٰ بن عبید نے اور ابراہیم بن عبداللہ بن علاء بن زید نے عبداللہ بن علا سے انہوں نے ابوسلام سے انہوں نے ثوبان سے انہوں نے نبیؐ سے روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۱۴۰۔ حضرت حریثؓ بن شیبان

حضرت حریثؓ بن شیبان۔ قبیلہ بکر بن شیبان کے وفد تھے۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ عبدان نے ان کا ذکر اسی طرح کیا ہے اور

انہوں نے کہا ہے کہ بعض لوگ ان کو حارث بن حسان کہتے ہیں یہ دونوں ایک ہیں۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔
میں کہتا ہوں کہ ابوموسیٰ نے جو عبدان سے ان کا نسب نقل کیا ہے یہ نہایت عجیب وغریب قول ہے بکر بن شیبان قبیلہ ہے ہاں اگر شیبان بن بکر کہتے تو البتہ صحیح ہوتا اور یہ کہتا کہ یہ دونوں ایک ہیں ایک کیونکر ہو سکتے ہیں ایک تو حریث بن شیبان دوسرے حریث یا حارث بن حسان ہیں شاید انہوں نے حریث کو قبیلہ شیبان سے دیکھا اور من کی جگہ ابن کا لفظ کر دیا اس قسم کی غلطی اکثر ہو جاتی ہے۔

## ۱۱۴۱۔حضرت حریثؓ بن عمرو

حضرت حریثؓ بن عمرو بن عثمان بن عبید اللہ بن عمر بن مخزوم قریشی مخزومی۔والد ہیں عمر اور سعید فرزندان حریث کے یہ سب لوگ صحابی ہیں۔ان کے بیٹے عمرو نبیؐ کے حضور میں لائے گئے اور حضرت نے ان کے لئے دعا کی تھی۔ان کی حدیث عطا بن سائب نے عمرو بن حریث سے انہوں نے اپنے والد حریث سے انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا کماۃ من کے قسم ہے اس کا پانی آنکھ کے لئے شفا ہے۔اس حدیث کو عبدالملک بن عمیر نے عمرو بن حریث سے انہوں نے سعید بن زید سے روایت کیا ہے اور یہی صحیح ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے مگر ابن مندہ اور ابونعیم نے حریث بن ابی حریث کا تذکرہ قائم کیا ہے اور بعد اس کے ابونعیم نے ان کا نسب بیان کیا ہے بعض لوگ سمجھتے ہیں کہ یہ کوئی اور ہیں حالانکہ وہ یہی ہیں۔

## ۱۱۴۲۔حضرت حریثؓ بن عوف

حضرت حریثؓ بن عوف نبیؐ کے حضور میں وفد بن کے آئے۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کے بھائی ضمرہ بن عوف کے نام میں لکھا ہے۔

## ۱۱۴۳۔حضرت حریزؓ بن شراحیل کندی

حضرت حریزؓ بن شراحیل کندی۔صحابی ہیں۔ولید بن مسلم نے عمرو بن قیس کندی سکونی سے انہوں نے حریز سے روایت کی ہے اور اسماعیل ابن عیاش نے عمرو بن قیس سے انہوں نے حریز سے انہوں نے بواسطہ کسی اور شخص کے نبیؐ سے روایت کی ہے ابوزرعہ دمشقی نے کہا ہے کہ اسماعیل کا قول زیادہ صحیح ہے۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔حریز بفتح حاء وکسر را ہے اور آخر میں زے ہے۔یہ ابن ماکولا کا قول ہے اور انہوں نے کہا ہے کہ سال حازر واقع ۶۶ ہجری میں شہید ہوئے تھے۔

## ۱۱۴۴۔حضرت حریزؓ یا ابوحریز

حضرت حریزؓ یا ابوحریز۔اسی طرح شک کے ساتھ مروی ہے۔ان سے ابولیلیٰ کندی نے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے کہ میں رسول اللہ ﷺ کے حضور میں پہنچا آپ منیٰ میں خطبہ پڑھ رہے تھے پس میں نے اپنا ہاتھ آپ کے سواری پر رکھ لیا میں نے دیکھا کہ اس کا زین بھیڑ کی کھال کا تھا۔ان کا تذکرہ ابومسعود نے افراد میں لکھا ہے اور انہوں نے کہا ہے کہ ان کا نام جریر یا ابوجریر ہے جیم کے ساتھ مگر پہلا ہی قول صحیح ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۱۴۵۔حضرت حریشؓ

حضرت حریشؓ۔حبیب بن خدرہ نے حریش سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نے اپنے والد کے ساتھ تھا جب حضرت

ماعز سنگسار کئے گئے جب ان کے پتھر زیادہ لگے تو مجھے لرزہ آ گیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے لپٹا لیا میرے اوپر آپ کا پسینہ ٹپکا جس میں مشک کی ایسی خوشبو تھی۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔ ابن ماکولا نے کہا ہے کہ خدرہ بضم خای معجمہ وسکون دال مہملہ وفتح را ہے اور بعد اس کے ہی ہے حریش کی اولاد میں سے ایک شخص تھے وہ اپنے والد کے ہمراہ تھے جب نبیؐ نے حضرت ماعز کو سنگسار کیا ان سے ابوبکر بن عیاش نے روایت کی ہے اور ابن عینیہ نے چند اشعار روایت کئے ہیں۔

## ۱۱۴۶۔ حضرت حریشؓ بن ہلال

حضرت حریشؓ بن ہلال قریعی۔ ابوتمام طائی نے ان کے چند اشعار حماسہ میں لکھے ہیں جو ان کے صحابی ہونے پر دلالت کرتے ہیں ان میں سے شروع کے اشعار ہیں:

شهدن مع النبی مسومات ... حنینا وهی دامیة الحوامی

ووقعة خالد شهدت وحکت ... سنابکها علی البلدا الحرام

پس اگر یہ اشعار صحیح ہیں تو بلاشک یہ صحابی ہیں۔ اور ابن ہشام نے کہا ہے کہ یہ اشعار جحاف بن حکیم سلمی کے ہیں ہم ان کو جیم کی ردیف میں لکھ چکے ہیں۔

دوسری جلد ختم

سلیس، بامحاورہ، جدید ترجمہ اور حواشی کے ساتھ

آٹھ ہزار صحابہ کرامؓ کا بے مثال انسائیکلوپیڈیا

# اُسد الغابۃ

فی

# معرفۃ الصحابۃ

حصہ سوم


مصنف

عز الدین بن الاثیر ابی الحسن علی بن محمد الجزری رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ

مولانا محمد عبدالشکور فاروقی لکھنوی رح

تسہیل، ترتیب و ترجمہ جدید

مولانا مفتی نور الاسلام حقانی

فاضل دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

مولانا محمد احمد

فاضل وفاق المدارس

فاضل جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد

حافظ قاری اعجاز احمد اعجاز

فاضل وفاق المدارس العربیہ پاکستان

مقدمہ

طالب الہاشمی



المیزان ناشران و تاجران کتب

الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# باب الحاء والزاء

## ۱۱۴۷۔ حضرت حزابہؓ بن نعیم

حضرت حزابہؓ بن نعیم بن عمرو بن مالک بن ضبیب۔ انکا شمار اہل فلسطین میں ہے۔ جنگ تبوک کے سال اسلام لائے ان کی حدیث اسحاق بن سوید نے معروف بن طریف بن معروف بن عمرو بن حزابہ سے انھوں نے اپنے والد (طریف) سے انھوں نے اپنے دادا (عمرو) سے انھوں نے اپنے والد حزابہ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس (مقام) تبوک میں حاضر ہوا تھا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۱۴۸۔ حضرت حزامؓ بن خویلد

حضرت حزامؓ بن خویلد۔ والد ہیں حکیم بن حزام بن خویلد بن اسد بن عبدالعزی بن قصی کے۔ قرشی ہیں اسدی ہیں۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ انکا تذکرہ عبدان بن محمد نے اپنی سند سے علی بن یزید صدائی سے انھوں نے ابوموسیٰ مولی عمرو بن حریث سے انھوں نے حکیم بن حزام سے انھوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! کیا میں ہمیشہ روزہ رکھوں؟ آپ نے کچھ جواب نہیں دیا۔ پھر میں نے کہا کہ یارسول اللہ! (آپ اجازت دیجیے) تو میں ہمیشہ روزہ رکھوں؟ پھر میں نے (تیسری بار) عرض کیا کہ میں ہمیشہ روزہ رکھوں آپ نے فرمایا آگاہ رہو تمہاری بیوی کا بھی تم پر حق ہے رمضان کے روزے رکھو اور رمضان کے بعد والے (یعنی شش عید کے) روزے رکھو اور چارشنبہ اور پنجشنبہ کا روزہ رکھو پس (تم اگر ایسا کرو گے تو) گویا تم نے تمام سال [1] کے روزے رکھے اور تمام سال افطار کیا۔ ابوموسیٰ اصفہانی نے کہا ہے کہ یہ غلط ہے۔ صحیح وہی ہے جو ابونعیم نے ابوموسیٰ یعنی ہارون بن سلیمان فراء مولیٰ عمرو بن حریث سے انھوں نے مسلم بن عبیداللہ سے روایت کی ہے کہ انکے والد نے ان سے بیان کیا کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے (روزے کے متعلق) پوچھا بعد اس کے پوری حدیث ویسے ہی بیان کی اسی طرح اس حدیث کو کئی لوگوں نے ہارون بن سلیمان سے روایت کیا ہے مگر بعض لوگوں نے کہا ہے کہ یہ حدیث عبیداللہ بن مسلم سے مروی ہے وہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں۔ انکا تذکرہ ابوموسی نے لکھا ہے۔

## ۱۱۴۹۔ حضرت حزمؓ بن عبد

حضرت حزمؓ بن عبد۔ ان کا تذکرہ عبدان نے لکھا ہے انھوں نے موسیٰ بن عبیدہ سے انہوں نے نافع بن مالک سے انھوں نے حزم بن عبید سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دو باتیں لوگوں پر واجب ہیں اللہ عزوجل اور اس

[1] یعنی تمام سال کے روزوں کا ثواب ملے گا اور تمام سال کے افطار کر لینے کا مطلب یہ ہے کہ قوت ویسی ہی قائم رہے گی جیسے کبھی روزہ رکھا ہی نہ ہو۔

کے رسول کی اور اولی الامر [1] کے احکام کا سننا اور ان کی اطاعت کرنا۔ اس کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۱۵۰۔ حضرت حزمؓ بن عمرو

حضرت حزمؓ بن عمرو۔ ابوموسی نے کہا ہے کہ ابن ابی حاتم نے بیان کیا ہے کہ انکا نام حزم بن عبد عمرو ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں ابن عمرو خثعمی ہیں مدنی ہیں۔ عبداللہ بن عمرو بن عاص سے روایت کرتے ہیں۔ ان سے ابوسہیل نے روایت کی ہے۔ ابوسہل کا نام نافع بن مالک ہے۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ اس صورت میں یہ دونوں تذکرے یعنی یہ اور جو اس سے پہلے ہے ایک ہوں گے اور یہ تابعی ہیں (صحابی نہیں ہیں) اور ابن شاہین نے کہا ہے کہ صحابہ میں (ایک شخص) حزم بن عبد عمرو خثعمی ہیں۔

## ۱۱۵۱۔ حضرت حزمؓ بن ابی کعب

حضرت حزمؓ بن ابی کعب۔ انصاری مدنی۔ ان سے عبدالرحمٰن بن جابر نے روایت کی ہے کہ (ایک مرتبہ) ان کا گزر معاذ بن جبل کی طرف ہوا وہ اپنی قوم کو نماز مغرب پڑھا رہے تھے اور سورۂ بقرہ پڑھ رہے تھے حزم لوٹ گئے پس صبح کو معاذ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں گئے اور عرض کیا کہ یا نبی اللہ! رات کو حزم نے ایک نئی بات کی میں نہیں جانتا کہ کیوں؟ اتنے میں حزم بھی آ گئے اور انھوں نے کہا کہ یا نبی اللہ (کل میرا گزر معاذ کی طرف ہوا انھوں نے سورۂ بقرہ شروع کی تھی (اور مجھے ایک ضرورت تھی) لہٰذا میں نے اچھی طرح اپنی نماز علیحدہ پڑھ لی بعد اس کے میں لوٹ گیا (جماعت میں شریک نہ ہوا) حضرت نے فرمایا اے معاذ! فتنے میں ڈالنے والے نہ بنو تمہارے پیچھے کمزور اور بوڑھے اور صاحب حاجت بھی نماز پڑھتے ہیں (تم کو اتنی بڑی بڑی سورتیں نماز میں نہ پڑھنی چاہئیں) اِس حدیث کو عمرو بن دینار نے اور محارب بن دثار نے اور ابوصالح وغیرہم نے جابر سے روایت کیا ہے کہ معاذ نے اپنے اصحاب کو نماز پڑھائی اور نماز میں طول دیا تو ایک انصاری جوان آیا اور بعد اس کے پوری حدیث ذکر کی ہے مگر انکا نام نہیں بیان کیا یہ حدیث حازم کے نام میں گزر چکی ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۱۵۲۔ حضرت حزنؓ بن ابی وہب

حضرت حزنؓ بن ابی وہب بن عمرو بن عایذ بن عمران بن مخزوم۔ قرشی مخزومی۔ سعید بن میتب بن حزن کے دادا ہیں مہاجرین میں سے تھے۔ زمانۂ جاہلیت میں بھی اشراف قریش میں سے تھے یہی ہیں جنھوں نے حجر اسود کو کعبہ سے اُٹھایا تھا جب قریش نے چاہا کہ کعبہ (از سرنو) بنایا جائے تو حجر اسود انکے ہاتھ سے اُچک کر پھر اپنے مقام پر چلا گیا تھا اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ حجر اسود جس نے اُٹھایا تھا وہ ابووہب والد حزن کے ہیں اور یہی صحیح ہے ان کے بھائی ہبیرہ اور یزید ہیں جو ابووہب کے بیٹے ہیں اور ہبار بن اسود کے اخیافی بھائی ہیں ان سب کی والدہ فاختہ بنت عامر بن قرط بن سلمہ بن قشیر ہیں۔ ہمیں عمر بن محمد بن معمر بن طبرزد نے خبر دی۔ وہ کہتے تھے ہمیں ابوالقاسم بن حصین نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوطالب یعنی محمد بن محمد بن غیلان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابواسحاق یعنی

---

[1] اولی الامر کے معنی صاحب اختیار اب اس میں اختلاف ہے کہ صاحب اختیار سے کیا مراد ہے؟ بعض کہتے ہیں خلفائے نبی صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہیں بعض کہتے ہیں علماء مجتہدین مراد ہیں مگر صحیح یہ ہے کہ اس سے مراد حاکم اسلام ہے اس مراد کی تائید اور بہت سی احادیث سے ہوتی ہے جن میں خلیفہ وقت کی اطاعت کی تاکید ہے۔

ابراہیم بن محمد بن یحییٰ مزکی نے خبردی وہ کہتے تھےہمیں ابوالعباس سراج نے خبردی وہ کہتے تھے ہم سے قتیبہ نے بیان کیاوہ کہتے تھے ہم سے لیث نے ہشام بن سعد سے انھوں نے زید بن اسلم سے انھوں نے سعید بن میتب سے روایت کر کے بیان کیاوہ کہتے تھے کہ میرے دادا کا نام حزن تھامگر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جب انسے پوچھا کہ تمھارانام کیا ہے انھوں نے کہاحزن تو آپ نے فرمایا کہ نہیں بلکہ تمھارانام سہل ہے انھوں نے عرض کیا کہ میں اپنا نام نہ بدلوں گاسعید کہتے تھے کہ وہ حزن (بمعنی رنج) کی کیفیت ہم میں ابھی تک موجود ہے پس ان کی اولاد میں بھی ایک کج خلقی تھی۔ یہ حدیث سعید بن میتب سے مشہور ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔زبیری مصعب نے ان کی ہجرت کا انکار کیا ہےاور کہا ہے کہ یہ اوران کے بیٹے میتب فتح مکہ کے مسلمانوں میں ہیں۔حزن جنگ یمامہ میں شہید ہوئےاور بعض لوگ کہتے ہیں بزاخہ کے دن شروع خلافت ابوبکر صدیقؓ میں قتال مرتدین میں شہید ہوئے۔

عایذ: یاء کے ساتھ ہےاور آخر میں ذال ہے۔

# باب الحاء والسین

## ۱۱۵۳۔حضرت حسانؓ بن ثابت

حضرت حسانؓ بن ثابت بن منذر بن حرام بن عمرو بن زید مناہ بن عدی بن عمرو بن مالک بن نجار۔ان کا نام تیم اللہ بن ثعلبہ بن عمرو بن خزرج ہے۔انصاری ہیں خزرجی ہیں۔پھر بنی مالک بن نجار میں محسوب ہوئے۔کنیت ان کی ابوالولید ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں ابوعبدالرحمٰن اور بعض لوگ کہتے ہیں ابوالحسام (حسام تلوار کو کہتے ہیں یہ کنیت) بوجہ اس کے (رکھی گئی) کہ یہ رسول اللہ کی طرف سے (زبانی لڑائی) لڑتے تھے اور مشرکوں کی آبروریزی کرتے تھے ان کی ماں فریعہ بنت خالد بن خنس ابن لوذان بن عبدود بن زید بن ثعلبہ بن خزرج بن کعب بن ساعدہ انصاری ہیں۔انکا لقب شاعر رسول اللہ ﷺ ہے۔ام المؤمنین سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف کررہی تھیں توانھوں نے کہاخدا کی قسم آپؐ ویسے ہی تھے جیسا کہ حسان نے آپ کی شان میں کہا ہے۔

متی یبد فی الداجی البھیم جبینہ یلح مثل مصباح الدجی المتوقد

فمن کان اومن ذا یکون کاحمد نظام لحق اونکال لملحد

جب شب تاریک میں ان کی پیشانی کھل جاتی ہے تو اس طرح چمکتی ہے جیسے اندھیرے میں روشن چراغ۔پس مثل احمد صلی اللہ علیہ وسلم کے حق کا منتظم اور کجرو کو سزادینے والا کون ہوا ہے یا کون ہوگا؟

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے لئے مسجد اقدس میں منبر رکھ دیتے تھے کہ یہ اُس پر کھڑے ہوکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بڑائیاں بیان کرتے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ اللہ روح القدس سے حسان کی تائید کرتا ہے جب تک کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے گفتگو کرتے ہیں۔روایت ہے کہ مشرکین قریش میں جو لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجو کیا کرتے تھے۔وہ یہ لوگ تھے۔ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلب اور عبداللہ بن زبعری اور عمرو بن عاص اور ضرار بن خطاب۔ایک شخص نے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے کہا کہ تم اُن لوگوں کی ہجو کرو جو ہماری ہجو کیا کرتے ہیں حضرت علی نے کہا کہ

اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اجازت دیں تو میں ایسا کروں مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ علی میں وہ بات نہیں جس کی (اس کام میں) ضرورت ہے پھر کسی نے کہا کہ جن لوگوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اپنی تلواروں سے مدد کی انھیں اس بات سے کیا چیز مانع ہے کہ وہ اپنی زبانوں سے آپ کی مدد کریں حسان نے کہا کہ میں اس (خدمت) کے لیے (حاضر) ہوں چنانچہ یہ اپنی زبان کی تیزی دکھانے لگے اور کہا کہ مجھے اس کے بدلے [1] میں بصریٰ سے صنعاء تک کوئی کلام خوش نہیں آتا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تم مشرکین قریش کی ہجو کس طرح کرو گے میں بھی تو اُسی خاندان سے ہوں تم ابوسفیان کی ہجو کس طرح کرو گے وہ تو میرے چچا کے بیٹے ہیں تو انھوں نے کہا کہ یارسول اللہ میں آپ کو ان سے اس طرح نکال لوں گا جس طرح خمیر سے بال نکال لیا جاتا ہے تو حضرت نے فرمایا اچھا تم ابوبکر کے پاس جاؤ وہ قریش کے نسب کو تم سے زیادہ جانتے ہیں چنانچہ یہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس جایا کرتے تھے کہ وہ ان کو انساب قریش پر مطلع کریں تو حضرت ابوبکر ان سے فرماتے تھے کہ فلانی فلانی کا ذکر نہ کرنا اور فلانے فلانے کا ذکر کرنا پس یہ کفار قریش کی ہجو کرنے لگے جب کفار قریش نے حسان کے اشعار سنے تو کہنے لگے کہ یہ اشعار ایسے ہیں کہ بغیر ابن ابی قحافہ (یعنی ابوبکر صدیق کے مشورے) کے نہیں کہے گئے۔ ابوسفیان بن حارث کی نسبت جو اشعار انھوں نے کہے تھے ان میں سے چند شعر یہ ہیں:

وان سنام المجد من آل هاشم ... بنو بنت مخزوم و والدك العبد

ومن ولدت ابناء زهرة منهم ... كرام و لم يقرب عجائزك المجد

ولست كعباس ولا كابن امه ... ولكن لئيم لا يقام له زند

وان امرء كانت سمية امه ... و سمراء مغموز اذا بلغ الجهد

ان اشعار کے بعض الفاظ کی شرح خود مصنف نے بھی کی ہے جس کو ہم نے اصل کتاب میں نہیں رکھا اور اب اس کے ترجمہ کے ساتھ اس شرح کو بھی لے لیں گے: ''بہ تحقیق بزرگی کی عزت ہاشم کی اولاد سے ہے۔ جو مخزوم کی بیٹی کی اولاد ہیں (مخزوم کی بیٹی سے فاطمہ بنت عمرو بن عایذ بن عمران بن مخزوم مراد ہیں جو ابوطالب' حضرت عبداللہ اور زبیر صاحبزادگان عبدالمطلب کی والدہ یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دادی تھیں) اور تیرا باپ تو غلام ہے۔ اور ان میں سے جو زہرہ کی اولاد ہیں وہ بھی بزرگ ہیں۔ (زہرہ کی اولاد سے مراد حضرت حمزہ اور صفیہ ہیں ان دونوں کی والدہ ہالہ بنت وہیب بن عبد مناف بن زہرہ ہیں) اور بزرگی تیری بڑھیوں کے قریب ہو کے بھی نہیں نکلی اور تو عباس اور ان کے اخیافی بھائی کے مثل نہیں۔ (عباس کے اخیافی بھائی سے مراد ضرار بن عبدالمطلب ہیں ان دونوں کی والدہ نتیلہ تھیں جو نمر بن قاسط کے خاندان کی تھیں۔ بلکہ تو ایسا لئیم ہے جس کی مدد کے لیے کسی کا ہاتھ نہیں اٹھتا۔ بے شک وہ شخص جس کی ماں سمیہ اور سمراء ہو۔ وہ ہمت کے کاموں میں پست ہو جاتا ہے (سمیہ ابوسفیان کی ماں تھیں یہ سمراء ان کی دادی تھیں)

جب ان اشعار کی خبر ابوسفیان کو پہنچی تو انھوں نے کہا کہ یہ شعر تو بغیر (مشورہ) ابن ابی قحافہ کے نہیں کہے گئے۔ ابن سیرین کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجو کے لئے مشرکوں میں سے وہ لوگ مستعد تھے جن کا ہم نے ذکر کیا اور اُن کے علاوہ اور

---

[1] بصریٰ اور صنعاء دونوں مقامات کے نام ہیں مطلب یہ ہے کہ میں اس خدمت سے بہتر کوئی بات نہیں سمجھتا۔

لوگ بھی تھے اور مشرکوں کی ہجو کے لئے انصار میں سے تین آدمی مستعد ہوئے تھے حسان' کعب بن مالک اور عبداللہ بن رواحہ۔
پس حسان اور کعب تو اُنھیں (مشرکین) کے اقوال کی مشاکلت کرتے تھے واقعات اور حوادث اور فضائل (نسب) کے بیان میں
اور مشرکین کے معائب (ذاتی) بیان کرتے تھے اور عبداللہ بن رواحہ انھیں کفر اور ایسی چیزوں کی پرستش کا عار دلاتے تھے جو نہ سن
سکتے ہیں اور نہ نفع پہنچا سکتے ہیں لہٰذا عبداللہ بن رواحہ کا کلام انھیں نرم معلوم ہوتا تھا اور حسان اور کعب کا کلام انھیں بہت گراں گزرتا
تھا مگر جب کفار قریش مسلمان ہوئے اور سمجھ ان کی درست ہوئی تو عبداللہ کا قول انھیں سخت معلوم ہوا۔ حضرت عمر بن خطاب رضی
اللہ عنہ نے (اپنے زمانہ خلافت میں) انصار اور مشرکین قریش کے باہم ردوقدح کے مضامین بیان کرنے سے ممانعت فرما دی تھی
اور فرمایا تھا کہ اس میں زندہ اور مردہ لوگوں کی برائی ہے اور (پرانے) کینوں کا ازسر نو تازہ کرنا ہے اور اب اللہ نے اسلام سے
جاہلیت کے معاملات کو منہدم کر دیا ہے (لہٰذا اب اس کی ضرورت بھی نہیں رہی) ابن درید نے ابو حاتم سے انھوں نے ابو عبیدہ
سے نقل کیا ہے کہ انھوں نے کہا حسان میں بہ نسبت اور شعرا کے تین باتیں فضیلت کی تھیں (۱) زمانہ جاہلیت میں انصار کے
شاعر تھے۔ (۲) زمانہ نبوت میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے شاعر رہے۔ (۳) زمانہ (اشاعت) اسلام میں تمام یمن کے شاعر تھے۔
ابو عبیدہ نے کہا ہے کہ تمام عرب کا اس بات پر اتفاق ہے کہ تمام صحرائے اعرب) کے باشندوں میں اہل مدینہ کے شعرا چھے
ہوتے ہیں پھر قبیلہ عبدالقیس کے لوگوں کے پھر قبیلہ ثقیف والوں کے اور اس بات پر (بھی سب کا اتفاق ہے) کہ اہل مدینہ میں
سب سے بہتر حسان کے اشعار ہیں۔ (علامہ) اصمعی نے کہا ہے کہ شعر ایک بُری چیز ہے ہمیشہ وہ بُرے مضامین (یعنی جھوٹ اور
مبالغہ) میں عمدہ ہوگا اور آسان ہوگا اور جب عمدہ مضامین میں شعر کہا جائے گا تو کمزور ہو جائے گا یہی حسان ہیں جو زمانہ جاہلیت
میں بڑے نامور شعراء میں تھے مگر جب (ان کے) اسلام (کا زمانہ) آیا تو ان کا شعر اپنے مرتبہ سے گر گیا کسی نے حسان سے
پوچھا کہ اے ابوالحسام! آپ کا شعر نرم اور کمزور ہو گیا (اس کا کیا سبب؟) انھوں نے پوچھنے والے کو جواب دیا کہ اے بھتیجے!
اسلام جھوٹ بولنے سے منع کرتا ہے یعنی عمدگی شعر کی یہی ہے کہ جو مضمون اس میں بیان کیا جائے وہ مبالغہ کے ساتھ بیان کیا جائے
حالانکہ وہ مبالغہ جھوٹ ہوتا ہے اسلام اُس سے منع کرتا ہے لہٰذا شعر عمدہ نہیں ہوتا۔ ہمیں ابوالفضل منصور بن الحسن بن ابی عبداللہ
طبری فقیہ شافعی نے اپنی سند سے احمد بن علی بن مثنیٰ تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے حوثرہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں حماد بن سلمہ
نے ہشام سے انھوں نے اپنے والد سے نقل کر کے خبر دی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن لوگوں کو جنھوں نے حضرت عائشہؓ
پر تہمت لگائی تھی اُسی اُسی درے [1] لگوائے تھے اُن لوگوں کے نام یہ ہیں: حسان بن ثابت' مسطح بن اثاثہ اور حمنہ بنت جحش۔
حسان بھی انہی لوگوں میں تھے جنھوں نے اس بہتان پر زور دیا تھا لہٰذا بقول بعض ان کے بھی درے لگائے گئے تھے اور بعض لوگوں
نے اس کا انکار کیا ہے کہ ان کے دُرے نہ لگے تھے ان لوگوں نے بیان کیا ہے کہ ایک مرتبہ حضرت عائشہؓ طواف میں تھیں اور
انکے ہمراہ ام حکیم بنت خالد بن عاص کی والدہ تھیں اور ام حکیم بنت عبداللہ بن ابی ربیعہ تھیں انہوں نے حسان بن ثابت کا ذکر کیا
اور انھیں بُرا کہا حضرت عائشہؓ نے کہا کہ میں ان کے لئے اس بات کی امید رکھتی ہوں کہ اللہ انھیں جنت میں داخل فرمائے اس
لئے کہ وہ اپنی زبان سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حمایت کیا کرتے تھے کیا یہ شعر انکا (تم کو یاد) نہیں ہے:

---

[1] کسی پر جھوٹی تہمت لگانے کی شرعاً یہی سزا ہے۔

فان ابی و والدہ و عرضی لعرض محمد منکم وقاء

''پس بہ تحقیق میری والد، دادا اور میری آبرو۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی آبرو کے لیے تم لوگوں کے سامنے سپر (ڈھال) ہے''۔

ام المؤمنین سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا نے ان کو اس بات سے بھی بری کر دیا کہ انھوں نے ان پر افترا کیا ہوا ُن دونوں عورتوں نے کہا کہ کیا انھوں نے آپ کی نسبت (کچھ) نہیں کہا؟ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا کچھ نہیں کہا بلکہ انھوں نے (میری نسبت) یہ شعر البتہ کہے ہیں:

حصان رزان ما تزن بریبة و تصبح غرثیٰ من لحوم الغوافل

فان کان ماقد قیل عنی قلته فلا رفعت سوطی الی انا ملی

پاکدامن اور خوبیوں والی ہیں ان پر کسی قسم کی تہمت نہیں لگائی جاسکتی۔ وہ غافل عورتوں کے گوشت سے بھوکی رہتی ہیں (یعنی کسی کی غیبت نہیں کرتیں غیبت کرنا گویا اس کا گوشت کھانا ہے)۔ پس جو کچھ میری نسبت مشہور کیا جاتا ہے کہ میں نے کہا ہے۔ اگر میں نے کہا ہو تو (خدا کرے) میری انگلیاں میرا کوڑا نہ اٹھائیں۔ (یعنی میرے ہاتھ بیکار ہو جائیں)۔

حضرت حسان بزدل لوگوں میں تھے یہاں تک کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جنگ خندق میں ان کو عورتوں کے ہمراہ ٹیلوں پر بٹھا دیا تھا۔ ہمیں عبید اللہ بن احمد بن علی بغدادی نے اپنی سند سے یونس بن بکیر تک خبر دی وہ ابن اسحاق سے روایت کرتے تھے کہ انھوں نے کہا مجھے یحییٰ بن عباد بن عبد اللہ بن زبیر نے اپنے والد سے نقل کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے (غزوۂ خندق میں) صفیہ بنت عبد المطلب ایک بلند مقام پر تھیں جس کو حسان بن ثابت نے مثل قلعہ کے بنا لیا تھا وہ کہتی تھیں کہ حسان بن ثابت بھی عورتوں اور بچوں کے ساتھ ہمارے ہمراہ اُسی قلعہ میں تھے جہاں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خندق کھدوائی تھی صفیہ کہتی تھیں ایک یہودی کا گزر ہماری طرف ہوا وہ قلعہ کے گرد پھرنے لگا تو صفیہ نے حسان سے کہا کہ دیکھا یہ یہودی قلعہ کے گرد پھر رہا ہے مجھے اس بات کا اندیشہ ہے کہ وہ ہماری حالت سے اُن یہودیوں کو جو ہمارے پیچھے ہیں آگاہ کر دے گا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب ہمارے حال سے بے خبر اپنے کام میں مشغول ہیں لہٰذا تم اترو اور اسے قتل کر دو حسان نے کہا کہ اے عبد المطلب کی بیٹی خدا تمھاری مغفرت کرے تم جانتی ہو کہ میں اس کام کا نہیں ہوں صفیہ کہتی تھیں جب انھوں نے یہ کہا تو میں نے قلعہ میں سے ایک ستون اُٹھا لیا اور میں قلعہ سے اُتر کے اس کے پاس گئی اور میں نے ستون سے اُسے مارا یہاں تک کہ اُسے قتل کر دیا پھر میں قلعہ کی طرف لوٹ آئی اور میں نے کہا کہ اے حسان جاؤ اور اس کا لباس وغیرہ اُتار لو حسان (سے یہ بھی نہ ہو سکا اور انھوں) نے کہا اے عبد المطلب کی بیٹی مجھے اس کے سامان کی کچھ حاجت نہیں ہے۔ یہ اپنی بزدلی کے سبب سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ آپ کے کسی غزوے میں شریک نہیں ہوئے۔ ان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی لونڈی سیرین جو ماریہ (قبطیہ) کی بہن تھیں ہبہ فرمائی تھی انھیں سے عبد الرحمٰن بن حسان پیدا ہوئے پس یہ عبد الرحمٰن اور ابراہیم فرزند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دونوں خالہ زاد بھائی تھے۔ ہمیں ابو یاسر یعنی عبد الوہاب بن ہبۃ اللہ نے اپنی سند سے عبد اللہ بن احمد سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں معاویہ ابن ہشام نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں سفیان نے عبد اللہ بن عثمان سے نقل کر

کے خبر دی نیز عبداللہ بن احمد کہتے تھے میرے والد بیان کرتے تھے کہ مجھے قبیصہ نے بھی سفیان سے انھوں نے ابن خثیم سے انھوں نے عبدالرحمٰن بن مہران سے انھوں نے عبدالرحمٰن بن حسان سے انھوں نے اپنے والد سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن عورتوں پر لعنت فرمائی ہے جو قبور کی زیارت کریں۔ حضرت حسان کی وفات ۴۰ھ سے پہلے حضرت علی کی خلافت میں ہوئی تھی اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ ۵۰ھ میں اور بعض لوگ کہتے ہیں ۵۴ھ میں۔ اس وقت ان کی عمر ایک سو بیس برس کی تھی ان کی عمر میں کسی کا اختلاف نہیں ہے اور ان کی عمر کے ساٹھ برس جاہلیت میں گزرے اور ساٹھ برس اسلام میں۔ اسی طرح ان کے والد ثابت اور ان کے دادا منذر اور ان کے دادا کے والد حرام ان سب لوگوں کی عمر ایک سو بیس برس ہوئی سوا ان کے عرب میں چار پشتیں ایک نسل کی ایسی نہیں ہیں جن کی عمر ایک سو بیس برس ہو۔ (حضرت حسان کے پوتے) سعید بن عبدالرحمٰن کہتے تھے کہ میرے والد عبدالرحمٰن کے سامنے ان کے باپ دادا کی عمر کا ذکر کیا گیا تو وہ اپنے بستر پر لیٹے رہے اور ہنسے بعد اس کے مر گئے اُس وقت ان کی عمر اڑتالیس برس کی تھی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۱۵۴۔ حضرت حسانؓ بن جابر

حضرت حسانؓ بن جابر اور بعض لوگ کہتے ہیں ابن ابی جابر۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ غزوۂ طائف میں شریک تھے۔ بقیہ بن ولید نے سعید بن ابراہیم قرشی سے انھوں نے ابو یوسف سے جو ایک شامی بزرگ تھے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے حسان ابن ابی جابر سے سنا وہ کہتے تھے ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ طائف میں تھے آپ نے کچھ لوگوں کو دیکھا کہ انھوں نے سرخ اور زرد خضاب لگایا ہے تو آپ نے فرمایا کہ مرحبا! بالمحمرین والمصفرین[۱] ہمیں یحیٰی بن محمود بن سعد ثقفی نے اپنی سند سے ابوبکر ابن ابی عاصم تک خبر دی وہ کہتے تھے، ہم سے محمد بن مصفی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے بقیہ نے سعید بن ابراہیم بن ابی العطوف حرانی سے انھوں نے ابو یوسف سے انھوں نے حسان بن ابی جابر سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ طواف میں تھے آپ نے اپنے بعض صحابہ کو دیکھا کہ انھوں نے اپنی داڑھیوں کو زرد کر لیا تھا اور بعض نے سرخ کر لیا تھا تو آپ نے فرمایا کہ مرحبا بالمحمرین و المصفرین۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۱۵۵۔ حضرت حسانؓ بن ابی حسان عبدی

حضرت حسانؓ بن ابی حسان عبدی۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں وفد عبدالقیس کے ہمراہ آئے تھے ان سے ان کے بیٹے یحیٰی نے روایت کی ہے کہ یہ کہتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان ظروف[۲] (کے استعمال) سے منع فرمایا ہے۔ ابن مندہ نے کہا ہے اور انھیں نے ان کا تذکرہ لکھا ہے کہ یہ وہم ہے۔ صحیح وہی ہے جو بہت سے لوگوں نے یحیٰی بن عبداللہ بن حارث سے انھوں نے یحیٰی بن حسان سے انھوں نے ابن رسیم سے انھوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے کہ وہ کہتے تھے میں وفد کے ہمراہ تھا پھر انھوں نے ایسی ہی حدیث ذکر کی۔

---

۱۔ یعنی خوشی ہو سرخ اور زرد خضاب لگانے والوں کو۔

۲۔ یہ اشارہ ہے دباء حنتم وغیرہ نام کے ظروف کی طرف ان ظروف میں پہلے شراب استعمال ہوتی تھی سد باب کے لیے حضرت نے ان ظروف کے استعمال کی قطعاً ممانعت فرما دی تھی۔

## ۱۱۵۶۔ حضرت حسانؓ بن خوط

حضرت حسانؓ بن خوط۔ ذُہلی ثم البکری۔ اپنی قوم میں شریف تھے اور بکر بن وائل کی طرف سے وافد (قاصد) بن کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں حاضر ہوئے تھے ان کے بہت سے بیٹے تھے۔ یہ حضرت علی کے ہمراہ جنگ جمل میں شریک تھے۔ انھیں کے بیٹے بشر کا یہ شعر ہے۔

انا ابن حسان بن خوط وابی رسول بکر کلھا الی النبی

''میں حسان بن خوط کا بیٹا ہوں اور میرے والد تمام قبیلہ بکر کی طرف سے قاصد بن کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گئے تھے۔''

انکا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ بشر نے یہ شعر جنگ جمل کے دن کہا تھا قبیلہ بکر کا جھنڈا ان کے بھائی حارث بن حسان ذہلی کے پاس تھا جب حارث مقتول ہوئے تو ان کے حق میں کسی نے یہ اشعار کہے۔ انعی الرئیس الحارث بن حسان [1] الی آخر الابیات اور ان کے بھائی بشر نے یہ اشعار کہے۔ انا ابن حسان بن خوط۔ الی آخر الابیات۔

## ۱۱۵۷۔ حضرت حسانؓ بن ابی سنان

حضرت حسانؓ بن ابی سنان۔ علی بن سعید عسکری نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے اور انھوں نے حسن بن عرفہ سے انہوں نے عمر بن حفص عبدی سے انھوں نے ہیثم بن حکیم سے انہوں نے ابو عاصم حبطی سے انھوں نے حسان بن ابی سنان سے روایت کی ہے کہ انھوں نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا علم کا طالب جاہلوں کے درمیان میں ایسا ہی ہے جیسا زندہ مردوں کے درمیان میں۔ ابن ابی حاتم نے کہا ہے کہ حسان بن ابی سنان نے حسن سے روایت کی ہے۔ ابوموسی نے ان کا تذکرہ مختصر لکھا ہے۔

## ۱۱۵۸۔ حضرت حسانؓ بن شداد

حضرت حسانؓ بن شداد بن شہاب بن زہیر بن ربیعہ بن ابی الاسود تمیمی طھوی۔ ان سے ان کے بیٹے نہشل نے روایت کی ہے یہ اور اُن کی والدہ دونوں شرف صحبت سے مشرف ہیں ان کا شمار بصرہ کے دیہاتیوں میں ہے۔ ان کے بیٹے نہشل نے ان سے روایت کی ہے کہ انھوں نے کہا میری والدہ رسول اللہ ﷺ کے حضور میں گئیں اور عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ! میں آپ کے پاس اس لئے حاضر ہوئی ہوں کہ آپ میرے اس بیٹے کے لیے دعا فرمائیے کہ اللہ اس میں برکت دے اور اللہ اُس کو بزرگ پاکیزہ صاحب برکت بنادے۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے (بیٹے یعنی میرے) چہرے پر ہاتھ پھیرا اور فرمایا کہ اے اللہ ان دونوں کو اس میں برکت دے اور اس لڑکے کو بزرگ پاکیزہ کر۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے اور ابن مندہ نے ان کا نسب ایسا ہی لکھا ہے جیسا ہم نے بیان کیا۔ مگر میں سمجھتا ہوں کہ ان کا نام شداد بن زہیر بن شہاب ہے واللہ اعلم۔

---

[1] میں رئیس حارث بن حسان کی موت کی خبر دیتا ہوں۔

## ۱۱۵۹۔ حضرت حسانؓ بن عبدالرحمٰن ضبعی

حضرت حسانؓ بن عبدالرحمٰن ضبعی۔ عسکری نے افراد میں ان کا ذکر کیا ہے۔ علی بن سعید عسکری نے اسحاق بن وہب سے انھوں نے ابوداؤد طیالسی سے انھوں نے ہمام سے انھوں نے قتادہ سے انھوں نے حسان بن عبدالرحمٰن ضبعی سے روایت کی ہے کہ انھوں نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ اگر تم (پر یہ فرض کر دیا جاتا کہ خروج) مذی سے غسل کیا کرو تو بہ نسبت غسل حیض کے بھی (جو عورتوں پر فرض ہے) دشوار ہو جاتا۔ ان کا تذکرہ ابن ابی حاتم نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ انھوں نے نبیؐ سے مرسلاً (یعنی بواسطہ اور کسی صحابہ کے) روایت کی ہے اور ابن عمر سے بھی روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۱۶۰۔ حضرت حسانؓ بن قیس

حضرت حسانؓ بن قیس بن ابی سود بن کلب بن عدی بن (غدانہ) بن عبداللہ بن یربوع بن حنظلہ تمیمی یربوعی۔ کنیت ان کی ابوسود ہے۔ ابوعمر نے کنیت کے باب میں ان کا ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ ابوسود بن ابی وکیع تمیمی ہے اور ان کا نام ذکر نہیں کیا ہے جبکہ ابن قانع نے انکا نام ونسب ہماری طرح ذکر کیا ہے اور انشاء اللہ تعالیٰ کنیت کے باب میں اس سے زیادہ ذکر ہوگا۔

## ۱۱۶۱۔ حضرت حسحاسؓ بن بکر

حضرت حسحاسؓ بن بکر بن عوف بن عمرو بن عدی بن عمرو بن مازن بن ازد۔ ابن ماکولا نے ان کا نسب بیان کیا ہے اور ابن ابی حاتم نے بھی اس کو نقل کیا ہے۔ ابوالفیض بن حسحاس بن بکر انھیں کی اولاد میں سے ہیں اس کو ابن ماکولا نے بھی بیان کیا ہے۔ ابوموسیٰ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے مگر کوئی حدیث ان کی نقل نہیں کی۔ ہاں ابن ماکولا نے پہلے اسی طرح ان کا نسب بیان کیا ہے جیسا کہ ہم نے بیان کیا ہے اس کے بعد ان کی روایت بھی نقل کی ہے اور کہا ہے کہ یہ صحابی ہیں انھوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے کہ جو شخص اللہ سے ان پانچ (کلمات) کے ساتھ ملے گا وہ دوزخ سے بچالیا جائے گا وہ پانچ (چیزیں) یہ ہیں: سبحان اللہ والحمد للہ ولآ الہ الا اللہ واللہ اکبر۔ (پانچویں چیز اس روایت میں چھوٹ گئی جو آئندہ تذکرہ میں معلوم ہوگی)۔

## ۱۱۶۲۔ حضرت حسحاسؓ

حضرت حسحاسؓ۔ یہ ایک اور دوسرے شخص ہیں۔ ہمیں ابوموسیٰ مدینی نے کتابۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعلی حداد نے خبر دی ہے وہ کہتے تھے ہمیں فضل بن محمد بن سعید نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبداللہ بن محمد بن جعفر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں احمد بن علی بن جارود نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوحاتم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں یحییٰ بن مغیرہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں زافر بن سلیمان نے ابویحمد سے انھوں نے یونس بن زہران سے انھوں نے حسحاس سے روایت کی جو کہ صحابی تھے انھوں نے نبی ﷺ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا جو شخص اللہ سے ان پانچ چیزوں کے ساتھ ملے وہ دوزخ سے بچالیا جائے گا اور جنت میں داخل کیا جائے گا وہ چیزیں یہ ہیں: سبحان اللہ والحمد للہ ولآ الہ الا اللہ واللہ اکبر (اور پانچویں چیز) فرزند صالح۔ ابویحمد کا نام بقیہ بن ولید ہے۔ یہ عبارت ابوموسیٰ کی تھی اور ابوعمر نے کہا ہے کہ حسحاس اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم میں سے ایک شخص تھے انھوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سبحان اللہ ---- الی آخر الحدیث' کے متعلق ایک حدیث روایت کی ابن ابی حاتم نے انکا تذکرہ ایسا ہی لکھا ہے اور ابن

ابی حاتم کے علاوہ اور لوگوں نے خائے نقطہ دار میں ذکر کیا ہے پس اگر یہ صحیح ہے تو ان کا نام خشخاش ہوگا خشخاش عنبری کے علاوہ جو کہ خائے منقوطہ اور شین کے ساتھ ہے۔ ابو عمر نے کہا ہے کہ یہ میرے نزدیک وہم ہے کیونکہ خشخاش کی حدیث حسحاس کی حدیث سے جدا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابو موسیٰ نے حسحاس کے دو تذکرے لکھے ہیں پہلا تو وہی جو اس سے پیشتر گزر چکا اور ان کا نسب بھی ابن ماکولا سے نقل کیا ہے اور دوسرا تذکرہ یہی ہے اور کہا ہے کہ یہ دوسرے حسحاس ہیں اس دوسرے تذکرہ میں سبحان اللہ کی حدیث بھی انھوں نے روایت کی ہے اور پہلا تذکرہ انھوں نے ابن ماکولا سے نقل کیا ہے اور اُن کے متعلق کوئی حدیث نہیں روایت کی ابن ماکولا نے تو اس حدیث کو پہلے ہی تذکرہ میں لکھا تھا جس کو ابو موسیٰ نے ان سے روایت کیا ہے مگر ابو موسیٰ نے اس حدیث کو دوسرے تذکرہ میں لگا دیا اور پہلے تذکرہ کو حدیث سے خالی کر دیا اور اُس کو ابن ماکولا پر حوالہ کر دیا حالانکہ ابن ماکولا نے پہلے تذکرہ میں اس حدیث کو لکھا ہے۔ واللہ اعلم۔

## ۱۱۶۳۔ حضرت حسل رضی اللہ عنہ بن خارجہ

حضرت حسل رضی اللہ عنہ بن خارجہ اشجعی اور بعض لوگ ان کو حسیل کہتے ہیں اور بعض لوگ حنبل کہتے ہیں۔ خیبر کے دن اسلام لائے اور فتح خیبر میں شریک ہوئے انھوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے کہ آپ نے اُس دن (مال غنیمت سے) سوار کو تین حصے اور پیادہ کو ایک حصہ دیا تھا انکا تذکرہ ابو عمر نے مختصر لکھا ہے۔

حسل: حاء پر زیر ہے اور آخر میں لام ہے۔

## ۱۱۶۴۔ حضرت حسل رضی اللہ عنہ عامری

حضرت حسل رضی اللہ عنہ عامری۔ قبیلہ بنی عامر بن لؤی سے ہیں۔ ان کی حدیث یہ ہے کہ زمانہ حج میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا گذر ایک ایسے شخص پر ہوا جو اپنے حج سے فارغ ہو چکا تھا حضرت نے اُس سے پوچھا کہ تمہارا حج ختم ہو چکا؟ اُس نے عرض کیا کہ ہاں۔ آپ نے فرمایا کہ (اچھا اب) جلدی جلدی کام کرو (تاکہ جلد لوٹ چلیں)۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۱۶۵۔ (سیدنا وابن سیدنا) حضرت حسن رضی اللہ عنہ بن علی فرزند جگر گوشہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت حسن رضی اللہ عنہ بن علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب بن عبد المطلب بن ہاشم بن عبد مناف۔ قریشی ہاشمی۔ کنیت ابو محمد۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے نواسے ہیں۔ والدہ ان کی فاطمہ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں جو تمام دنیا کی عورتوں کی سردار ہیں اور یہ جوانان اہل جنت کے سردار اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم (کے زندگی) کی بہار ہیں (صورت میں بھی) آپ کے مشابہ تھے۔ ان کا نام حسن نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے رکھا تھا (اور ان کی کنیت ابو محمد آپ ہی نے قائم کی تھی) اور ولادت کے ساتویں دن آپ نے ان کا عقیقہ کیا تھا اور ان کے بال منڈوائے تھے اور حکم دیا تھا کہ ان کے بالوں کے ہموزن چاندی خیرات کی جائے۔ اہل کساء [1] کے پانچویں شخص ہیں۔

[1] اہل کساء سے مراد وہ لوگ ہیں جن کو آیۂ تطہیر کے نازل ہونے کے بعد ایک چادر اوڑھائی تھی اور ان کے لیے دعا فرمائی تھی کہ یا اللہ! ان کو بھی میرے اہل بیت میں داخل فرمادے۔

ابواحمد عسکری نے کہا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا نام حسن رکھا' اور انکی کنیت ابومحمد رکھی اور یہ نام جاہلیت میں (کسی کا) معلوم نہیں ہوتا اور انھوں نے ابن اعرابی سے انھوں نے مفضل سے راویت کی ہے کہ انھوں نے کہا اللہ تعالیٰ نے (یہ دونام) حسن اور حسین چھپا رکھے تھے یہاں تک کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دونوں صاحبزادوں کا نام حسن اور حسین رکھا۔ ابن اعرابی کہتے ہیں میں نے مفضل سے کہا کہ وہ دو شخص جو یمن میں تھے؟ (ان کا نام بھی تو حسن اور حسین تھا) مفضل نے کہا ان کا نام حسن ساکن السین اور حسین بفتح حاء وکسر سین تھا۔ ان دونوں صاحبزادوں سے پہلے حسن اور حسین کسی کا نام نہ تھا صرف حسن کے نام سے ایک گاؤں بلاد ضبہ میں ہے: (جس کی نسبت) ابن عنمہ (شاعر) نے (یہ شعر) کہا ہے:

غداة اضر بالحسن السبيل

"اس صبح کو جبکہ مقام حسن میں راہ تاریک ہوگئی۔"

اسی مقام میں بسطام بن قیس شیبانی قتل کیے گئے تھے۔ ہمیں ابواحمد یعنی عبدالوہاب بن علی بن علی امین نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالفضل محمد بن ناصر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوطاہر بن ابی الصقر انباری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالبرکات یعنی احمد بن عبدالواحد بن نظیف نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے حسن بن رشیق نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابوبشر دولابی نے خبر دی وہ کہتے تھے میں نے ابوبکر بن عبدالرحیم زہری سے سنا وہ کہتے تھے کہ حسن بن علی بن ابی طالب جن کی والدہ فاطمہ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تھیں نصف رمضان ۳ھ کو پیدا ہوئے تھے اور مدینہ (منورہ) میں ۴۹ھ میں ان کی وفات ہوئی اور بعض لوگ کہتے ہیں ان کی ولادت نصف شعبان ۳ھ میں ہوئی اور بعض کہتے ہیں غزوۂ احد کے ایک سال بعد اور بعض کہتے ہیں دو سال بعد پیدا ہوئے ہجرت اور غزوۂ احد کے درمیان میں دو برس چھ مہینے پندرہ دن کا وقفہ تھا۔

دولابی نے کہا ہے کہ ہم سے حسن بن علی بن عفان نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں معاویہ بن ہشام نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں علی بن صالح نے سماک بن حرب سے انھوں نے قابوس بن مخارق سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے ام فضل نے ایک مرتبہ عرض کیا کہ یا رسول اللہ! میں نے (خواب میں) دیکھا ہے کہ گویا ایک عضو آپ کا میرے گھر میں ہے' آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم نے اچھا (خواب) دیکھا فاطمہ سے ایک بچہ پیدا ہوگا جس کو تم قثم [1] کا دودھ پلاؤ گی چنانچہ حضرت حسن پیدا ہوئے اور ام فضل نے ان کو قثم کا دودھ پلایا۔ علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کہتے تھے جب حسن پیدا ہوئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور فرمایا کہ میرے بیٹے کو مجھے دکھاؤ تم نے اس کا نام کیا رکھا؟ میں نے عرض کیا کہ میں اس کا نام حرب رکھا ہے حضرت نے فرمایا وہ (حرب نہیں ہے) بلکہ (اس کا نام) حسن ہے پھر جب حسین پیدا ہوئے تو ہم نے ان کا نام بھی حرب رکھا' جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور آپ نے (بدستور سابق) فرمایا کہ میرے بیٹے کو مجھے دکھاؤ تم نے اس کا کیا نام رکھا؟ میں نے عرض کیا کہ اس کا نام میں نے حرب رکھا ہے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا وہ (حرب نہیں ہے) بلکہ (اس کا نام) حسین ہے پھر جب تیسرا لڑکا پیدا ہوا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور فرمایا کہ میرے بیٹے کو مجھے دکھاؤ تم نے اس کا کیا نام رکھا؟ میں نے

---

[1] ام فضل حضرت عباس عم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ تھیں قثم ان کے بیٹے کا نام ہے۔ مطلب یہ تھا کہ جو دودھ تم قثم کو پلا رہی ہو وہی دودھ اس کو پلاؤ گی یعنی وہ بچہ اب عنقریب پیدا ہوا چاہتا ہے۔

عرض کیا کہ میں نے اس کا نام حرب رکھا آپؐ نے فرمایا وہ (حرب نہیں ہے) بلکہ (اس کا نام) محسن ہے بعد اس کے آپ نے فرمایا کہ میں ان تینوں کے وہ نام رکھتا ہوں جو پیغمبر ہارون علیہ السلام کے بیٹوں کے نام تھے (یعنی) شبر اور شبیر اور مشبر۔

حضرت حسن سے ام المومنین سیدہ عائشہ اور شعبی اور سوید بن غفلہ اور شقیق بن سلمہ اور ہبیرہ بن یریم اور مسیب بن نجبہ اور اصبع بن نباتہ اور ابوالحوراء اور معاویہ بن حدیج اور اسحق بن بشار اور محمد بن سیرین وغیرہم نے روایت کی ہے۔

ہمیں ابوجعفر احمد بن علی نے اور کئی ایک آدمیوں نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالفتح کروخی نے اپنی سند سے ابوعیسیٰ یعنی محمد بن عیسیٰ ترمذی تک خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں قتیبہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالاحوص نے ابواسحاق سے انھوں نے یزید بن ابی مریم سے انھوں نے ابوالحوراء سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے حضرت حسن بن علی فرماتے تھے مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے چند کلمات تعلیم فرمائے ہیں جن کو میں وتر (کی دعائے قنوت) میں پڑھ لیا کرتا ہوں (وہ کلمات یہ ہیں):

**اللھم اھدنی فیمن ھدیت و عافنی فیمن عافیت و تولنی فیمن تولیت و بارک لی فیما اعطیت وقنی شر ما قضیت فانک تقضی و لا یقضی علیک وانہ لایذل من والیت تبارکت ربنا و تعالیت**

''اے اللہ! مجھے ہدایت کر ان لوگوں کے ساتھ جن کو تو نے ہدایت کی اور مجھے عافیت دے ان لوگوں کے ساتھ جن کو تو نے عافیت دی اور مجھ سے محبت کر ان لوگوں کے ساتھ جن سے تو نے محبت کی اور مجھے برکت دے ان چیزوں میں جو تو نے مجھے دی ہیں اور اپنے مقدرات کی برائی سے مجھے بچا بیشک تو سب پر حکم کرتا ہے اور تیرے اوپر کسی کا حکم نہیں چلتا اور جس سے تو محبت کرے وہ ذلیل نہیں ہو سکتا اے ہمارے پروردگار! تو بہت بابرکت اور بزرگ ہے۔''

ہمیں ابواحمد یعنی عبدالوہاب بن سکینہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن علی سلامی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابن ابی الصقر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالبرکات بن نظیف نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حسن بن رشیق نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبشر دولابی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن بشار نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن جعفر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں شعبہ نے خبر دی نیز ابوبشر کہتے تھے ہم سے یوسف بن سعید نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے حجاج بن محمد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں شعبہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں یزید بن ابی مریم نے ابوالحوراء سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے میں نے حضرت حسن بن علی سے عرض کیا کہ آپ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کچھ باتیں یاد ہوں؟ (تو بیان کیجیے) انھوں نے کہا مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک بات یہ یاد ہے کہ میں نے (ایک مرتبہ) صدقہ کی کھجوروں میں سے ایک کھجور لے کر اپنے منہ میں رکھ لی تھی آنحضرت ﷺ نے اُس کو (میرے منہ سے) نکال لیا' اس حال میں کہ اُس میں میرا لعاب (دہن) مل چکا تھا اور اُس کو صدقہ کی کھجوروں میں ملا دیا کسی نے کہا کہ یا رسول اللہ ﷺ! ایک کھجور کی کیا بات تھی؟ (آپ نے کھا لینے دیا ہوتا) آپ نے فرمایا کہ ہمارے لیے یعنی آل محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے لئے صدقہ حلال نہیں ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ جس بات میں تم کو شک ہو اُس کو ترک کر دو کیونکہ سچائی اطمینان کا نام ہے اور شک جھوٹی چیز ہے اور آنحضرت ﷺ ہمیں اس دعا کی تعلیم دیا کرتے تھے اُس کے بعد انھوں نے قنوت کی حدیث ذکر کی۔ ہمیں عبداللہ بن احمد بن محمد بن عبدالقاہر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں محمد یعنی جعفر بن حسین قاری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبیداللہ بن عمر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبداللہ بن ابراہیم بن ایوب نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں موسیٰ بن اسحاق نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں خالد عمری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں سفیان ثوری نے سعد بن طریف سے انھوں نے عمیر بن مامون سے

روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے میں نے حضرت حسن بن علی سے سنا وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ جو شخص نماز فجر پڑھ کر اپنے مصلّٰی پر بیٹھا رہے یہاں تک کہ آفتاب نکل آئے تو یہ کام اُس کے لیے دوزخ سے حجاب ہو جائے گا یا فرمایا کہ دوزخ سے ایک پردہ ہو جائے گا ہمیں عمر بن محمد بن طبرزد نے یہ خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالعباس یعنی احمد ابن ابی غالب بن طلایہ وراق نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالقاسم یعنی عبدالعزیز بن علی بن احمد انماطی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوطاہر یعنی محمد بن عبدالرحمٰن مخلص نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبداللہ بن محمد بغوی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں داؤد بن رشید نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں مروان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حکم بن عبدالرحمٰن ابن (ابی نعم) بجلی نے اپنے والد سے انھوں نے ابوسعید خدری سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حسن اور حسین [1] جوانان جنت کے سردار ہیں سوا دو خالہ زاد بھائیوں یعنی عیسیٰ [2] اور یحییٰ بن زکریا علیہما السلام کے۔

ہمیں اسمٰعیل بن عبیداللہ وغیرہ نے اپنی سند سے محمد بن عیسیٰ بن سورۃ (امام ترمذی) تک خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں سفیان بن وکیع اور عبد بن حمید نے خبر دی یہ دونوں کہتے تھے ہم سے خالد بن حارث نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں موسیٰ بن یعقوب ربعی نے عبداللہ بن ابی بکر بن زید بن مہاجر سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مجھے مسلم بن (ابی سہل) زید نبال نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھے حسن بن اُسامہ بن زید نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھے میرے والد اُسامہ بن زید نے خبر دی وہ کہتے تھے کہ میں ایک رات کو کسی کام سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گیا تو آپ میرے پاس باہر تشریف لائے اور آپ کسی چیز کو اُٹھائے ہوئے (چادر میں چھپائے ہوئے) تھے مجھے معلوم نہیں ہوا کہ آپ کس چیز کو اُٹھائے ہوئے ہیں پھر جب میں اپنے کام سے فارغ ہو گیا تو میں نے پوچھا کہ حضرت یہ کیا چیز ہے جس کو آپ اُٹھائے ہوئے ہیں؟ آپ نے چادر کھول دی تو معلوم ہوا کہ وہ حسن اور حسین تھے جن کو آپ اپنی گود میں لئے ہوئے تھے پھر آپ نے فرمایا کہ یہ دونوں میرے بیٹے ہیں اور میری بیٹی کے بیٹے ہیں۔ اے اللہ! میں ان دونوں سے محبت رکھتا ہوں پس تو بھی ان دونوں سے محبت رکھ اور جو شخص ان سے محبت [3] رکھے اُس سے بھی تو محبت رکھ۔ اسمٰعیل بن عبیداللہ وغیرہ بیان کرتے تھے کہ ہم سے محمد بن عیسیٰ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے محمد بن بشار نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن عبداللہ انصاری نے خبر دی اور ہمیں اشعث ابن عبدالملک نے حسن (بصری) سے انھوں نے ابوبکرہ سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے (ایک مرتبہ) نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے منبر پر کھڑے ہو کر فرمایا کہ میرا بیٹا (یعنی حسن) سردار ہے اللہ اس کے ذریعہ سے مسلمانوں کے دو بڑے گروہوں میں صلح کرا دے گا۔ نیز وہ کہتے تھے ہمیں محمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حسین بن حریث نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں علی ابن حسین بن واقد نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے عبداللہ بن بریدہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے میں نے حضرت ابو بریدہؓ سے سنا وہ کہتے تھے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم (ایک مرتبہ) خطبہ پڑھ رہے تھے اُسی حالت میں حسن اور حسین گھر سے

---

[1] جوانانِ اہل جنت کے سردار ہونے کا مطلب یہ ہے کہ جو نیک اور صالح آدمی بحالت جوانی دنیا سے گئے ان سب کے یہ سردار ہوں گے ورنہ جنت میں تو جتنے لوگ ہوں گے سب جوان ہوں گے بوڑھا کوئی نہ ہوگا۔

[2] حضرات حسنین کو ان دونوں پر فضیلت نہیں ہے یہی عقیدہ اہل سنت کا ہے کہ نبی پر غیر نبی کو فضیلت نہیں ہو سکتی۔

[3] ان سے محبت رکھنے کا مطلب یہ نہیں ہے کہ صرف زبان سے محبت کا دعویٰ کرے جیسے مشرکین قریش ابراہیم علیہ السلام سے محبت کا دعویٰ کرتے تھے بلکہ محبت قابل اعتبار وہی ہے کہ اپنے محبوب کی پیروی بھی کرے۔

حدیث انہوں نے روایت کی ہے حدیث بڑی ہے۔ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملے تھے آپ نے ان کو اسلام کی طرف بلایا چنانچہ یہ مسلمان ہوگئے اور آپ نے ان کو کچھ بچے ہوئے ستو بھی کھلائے تھے۔

## ۱۲۷۴۔ حضرت حنش رضی اللہ عنہ ابوالمعتمر

حضرت حنش رضی اللہ عنہ۔ کنیت ان کی ابوالمعتمر ہے۔ صحابہ میں ان کا ذکر کیا گیا ہے مگر کوئی روایت ان کی صحیح نہیں ہے۔ جابر جعفی نے ابو الطفیل سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نے حنش یعنی ابوالمعتمر سے سنا ہے وہ کہتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی جنازے کی نماز پڑھائی پھر آپ نے ایک عورت کو دیکھا کہ وہ انگیٹھی لیے ہوئے ہے پس آپ نے اُس کو بہت ڈانٹا یہاں تک کہ وہ مدینہ کے ٹیلوں میں پوشیدہ ہوگئی۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۲۷۵۔ حضرت حطب رضی اللہ عنہ بن حارث

حضرت حطب رضی اللہ عنہ بن حارث بن عبید بن عمر بن مخزوم قریشی مخزومی۔ کنیت ابوعبداللہ ہے۔ دادا ہیں مطلب بن عبداللہ بن حطب کے۔ فتح مکہ کے دن اسلام لائے۔ ان کی صرف ایک حدیث ہے جس کی سند ضعیف ہے اس کو جعفر بن مسافر اور عبدالسلام بن محمد حرانی نے ابن ابی فدیک سے انہوں نے مغیرہ بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے عبدالمطلب بن عبداللہ بن حطب سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کیا ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما (میرے نزدیک) ایسے ہیں جیسے سر میں کان اور آنکھ اس حدیث کو علی بن مسلم وغیرہ نے ابن ابی فدیک سے انہوں نے عبدالعزیز بن مطلب بن عبداللہ بن حطب سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا عبداللہ بن حطب سے روایت کیا ہے۔ ہمیں احمد بن عثمان بن ابی علی زرزاری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابورشید یعنی عبدالکریم بن احمد بن منصور بن محمد اصفہانی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابومسعود یعنی سلیمان بن ابراہیم بن محمد بن سلیمان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوبکر بن مردویہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے عبداللہ بن محمد بن عیسیٰ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبداللہ بن سعد بن یحییٰ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے علی بن محمد انصاری نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابن ابی فدیک نے عبدالعزیز بن مطلب سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا حطب سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ تھے اسی حال میں حضرت ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما آئے تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ یہ دونوں کان اور آنکھ ہیں۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ یہ مغیرہ بن عبدالرحمٰن خزامی ہیں۔ ضعیف ہیں (اور یہ وہ مشہور) فقیہ مخزومی صاحب الرائے نہیں ہے۔ وہ حدیث میں معتبر ہیں اور ان کی رائے عمدہ ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

حطب: طاء کے ساتھ

## ۱۲۷۶۔ حضرت حنظل رضی اللہ عنہ بن ضرار

حضرت حنظل رضی اللہ عنہ بن ضرار بن حصین۔ انہوں نے جاہلیت کا زمانہ پایا ہے۔ حمید بن عبدالرحمٰن حمیری نے حنظل بن ضرار سے روایت کی ہے کہ وہ زمانہ جاہلیت کے آدمی تھے پھر وہ اسلام لائے وہ کہتے تھے کہ میں ایک دن عرب کے کسی بادشاہ کے ہمراہ تھا اس نے مجھ سے کہا کہ اے حنظل! میرے قریب آ جاؤ میں تم کو ان نالائق آدمیوں سے علیحدہ کرلوں گا میں تم سے باتیں کروں اور تم مجھ

سے باتیں کرو دیکھو آدمی جب کوئی عمارت بناتا ہے یا کسی شہر میں رہتا ہے تو چاہتا ہے کہ وہی اس کی جگہ ہو جائے مگر میں خدا کی قسم چاہتا ہوں کہ کسی حبشی غلام کا غلام ہو جاؤں مگر قیامت کی آفت سے بچ جاؤں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔ یہ حنظل بغیر ھاء کے ہے (یعنی حنظلہ نہیں ہے)

## ۱۲۷۷۔ حضرت حنظلہؓ بن ابی حنظلہ

حضرت حنظلہؓ بن ابی حنظلہ۔ بزیادت ہا۔ یہ حنظلہ بیٹے ہیں ابو حنظلہ انصاری کے۔ مسجد قبا کے امام تھے۔ امام بخاری نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے۔ ان سے جبلہ ابن سحیم نے روایت کی ہے وہ کہتے تھے میں نے حنظلہ انصاری امام مسجد قبا کے پیچھے نماز پڑھی وہ اصحاب نبی ﷺ میں سے تھے انہوں نے پہلی رکعت میں سورۂ مریم پڑھی جب آیت سجدہ پر پہنچے تو انہوں نے سجدہ کیا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۲۷۸۔ حضرت حنظلہؓ ثقفی

حضرت حنظلہؓ ثقفی۔ یہ ایک مجہول شخص ہیں۔ ان کا شمار اہل حمص میں ہے۔ عفیف بن حارث نے قدامہ ثقفی اور حنظلہ ثقفی سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہؐ کی عادت تھی کہ جب دن چڑھ جاتا اور ہر شخص (مسجد سے اپنے اپنے گھر) چلا جاتا تو رسول اللہؐ مسجد تشریف لے جاتے اور دو رکعت یا چار رکعت نماز پڑھتے۔ پھر آپ دیکھتے کہ کوئی نظر آرہا ہے (ورنہ) بعد اس کے لوٹ آتے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۲۷۹۔ حضرت حنظلہؓ بن حذیم

حضرت حنظلہؓ بن حذیم بن حنیفہ مالکی۔ کنیت ان کی ابو عبید۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ بنی حنیفہ میں سے ہیں۔ اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ حنظلہ بن حنیفہ بن حذیم تمیمی سعدی ہیں۔ عقیل نے ایسا ہی کہا ہے اور بخاری نے کہا ہے کہ یہ حنظلہ بیٹے ہیں حذیم کے اور انہوں نے ان کا نسب نہیں بیان کیا اور کہا ہے کہ یعقوب بن اسحق نے حنظلہ بن حنیفہ بن حذیم سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا حذیم نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! حنظلہ میرے لڑکوں میں سب سے چھوٹا ہے۔ الی آخر الحدیث۔

بخاری نے ان کا ذکر لکھا ہے مگر پورا ذکر نہیں لکھا۔ ان حنظلہ نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا بعد بلوغ کے یتیمی [1] نہیں رہتی۔ ان سے ذیال بن عبید بن حنظلہ نے روایت کی ہے یہ قول ابو عمر کا ہے۔ اور ابن مندہ نے ان کا ذکر اس طرح لکھا ہے۔ حنظلہ بن حذیم بن حنیفہ مالکی۔ بعض لوگ ان کو حنظلہ بن حنیفہ بن حذیم کہتے ہیں وہ دادا ہیں ذیال بن عبید کے اور انہوں نے کہا ہے کہ یہ بنی اسد بن مدرکہ سے ہیں۔ میں اس نسب کو نہیں جانتا شاید یہ اسد خزیمہ بن مدرکہ کے بیٹے ہوں اور ان کا مالکی کہنا بھی ہمارے قول کی تائید کرتا ہے کہ وہ اسد بن خزیمہ سے ہیں کیونکہ مالک ایک شاخ ہے بنی اسد بن خزیمہ کی اور انہوں نے کہا ہے کہ یہ وہی شخص ہیں جن کو ان کے والد حنیفہ نبیؐ کے حضور میں لے گئے اور عرض کیا تھا کہ یا رسول اللہ ﷺ! میں اب بوڑھا ہوا اور یہ میرے تمام لڑکوں میں چھوٹا ہے۔ پس آنحضرتؐ نے انہیں دعا دی اور فرمایا کہ اے لڑکے! یہاں آؤ پھر آپ نے ان کے سر پر ہاتھ پھیرا اور فرمایا کہ

---

[1] یتیمی نہ رہنے کا یہ مطلب ہے کہ جو نرمی اور مدارات یتیم کے ساتھ ضروری ہے وہ اس کے ساتھ ضروری نہیں۔

اللہ تمہیں برکت دے۔ اس حدیث کو عمر بن سہل مازنی نے ذیال بن عبید بن حنظلہ سے روایت کیا ہے کہ انہوں نے کہا میں نے اپنے دادا حنظلہ سے سنا کہ میرے باپ اور میرے چچا بیان کرتے تھے کہ حنظلہ نے اپنے سب بیٹوں سے کہا تھا کہ تم اکٹھے ہو جاؤ۔

ہمیں ابو یاسر یعنی عبدالوہاب بن ابی حبہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابو سعید مولی بنی ہاشم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے زیاد بن عبید بن حنظلہ بن حذیم نے بیان کیا وہ کہتے تھے میں نے حنظلہ بن حذیم سے سنا وہ کہتے تھے کہ ان کے دادا حنیفہ نے حذیم سے کہا کہ میرے بیٹوں کو میرے پاس جمع کر دو میں کچھ وصیت کرنا چاہتا ہوں چنانچہ حذیم نے سب کو جمع کر دیا حنیفہ نے کہا سب سے پہلی وصیت میری یہ ہے کہ یہ یتیم جو میری تربیت میں ہے اس کے سو اونٹ ہیں جن کو ہم زمانہ جاہلیت میں مطیہ کہتے تھے حذیم نے کہا اے باپ میں نے تمہارے بیٹوں کو کہتے سنا ہے کہ ہم باپ کے سامنے تو اس کا اقرار کرلیں گے مگر ان کے بعد پھر پلٹ جائیں گے۔ حنیفہ نے کہا تو میرے اور تمہارے درمیان میں رسول اللہؐ حکم ہیں۔ حکیم نے کہا ہاں۔ ہم اس بات پر راضی ہیں پس حذیم' حنیفہ اور انکے ساتھ لڑکا حنظلہ جو حذیم کے ساتھ تھا سب چلے گئے۔ پس جب یہ لوگ نبیؐ کے حضور میں پہنچے تو آپ کو سلام کیا نبیؐ نے فرمایا کہ اے حنیفہ تم کیوں آئے ہو؟ انہوں نے اپنے ہاتھ کو حذیم کے ران کے اوپر رکھ کر کہا کہ مجھے اس بات کا خیال آیا کہ شاید یکایک مجھے موت آ جائے پس میں نے چاہا کہ میں وصیت کروں اور میں نے کہا کہ سب سے پہلی وصیت میری یہ ہے کہ یہ یتیم جو میری تربیت میں ہے اس کے سو اونٹ ہیں جن کو ہم زمانہ جاہلیت میں مطیہ کہتے تھے یہ سن کر نبیؐ غضبناک ہوئے یہاں تک کہ ہم لوگوں نے غصہ کے آثار آپ کے چہرہ میں دیکھے آپ بیٹھے ہوئے تھے اور اس کو سن کر آپ اپنے گھٹنوں کے بل بیٹھ گئے اور فرمایا کہ نہیں نہیں نہیں! صدقہ[1] پانچ ورنہ دس ورنہ پندرہ ورنہ بیس ورنہ پچیس ورنہ تیس اور اگر بہت زیادہ ہو تو چالیس۔

راوی کہتا ہے کہ پھر لوگوں نے حنیفہ کو رخصت کر دیا یتیم کے ساتھ ایک لاٹھی تھی جس کے سہارے سے وہ چل رہا تھا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یتیم کی یہ لاٹھی بہت بڑھ گئی حنظلہ کہتے تھے پھر نبی صلی اللہ علیہ وسلم میرے قریب تشریف لائے تو حنیفہ نے کہا کہ میرے کئی بیٹے ہیں ان میں سے بعض کی داڑھی نکل آئی اور بعض کم عمر ہیں اور یہ سب سے چھوٹا ہے لہٰذا آپ اس کے لیے دعا فرمائیے پس آپ نے اس کے سر پر ہاتھ پھیرا اور فرمایا کہ اللہ تمہیں برکت دے یا یہ فرمایا کہ اس میں برکت دی جائے۔ اصل السماع میں زیاد بن عبید ہے حالانکہ وہ ذیال بن عبید ہے۔ واللہ اعلم۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے اور اس میں اختلاف ہے جیسا کہ آپ دیکھ رہے ہیں۔

## ۱۲۸۰۔ حضرت حنظلہؓ بن ربیع

حضرت حنظلہؓ بن ربیع۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں ابن ربیعہ مگر پہلا ہی قول زیادہ مشہور ہے ربیعہ بیٹے ہیں صیفی بن رباح بن حارث بن مخاشن بن معاویہ بن شریف بن جروہ بن اسید بن عمرو بن تمیم کے تمیمی ہیں۔ کنیت ان کی ابو ربعی اور ان کو لوگ حنظلہ اسیدی اور کاتب کہتے ہیں کیونکہ یہ نبی ﷺ کی طرف سے خط و کتابت کیا کرتے تھے۔ یہ اکثم بن صیفی کے بھتیجے ہیں۔ یہ ان لوگوں میں سے ہیں جو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے جنگ جمل واقع بصرہ میں پیچھے رہ گئے تھے۔ ان سے ابو عثمان نہدی نے اور یزید بن شخیر نے اور

---

[1] وہ سو اونٹ اس یتیم کو بطور صدقہ کے دینا چاہتے تھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا کہ اس قدر نہ دو۔

مرقع بن صیفی نے روایت کی ہے۔ ہمیں ابوجعفر یعنی عبیداللہ بن احمد بن علی نے اپنی سند سے ترمذی تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے بشر بن ہلال بصری نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے جعفر بن سلیمان نے بیان کیا ترمذی کہتے تھے اور ہم سے ہارون بن عبداللہ بزار نے بھی بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے سیار نے بیان کیا یہ دونوں کہتے تھے (اور دونوں کا مفہوم ایک ہی ہے) ہم سے سعید جریری نے ابوعثمان سے انہوں نے حنظلہ اسیدی سے جو نبیؐ کے کاتبوں میں سے تھے نقل کر کے بیان کیا کہ ان کا گزر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی طرف ہوا یہ رو رہے تھے حضرت ابوبکرؓ نے پوچھا کہ اے حنظلہ! کیوں رو رہے ہو؟ انہوں نے کہا کہ اے ابوبکر! حنظلہ منافق ہو گیا جب ہم رسول اللہؐ کے پاس ہوتے ہیں تو آپ ہم سے دوزخ اور جنت کے حالات بیان کرتے ہیں گویا ہم اپنی آنکھ سے دیکھ لیتے ہیں پھر جب ہم آپ کے پاس سے لوٹ کے آتے ہیں تو عورتوں میں اور مال واسباب میں مشغول ہو جاتے ہیں اور بہت سی باتیں بھول جاتے ہیں۔ حضرت ابوبکر نے کہا اللہ کی قسم! ہمارا بھی یہی حال ہے چلو رسول اللہؐ کے پاس چلیں (حنظلہ کہتے تھے) پھر ہم دونوں رسول اللہؐ کے پاس گئے آپ نے پوچھا کہ اے حنظلہ! تمہارا کیا حال ہے؟ انہوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ! حنظلہ منافق ہو گیا ہے، ہم جب آپ کے پاس ہوتے ہیں آپ دوزخ اور جنت کے حالات ہم سے بیان کرتے ہیں تو گویا ہم اپنی آنکھ سے دیکھ لیتے ہیں پھر جب ہم لوٹ کے جاتے ہیں تو عورتوں میں اور مال میں مشغول ہو جاتے ہیں اور بہت سی باتیں بھول جاتے ہیں پس نبیؐ نے فرمایا کہ اگر تم اپنے اسی حال پر قائم رہو جس حال میں میرے پاس سے اٹھ کے جاتے ہو تو بے شک تمہاری مجلسوں میں، تمہارے راستوں میں اور تمہارے بستروں پر فرشتے تم سے مصافحہ کریں لیکن اے حنظلہ! کوئی وقت کیسا ہوتا ہے اور کوئی وقت کیسا؟ اس حدیث کو سفیان نے جریری سے اسی طرح روایت کیا ہے۔ اور ابوداؤد طیالسی نے عمران سے انہوں نے قتادہ سے انہوں نے یزید بن عبداللہ بن شخیر سے انہوں نے حنظلہ سے اسی طرح روایت کیا ہے۔ ہمیں عبیداللہ بن احمد بن علی نے اپنی سند سے یونس بن بکیر تک خبر دی وہ ابن اسحٰق سے نقل کرتے تھے کہ انہوں نے کہا کہ رسول اللہؐ نے حنظلہ بن ربیع بن صیفی جو کہ اکثم بن صیفی کے بھتیجے تھے، کو طائف کی طرف بھیجے کہ آپ لوگ صلح کا ارادہ رکھتے ہیں یا نہیں؟ رسول اللہؐ نے فرمایا کہ حنظلہ جیسے لوگوں کی اقتداء کرو۔ آخر میں یہ قرقیسیا میں جا کے رہے تھے اور وہیں وفات پائی جب ان کی وفات ہوئی تو ان کی بیوی نے بہت جزع فزع کی ان کے پڑوس والی عورتوں نے ان کو منع کیا کہ تمہارا ثواب جاتا رہے گا اس کے جواب میں انہوں نے اشعار کہے۔

تعجبت دعد لمحزونة — تبکی علی ذی شیبة شاحب

ان تسأ لینی الیوم ماشفنی — اخبرک قولا لیس بالکاذب

ان سواد العین اودی به — حزن علی حنظلة الکاتب

"دعد (ایک عورت کا نام) ایک رنجیدہ عورت کے حال پر تعجب کرتی ہے کہ وہ ایک بوڑھے لاغر کے لیے کیوں روتی ہے۔ اگر تو مجھ سے پوچھتی ہے کہ کس غم نے مجھے لاغر کر دیا ہے؟ تو میں تجھ سے ایک ایسی بات بیان کرتی ہوں جو جھوٹی نہیں ہے۔ آنکھ کی پتلی کو ہلاک کر دیا۔ حنظلہ کاتب کے غم نے۔"

ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

شریف: شین پر پیش اور راء پر زبر کے ساتھ۔ جروہ: جیم اور راء کے ساتھ۔ اسید: ہمزہ پر پیش، سین پر زبر، یاء پر شد۔ محدثین بھی ان کو تشدید کے ساتھ نسبت کرتے ہیں جبکہ عرب لوگ تخفیف کے ساتھ۔ رباح: باء کے ساتھ اور بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ یاء کے

ساتھ ہے لیکن اکثریت پہلے قول کی طرف ہے۔

## ۱۲۸۱۔ حضرت حنظلہؓ بن ابی عامر

حضرت حنظلہؓ بن ابی عامر۔ اور ابن اسحٰق نے کہا ہے کہ ابو عامر کا نام عمرو بن صیفی بن زید بن امیہ بن ضبیعہ ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ ابو عامر کا نام عبد عمرو بن زید بن امیہ بن ضبیعہ ہے۔ اور ابن کلبی نے کہا ہے کہ یہ حنظلہ بیٹے ہیں ابو عامر راہب بن صیفی بن نعمان بن مالک بن امیہ بن ضبیعہ بن زید بن عوف بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس بن حارثہ کے۔ انصاری ہیں اوسی ہیں پھر بنی عمرو بن عوف سے ہوئے۔ ان کے والد ابو عامر زمانہ جاہلیت میں راہب کے لقب سے مشہور تھے۔ ابو عامر اور عبداللہ بن ابی بن سلول دونوں کو رسول اللہ ﷺ پر بوجہ ان احسانات کے جو اللہ نے آپ پر کیے تھے حسد تھا پس عبداللہ بن ابی تو دل میں نفاق رکھتا تھا اور ابو عامر مکہ چلے گئے تھے پھر غزوۂ احد میں کفار قریش کے ہمراہ لڑنے کے لیے آئے رسول اللہؐ نے ان کا نام فاسق رکھا تھا۔ یہ مکہ ہی میں مقیم رہے یہاں تک کہ جب مکہ فتح ہوا تو ہرقل کے پاس روم بھاگ گئے اور وہیں بحالت کفر ۹ ھ میں مر گئے۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں ۱۰ ھ میں ان کے ساتھ کنانہ بن عبد یالیل اور علقمہ بن علاثہ بھی تھے ان دونوں نے ان کی میراث میں جھگڑا کیا ہرقل نے کنانہ کو ان کی میراث دلائی اور علقمہ سے کہا کہ ابو عامر اور کنانہ دونوں شہری ہیں اور تم دیہاتی ہو۔ مگر ان کے بیٹے حنظلہ مسلمانوں کے سرداروں اور بزرگوں میں سے ہیں۔ غسیل الملائکہ کے لقب سے مشہور ہیں۔ یہ لقب ان کا اس وجہ سے ہوا (جو ہم ذیل کی روایت میں ذکر کرتے ہیں) ہمیں ابو جعفر بن سمین بغدادی نے اپنی سند سے یونس بن بکیر تک خبر دی وہ ابن اسحٰق سے روایت کرتے تھے کہ انہوں نے کہا مجھ سے عاصم بن عمر بن قتادہ نے بیان کیا کہ رسول اللہؐ نے فرمایا (جب حنظلہ شہید ہو گئے) کہ حنظلہ کو ملائکہ غسل دے رہے ہیں تم ان کے گھر والوں سے پوچھنا کہ وہ کیا کام کرتے تھے (جس سے ایسا مرتبہ ان کو ملا) چنانچہ ان کی بیوی سے پوچھا گیا انہوں نے کہا کہ جس وقت انہوں نے اعلان جنگ سنا اسی وقت بحالت جنابت وہ چلے گئے تھے رسول اللہ نے فرمایا اسی وجہ سے ملائکہ نے ان کو غسل دیا۔ عنداللہ ان کی یہ بزرگی اور شرف کافی ہے جب حنظلہ احد کے دن لڑ رہے تھے تو ان کا اور ابوسفیان بن حرب کا مقابلہ ہوا یہ ابوسفیان پر غالب آئے اور قریب تھا کہ اس کو قتل کر دیتے یکایک شداد بن اسود معروف بہ ابن شعوب لیثی آ گیا اور اس نے ابوسفیان کی مدد کی پس ابوسفیان چھوٹ گیا اور حنظلہ شہید ہو گئے ابوسفیان نے یہ شعر کہا ؎

ولو شئت نجتنی کمیت طمرۃ ولم احمل النعماء لابن شعوب

''اگر میں چاہتا تو میرا گھوڑا مجھے جست کر کے بچا لیتا۔ اور میں ابن شعوب کا احسان نہ لیتا''۔

بعض لوگوں کا قول ہے کہ انہیں ابوسفیان بن حرب نے قتل کیا تھا اور کہا تھا کہ حنظلہ کے عوض میں حنظلہ (کو مارا) حنظلہ ایک ابوسفیان کا لڑکا بھی تھا جو بدر کے دن بحالت کفر قتل کیا گیا تھا۔ قتادہ نے ان سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا اوس وخزرج نے باہم فخر کیا اوس نے کہا حنظلہ ہم میں سے تھے جو غسیل الملائکہ تھے اور عاصم بن ثابت بھی ہم میں سے تھے۔ جن کو بھڑ نے بچایا تھا اور سعد بن معاذ بھی ہم میں سے تھے جن کی موت سے رحمٰن کا عرش ہل گیا تھا اور خزیمہ بن ثابت بھی ہم میں سے تھے جن کی ایک گواہی دو آدمیوں کی گواہی کے برابر رکھی گئی تھی۔ خزرج والوں نے کہا کہ ہم میں چار آدمی تھے جنہوں نے رسول اللہؐ کے زمانہ میں قرآن یاد کر لیا تھا ان کے سوا اور کسی نے پورا قرآن یاد نہ کیا تھا (وہ چار آدمی یہ ہیں) (۱) زید بن ثابت (۲) ابوزید۔ (۳) ابی بن کعب۔

(۴) معاذ بن جبل۔ مطلب ان کا یہ تھا کہ قبیلہ اوس میں سے کسی نے پورا قرآن یاد نہ کیا تھا ورنہ حضرت علی بن ابی طالب اور ایک قول کے مطابق عبداللہ بن مسعود اور سالم مولیٰ ابی حذیفہ اور عبداللہ بن عمرو بن عاص وغیرہم نے بھی پورا قرآن یاد کر لیا تھا۔ اس کو ابو عمر نے بیان کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۲۸۲۔ حضرت حنظلہؓ عبشمی

حضرت حنظلہؓ عبشمی۔ ان کا ذکر عسکری نے کیا ہے اور انہوں نے ابان قطان سے انہوں نے قتادہ سے انہوں نے ابوالعالیہ سے انہوں نے حنظلہ عبشمی سے جو اصحاب نبیؐ سے تھے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا جب کچھ لوگ بیٹھ کر اللہ عزوجل کا ذکر کرتے ہیں تو ایک منادی آسمان سے ندا کرتا ہے کہ اے لوگو! اٹھو تمہاری مغفرت کر دی گئی تمہارے گناہ نیکیوں سے بدل دیئے گئے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۲۸۳۔ حضرت حنظلہؓ بن علی

حضرت حنظلہؓ بن علی۔ ان کا تذکرہ محفوظ نہیں ہے۔ ان کی حدیث حسین معلم نے عبداللہ بن بریدہ سے انہوں نے حنظلہ بن علی سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرمایا کرتے تھے اے اللہ میرے خوف کو دور کر دے اور میرا پردہ رکھ اور میری امانت کو محفوظ رکھ اور میرے قرض کو ادا کرا دے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۲۸۴۔ حضرت حنظلہؓ بن عمرو

حضرت حنظلہؓ بن عمرو اسلمی۔ حسن بن سفیان نے وحدان میں ان کا ذکر کیا ہے مگر صحیح نہیں ہے۔ ہمیں ابوموسیٰ نے اجازۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعلی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابونعیم حافظ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعمرو بن حمدان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حسن بن سفیان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حسین بن مہدی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبدالرزاق نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابن جریج نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھے زیاد بن سعد نے خبر دی کہ ان سے ابوالزناد نے بیان کیا کہ حنظلہ بن عمرو اسلمی نے جو رسول اللہؐ کے صحابی تھے ان سے بیان کیا کہ رسول اللہؐ نے ایک لشکر کسی طرف بھیجا اور اس لشکر کو یہ حکم دیا کہ قبیلہ عذرہ کے فلاں شخص کو اگر تم نے پایا تو اسے آگ میں جلا دینا وہ کہتے تھے جب یہ لشکر چلا گیا اور نظر سے غائب ہو گیا تو آپ نے پھر بلند آواز سے فرمایا یا آدمی بھیجا کہ اگر تم نے اس شخص کو پایا تو قتل کر دینا۔ آگ میں نہ جلانا آگ میں جلانا خدا کا عذاب ہے۔ ابونعیم نے کہا ہے کہ یہ وہم ہے صحیح نام ان کا حمزہ بن عمرو ہے۔ اس حدیث کو عبداللہ بن احمد نے اپنے والد سے انہوں نے عبدالرزاق سے اپنی سند سے روایت کیا ہے اور ان کا نام حمزہ بن عمرو بتایا ہے۔ اور اسی حدیث کو محمد بن بکر نے ابن جریج سے اسی طرح روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۲۸۵۔ حضرت حنظلہؓ بن قسامہ

حضرت حنظلہؓ بن قسامہ بن قیس بن عبید بن طریف طائی۔ نبیؐ کے حضور میں یہ اور ان کی بیٹی زینب حاضر ہوئی تھیں۔ جو اسامہ بن زید کی بیوی تھیں۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے ان کی بیٹی زینب کے نام میں لکھا ہے۔

## ۱۲۸۶۔ حضرت حنظلہؓ بن قیس انصاری زرقی

حضرت حنظلہؓ بن قیس انصاری زرقی۔ رسول اللہؐ کے عہد میں پیدا ہوئے تھے۔ واقدی نے ان کا ذکر کیا ہے انہوں نے حضرت عمرؓ عثمان اور رافع بن خدیج سے روایت کی ہے اور ان سے ابن شہاب نے روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے۔

## ۱۲۸۷۔ حضرت حنظلہؓ بن قیس انصاری ظفری

حضرت حنظلہؓ بن قیس انصاری ظفری۔ بنی حارثہ بن ظفر میں سے ہیں انہوں نے نبیؐ کے سامنے کوئی جھگڑا (فیصلہ کرنے کے لیے) پیش کیا تھا ابن دباغ نے دار قطنی نے ان کا ذکر نقل کیا ہے۔

## ۱۲۸۸۔ حضرت حنظلہؓ بن قیس

حضرت حنظلہؓ بن قیس۔ عبدان مروزی نے ان کا ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ یہ اصحاب رسول اللہؐ سے ہیں۔ ان کی حدیث سفیان نے زہری سے انہوں نے حنظلہ بن قیس سے انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ ابن مریم بھی احرام باندھیں گے صرف حج کا یا صرف عمرہ کا یا دونوں کا پھر عبدان نے حنظلہ بن علی کے تذکرہ میں ابو ہریرہ سے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے ایسا ہی فرمایا اور اس کو کئی آدمیوں نے زہری سے بھی اسی طرح روایت کیا ہے پس اس بنا پر صحیح نام ان کا حنظلہ بن علی ہوگا اور وہ تابعی ہیں۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۲۸۹۔ حضرت حنظلہؓ بن نعمان

حضرت حنظلہؓ بن نعمان۔ ہمیں ابو موسیٰ نے اجازۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حسن بن احمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن عبداللہ اصفہانی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں سلیمان بن احمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن عثمان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ضرار بن صرد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں علی بن ہاشم نے محمد بن عبیداللہ بن عبیداللہ بن ابی رافع سے انہوں نے اپنے والد سے ان لوگوں کے نام میں جو اصحاب رسول اللہ ﷺ میں سے حضرت علی کے ساتھ تھے حنظلہ بن نعمان کا نام بھی نقل کر کے بیان کیا۔ ان کا تذکرہ ابو نعیم اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۲۹۰۔ حضرت حنظلہؓ بن نعمان بن عامر

حضرت حنظلہؓ بن نعمان بن عامر بن عجلان بن عمرو بن عامر بن زریق۔ احد میں اور اس کے بعد کے تمام غزوات میں شریک تھے یہی ہیں جنہوں نے حضرت حمزہ بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کی بیوی خولہ سے بعد ان کے نکاح کیا تھا۔ ابن دباغ نے عدوی سے ان کا ذکر نقل کیا ہے۔ میں نہیں جانتا کہ یہ وہی ہیں جن کا ذکر اس سے پہلے ہوا یا کوئی اور ہیں اگر پہلے تذکرہ میں بھی پورا نسب بیان کیا گیا ہوتا تو ہم پہچان لیتے۔ واللہ اعلم

## ۱۲۹۱۔ حضرت حنظلہؓ بن ہوذہ

حضرت حنظلہؓ بن ہوذہ۔ ابو موسیٰ نے کہا ہے کہ عبدان نے صحابہ میں ان کو ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ ہم سے احمد بن سیار نے بیان

کیا وہ کہتے تھے ہم سے یحیٰ بن سلیمان جعفی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں عبداللہ بن اجلح نے اپنے والد سے انہوں نے بشیر بن تیم وغیرہ سے مولفۃ القلوب کے ناموں میں نقل کر کے خبر دی کہ ان میں سے بنی صعصعہ کے خاندان سے خالد بن ہوذہ بن خالد بن ربیعہ بن عمرو بن عامر بن ربیعہ بن عامر بن صعصعہ بھی تھے جو بھائی ہیں حنظلہ بن عمرو کے۔ ابوموسیٰ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابوموسیٰ نے ان کا ذکر اسی طرح لکھا ہے اور کہا ہے کہ یہ بھائی ہیں حنظلہ بن عمرو کے حالانکہ میں سمجھتا ہوں کہ ان کا نام حرملہ بن ہوذہ ہے اور عداء بن خالد ان دونوں کے چچا ہیں۔ واللہ اعلم

## ۱۲۹۲۔ حضرت حنظلہؓ

حضرت حنظلہؓ۔ ان کا نسب بیان نہیں کیا گیا۔ ابن قانع نے مطین سے ان کا ذکر نقل کیا ہے انہوں نے کہا ہے کہ حنظلہ نے بیان کیا کہ نبی ﷺ کو یہ بات پسند تھی کہ آدمی اس نام سے پکارا جائے جو اس کو بہت پسند ہو۔ ابن دباغ نے ان کا ذکر لکھا ہے۔

## ۱۲۹۳۔ حضرت حنیفؓ بن ریاب

حضرت حنیفؓ بن ریاب بن حارث بن امیہ بن زید بن سالم بن عوف بن عمرو بن عوف۔ انصاری۔ احد اور اس کے بعد کے تمام مشاہد میں شریک تھے اور غزوۂ موتہ میں شہید ہوئے۔ یہ غسانی نے عدوی سے نقل کیا ہے اور ابن ماکولا نے ان کا ذکر لکھا ہے اور کہا ہے کہ یہ صحابی ہیں۔

## ۱۲۹۴۔ حضرت حنیفہؓ ابوحذیم

حضرت حنیفہؓ۔ کنیت ابوحذیم ہے۔ یہ حنظلہ بن حذیم بن حنیفہ کا دادا ہیں۔ یہ تینوں یعنی حنیفہ، حذیم اور حنظلہ صحابی ہیں۔ اور ان کا تذکرہ حذیم اور حنظلہ میں گزر چکا ہے۔

ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۲۹۵۔ حضرت حنیفہؓ رقاشی

حضرت حنیفہؓ رقاشی۔ چچا ہیں ابوحرہ کے۔ ابوحرہ کے نام میں اختلاف ہے بعض لوگ حکیم بن ابی یزید کہتے ہیں اور بعض لوگ کچھ اور کہتے ہیں۔ حماد بن سلمہ نے واصل بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے ابوحرہ رقاشی سے انہوں نے اپنے چچا حنیفہ سے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے فرمایا کہ کسی مسلمان کا مال دوسرے مسلمان کے لیے جائز نہیں مگر اسی کی خوشی سے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۲۹۶۔ حضرت حنینؓ مولی العباس

حضرت حنینؓ۔ حضرت عباس بن عبدالمطلب کے غلام تھے۔ نبیؐ کے غلام اور خادم تھے مگر آپ نے اپنے چچا عباس رضی اللہ عنہ کو دے دیا تھا انہوں نے ان کو آزاد کر دیا۔ یہ دادا ہیں ابراہیم بن عبداللہ بن حنین کے اور بعض لوگوں کا قول ہے کہ یہ حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے غلام تھے۔ ابوحنین بن عبداللہ بن حنین نے جو ابراہیم بن عبداللہ بن حنین کے بھائی تھے۔ اپنی بھتیجی سے روایت کی ... جن کا نام ابن الشاعر تھا روایت کرتی ہیں کہ ان کے دادا حنین نبیؐ کے غلام تھے آپ کی خدمت کیا کرتے

تھے جب نبیؐ وضوء کر چکتے تھے تو آپ کے وضوء کا غسالہ یہ آپ کے اصحاب کے پاس لے جاتے تھے وہ کچھ اسے اپنے چہروں پر ملتے تھے اور کچھ پیتے تھے۔

راوی کہتا ہے کہ پھر حنین نے غسالہ لانا موقوف کر دیا تو لوگوں نے نبیؐ سے اس کی شکایت کی آپ نے حنین سے پوچھا تو انہوں نے کہا اب میں اس کو ایک گھڑے میں بھر لیتا ہوں جب پیاسا ہوتا ہوں تو اسی کو پیتا ہوں۔ رسول اللہؐ نے فرمایا کہ کیا تم نے کسی غلام کو دیکھا ہے جو ایسی چیز جمع کرتا ہو؟ جیسے اس نے جمع کی ہے بعد اس کے آپ نے انہیں عباس کو دے دیا اور انہوں نے ان کو آزاد کر دیا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

# باب الحاء والواو

## ۱۲۹۷۔ حضرت حوثرہؓ عصری

حضرت حوثرہؓ عصری۔ ابن ابی علی نے ان کا ذکر کیا ہے اور اپنی سند سے بشر بن آدم سے انہوں نے سہلہ بنت سہل عصریہ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا مجھے اپنی دادی حمادہ بنت عبداللہ نے انہوں نے حوثرہ عصری سے بیان کیا ہے کہ انہوں نے کہا ہم وفد عبدالقیس میں منذر کے ہمراہ گئے تھے میں اور منذر ساتھ تھے (پس جب مدینہ پہنچے) تو منذر اپنی سواری سے اترے اور وہ اپنے کپڑے پہننے لگے اور ہم لوگ جلدی سے رسول اللہؐ کی خدمت میں پہنچ گئے نبیؐ نے اپنے پیر آگے کی طرف پھیلائے ہوئے تھے اور ہم لوگ آپ کے ادھر ادھر بیٹھے ہوئے تھے جب منذر آئے تو نبیؐ نے ان سے مصافحہ کیا اور اپنے پیر سمیٹ لئے اور ان کو اپنے پیروں کی جگہ پر بٹھلایا اور فرمایا کہ ہم نے یہ جگہ تمہارے لیے خالی کر دی ہے منذر کے چہرہ پر کچھ زخم تھا ان سے نبیؐ نے پوچھا کہ تمہارا کیا نام ہے؟ انہوں نے عرض کیا کہ منذر۔ نبیؐ نے فرمایا کہ تم اشج ہو اور فرمایا کہ تم میں دو عادتیں ایسی ہیں کہ اللہ ان کو دوست رکھتا ہے بردباری اور انجام بینی۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۲۹۸۔ حضرت حوشبؓ بن طخیہ

حضرت حوشبؓ بن طخیہ اور بعض لوگ ان کو طخمہ میم کے ساتھ کہتے ہیں۔ ابن عمرو بن شرحبیل بن عبید بن عمرو بن حوشب بن اظلوم بن الہان بن شداد بن زرعہ بن قیس بن صنعاء بن سبا اصغر بن کعب بن زید بن سہل بن عمرو بن قیس بن معاویہ بن جشم بن عبد شمس بن وائل بن عوف بن حمیر حمیری الہانی یہ ذی ظلیم کے لقب سے مشہور ہیں۔ رسول اللہؐ کے عہد میں مسلمان ہو چکے تھے ان کا شمار اہل یمن میں ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ نبیؐ کے حضور میں حاضر ہوئے تھے اور تمام اہل سیر کا اور علمائے حدیث کا اتفاق ہے کہ نبیؐ نے ان کے پاس جریر بن عبداللہ بجلی کو بھیجا تھا اور انہیں کے ہاتھ ایک خط ان کو لکھا تھا تا کہ یہ اور ذوالکلاع' فیروز دیلمی اور وہ لوگ جو ان کے مطیع ہوں سب مل کر اسود کذاب عنسی کے قتل میں مددویں۔ محمد بن عثمان بن حوشب نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا جب اللہ تعالیٰ نے محمد (ﷺ) کو ظاہر فرمایا تو میں نے چالیس سواروں کو عبد شر کی ہمراہی میں بھیجا چنانچہ عبد شر مدینہ پہنچے تو انہوں نے پوچھا کہ محمد (ﷺ) کون ہیں پھر کہا کہ آپ کیا پیغام ہمارے پاس لائے ہیں۔ (ہم کو سنایئے) اگر وہ حق ہو تو ہم اس کی پیروی کریں گے حضرت نے فرمایا کہ نماز پڑھو اور زکوۃ دو اور خونریزی نہ کرو اور اچھی بات کا

حکم دو اور بری بات سے منع کرو۔ عبد شر نے کہا یہ باتیں تو بہت عمدہ ہیں اور وہ مسلمان ہو گئے۔ پھر نبیؐ نے ان سے پوچھا کہ تمہارا کیا نام ہے؟ انہوں نے کہا عبد شر۔ آنحضرتؐ نے فرمایا نہیں بلکہ تم عبد خیر ہو اور انہیں کے ہاتھ آپ نے حوشب ذی ظلیم کو جواب لکھ بھیجا تھا ذوالکلاع اور ذی ظلیم دونوں اپنی قوم میں رئیس اور متبوع تھے۔ یہ دونوں اور انکے یمنی متبعین (جنگ) صفین میں معاویہ کے ساتھ تھے۔ اور یہ دونوں اسی جنگ میں شہید ہوئے حوشب کو سلیمان بن صرد خزاعی نے قتل کیا تھا۔ محمد بن سوقہ نے عبدالواحد دمشقی سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا حوشب حمیری نے صفین میں حضرت علی مرتضیٰ کو پکارا اور کہا کہ اے ابن ابی طالب تم لوٹ جاؤ ہم تمہیں اپنے اور تمہارے خون کا واسطہ دلاتے ہیں ہم تمہیں عراق دے دیں گے اور تم ہمیں شام دے دو اور مسلمانوں کی خونریزی نہ کرو۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اے ابن ام ظلیم یہ بات بہت دور ہے خدا کی قسم! اگر خدا کے دین میں مداہنت جائز ہوتی تو میں ایسا ہی کرتا اور یہ بات میرے لیے آسان تھی مگر اللہ اس بات پر راضی نہیں ہے کہ اہل قرآن سکوت اور مداہنت کریں اس حال میں کہ اللہ کی نافرمانی کی جاتی ہو اور وہ لوگ اس کے روکنے کی اور جہاد کرنے کی طاقت رکھتے ہوں یہاں تک کہ اللہ کا دین غالب آ جائے ابو عمر نے کہا ہے کہ حوشب حمیری سے ایک مرفوع حدیث اس شخص کی فضیلت میں جس کا بچہ مر جائے مروی ہے اس کو ابن لہیعہ نے عبداللہ بن ہبیرہ سے انہوں نے حسان بن کریب سے انہوں نے حوشب حمیری سے انہوں نے نبیؐ سے روایت کیا ہے کہ آپ نے فرمایا جس شخص کا بچہ مر جائے اور وہ صبر کرے اس سے قیامت میں کہا جائے گا کہ اس دولت کے عوض میں جو ہم نے تجھ سے لے لی تھی جنت میں داخل ہو جا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۲۹۹۔ حضرت حوشبؓ

حضرت حوشب۔ رسول اللہؐ کے صحابی ہیں۔ ہمیں ابو یاسر بن ہبۃ اللہ بن عبدالوہاب نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد بن حنبل تک خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں یحییٰ بن اسحٰق بن کنانہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابن لہیعہ نے عبداللہ بن ہبیرہ سبائی سے انہوں نے حسان بن کریب سے روایت کر کے بیان کیا کہ ان میں سے ایک لڑکے کا (مقام) حمص میں انتقال ہو گیا اس لڑکے کے باپ کو بہت سخت رنج ہوا تو اس سے حوشب صحابی نبی ﷺ نے کہا کہ کیا میں تم سے وہ حدیث نہ بیان کروں جو میں نے رسول اللہؐ سے تمہارے ہی جیسے بیٹے کی بابت سنی ہے آپ کے اصحاب میں ایک شخص کا ایک بیٹا تھا قریب جوانی کے تھا اپنے باپ کے ہمراہ نبیؐ کے حضور میں آیا کرتا تھا پھر اس کی وفات ہو گئی تو ان کو بڑا سخت رنج ہوا اور قریب چھ دن تک وہ نبیؐ کے حضور میں نہ آئے تو آپ نے فرمایا کیا بات ہے کہ میں فلاں شخص کو نہیں دیکھتا؟ لوگوں نے کہا یا نبی اللہ ﷺ! ان کے بیٹے کی وفات ہو گئی اس کا انہیں سخت رنج ہے پھر جب (وہ آئے اور) انہیں نبیؐ نے دیکھا تو فرمایا کہ تم کیا چاہتے ہو؟ یہ چاہتے ہو کہ اس وقت تمہارا وہ بیٹا خوش خوش تمہارے پاس آ جائے یا یہ چاہتے ہو کہ تم سے کہا جائے کہ بعوض اس دولت کے جو ہم نے تم سے لے لی تھی تم جنت میں داخل ہو جاؤ؟ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے ان کو حوشب ذی ظلیم کے علاوہ لکھا ہے اور ابو عمر نے ان دونوں کو ایک کر دیا ہے اور اس حدیث کو حوشب ذی ظلیم کے تذکرہ میں لکھا ہے جیسا کہ اوپر گزرا اور حق بھی یہی ہے اس میں شک نہیں کہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے چونکہ ان کی حدیث بواسطہ اہل مصر کے سنی تو انہوں نے ان حوشب کو مصری سمجھا اور یہ حوشب شامی ہیں لیکن ان دونوں کو انہوں نے دو

شخص سمجھا حالانکہ یہ دونوں ایک ہیں کیونکہ صرف میت کی نسبت یہ بیان کیا گیا ہے کہ اس کی وفات حمص میں جو شام سے متعلق ہی ہوں اور یہ بھی ممکن ہے کہ ان دونوں نے چونکہ اس روایت میں دیکھا کہ یہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہؐ سے سنا اور وہ یہ جانتے ہوں کہ ذی ظلیم نبی ﷺ تک نہیں پہنچ سکے نہ انہوں نے آپ کو دیکھا لہٰذا ان کو ان کے سوا سمجھا لیکن ابن لہیعہ کا روایت کرنا کچھ حجت نہیں ہے۔ واللہ اعلم

ظلیم: ظاء پر پیش اور لام پر زبر کے ساتھ

## ۱۳۰۰۔ حضرت حوشبؓ بن یزید فہری

حضرت حوشبؓ بن یزید فہری۔ یہ ایک مجہول شخص ہیں ان کی حدیث ان کے بیٹے یزید نے ان سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نے رسول اللہؐ سے سنا آپ فرماتے تھے کہ اگر جریج[1] راہب فقیہ اور عالم ہوتا تو ضرور اس بات کو سمجھ لیتا کہ اپنی ماں کو جواب دینا اللہ عزوجل کی عبادت میں اس کے مشغول ہونے سے بہتر تھا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۳۰۱۔ حضرت حوطؓ بن عبدالعزی

حضرت حوطؓ بن عبدالعزی۔ ابو عمر نے کہا ہے کہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ بنی عامر بن لوی میں سے ہیں۔ انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا جس قافلہ میں گھنٹی ہو فرشتے اس قافلہ کے قریب نہیں جاتے۔ اس حدیث کو ان سے ابن بریدہ نے بھی روایت کیا ہے۔ اور اس حدیث میں یہ بھی بیان کیا گیا ہے کہ ابن بریدہ نے حویطب بن عبدالعزیٰ سے روایت کی مگر صحیح حوط ہے۔ یہ ابو عمر کا قول ہے۔ اور ابن مندہ اور ابو نعیم نے کہا ہے کہ ان کا نام حوط ہے اور بعض لوگ حویطب کہتے ہیں۔ اور بعض لوگ حویط بن عبدالعزیٰ بن ابی قیس بن عبدود بن نصر بن مالک بن حسل بن عامر بن لوی کہتے ہیں۔ کنیت ان کی ابو محمد ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں ابو الاصبع۔ فتح مکہ کے نو مسلموں میں سے ہیں مکہ میں رہتے تھے۔ ۵۴ھ میں ان کی وفات ہوئی اس وقت ان کی عمر ۱۲۰ برس کی تھی اور ابن مندہ اور ابو نعیم نے ان سے عبداللہ بن بریدہ کی وہ حدیث نقل کی ہے کہ فرشتے اس قافلہ کے قریب نہیں جاتے جس میں گھنٹی ہو۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ مگر ابو نعیم نے اس حدیث کو حویطب کے نام میں لکھا ہے اور انہوں نے حوط بن عبدالعزیٰ کا تذکرہ قائم نہیں کیا گویا کہ ان دونوں کو انہوں نے ایک کر دیا ہے اور ابن مندہ اور ابو عمر نے دونوں کے تذکرے لکھے ہیں۔ واللہ اعلم۔

ابو نعیم نے ان کا تذکرہ خوط (خاء کے ساتھ) کے نام میں بھی لکھا ہے۔ وہاں ہم بھی انشاء اللہ تعالیٰ ذکر کریں گے۔

## ۱۳۰۲۔ حضرت حوطؓ عبدی

حضرت حوطؓ عبدی۔ عبدان نے کہا ہے کہ ہمارے بعض اصحاب نے ان کو ذکر کیا ہے مگر میں ان کی کوئی روایت نبیؐ سے نہیں جانتا ہاں انہوں نے حضرت ابن مسعود سے یہ حدیث روایت کی ہے کہ دجال کے کان ستر ہزار برس کی مسافت کے بقدر ہوں گی (یعنی وہ ستر ہزار برس کی راہ سے بات کو سن لے گا) واللہ اعلم۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

---

[1] جریج زمانہ گزشتہ میں ایک نصرانی درویش تھے ایک مرتبہ وہ نماز پڑھ رہے تھے ان کی ماں نے انہیں پکارا وہ نہ بولے۔

## ۱۳۰۳۔ حضرت حوطؓ بن قرواش

حضرت حوطؓ بن قرواش بن حصن بن ثمامہ بن شبیث بن حدرد۔ نبیؐ کے حضور میں حاضر ہوئے تھے یہ ایک مجہول شخص ہیں۔ان کی حدیث حاتم بن فضل بن سالم بن جون بن غیاث نے اپنے والد غیاث بن حوط بن قرواش سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نبیؐ کے پاس گیا میرے ہمراہ بنی عدی کا (یہی) ایک شخص بھی تھا جس کا نام واقد تھا یہ اول اسلام کا حال ہے اور انہوں نے حدیث کو طول کے ساتھ نقل کیا ہے۔اُن کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۳۰۴۔ حضرت حوطؓ بن مرہ

حضرت حوطؓ بن مرہ۔ یاسین بن حسن بن یاسین نے کہا ہے کہ میں ۲۴۶ھ میں حج گیا تھا پھر انہوں نے ایک حدیث بیان کی اور اس میں یہ بھی کہا کہ میں نے [1] جنگل میں ایک اعرابی کو دیکھا جس کا نام حوط بن مرہ بن علقمہ تھا ہم لوگوں نے اس سے پوچھا کہ کیا تم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کچھ سنا ہے اس نے کہا ہاں میں نے محمد ﷺ کو دیکھا ہے اور ان سے پوچھا گیا کہ کیا تم نے جنت کا کھانا دیکھا ہے؟ اس نے کہا ہاں جبرئیل علیہ السلام میرے پاس خبیصہ لے آئے تھے میں نے اس کو کھایا تھا۔ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۳۰۵۔ حضرت حوطؓ بن یزید انصاری

حضرت حوطؓ بن یزید انصاری۔ حارث بن زیاد ساعدی کے چچا کے بیٹے ہیں۔ان کی حدیث اہل کوفہ سے مروی ہے۔ان کی حدیث عبد الرحمٰن بن غسیل نے حمزہ بن ابی اسید سے انہوں نے حارث بن زیاد سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں جنگ خندق میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں گیا آپ ہجرت پر لوگوں سے بیعت لے رہے تھے میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ! اس سے بھی بیعت لے لیجئے آنحضرتؐ نے پوچھا کہ یہ کون ہے میں نے عرض کیا کہ حوط بن یزید۔ میرے چچا کا بیٹا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم انصار کے گروہ میں سے ہو تو ہجرت کر کے کس کے پاس جاؤ گے بلکہ اور لوگ ہجرت کر کے تمہارے پاس آئیں گے ہم نے اس حدیث کو حارث بن زیاد کے نام میں بھی ذکر کیا وہ بھی صرف ابن غسیل کی حدیث سے مشہور ہیں۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۳۰۶۔ حضرت حولیؓ

حضرت حولیؓ۔ ابو الفتح ازدی نے حائے مہملہ کے ناموں میں ان کا ذکر کیا ہے۔اور ابن ماکولا نے کہا ہے کہ ان کا نام خائے معجمہ کے ساتھ ہے۔اور ازدی نے اپنی سند کے ساتھ وکیع سے انہوں نے سعید بن عبد العزیز سے انہوں نے ربیعہ بن یزید سے انہوں نے ایک شخص سے جن کا نام حولی تھا روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ نے فرمایا کہ عنقریب [2] تمہارے لشکر جدا جدا

---

[1] حافظ ابن حجر عسقلانی نے اصابہ میں لکھا ہے کہ یہ حدیث موضوع ہے۔

[2] یہ ایک پیشینگوئی ہے جو بہت ہی جلد بعد خلافت حضرت عثمان کے پوری ہوگئی اسلام میں دو گروہ ہوئے حضرت علی مرتضٰی کی خلافت ملک حجاز میں اور حضرت معاویہ کی ملک شام میں۔

ہو جائیں گے ایک لشکر شام میں ہوگا اور ایک لشکر عراق میں اور ایک لشکر یمن میں۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔ اور کہا ہے کہ ان کا نام عبداللہ بن حوالہ ہے۔ ہمیں ابوموسیٰ نے کتابۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعلی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابونعیم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں سلیمان بن احمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوزرعہ نے اور احمد بن محمد بن یحییٰ بن حمزہ نے خبر دی یہ دونوں کہتے تھے ہمیں ابومسہر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں سعید بن عبدالعزیز نے ربیعہ بن یزید سے انہوں نے ابوادریس خولانی سے انہوں نے عبداللہ بن حوالہ ازدی سے انہوں نے رسول اللہؐ سے روایت کر کے خبر دی کہ آپ نے فرمایا عنقریب تم لوگوں کے لشکر جدا جدا ہو جائیں گے ایک لشکر شام میں ہوگا اور ایک لشکر عراق میں اور ایک لشکر یمن میں۔ حوالی نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ! میرے لیے کیا بات بہتر ہے؟ آپ نے فرمایا تم شام میں رہنا ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ اس بنا پر ان کو ازدی کہنا صحیح ہے اگرچہ اس میں بھی کچھ غلطی ہے کیونکہ صحیح حوالی ہے منسوب ہیں اپنے باپ حوالہ کی طرف جیسا کہ حدیث میں مذکور ہے۔ اس حدیث کو ایک جماعت نے ابن حوالہ سے نقل کیا ہے۔ اور ابن ماکولا نے حائے مہملہ کے باب میں لکھا ہے کہ عبداللہ بن حولی ان کا نام ہے اور بعض لوگ ابن حوالہ کہتے ہیں انہوں نے ان دونوں کے درمیان میں فرق کیا ہے حالانکہ یہ دونوں ایک ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۳۰۷۔ حضرت حویرثؓ بن عبداللہ

حضرت حویرثؓ بن عبداللہ بن خلف بن مالک بن عبداللہ بن حارثہ بن غفار بن ملیل غفاری۔ یہی ہیں جن کا لقب آبی اللحم ہے ان کا ذکر ابی اللحم کے نام میں ہو چکا ہے۔ ہشام بن کلبی نے کہا ہے کہ ان کا نام حویرث بن عبداللہ بن ابی اللحم ہے۔ ابی اللحم کا نام خلف بن مالک بن عبداللہ بن حارثہ ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے مختصر لکھا ہے۔ اور ابوعمر نے کہا ہے کہ ابی اللحم جنگ حنین میں شہید ہوئے۔

## ۱۳۰۸۔ حضرت حویرثؓ والد مالک

حضرت حویرثؓ والد مالک بن حویرث کے والد ہیں۔ خالد حذاء نے ابوقلابہ سے انہوں نے مالک بن حویرث سے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے ان کے والد کو یہ آیت پڑھائی تھی:

فَیَوْمَئِذٍ لَّا یُعَذِّبُ عَذَابَهٗۤ اَحَدٌ۔ ''پس اس دن اس جیسا عذاب کوئی نہ کرے گا۔''

اس حدیث کو کئی لوگوں نے خالد سے انہوں نے ابوقلابہ سے انہوں نے مالک سے روایت کیا ہے کہ نبی ﷺ نے پڑھا فیومئذ ---- الآیہ اس میں ان کے والد کا ذکر نہیں ہے اور اس حدیث کو بہت سے لوگوں نے خالد سے انہوں نے قلابہ سے انہوں نے اس شخص سے جس نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا روایت کی ہے ان لوگوں نے نہ مالک کا ذکر کیا ہے نہ ان کے باپ کا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۳۰۹۔ حضرت حویصہؓ بن مسعود

حضرت حویصہؓ بن مسعود بن کعب بن عامر بن عدی بن مجدعہ بن حارثہ بن حارث بن خزرج بن عمرو بن مالک بن اوس انصاری اوسی ثم الحارثی۔ سعد کے والد ہیں اور محیصہ کے حقیقی بھائی ہیں احد، خندق اور تمام مشاہد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے

ہمراہ شریک ہوئے۔ ان سے محمد بن سہل بن ابی حشمہ نے اور حرام بن سعد بن محیصہ نے روایت کی ہے یونس بن بکیر نے ابن اسحق سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا مجھ سے زید بن ثابت کے ایک غلام یعنی محمد بن ابی محمد نے بیان کیا وہ کہتے تھے مجھ سے محیصہ کی بیٹی نے اپنے والد محیصہ سے روایت کر کے بیان کیا کہ رسول اللہ نے کعب بن اشرف یہودی کے قتل کے بعد فرمایا کہ جس یہودی کو پاؤ قتل کر دو۔ پس محیصہ بن مسعود نے ابن سنینہ نامی ایک یہودی تاجر پر حملہ کیا جو مسلمانوں میں ملا جلا رہتا تھا اور ان کے ہاتھ خرید فروخت کیا کرتا تھا اور اسے قتل کر دیا حویصہ بن مسعود اس زمانے میں مسلمان نہ ہوئے تھے وہ محیصہ سے بڑے تھے جب محیصہ نے اس یہودی کو قتل کیا تو حویصہ نے ان کو مارنا شروع کیا اور کہنے لگے کہ اے دشمن خدا تو نے اسے قتل کر دیا حالانکہ تیرے پیٹ میں زیادہ تر چربی اسی کے مال سے پیدا ہوئی ہے محیصہ کہتے تھے میں نے اپنے بھائی سے کہا کہ خدا کی قسم اس کے قتل کا مجھے اس شخص نے حکم دیا تھا کہ اگر وہ تمہارے قتل کا مجھے حکم دیتے تو میں تم کو بھی قتل کر دیتا پس یہی واقعہ حویصہ کے اسلام کا سبب ہوا حویصہ نے کہا کیا اگر محمد تمہیں میرے قتل کا حکم دیتے تو تم مجھے بھی قتل کر دیتے۔ محیصہ نے کہا ہاں خدا کی قسم! حویصہ نے کہا واللہ تمہارا دین اس حد تک پہنچ گیا یہ ایک تعجب کی بات ہے تو محیصہ نے یہ اشعار پڑھے

| | |
|---|---|
| یلوم ابن ام لو امرت بقتلہ | لطبقت ذفراہ بابیض قاضب |
| حسام کلون الملح اخلص صقلہ | متی ما امضیہ فلیس بکاذب |
| وما سرنی انی قتلتک طائعا | وانا لنا مابین بصری فمارب |

''میری ماں کا بیٹا مجھے ملامت کرتا ہے کہ اگر مجھے اس کے قتل کا حکم دیا جائے۔ تو میں سفید تلوار اس کی گردن میں لگاؤں۔ ایسی تلوار جو نمک کی طرح صاف رنگ کی ہے۔ کہ جب میں اس کو چلاتا ہوں تو خالی نہیں جاتی اور اطاعت نبی میں اگر میں تجھے قتل کر دوں۔ تو اس کے بدلے میں بصریٰ اور مارب کے درمیانی مقامات بھی مجھے ملیں تو میں خوش نہ ہوں گا۔''

اس نے بعد حویصہ کے اسلام والی حدیث بیان کی ہے اور وہ مغازی میں مشہور حدیث ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۳۱۰۔ حضرت حویطبؓ بن عبدالعزی

حضرت حویطبؓ بن عبدالعزی بن ابی قیس بن عبدود بن نصر بن مالک بن حسل بن عامر بن لؤی قریشی عامری۔ کنیت ان کی ابو محمد اور بعض لوگ کہتے ہیں ابوالاصبغ فتح مکہ کے نومسلموں میں سے اور مؤلفۃ القلوب سے ہیں۔ حنین میں نبیؐ کے ہمراہ تھے ان کو نبیؐ نے سو اونٹ دیئے تھے۔ یہ اور سہل بن عمر عبدود میں جا کے مل جاتے ہیں۔ یہ منجملہ ان لوگوں کے ہیں جنہیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے حدود حرم کی تجدید پر مامور کیا تھا اور نیز یہ ان لوگوں میں ہیں جنہوں نے حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو دفن کیا تھا۔ ان سے ابو نجیح نے اور سائب بن یزید نے روایت کی ہے۔

یحییٰ بن معین نے کہا ہے میں ان کی روایت کی ہوئی کوئی صحیح حدیث نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے نہیں جانتا۔ مروان بن حکم نے ایک مرتبہ حویطب سے کہا کہ اے شیخ! تم بہت دیر میں اسلام لائے یہاں تک کہ کم عمر لوگ تم سے سبقت لے گئے حویطب نے کہا اللہ ہی کی مدد سے کام چلتا ہے واللہ میں نے کئی مرتبہ اسلام کا ارادہ کیا مگر تمہارا باپ ہر مرتبہ مجھے اس سے باز رکھتا تھا اور مجھے منع کرتا تھا کہ تم اپنی بزرگی اور اپنے باپ دادا کا دین ایک نئے دین کے لیے کیوں چھوڑتے ہو؟ اور کیوں دوسرے کے تابع ہوئے جاتے ہو۔

مروان چپ ہو گیا اور اپنی اس بات پر نادام ہوا اور حویطب نے اس سے کہا کہ کیا تم سے حضرت عثمان نے نہیں بیان کیا جب وہ مسلمان ہوئے تو تمہارے باپ سے انہیں کیا کیا مصیبتیں پہنچیں؟ حویطب نے یہ بھی کہا کہ میں بدر میں مشرکوں کے ساتھ تھا میں نے ایک قافلہ کو دیکھا میں نے فرشتوں کو دیکھا کہ وہ آسمان زمین کے درمیان میں معلق کھڑے ہوئے کچھ لوگوں کو قتل کرتے تھے اور کچھ لوگوں کو قید کرتے تھے میں نے یہ بات کسی سے نہیں بیان کی۔ یہ حویطب سہیل بن عمرو کے ساتھ صلح حدیبیہ میں شریک تھے فتح مکہ کے دن حضرت ابوذر نے ان کو امان دیا تھا اور ان کو ان کے عیال کے ساتھ یکجا کر دیا تھا یہاں تک کہ جن لوگوں کے قتل کا حکم ہوا تھا ان کے سوا سب کو معافی کا اعلان ہوا۔ پھر اس کے بعد یہ اسی دن مسلمان ہو گئے اور حنین اور طائف میں بحالت اسلام شریک ہوئے ان سے رسول اللہ ﷺ نے چالیس ہزار درم قرض مانگے تھے چنانچہ انہوں نے قرض دے دیئے تھے۔ حویطب کی وفات مدینہ میں آخر خلافت حضرت معاویہ میں ہوئی اور بعض لوگوں کا قول ہے کہ ۵۴ھ میں ان کی وفات ہوئی اس وقت ان کی عمر ۱۲۰ بیس سال کی تھی۔ ان کی حدیث ''موطا امام مالک'' میں بیٹھ کر نماز پڑھنے کے متعلق ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

# باب الحاء والیاء

## ۱۳۱۱۔ حضرت حیانؓ بن ابجر

حضرت حیانؓ بن ابجر کنانی۔ صحابی ہیں اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہمراہ جنگ صفین میں شریک تھے ان کی حدیث عبداللہ بن جبلہ بن حیان بن ابجر نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا حیان سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا ہم نبی ﷺ کے حضور میں تھے، میں ایک دیگ کے نیچے آگ جلا رہا تھا جس میں مردار کا گوشت تھا پھر مردار کی حرمت نازل ہوئی تو دیگیں الٹ دی گئیں۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۳۱۲۔ حضرت حیانؓ اعرج

حضرت حیانؓ اعرج۔ انہیں نبی ﷺ نے بحرین کی طرف بھیجا تھا۔ یہ بکیر بن معروف کا قول ہے انہوں نے محمد بن زید خراسانی سے نقل کیا ہے حالانکہ یہ وہم ہے صحیح وہی ہے جو ابوحمزہ وغیرہ نے روایت کیا ہے انہوں نے محمد بن زید خراسانی سے انہوں نے حیان اعرج سے انہوں نے علاء حضرمی سے روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۳۱۳۔ حضرت حیانؓ بن بح صدائی

حضرت حیانؓ بن بح صدائی۔ مصر میں فروکش ہوئے تھے۔ صحابی ہیں۔ ہمیں ابو یاسر بن ابی حبہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ ہمیں حسن نے خبر دی ہے۔ ہمیں عبداللہ بن لہیعہ نے بکر بن سوادہ سے انہوں نے زیاد بن نعیم سے انہوں نے حیان بن بح رسول اللہؐ کے صحابی سے روایت کی وہ کہتے تھے میری قوم کے لوگ مسلمان ہو گئے پھر مجھے خبر ملی کہ رسول اللہؐ نے ان کی طرف لشکر بھیجا ہے تو میں آپ کے پاس گیا اور میں نے عرض کیا کہ میری قوم کے لوگ مسلمان ہیں۔ آنحضرتؐ نے فرمایا کیا ایسا ہی ہے؟ میں نے عرض کیا ہاں۔ پھر میں ایک شب صبح تک آپ کے ہمراہ رہا

پھر نماز کی اذان دی گئی تو آپ نے صبح کو مجھے ایک برتن (پانی کا) دیا میں نے اس سے وضو کیا۔ پھر نبیؐ نے اپنی انگلی اس برتن میں رکھ دی تو اس سے چشمے ابلنے لگے اور آپ نے فرمایا کہ تم میں سے جس جس کا ارادہ وضو کرنے کا ہو وہ وضو کر لے بعد اس کے میں نے وضو کر کے نماز پڑھی پھر آپ نے مجھے میری قوم پر سردار بنا دیا اور ان کے صدقے مجھے دیئے (اسی اثنا میں) ایک شخص رسول اللہؐ کے سامنے کھڑا ہو گیا اور اس نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ! فلاں شخص نے میرے اوپر ظلم کیا ہے رسول اللہؐ نے فرمایا سردار بننے میں کسی مسلمان کے واسطے بہتری نہیں ہے اس کے بعد ایک شخص صدقہ مانگتا ہوا آیا تو آپ نے فرمایا کہ صدقہ مانگنے والے کے سر میں درد ہو گا اور پیٹ میں سوزش ہو گی یا فرمایا کہ مرض ہو گا پس یہ سن کے میں نے اپنی سرداری کا پروانہ اور صدقے واپس کر دیئے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ کیوں؟ میں نے عرض کیا کہ میں کیونکر اس کو قبول کروں ابھی تو میں آپ سے سن چکا جو کچھ سن چکا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا بات تو وہی ہے جو تم نے سنی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے حیان (یاء کے ساتھ) کے باب میں لکھا ہے۔ اور ابو عمر نے ان کے تذکرہ میں کہا ہے کہ دار قطنی نے کہا ہے کہ ان کا نام حبان (حاء پر زیر کے ساتھ) بن بح صدائی ہے۔ اور ابو نصر نے کہا ہے کہ حبان (بکسر حاء) حبان بن بح صدائی۔ نبیؐ کے حضور میں وفد بن کے حاضر ہوئے تھے اور فتح مصر میں شریک تھے ایک حدیث ان سے مروی ہے اس کو ان سے زیاد بن نعیم حضرمی نے روایت کیا ہے یہ ابن لہیعہ نے بکر بن سوادہ نے ان سے نقل کیا ہے۔ ابن یونس نے کہا ہے کہ بعض لوگ ان کو حیان بالفتح کہتے ہیں۔ مگر حبان بالکسر صحیح ہے۔

## ۱۳۱۴۔ حضرت حیانؓ بن ابی جبلہ

حضرت حیانؓ بن ابی جبلہ۔ جشمی۔ عبدان نے اپنی سند سے عبدالرحمٰن بن یحییٰ سے انہوں نے حیان بن ابی جبلہ جشمی سے نقل کیا ہے۔ کہ انہوں نے کہا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہر شخص اپنے مال بہ نسبت اپنے باپ، بیٹے اور دوسرے سب لوگوں کے زیادہ حق دار ہے۔ عبدان نے کہا ہے میں نہیں جانتا کہ یہ صحابی ہیں یا نہیں اور لوگوں نے کہا ہے کہ ان کا نام حبان بکسر حا و بائے معجمہ۔ یہ حضرت عمرو بن عاص اور ان کے بیٹے عبداللہ بن عمرو سے روایت کرتے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۳۱۵۔ حضرت حیانؓ بن ضمرہ

حضرت حیانؓ بن ضمرہ۔ عبدان نے ان کا بھی ذکر ابو حاتم رازی سے نقل کیا ہے وہ کہتے تھے مجھ سے معاذ بن حسان نے بیان کیا وہ مقام برذعہ میں رہتے تھے وہ کہتے تھے ہمیں ابراہیم بن محمد اسلمی نے شرحبیل بن سعد سے انہوں نے حیان بن ضمرہ سے روایت کر کے خبر دی کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہمیں اس بات کی ممانعت کی گئی ہے کہ ہم اپنی شرمگاہیں (دوسروں کو) دکھائیں۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے اور انہوں نے کہا ہے کہ عبدان نے ان کا ذکر اسی طرح لکھا ہے حالانکہ ان کا نام جبار بن صخر ہے ابو عبداللہ وغیرہ نے ان کا ذکر حرف جیم میں لکھا ہے۔ ابن شاہین نے بھی ان کے نام میں غلطی کی اور انہوں نے بھی حاء کی ردیف میں ان کا نام حیان بن صخر لکھا ہے حالانکہ ان کا نام جبار بن صخر ہے۔

## ۱۳۱۶۔ حضرت حیانؓ بن قیس

حضرت حیانؓ بن قیس بن عبداللہ بن عمرو بن عدس بن ربیعہ بن جعدہ بن کعب بن ربیعہ بن عامر بن صعصعہ نابغہ جعدی

شاعر۔ ان کی کنیت ابولیلیٰ ہے۔ ان کے نام میں اختلاف ہے بعض لوگ حیان کہتے ہیں اور بعض لوگ حنان۔ انشاء اللہ تعالیٰ نون کے باب میں ان کا ذکر کیا جائے گا۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۱۳۱۷۔ حضرت حیانؓ بن ملہ

حضرت حیانؓ بن ملہ۔ بھائی ہیں انیف یمانی کے۔ ان کا شمار اہل فلسطین میں ہے۔ یہ ابن مندہ کا قول ہے۔ ان کا ذکر ان کے بھائی انیف کے ساتھ ہو چکا ہے۔ یہ دونوں یمامہ کے وفد میں آئے تھے۔ بخاری نے کہا ہے کہ حیان بن ملہ بھائی ہیں انیف بن ملہ کے صحابی ہیں۔ ابن اسحٰق نے بھی قبیلہ جذام کے وفد میں ان کا ذکر کیا ہے اور یہ کہ دحیہ بن خلیفہ کلبی کے ساتھ یہ بھی گئے تھے جبکہ انہیں رسول اللہؐ نے قیصر کی طرف بھیجا تھا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں سورۂ فاتحہ تعلیم فرمائی تھی۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۳۱۸۔ حضرت حیانؓ بن نملہ

حضرت حیانؓ بن نملہ۔ کنیت ان کی ابوعمران انصاری ہے۔ بخاری نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے اور دوسرے لوگوں نے ان کی مخالفت کی ہے۔ ہمیں یحییٰ بن محمود بن سعد نے اجازۃً اپنی سند سے ابوبکر یعنی احمد بن عمرو بن ابی عاصم تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے دحیم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں مروان بن معاویہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حمید بن علی رقاشی نے عمران بن حیان انصاری سے انہوں نے اپنے والد سے نقل کر کے خبر دی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے دن خطبہ پڑھا اور تین چیزیں آپ نے لوگوں کے لیے حلال کر دیں جن کو آپ منع فرمایا کرتے تھے اور تین چیزیں آپ نے لوگوں پر حرام کر دیں جن کو لوگ حلال سمجھتے تھے۔ آپ نے ان کے لیے قربانی کے گوشت' قبروں کی زیارت اور بعض ظروف کا استعمال جائز کر دیا اور اس بات سے منع کر دیا کہ کوئی شخص قبل از تقسیم اپنا حصہ مال غنیمت سے بیچ ڈالے اور اس بات سے کہ قید کی لونڈیوں سے (اگر وہ حاملہ ہوں) قبل وضع حمل ہمبستری کی جائے اور اس بات سے کہ پھل فروخت کیے جائیں قبل اس سے کہ وہ کارآمد ہو سکیں اور آفات سے محفوظ ہوں۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ مگر ابوعمر اور ابونعیم نے کہا ہے کہ یہ خطبہ آپ نے فتح خیبر کے دن پڑھا تھا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حاملہ عورتوں سے ہمبستری سے جنگ حنین میں منع فرمایا تھا اور جنگ حنین فتح مکہ کے بعد تھی اور جنگ خیبر فتح مکہ سے پہلے تھی اور عورتیں اس میں قید ہو کر نہیں آئی تھیں بلکہ جنگ حنین میں قید ہو کر آئیں تھیں۔ واللہ اعلم

## ۱۳۱۹۔ حضرت حیدہؓ بن مخرم

حضرت حیدہؓ بن مخرم یا مخرمہ بن قرط بن جناب بن حارث بن حممہ بن عدی بن جندب بن عنبر بن عمرو بن تمیم۔ بھائی ہیں وردان بن مخرم کے۔ یہ دونوں صحابی ہیں۔ یہ قول طبری کا ہے۔ نبی ﷺ کے حضور میں یہ دونوں حاضر ہوئے تھے اور اسلام لائے تھے اور آنحضرت ﷺ نے ان کے لیے دعائے خیر فرمائی تھی۔ ابن کلبی نے بھی ایسا ہی بیان کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے اور امیر ابونصر نے بھی ان کو ذکر کیا ہے۔

مخرم: میم پر پیش' خاء پر زبر اور راء پر شد زبر ہے۔

## ۱۳۲۰۔ حضرت حیدہؓ

حضرت حیدہؓ۔ یہ ایک مجہول شخص ہیں۔ ابو نعیم نے کہا ہے کہ بعض متاخرین نے یعنی ابن مندہ نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے ان سے طلق بن حبیب نے روایت کی ہے بشرطیکہ محفوظ ہو کہ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ تم لوگ قیامت کے دن برہنہ بے ختنہ کئے ہوئے اٹھائے جاؤ گے اور سب سے پہلے ابراہیم خلیل علیہ السلام کو لباس پہنایا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ میرے خلیل ابراہیم کو لباس پہناؤ تاکہ لوگ ان کی بزرگی کو معلوم کرلیں پھر اور تمام لوگوں کو ان کے اعمال کے لحاظ سے لباس پہنایا جائے گا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے اور پہلے حیدہ کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے۔ شاید ابو عمر نے ان دونوں کو ایک سمجھا مگر میں ان دونوں کو دو سمجھتا ہوں کیونکہ ان کا شمار مجہول لوگوں میں ہے اور پہلے حیدہ کا ذکر طبری اور کلبی وغیرہما نے کیا ہے واللہ اعلم۔ ابن ماکولا نے ان کا ذکر اس طرح کیا ہے حیدہ۔ ان کا نسب نہیں بیان کیا گیا بعض لوگوں کا قول ہے کہ یہ صحابی ہیں اور انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے۔ ان سے طلق بن حبیب نے روایت کی ہے اس کے بعد انہوں نے کہا ہے کہ وردان اور حیدہ دونوں بیٹے ہیں مخرم کے اور ان دونوں کا نسب بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ یہ دونوں نبیؐ کے حضور میں حاضر ہوئے تھے۔ یہ طبری اور ابن کلبی کا قول ہے پس ابن ماکولا نے بھی ان کو دو سمجھا۔ واللہ اعلم

## ۱۳۲۱۔ حضرت حیسمانؓ بن ایاس

حضرت حیسمانؓ بن ایاس بن عبداللہ بن ایاس بن ضبیعہ بن عمرو بن مازن بن عدی بن عمرو بن ربیعہ خزاعی۔ بن شاہین نے ان کا ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ یہ اپنی قوم میں شریف تھے بعد اس کے اسلام لائے اور ان کا اسلام اچھا ہوا۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔ کلبی نے کہا ہے کہ یہ وہی شخص ہیں جو اہل بدر کے مقتول ہونے کی خبر لے کر مکہ گئے تھے۔ یہ بدر میں مشرکوں کی طرف تھے بعد اس کے اسلام لائے۔

## ۱۳۲۲۔ حضرت حیہؓ بن حابس

حضرت حیہؓ بن حابس تمیمی۔ ابن ابی عاصم وغیرہ نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے مگر انہوں نے ان کو بائے موحدہ کی ردیف میں ذکر کیا ہے حالانکہ ان کا نام ''یاء'' کے ساتھ ہے۔ ہمیں ابو الفضل بن ابی الحسن طبری فقیہ شافعی نے اپنی سند سے ابو یعلی موصلی تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن ابراہیم دورقی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں عبدالصمد بن عبدالوارث نے حرب بن شداد سے انہوں نے یحییٰ بن ابی کثیر سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے حیہ بن حابس تمیمی نے بیان کیا وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا آپ فرماتے تھے الو کی آواز میں کچھ بھی نحوست نہیں ہے اور نظر کا لگ جانا حق ہے اور عمدہ چیز فال نیک ہے۔ اس روایت میں ایسا ہی ہے اور اس حدیث کو عبداللہ بن رجاء نے حرب سے روایت کیا ہے انہوں نے کہا یہ حدیث حیہ نے اپنے والد سے انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے اور علی بن مبارک نے یحییٰ سے اسی طرح روایت کیا ہے اور یہی صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۳۲۳۔ حضرت حییؓ بن حارثہ

حضرت حییؓ بن حارثہ ثقفی۔ حلیف ہیں بنی زہرہ کے فتح مکہ کے دن اسلام لائے اور جنگ یمامہ میں شہید ہوئے اس کو یحییٰ اموی نے ابن اسحٰق سے نقل کیا ہے یعنی ''حاء'' اور ''ثائے مثلثہ'' کے ساتھ۔ اور طبری نے کہا ہے کہ ان کا نام حی ہے ''حا'' اور ایک ''یا'' کے ساتھ بیٹے ہیں جاریہ (جیم کے ساتھ) کے اور واقدی نے کہا ہے کہ ان کا نام حيي ہے ''دویاء'' اور ''جیم'' کے ساتھ (یعنی جاریہ میں) اور کہا ہے کہ جنگ یمامہ میں شہید ہوئے اور فتح مکہ کے دن اسلام لائے تھے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور ہم نے ان کا تذکرہ جبی کے نام میں بھی کیا ہے یعنی ''حاء'' کے بعد ''بائے موحدہ'' ہے۔

## ۱۳۲۴۔ حضرت حییؓ لیثی

حضرت حییؓ لیثی۔ صحابی ہیں۔ شام میں رہتے تھے۔ ان کی حدیث ابن لہیعہ نے ابن ہبیرہ سے انہوں نے ابوتمیم جیشانی سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا حیی لیثی اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم میں سے تھے آفتاب ڈھل جانے کے بعد نماز ظہر اپنے گھر میں پڑھتے تھے بعد اس کے جاتے تھے اگر مسجد میں ان کو نماز ظہر مل جاتی تو وہاں بھی ان لوگوں کے ساتھ پڑھ لیتے تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

# حرف الخاء۔ باب الخاء والالف

## ۱۳۲۵۔ حضرت خارجہؓ بن جبلہ

حضرت خارجہ بن جبلہ۔ اور کہا جاتا ہے کہ جبلہ بن خارجہ ان سے فروہ بن نوفل نے قُلْ يَاأَيُّهَا الْكَافِرُونَ کے متعلق روایت کی ہے کہ سوتے وقت جو شخص اس سورت کو پڑھ لے اس کے لئے یہ سورت شرک سے براءت ہے اس حدیث میں بہت اضطراب ہے بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ خارجہ بیٹے ہیں جبلہ کے اور بعض تو کہتے ہیں کہ جبلہ بیٹے ہیں خارجہ کے ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے کہ خارجہ بن جبلہ کہنا وہم ہے صحیح جبلہ بن خارجہ ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۳۲۶۔ حضرت خارجہؓ بن جزی

حضرت خارجہؓ بن جزی۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں ابن جزء عذری۔ ان سے ربیعہ جرشی نے اور جبیر بن نفیر نے روایت کی ہے۔ سعید بن سنان نے ربیعہ جرشی سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا مجھ سے خارجہ بن جزی عذری نے بیان کیا کہ میں نے مقام تبوک میں ایک شخص کو یہ پوچھتے ہوئے سنا کہ یارسول اللہ! کیا اہل جنت بھی (اپنی بیویوں سے) ہم بستری کریں گے آنحضرتؐ نے فرمایا (ہاں) ہر شخص کو ایک دن میں تمہارے ستر آدمیوں سے زیادہ طاقت دی جائے گی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے جزی بفتح جیم ہے اور بعض لوگ بکسر جیم کہتے ہیں اور زائے مکسور ہے اور بعض لوگ اس کو ساکن کہتے ہیں اور بعض لوگ کہتے ہیں یہ لفظ جزء ہے بفتح جیم وزائے ساکنہ اور بعد اس کے ہمزہ ہے اہل عربیت اس لفظ کو اسی طرح کہتے ہیں۔ واللہ اعلم۔

## ۱۳۲۷۔ حضرت خارجہؓ بن حذافہ

حضرت خارجہؓ بن حذافہ بن غانم بن عامر بن عبداللہ بن عبید بن عویج بن عدی بن کعب بن لوی قریشی عدوی۔ ان کی والدہ فاطمہ بنت عمرو بن بجرہ عدویہ ہیں۔ قریش کے شہسواروں میں سے تھے۔ بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ تنہا ہزار شہسواروں کے برابر تھے۔ ایک مرتبہ حضرت عمرو بن عاص نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ کو خط لکھا کہ میری مدد کے لئے ہزار سوار بھیج دیجئے تو حضرت عمر نے انہیں اسی خارجہ بن حذافہ' زبیر بن عوام اور مقداد بن اسود کو بھیج دیا۔ خارجہ فتح مصر میں شریک تھے بعض لوگوں کا بیان ہے کہ وہ عمرو بن عاص کی طرف سے قاضی تھے اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ وہ ان کی طرف سے مصر میں محتسب تھے اور برابر مصر ہی میں رہے یہاں تک کہ ان کو ایک خارجی نے ان تین خارجیوں میں سے جو حضرت علی' حضرت معاویہ اور حضرت عمرو بن عاص کے قتل کے ارادہ سے نکلے تھے ان کو قتل کر دیا تھا۔ خارجی نے حضرت عمرو کو قتل کرنا چاہا تھا مگر اس نے عمرو سمجھ کے حضرت خارجہ کو قتل کر دیا جب اس خارجی نے ان کو قتل کیا تو گرفتار کر لیا گیا اور حضرت عمرو بن عاص کے سامنے پیش کیا گیا جب اس نے حضرت عمرو کو دیکھا تو کہا کہ میں نے قتل کس کو کیا لوگوں نے کہا خارجہ کو تو کہنے لگا کہ میں نے عمرو کو قتل کرنا چاہا تھا مگر اللہ کو خارجہ کا قتل منظور تھا بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ گفتگو اس خارجی سے حضرت عمرو بن عاص نے کی تھی۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ وہ خارجہ جن کو اس خارجی نے قتل کیا تھا خارجہ بن حذافہ تھے عبداللہ بن حذافہ کے بھائی قبیلہ بن سہم سے جو حضرت عمرو بن عاص کے گروہ سے تھے مگر یہ صحیح نہیں ہے۔ خارجہ بن حذافہ کا قبر انکے اہل کے ساتھ مصر میں مشہور ہیں بخاری نے تاریخ میں ان کا ذکر کیا ہے اور ان کو عدوی قرار دیا ہے اور ان سے وتر کی حدیث روایت کی ہے جو آگے بیان ہوگی۔ ان کا تذکرہ ابن ابی عاصم نے کتاب الاحاد والمثانی میں کیا ہے اور ان کو قبیلہ سہم سے قرار دیا ہے اور انہوں نے بھی ان سے وتر کی حدیث روایت کی ہے۔

ہمیں ابراہیم بن محمد بن مہران فقیہ وغیرہ نے اپنی سند سے ابوعیسیٰ ترمذی یعنی محمد بن عیسیٰ تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے قتیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں لیث نے یزید بن ابی حبیب سے انہوں نے عبداللہ بن راشد زرقی سے انہوں نے عبداللہ بن ابی مرہ زرقی سے انہوں نے خارجہ بن حذافہ سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ (ایک مرتبہ) باہر ہمارے پاس تشریف لائے اور فرمایا کہ اللہ نے ایک نماز تمہیں عنایت کی ہے جو تمہارے لئے سرخ اونٹوں سے بھی بہتر ہے وہ نماز وتر ہے اللہ نے اس کا وقت بعد نماز عشاء کے طلوع فجر تک مقرر کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۳۲۸۔ حضرت خارجہؓ بن حصن

حضرت خارجہؓ بن حصن بن حذیفہ بن بدر بن عمرو بن جویہ بن لوذان بن ثعلبہ بن عدی بن فزارہ۔ کنیت ان کی ابواسماء فزاری ہے رسول اللہؐ کے حضور میں اس وقت حاضر ہوئے تھے جب آپ تبوک سے لوٹے تھے۔ مدائنی نے ابومعشر سے انہوں نے یزید بن رومان سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا خارجہ بن حصن اور حر بن قیس رسول اللہؐ کے حضور میں حاضر ہوئے اور آپ سے قحط سالی' تنگی معاش' تکلیف (فقر) اور قلت مال کی شکایت کی اور کہا کہ آپ اپنے پروردگار عزوجل سے ہماری شفاعت کیجئے آپ نے فرمایا اللہ بزرگ برتر تمہاری تکلیف کو دیکھ رہا ہے اور اس نے تمہارے لئے سامان کر دیا ہے اور اب تمہاری فریادرسی قریب ہے ایک شخص نے کہا کہ ہم اس پروردگار سے غائب نہیں ہو سکتے جو آپ کو اچھی طرح دیکھ رہا ہے پس رسول اللہؐ مسکرائے اور

آپ نے یہ دعا مانگی:

**اللھم اسقنا غیثا مغیثا مریئا مریعا عاجلا غیر رائث نافعا غیر ضار سقیا رحمۃ لاسقیا عذاب ولا ھدم ولا غرق واسقنا الغیث وانصرنا علی الاعداء**

یا اللہ! ہم پر مینہ برسا دے ایسا مینہ جو فریادرسی کرے سیراب کر دے جلد برسے دیر نہ ہو نفع دے نقصان نہ کرے یہ مینہ رحمت کا سبب ہو نہ عذاب کا اور نہ (مکانات کے) گرنے اور ڈوبنے کا اے اللہ مینہ برسا دے اور ہمیں دشمنوں پر فتح دے۔

پھر یہ سب لوگ اسلام لائے اور لوٹ گئے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میں آسمان کی دونوں آنکھوں کے درمیان میں رہتا ہوں ایک آنکھ اس کی شام میں ہے اور دوسری آنکھ اس کی یمن میں ہے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۳۲۹۔ حضرت خارجہؓ بن حمیر

حضرت خارجہؓ بن حمیر اشجعی۔ بنی دہمان سے ہیں انصار کے قبیلہ بنی خنساء بن سنان کے حلیف ہیں۔ غزوۂ بدر میں یہ اور ان کے بھائی عبد اللہ بن حمیر شریک تھے ابن اسحاق نے ان کا نام خارجہ بتایا ہے اس کو ابراہیم بن سعد نے ابن اسحاق سے نقل کیا ہے اور موسیٰ بن عقبہ نے کہا ہے کہ ان کا نام جاریہ بن حمیر ہے اس میں کسی کا اختلاف نہیں کہ یہ قبیلہ اشجع سے ہیں اور بدر میں شریک تھے اور یونس بن بکیر نے کہا ہے کہ ان کے والد کا نام خمیر ہے خائے معجمہ کے ساتھ۔ یہ قول ابو عمر کا ہے اور ابو موسیٰ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور عبدان سے نقل کیا ہے کہ یہ بنی عبید بن عدی بن عمیر بن کعب بن سلمہ بن سعد کے حلیف ہیں اور کہا ہے کہ یہ بدر میں شریک تھے اور ابن ابی حاتم نے کہا ہے کہ ان کے والد کا نام جمیز ہے جیم اور زاء کے ساتھ انہوں نے کہا ہے کہ بعض لوگ ان کو حمزہ بن جمیز کہتے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابو عمر اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۳۳۰۔ حضرت خارجہؓ بن زید

حضرت خارجہؓ بن زید بن ابی زہیر بن مالک بن امرأ القیس بن مالک اغر بن ثعلبہ بن کعب بن خزرج بن حارث بن خزرج انصاری خزرجی۔ یہ سب لوگ بنی اغر ہی سے مشہور ہیں غزوۂ بدر میں اور بیعت عقبہ میں شریک تھے۔ یہ ابن اسحاق اور ابن شہاب کا قول ہے۔ احد کے دن شہید ہوئے۔ یہ اور سعد بن ربیع ایک ہی قبر میں دفن کئے گئے وہ ان کے چچا کے بیٹے تھے یہ دونوں ابوزہیر میں باکےمل جاتے ہیں۔ تمام شہدائے احد اسی طرح دفن کئے گئے تھے دو دو آدمی اور تین تین آدمی ایک ہی قبر میں دفن کئے جاتے تھے۔ یہ خارجہ اکابر صحابہ اور مشاہیر میں سے ہیں بقول بعض یہی ہیں جن کے یہاں ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ فروکش ہوئے تھے جب وہ ہجرت کر کے مدینہ آئے تھے اور بعض لوگوں کا قول ہے کہ وہ خبیب بن اساف کے یہاں اترے تھے۔ خارجہ حضرت ابوبکر کے خسر بھی تھے ان کی بیٹی حبیبہ حضرت ابوبکر کے نکاح میں تھیں انہیں حبیبہ کی نسبت حضرت ابوبکر صدیق نے فرمایا تھا جب ان کی وفات ہونے لگی کہ خارجہ کی بیٹی کو جو یہ حمل ہے اس کو میں دختر سمجھتا ہوں چنانچہ ام کلثوم بنت ابی بکر پیدا ہوئی تھیں۔ رسول اللہ ﷺ نے خارجہ اور حضرت ابوبکر کے درمیان مواخات کرادی تھی جب کہ آپ نے مہاجرین و انصار کے درمیان مواخات کرائی۔ ان کے بیٹے زید بن خارجہ وہی ہیں جنہوں نے مرنے کے بعد کلام کیا تھا اس میں کچھ اختلاف ہے جس کو ہم زید بن خارجہ کے تذکرہ میں اس کے بعد

لکھیں گے مگر یہی صحیح ہے بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ غزوۂ احد میں خارجہ کے دس سے کچھ اوپر زخم لگے تھے صفوان بن امیہ بن خلف کا گزران کی طرف سے ہوااس نے ان کو پہچان لیا اوران پر حملہ کیا اوران کے ساتھ مثلہ کیا اور کہا کہ جن لوگوں نے میرے والد ابو علی یعنی امیہ کو قتل کیا تھا ان میں یہ بھی تھے امیہ کا ایک بیٹا علی نام کا تھا جس کی وجہ سے یہ اس کی کنیت ہے۔ وہ بھی اپنے باپ کے ساتھ بدر کے دن مقتول ہوا اسے حضرت عمار بن یاسر نے قتل کیا تھا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے مگر ابن مندہ نے یہ نہیں بیان کیا کہ یہ احد میں شہید ہوئے تھے یا حضرت ابوبکر ان کے یہاں اترے تھے انہوں نے صرف یہ بیان کیا ہے کہ یہ بدر میں شریک تھے اور یہ بیان کیا ہے کہ ان کے بیٹے نے مرنے کے بعد کلام کیا تھا۔

## ۱۳۳۱۔ حضرت خارجہؓ بن زید

حضرت خارجہؓ بن زید خزرجی۔ بدر میں شریک تھے یہ ابونعیم کا قول ہے انہوں نے کہا ہے کہ حضرت عثمان کے زمانہ میں ان کی وفات ہوئی اور یہی ہیں جنہوں نے بعد موت کے کلام کیا تھا ان (کے نام) میں اختلاف ہے بعض لوگ سید بن خارجہ کہتے ہیں اور بعض لوگ کہتے ہیں خارجہ بن زید اور میں ان کو پہلا ہی خارجہ سمجھتا ہوں۔ اس کو عبدالرحمٰن بن یزید بن جابر نے عمیر بن ہانی سے انہوں نے نعمان بن بشیر سے روایت کیا ہے کہ انہوں نے کہا ایک شخص ہم سے مر گئے جن کا نام خارجہ بن زید تھا ہم نے ان کو کفن پہنایا اور میں نماز پڑھنے کھڑا ہوا یکا یک میں نے کچھ آواز سنی میں نے پھر کے دیکھا کہ خارجہ کو دیکھا کہ وہ حرکت کر رہے ہیں پھر انہوں نے کہا سب لوگوں میں زیادہ سخت اور سب سے زیادہ عند اللہ معتدل امیر المومنین عمر رضی اللہ عنہ ہیں جو اپنے جسم میں بھی قوی ہیں اور خدا کے کام میں بھی قوی ہیں اور امیر المومنین عثمان رضی اللہ عنہ بڑے پرہیزگار ہیں جو لوگوں کے بہت خطاؤں سے درگزر کرتے ہیں دو راتیں گزر گئیں اور چار باقی ہیں لوگ مختلف ہو رہے ہیں ان کا انتظام درست نہیں ہوتا۔ اے لوگو! اپنے امام کی طرف متوجہ ہو اور ان کی بات سنو اور مانو یہ رسول اللہ ﷺ ہیں اور یہ ابن رواحہ ہیں اس قدر کہنے کے بعد آواز پست ہوگئی۔ خارجہ بن زید کا ذکر صرف عبدالرحمٰن بن یزید بن جابر نے کیا ہے اور اس حدیث کو مسلم بن علقمہ نے داؤد بن ابی ہند سے انہوں نے شعبی سے انہوں نے نعمان بن بشیر سے کہ انہوں نے کہا کہ زید بن خارجہ ہے اور اسی حدیث کو مسلمہ بن علقمہ نے داؤد بن ابی ہند سے انہوں نے زید سے انہوں نے نافع سے یا زید بن نافع سے انہوں نے حبیب بن سالم سے انہوں نے نعمان بن بشیر سے روایت کیا ہے اور ان کا نام زید بن خارجہ بتایا ہے اور عبدالملک بن عمیر نے بیان کیا ہے کہ حبیب بن سالم کے پاس ایک خط تھا میں نے اس کو پڑھا وہ خط نعمان بن بشیر کا لکھا ہوا تھا اس میں بھی ان کا نام زید بن خارجہ لکھا ہوا تھا اور سعید بن مسیب نے کہا ہے کہ زید بن خارجہ کی وفات حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے زمانے میں ہوئی لوگوں نے ان کو کفن پہنایا۔ اس کے بعد انہوں نے ایسی ہی حدیث ذکر کی ہے۔ اس حدیث کو انس بن مالک نے بھی روایت کیا ہے اور انہوں نے ان کا نام زید بن خارجہ بتایا ہے۔ ان کا تذکرہ ابونعیم نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابونعیم نے شروع تذکرہ میں کہا ہے کہ یہی ہیں جنہوں نے بعد موت کے کلام کیا تھا اور کہا ہے کہ میں ان کو پہلا خارجہ سمجھتا ہوں یہ نہایت تعجب کی بات ہے کہ انہوں نے پہلے خارجہ کی نسبت لکھا کہ وہ احد میں شہید ہوئے اور ان کی نسبت لکھا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت میں ان کی وفات ہوئی اور یہی ہیں جنہوں نے بعد موت کے کلام کیا تھا پھر وہ کہتے ہیں کہ میں

ان کو پہلا ہی خارجہ سمجھتا ہوں یہ پہلے خارجہ کیونکر ہو سکتے ہیں وہ احد میں شہید ہو گئے تھے اور ان کی وفات حضرت عثمان کی خلافت میں ہوئی ابونعیم نے اس تذکرہ میں ایسا ہی لکھا ہے اور ابن مندہ نے پہلے خارجہ کے ذکر میں لکھا ہے کہ وہ بدر میں شریک تھے اور ان کی بابت اختلاف کے ساتھ یہ بھی نقل کیا ہے کہ بعد موت کے انہوں نے کلام کیا یہ نہیں لکھا کہ وہ احد میں شہید ہو گئے تھے لہٰذا ان کا قول متناقض نہیں ہو سکتا اور ابو عمر نے پہلے خارجہ کا ذکر لکھا ہے اور ان کے بیٹے زید کی نسبت لکھا ہے کہ انہوں نے بعد موت کے کلام کیا تھا پس اگر یہ صحیح ہو کہ خارجہ بن زید نے بعد موت کے کلام کیا تھا تو بیشک یہ خارجہ پہلے خارجہ کے علاوہ ہوں گے کیونکہ پہلے خارجہ غزوۂ احد میں شہید ہو گئے تھے اور ان بات کرنے والے خارجہ نے حضرت عثمان کی خلافت میں وفات پائی اور صحیح بھی یہی ہے کہ زید بن خارجہ (موت کے بعد) کلام کرنے والا تھا۔ واللہ اعلم۔

## ۱۳۳۲۔ حضرت خارجہؓ بن صلت

حضرت خارجہؓ بن صلت۔ ان کا شمار اہل کوفہ میں ہے۔ ان سے شعبی نے روایت کی ہے۔ ابن مندہ نے کہا ہے کہ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ پایا تھا مگر آپ کو دیکھا نہیں۔ یعلی بن عبید نے زکریا بن ابی زائدہ سے انہوں نے شعبی سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا مجھ سے خارجہ بن صلت نے بیان کیا کہ ان کے چچا (بیان کرتے تھے کہ انہوں) نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا تھا اور اسلام لائے تھے وہاں سے لوٹے ہوئے آرہے تھے ایک اعرابی کو انہوں نے دیکھا کہ اسے جنون ہو گیا ہے اور لوہے کی زنجیروں میں جکڑا ہوا ہے بعض لوگوں نے کہا کہ آپ کے پاس کچھ دوا ہو تو اس کا علاج کرے کیونکہ تمہارے صاحب نیکی لے کے آئے ہیں (خارجہ کہتے تھے) میں نے کہا ہاں پھر میں نے ہر روز دو مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اس پر دم کرنا شروع کیا وہ اچھا ہو گیا تو اس نے مجھے سو بکریاں دیں میں نے وہ بکریاں نہیں لیں یہاں تک کہ میں نبیؐ کے پاس حاضر ہوا اور میں نے آپ سے یہ واقعہ بیان کیا آپ نے فرمایا کہ تم نے سورۂ فاتحہ کے سوا اور کچھ بھی پڑھا تھا میں نے عرض کیا کہ نہیں آپ نے فرمایا تو وہ بکریاں لے لو قسم اپنی جان کی اور لوگ تو ناجائز جھاڑ پھونک کے عوض میں لیتے ہیں تم نے تو ایک سچی جھاڑ پھونک کے عوض میں لیا۔ اس حدیث کو ابن المبارک نے زکریا سے اپنی سند کے ساتھ اور انہوں نے خارجہ سے روایت کیا ہے کہ انہوں نے کہا میرے چچا نبیؐ کے حضور میں گئے تھے اور اسلام لائے تھے پھر وہاں سے لوٹ کر ہمارے پاس آئے پھر پوری حدیث انہوں نے ذکر کی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۳۳۳۔ حضرت خارجہؓ بن عبدالمنذر

حضرت خارجہؓ بن عبدالمنذر انصاری۔ اس کو ابن فضیل نے عمرو بن ثابت سے نقل کیا ہے اور ابن ابی داؤد نے بھی ان کو ان لوگوں میں ذکر کیا ہے جن کا نام خارجہ ہے۔ حالانکہ یہ وہم ہے صحیح نام انکا رفاعہ بن عبدالمنذر ہے۔ احمد بن عبدالجبار نے محمد بن فضیل سے انہوں نے عمرو بن ثابت سے انہوں نے عبداللہ بن محمد بن عقیل سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن یزید سے انہوں نے خارجہ بن عبدالمنذر سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جمعہ کا دن سب دنوں کا سردار ہے اور انہوں نے پوری حدیث ذکر کی اس حدیث کو اور لوگوں نے بھی روایت کیا ہے اور انہوں نے بھی ان کا نام رفاعہ بن عبدالمنذر بتایا ہے یہ ابن مندہ کا کلام تھا اور ابونعیم نے کہا ہے کہ بعض متاخرین نے ابولبابہ بن عبدالمنذر کی حدیث کہ ''سب دنوں کا سردار جمعہ کا دن

ہے'' کو عطاردی سے نقل کیا ہے اور انہوں نے خارجہ بن عبدالمنذر کہہ دیا ہے یہ غلطی ہے کیونکہ یہ رفاعہ بن عبدالمنذر ہیں ہاں ان کے نام میں اختلاف ہے۔ بعض لوگ بشیر کہتے ہیں اور بعض لوگ رفاعہ البتہ خارجہ کسی نے بھی نہیں کہا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۳۳۴۔ حضرت خارجہؓ بن عقفان

حضرت خارجہؓ بن عقفان۔ ان کی حدیث ان کے بیٹے سے مروی ہے کہ یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں گئے تھے جب آپ بیمار تھے انہوں نے دیکھا کہ حضرت کے پسینہ نکل رہا ہے اور حضرت فاطمہ کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ اے میرے باپ کی مصیبت پس نبیؐ نے فرمایا کہ تمہارے باپ پر آج کے بعد کچھ بھی تکلیف نہیں ہے۔ ابن ابی حاتم نے کہا ہے کہ ان کی ایک اور حدیث بھی اسی سند سے مروی ہے ابوعمر نے کہا ہے کہ ان کی حدیث ان کے بیٹوں اور پوتوں کے پاس ہے اور وہ لوگ کچھ مشہور نہیں ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۳۳۵۔ حضرت خارجہؓ بن عمرو انصاری

حضرت خارجہؓ بن عمرو انصاری۔ ان کا ذکر ان لوگوں میں ہے جو احد کے دن اپنی جگہ سے ہٹ گئے تھے۔ ابن ابی حاتم نے اپنے والد سے اس کو نقل کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۳۳۶۔ حضرت خارجہؓ بن عمرو جمحی

حضرت خارجہؓ بن عمرو جمحی۔ ان سے قدامہ یعنی ابوعبدالملک نے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے فرمایا وارث کے لئے وصیت درست نہیں۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ یہ حدیث عمرو بن خارجہ کے نام سے مشہور ہے نہ کہ خارجہ بن عمرو کے نام سے۔ اور ابواحمد عسکری نے ان کو ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ ان کا نام خارجہ بن عمرو ہے۔

## ۱۳۳۷۔ حضرت خارجہؓ بن عمرو

حضرت خارجہؓ بن عمرو۔ ان سے شہر بن حوشب نے روایت کی ہے۔ ابن مندہ نے اپنی سند سے عبدالحمید بن جعفر سے انہوں نے شہر بن حوشب سے انہوں نے خارجہ بن عمرو سے روایت کی ہے اور وہ زمانہ جاہلیت میں ابوسفیان کے حلیف تھے کہتے تھے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ صدقہ نہ میرے لئے حلال ہے اور نہ میرے اہل بیت کے لئے۔ ابن مندہ نے کہا ہے کہ صحیح نام ان کا عمرو بن خارجہ ہے۔ ابونعیم نے کہا ہے کہ بعض متاخرین یعنی ابن مندہ سے اس میں وہم ہو گیا ہے انہوں نے عبدالحمید بن جعفر کہا ہے حالانکہ وہ عبدالحمید بن بہرام ہیں۔

میں کہتا ہوں کہ یہ خارجہ خارجہ جمحی کے علاوہ ہیں اس لئے کہ یہ حلیف ہیں ابوسفیان کے اور حلیف اس قبیلہ کا نہیں ہوتا جس سے حلف کرے اور جمح قریش ہی کے ایک شاخ ہے پس ان کو کیا ضرورت ہے کہ وہ قریش کی دوسری شاخ سے حلف کریں اور اس وجہ سے کہ اگر یہ ان کے علاوہ نہ ہوتے تو ابوموسیٰ ان کو ذکر نہ کرتے۔

## ۱۳۳۸۔ حضرت خارجہؓ بن المنذر

حضرت خارجہؓ بن المنذر۔کنیت ابولبابہ ہے۔انصاری ہیں۔عبدان نے کہا ہے کہ ہمارے بعض اصحاب نے بیان کیا ہے کہ ان کا نام خارجہ بن منذر ہے حالانکہ ابولبابہ کا یہ نام مشہور نہیں ہے ان کے نام میں لوگوں کا اختلاف ہے ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے اسی طرح لکھا ہے حالانکہ ان کا تذکرہ نہ لکھنا بہتر تھا کیونکہ وہ دیکھ چکے تھے کہ ابونعیم نے خارجہ بن عبدالمنذ ریعنی ابولبابہ کے تذکرہ کو رد کیا ہے صرف اس وجہ سے کہ ان کے نام میں غلطی ہوگئی ہے اور ابوموسیٰ نے تو اس سے بھی زیادہ غلطی کی انہوں نے ان کے نام میں بھی غلطی کی جیسا کہ ابونعیم نے لکھا ہے اور ان کے والد کے نام میں بھی غلطی کی ہے کیونکہ ان کے والد کا نام عبدالمنذر ہے۔ابوموسی نے عبد کا لفظ نکال ڈالا اور صرف منذر کہہ لیا شاید بعض کاتبوں سے یہ غلطی ہوگئی ہے اور ابوموسیٰ نے اس کو مستقل تذکرہ بنا دیا اس دروازے کو تو بند کرنا چاہئے کیونکہ اس قسم کی غلطیاں بہت ہوتی ہیں اگر ہر غلطی کو ایک مستقل تذکرہ بنا دیا جائے گا تو کام حد ضبط سے باہر نکل جائے گا۔واللہ اعلم۔

## ۱۳۳۹۔ حضرت خارجہؓ بن نعمان

حضرت خارجہؓ بن نعمان۔علی بن سعید عسکری نے افراد میں ان کو ذکر کیا ہے اور اپنی سند کے ساتھ شعبہ سے انہوں نے خبیب بن عبدالرحمٰن سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا کہ میں نے معن بن عبداللہ یا عبداللہ بن معن سے سنا انہوں نے خارجہ بن نعمان سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا بیشک ہم اس حالت میں تھے کہ ہمارا تنور اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا تنور ایک تھا (یعنی ہمارا اور آپ کا کھانا ایک ہی جگہ پکتا تھا) اور میں نے سورۂ قٓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سن سن کے یاد کر لی تھی آپ اس سورت کو جمعہ کے دن خطبہ میں پڑھا کرتے تھے۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ یہ وہم ہے صحیح یہ ہے کہ یہ بنت حارثہ بن نعمان ہیں۔ہمیں ابوموسیٰ اصفہانی مدینی نے اجازۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوعلی حداد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوعمرو اور عبدالوہاب بن محمد بن مہرہ معلم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں جعفر قلانسی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں آدم بن ابی ایاس نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں شعبہ نے خبیب سے انہوں نے عبداللہ بن محمد بن معن سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے میں نے بنت حارثہ بن نعمان سے سنا وہ اس حدیث کو بیان کرتی تھیں۔ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ یہ صحیح ہے یہ ہشام کی والدہ ہیں۔ خبیب: خاء پر پیش اور دونوں باء کے درمیان یاء ہے۔

## ۱۳۴۰۔ حضرت خالدؓ احدب

حضرت خالدؓ احدب، حارثی۔مروان بن معاویہ فزاری نے ثابت بن عمارہ سے انہوں نے خالد احدب سے جو صحابی تھے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا ایک شخص نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں آیا اور اس نے عرض کیا کہ یارسول اللہ میرے دو بھائی ہیں ایک سے تو میں اللہ و رسول کے لئے محبت رکھتا ہوں اور دوسرے سے اللہ اور اس کے رسول کے لئے بغض رکھتا ہوں اور انہوں نے پوری حدیث ذکر کی۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے مختصر لکھا ہے۔

## ۱۳۴۱۔ حضرت خالدؓ ازرق

حضرت خالدؓ ازرق غاضری۔ صحابی ہیں حمص میں جا کے رہتے تھے اور وہیں وفات پائی۔ ان سے ابوراشد حمرانی نے روایت کی ہے وہ کہتے تھے مجھ سے خالد ازرق غاضری نے بیان کیا کہ میں رسول اللہؐ کے حضور میں ایک اونٹنی پر کچھ مال لے کر گیا اور برابر آپ کے ساتھ چلتا رہا اس کے بعد انہوں نے ایک طویل حدیث بیان کی جس کے آخر میں یہ تھا کہ ایک شخص اپنے بال کترا کے منیٰ میں آپ کے پاس آیا اور اس نے کہا کہ آپ میرے لئے دعائے رحمت کیجئے۔ رسول اللہؐ نے فرمایا صلی اللہ علی المحلقین۔ ان کا تذکرہ ان میں سے کسی نے نہیں لکھا۔

## ۱۳۴۲۔ حضرت خالدؓ بن اساف

حضرت خالدؓ بن اساف جہنی۔ بھائی ہیں کلیب اور خبیب کے عبداللہ بن مسلمہ قعنبی نے روایت کی ہے وہ کہتے تھے ہم سے عبداللہ بن سلیمان بن ابی سلمہ نے جو اسلمیوں کے غلام تھے معاذ بن عبداللہ بن خبیب جہنی سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے اپنے چچا سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے (ایک مرتبہ) رسول اللہ ﷺ باہر تشریف لائے اور آپ کے جسم پر غسل کا اثر تھا اور طبیعت بھی آپ کی خوش تھی ہم لوگوں نے خیال کیا کہ (اس وقت) اپنی ازواج مطہرات سے خلوت کر کے آئیں ہیں ہم لوگوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ اس وقت ہم آپ کو خوش دیکھتے ہیں آپ نے فرمایا ہاں اللہ کا شکر ہے بعد اس کے آپ نے مالداری کا ذکر کیا اور فرمایا کہ جو شخص خدا سے ڈرتا ہو اس کو مالداری نقصان نہیں کرتی مگر خدا سے ڈرنے والے کے لئے صحت مالداری سے بہتر ہے اور طبیعت کا خوش ہونا بھی خدا کی نعمت ہے ابوحفص بن شاہین نے کہا ہے کہ میں نے عبداللہ بن سلیمان کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ کلیب بن اساف غزوۂ احد میں شریک تھے اور خالد فتح مکہ میں تھے یہ حدیث ان دونوں میں سے کسی ایک سے مروی ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور عدوی نے کہا ہے کہ خالد احد میں اور تمام مشاہد میں شریک تھے اور جنگ قادسیہ میں حضرت سعد بن ابی وقاص کے ہمراہ شہید ہوئے اور انہوں نے کہا ہے کہ بنی حارث بن خزرج کا بیان ہے کہ یہ جسر ابی عبید میں شہید ہوئے۔

## ۱۳۴۳۔ حضرت خالدؓ بن اسید بن ابی العیص

حضرت خالدؓ بن اسید بن ابی العیص بن امیہ بن عبدشمس بن عبد مناف قریشی اموی۔ بھائی ہیں عتاب بن اسید کے۔ ان دونوں کی والدہ زینب بنت ابی عمرو بن امیہ بن عبدشمس ہیں فتح مکہ کے سال اسلام لائے اور مکہ میں وفات پائی یہ والد ہیں عبدالرحمٰن بن خالد کے مولفۃ القلوب میں سے تھے۔ ابن اسید نے کہا ہے کہ اسید خزاز[1] تھے۔ خالد سے ان کے بیٹے عبدالرحمٰن نے روایت کی ہے کہ نبیؐ جب منیٰ جانے لگے تو آپ نے احرام باندھا اور محمد بن امیہ بن خالد بن عبدالرحمٰن بن عتاب ابن اسید نے کہا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب فتح مکہ کے دن تشریف لائے تو خالد بن اسید کا انتقال ہو چکا تھا واللہ اعلم۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

اسید: ہمزہ پر زبر اور سین پر زیر ہے۔

---

[1] خز ایک قسم کا ریشمی کپڑا ہے اس کے بیچنے والے کو خزاز کہتے ہیں۔

## ۱۳۴۴۔ حضرت خالدؓ بن اسید بن ابی المغلس

حضرت خالدؓ بن اسید بن ابی المغلس۔ عبدان نے ان کا ذکر اسی طرح کیا ہے اور انہوں نے احمد بن سیار سے اپنی سند کے ساتھ اور انہوں نے عبداللہ بن اجلح سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے بشیر بن تیم وغیرہ سے نقل کیا ہے کہ ان لوگوں نے مولفۃ القلوب کے ناموں میں بیان کیا ہے کہ منجملہ ان کے خالد بن اسید بن ابی المغلس بن امیہ بن عبد شمس بن عبد مناف بھی ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ یہ غلطی ہے صحیح نام ان کا خالد بن اسید بن ابی العیص بن امیہ ہے۔

## ۱۳۴۵۔ حضرت خالدؓ اشعر

حضرت خالدؓ اشعر خزاعی کعبی۔ ان کے بیٹے کے نام میں اختلاف ہے واقدی نے کہا ہے کہ کرز بن جابر کے ہمراہ فتح مکہ کے سال مکہ کے راستہ میں شہید ہوئے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے اسی طرح لکھا ہے اور ہم نے ان کو حبیش کے نام میں ذکر کیا ہے ام معبد کی حدیث کے راوی یہی ہیں اور ابوعمر نے حبیش بن خالد بن منقذ خزاعی کے تذکرہ میں لکھا ہے کہ ان کے والد خالد کو لوگ اشعر کہتے ہیں وہ اسی نام سے مشہور ہیں اور ابوعمر نے وہاں بیان کیا ہے کہ خالد کرز کے ساتھ شہید ہوئے اور کرز کے بیان میں لکھا ہے کہ کرز کے ساتھ جو شخص شہید ہوئے تھے ان کا نام حبیش بن خالد ہے۔ واللہ اعلم۔

## ۱۳۴۶۔ حضرت خالدؓ بن ایاس

حضرت خالدؓ بن ایاس۔ ان سے ابواسحاق سبیعی نے روایت کی ہے ابن عقدہ نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے مگر ان کی کوئی حدیث معلوم نہیں ہوتی۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۳۴۷۔ حضرت خالدؓ بن ایمن

حضرت خالدؓ بن ایمن معافری۔ انہوں نے روایت کی ہے کہ عوالی (بلندی مدینہ) کے لوگ (اپنے یہاں سے نماز پڑھ کر آتے تھے اور پھر) نبیؐ کے ہمراہ نماز پڑھتے تھے حضرت نے انہیں اس بات سے منع فرمایا کہ وہ ہر نماز کو دو دو دفعہ پڑھیں۔ ابن ابی حاتم نے اسی طرح ان کو ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ ان سے عمرو بن شعیب نے روایت کی ہے۔ ابوعمر نے ان کا تذکرہ لکھ کر کہا ہے کہ یہ غلط ہے خالد بن ایمن صحابہ میں مشہور نہیں ہیں اور نہ سوائے ابن ابی حاتم کے اور کسی نے ان کو ذکر کیا ہے اور اس حدیث کو عمرو بن شعیب سلیمان بن یسار سے وہ حضرت ابن عمر سے وہ نبیؐ سے روایت کرتے ہیں۔

## ۱۳۴۸۔ حضرت خالدؓ بن بکیر

حضرت خالدؓ بن بکیر بن عبد یالیل بن ناشب بن غیرہ بن سعد بن لیث بن بکر بن عبد مناہ بن کنانہ لیثی کنانی۔ بھائی ہیں عاقل ایاس اور عامر فرزندان بکیر کے ان کے دادا عبد یالیل نے زمانہ جاہلیت میں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ کے دادا نفیل بن عبدالعزی سے حلف کی دوستی کی تھی پس وہ اور ان کی اولاد بنی عدی کے حلیف تھے۔ خالد اور ان کے بھائی بدر میں شریک تھے انہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے عبداللہ بن جحش کے ہمراہ قریش کے قافلے کی طرف مہاجرین کی ایک جماعت کے ساتھ (جنگ) بدر سے

پہلے بھیجا تھا جن میں خالد بن بکیر بھی تھے انہیں لوگوں نے عمرو بن حضرمی کو قتل کیا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں کے حق میں یہ آیت نازل فرمائی تھی۔ یسئلونک عن الشھر الحرام قتال فیہ الایۃ (اور اے نبی یہ لوگ تم سے ماہ حرام کی بابت پوچھتے ہیں کہ کیا اس میں جنگ لڑنا جائز ہے؟) یہ خالد جنگ رجیع واقع صفر ۴ ہجری میں عاصم بن ثابت بن ابی افلح اور مرثد بن ابی مرثد غنوی کے ساتھ شہید ہوئے ان لوگوں نے قبائل ہذیل' عضل اور رقاصہ کے لوگوں سے قتال کیا یہاں تک کہ شہید ہو گئے خبیب بن عدی بھی ان کے ساتھ تھے وہ قید کر لئے گئے پھر مکہ میں انہیں سولی دی گئی انہیں لوگوں کے حق میں حسان بن ثابت نے یہ اشعار کہے۔

الا لیتنی فیھا شھدت ابن طارق وزید اوما تغنی الامانی ومرثدا

فدافعت عن حبی خبیب وعاصم وکان شفاء لو تدارکت خالدا

اے کاش میں اس موقع پر ابن عباس' زید اور مرثد کے ساتھ ہوتا اگرچہ آرزو کچھ کام نہیں آتی تو میں اپنے دوست خبیب اور عاصم کو بچاتا اور اگر میں خالد کو پالیتا تو وہ بھی بچ جاتے۔

خالد جب شہید ہوئے تو ان کی عمر ۳۴ سال کی تھی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۳۴۹۔ حضرت خالدؓ بن ثابت

حضرت خالدؓ بن ثابت بن نعمان بن حارث بن عبدرزاح بن ظفر انصاری ظفری۔ بیر معونہ میں شہید ہوئے غسانی نے عدوی سے ان کا ذکر نقل کیا ہے اور کہا ہے کہ ابو عمر نے ان کے والد کا نام ذکر کیا ہے۔

## ۱۳۵۰۔ حضرت خالدؓ بن ابی جبل

حضرت خالدؓ بن ابی جبل جیم اور بائے موحدہ کے ساتھ اور بعض لوگ جیم اور یائے تحتانیہ کے ساتھ کہتے ہیں۔ یہ عدوانی ہیں۔ ان کا شمار اہل حجاز میں ہے طائف میں رہتے تھے۔ ان لوگوں میں جنہوں نے درخت کے نیچے بیعت رضوان کی تھی۔ ابو احمد عسکری نے کہا ہے کہ (آخر میں) انہوں نے کوفہ کی اقامت اختیار کر لی تھی۔ ان کی حدیث عبیداللہ بن موسیٰ نے یحییٰ بن معین سے انہوں نے مروان بن معاویہ سے انہوں نے عبداللہ بن عبدالرحمٰن طائفی سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن خالد بن ابی جبل سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ (وہ کہتے تھے) میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ ثقیف کے رہ گذر پر آپ ایک کمان کے سہارے کھڑے ہوئے تھے اور والسمآء والطارق پڑھ رہے تھے یہاں تک کہ آپ نے اس کو ختم کیا میں نے اس سورت کو جاہلیت میں یاد کر لیا تھا جب میں مشرک تھا مجھ سے ثقیف کے لوگوں نے آ کر پوچھا کہ میں نے اس شخص سے کیا سنا؟ میں نے ان لوگوں کو پڑھ کر سنا دیا ان کے ساتھ جو قریش کے لوگ تھے انہوں نے کہا ہم اپنے اس شخص (یعنی نبی ﷺ) کی حالت خوب جانتے ہیں جو کچھ یہ کہتا ہے اگر حق ہوتا تو ہم ضرور اس کی پیروی کرتے اس حدیث کو اسحاق بن اسمٰعیل طالقانی سے اور ہشام بن عمار نے مروان سے اسی طرح روایت کیا ہے اور انہوں نے جبل بفتح جیم و بائے موحدہ کہا ہے اور بخاری نے اس کو اپنی تاریخ میں مسندی سے انہوں نے مروان سے نقل کیا ہے اور انہوں نے جبل بکسر جیم و یائے تحتانیہ کہا ہے اور ابن ماکولا نے کہا ہے کہ ابن معین اور اسحاق اور ہشام کا قول زیادہ صحیح ہے۔ انہوں نے کہا ہے کہ اس حدیث کو احمد بن یحییٰ حلوانی نے یحییٰ سے انہوں نے مروان سے انہوں نے عبداللہ بن

عبدالرحمٰن طائفی سے انہوں نے خالد بن عبدالرحمٰن بن ابی جبل سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے کہ انہوں نے نبی ﷺ کو دیکھا مگر یہ وہم ہے پہلی ہی روایت صحیح ہے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۳۵۱۔حضرت خالدؓ بن حزام

حضرت خالدؓ بن حزام بن خویلد بن اسد بن عبدالعزیٰ بن قصی بن کلاب، قریشی اسدی۔ حکیم بن حزام کے بھائی ہیں اور حضرت (ام المومنین) خدیجہ بنت خویلد رضی اللہ عنہا کے بھتیجے ہیں قدیم الاسلام ہیں جب انہوں نے سرزمین حبش کی طرف دوبارہ ہجرت کی تو انہیں سانپ نے کاٹ لیا تھا اور راستہ ہی میں ان کا انتقال ہو گیا تھا قبل اس کے کہ حبش پہنچیں انہیں کے بارے میں اللہ تعالیٰ کا یہ قول نازل ہوا۔ **ومن یخرج من بیته مهاجرًا الی الله ورسوله ثم یدرکه الموت فقد وقع اجره علی الله** (اور جو کوئی اپنے گھر سے اللہ ورسول کی طرف ہجرت کے ارادہ سے نکلے پھر اثنائے راہ میں اس کو موت آجائے تو اس کا ثواب اللہ کے ذمہ ثابت ہو گیا) اس کو ہشام بن عروہ نے اپنے والد سے روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۳۵۲۔ حضرت خالدؓ بن حکیم

حضرت خالدؓ بن حکیم بن حزام بن خویلد یہ ان خالد کے بھتیجے ہیں جن کا ذکر ان سے پہلے ہوا فتح مکہ کے دن یہ اور ان کے بھائی ہشام عبداللہ اور یحییٰ اسلام لائے تھے انہیں کی وجہ سے حکیم بن حزام کی کنیت ابو خالد تھی۔ان کے والد زمانہ جاہلیت میں اور نیز زمانہ اسلام میں سرداران قریش سے تھے عمرو بن دینار نے ابو نجیح سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا خالد بن حکیم بن حزام کا گذر حضرت ابوعبیدہ بن جراح پر ہوا وہ لوگوں کو جزیہ کے متعلق سزا دے رہے تھے خالد نے ان سے کہا کہ کیا آپ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے نہیں سنا کہ قیامت میں سب سے زیادہ سخت سزا اس شخص کو ملے گی جو دنیا میں دوسروں کو سخت سزا دیتا ہو حضرت ابوعبیدہ نے کہا اچھا جاؤ اور ان کو چھوڑ دو۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۳۵۳۔ حضرت خالدؓ بن حواری

حضرت خالدؓ بن حواری حبشی۔اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ہیں۔ان سے اسحاق بن حارث نے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ میں نے خالد بن حواری کو دیکھا وہ حبش کے ایک شخص تھے اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے وہ اپنے گھر والوں سے چن گئے جب ان کی وفات ہونے لگی تو انہوں نے وصیت کی کہ مجھے دو مرتبہ غسل دینا ایک غسل جنابت کا اور ایک غسل موت کا۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۳۵۴۔حضرت خالدؓ بن ابی خالد

حضرت خالدؓ بن ابی خالد۔ان کا نسب نہیں بیان کیا گیا۔محمد بن عبیداللہ بن ابی رافع نے ان اصحاب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ناموں میں جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی لڑائیوں میں شریک تھے خالد بن ابی خالد کا نام بھی بتایا ہے۔ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۳۵۵۔ حضرت خالدؓ خزاعی

حضرت خالدؓ خزاعی۔ ان سے ان کے بیٹے نافع نے روایت کی ان کے سوا اور کسی نے ان سے روایت نہیں کی انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا میں نے اپنے پروردگار سے تین باتیں مانگیں دو باتیں اس نے مجھے دے دیں اور تیسری نہیں دی الی آخر الحدیث۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے مگر یہ وہم ہے خالد بن نافع کے تذکرہ میں انشاء اللہ اس کی بحث ہوگی۔

## ۱۳۵۶۔ حضرت خالدؓ بن ابی دجانہ

حضرت خالدؓ بن ابی دجانہ، انصاری۔ عبید اللہ بن ابی رافع نے ان لوگوں کے نام میں جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہمراہ ان کی لڑائیوں میں شریک تھے ان کا بھی ذکر لکھا ہے۔ ان کا تذکرہ ابو نعیم اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۳۵۷۔ حضرت خالدؓ بن رافع

حضرت خالدؓ بن رافع۔ ان کی بابت اور نیز ان کی حدیث کی سند میں اختلاف ہے۔ نافع بن یزید نے عیاش بن عباس سے انہوں نے عبد بن مالک معافری سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا مجھ سے جعفر بن عبداللہ بن حکم نے بیان کیا وہ خالد بن رافع سے روایت کرتے تھے کہ نبیؐ نے حضرت ابن مسعود سے فرمایا کہ بہت فکر نہ کرو جو مقدر ہو چکا ہے وہ ہوگا جو رزق تمہاری قسمت میں ہے وہ تم کو پہنچ جائے گا۔ اس حدیث کو ابن لہیعہ نے عیاش سے انہوں نے مالک بن عبد غافقی سے انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا ہے اور دوسرے لوگوں نے عیاش بن عباس سے انہوں نے جعفر بن عبداللہ بن حکم سے انہوں نے مالک بن عبد سے اسی کے مثل روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔ عیاش: یاء اور آخر میں شین ہے۔ اور والد کا نام عباس ہے۔ باء اور سین کے ساتھ۔

## ۱۳۵۸۔ حضرت خالدؓ بن رباح

حضرت خالدؓ بن رباح۔ بھائی ہیں حضرت بلال بن رباح حبشی (موذن) کے ان کی کنیت ابو رویحہ ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ ابو رویحہ حضرت بلال کے اسلامی بھائی تھے رسول اللہ ﷺ نے ان دونوں کے درمیان میں مواخات کرا دی تھی ان کے نسبی بھائی نہ تھے۔ اخیر میں یہ اور حضرت بلال مقام داری میں جو دمشق کے مضافات سے ہے رہتے تھے۔ حصین بن نمیر نے روایت کی ہے کہ حضرت بلال نے اپنے اور اپنے بھائی خالد کی منگنی کی تھی کہا کہ میں بلال ہوں اور یہ میرے بھائی ہیں۔ ہم دونوں غلام تھے ہم کو اللہ نے آزاد کر دیا اور ہم دونوں غریب تھے اللہ نے ہمیں مالدار کر دیا اور ہم دونوں گمراہ تھے اللہ نے ہمیں راہ راست کی ہدایت کی پس اگر تم (اپنی لڑکیوں کا) ہم سے نکاح کر دو تو الحمد للہ اور اگر تم ہماری درخواست نامنظور کرو تو لا الہ الا اللہ ان لوگوں نے ان کے ساتھ نکاح کر دیا لڑکی عربی النسل قبیلہ کندہ سے تھی۔ یہ حدیث کئی سندوں سے مروی ہے کہ بلال نے ایک گھر والوں سے نکاح کی درخواست کی اور کہا میں بلال ہوں اور یہ میرے بھائی ہیں اور ام درداء نے ابو الدرداء سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا جب حضرت عمر جابیہ سے لوٹے تو حضرت بلال نے ان سے درخواست کی کہ ان کو شام ہی میں رہنے دیں حضرت عمر نے اس کو منظور کر لیا تھا انہوں نے کہا اور میرے بھائی ابو رویحہ کو بھی جن کے اور میرے درمیان میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مواخات کرا دی تھی۔

چنانچہ یہ دونوں مقام داری میں رہے پھر بلال اور ان کے بھائی قبیلہ خولان میں گئے اور ان لوگوں سے بلال نے اپنے اور اپنے بھائی کے لئے نکاح کی درخواست کی ان لوگوں نے ان کے ساتھ نکاح کر دیا ہم انشاء اللہ تعالیٰ کنیت کے باب میں ان کا ذکر کریں گے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۳۵۹۔ حضرت خالدؓ بن ربعی

حضرت خالدؓ بن ربعی، تمیمی ثم النہشلی۔ بعض لوگ ان کو خالد بن مالک بن ربعی کہتے ہیں ان سرداروں میں سے ایک یہ بھی ہیں جو قبیلہ بنی تمیم سے رسول اللہؐ کے حضور میں حاضر ہوئے تھے زمانہ جاہلیت میں یہ اور قعقاع بن معبد اسد بن خذیمہ کے بھائی ربیعہ بن حذار کے پاس بھاگ گئے تھے (جب یہ حضرت کے پاس حاضر ہوئے تو) رسول اللہؐ نے فرمایا کہ میں نے تم دونوں کو پہچان لیا اور آپ نے چاہا کہ ان دونوں میں سے کسی ایک کو قبیلہ بنی تمیم پر حاکم بنائیں حضرت ابوبکر نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فلاں شخص کو حاکم بنایئے اور حضرت عمر نے عرض کیا کہ فلاں شخص کو بنایئے پس رسول اللہؐ نے فرمایا کہ اگر تم متفق ہو کر کوئی بات کہتے تو میں دونوں کی رائے مان لیتا مگر تم کبھی کبھی اختلاف کرتے ہو پس اللہ سبحانہ نے یہ آیت نازل فرمائی یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَیْنَ یَدَیِ اللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ محمد بن منکدر نے اس حدیث کو اسی طرح روایت کیا ہے اور ابن زبیر نے کہا ہے کہ وہ دونوں شخص جن کا یہ قصہ ہے قعقاع بن معبد اور اقرع بن حابس تھے عنقریب قعقاع کے تذکرہ میں اس کا بیان ہوگا۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

حذار: حاء پر زیر اور ذال کے ساتھ اور ابوعمر نے اپنے مخطوطہ میں جیم اور دال کے ساتھ لکھا ہے۔

## ۱۳۶۰۔ حضرت خالدؓ بن زید بن جاریہ

حضرت خالدؓ بن زید بن جاریہ اور بعض لوگ ابن یزید بن جاریہ کہتے ہیں۔ یہ زید بن جاریہ انصاری کے بھتیجے ہیں۔ ابن ابی عاصم اور ہلال بن علاء نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے اور بخاری نے ان کو تابعین میں ذکر کیا ہے ان کی حدیث مجمع بن یحییٰ نے اپنے چچا ابراہیم سے انہوں نے خالد بن یزید بن جاریہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا تین باتیں جس میں ہوں وہ بخل سے پاک ہوگا جو زکوٰۃ دے اور مہمان کی خاطر کرے اور مصیبت میں (لوگوں کی) مدد کرے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۳۶۱۔ حضرت خالدؓ بن زید بن کلیب

حضرت خالدؓ بن زید بن کلیب بن ثعلبہ بن عبد بن عوف بن غنم بن مالک بن نجار۔ ان کا نام تیم اللہ بن ثعلبہ بن عمرو بن خزرج اکبر ہے کنیت ان کی ابوایوب انصاری خزرجی ہیں۔ ان کی والدہ ہند بنت سعید بن عمرو بن امرء القیس بن مالک بن ثعلبہ بن کعب بن خزرج بن حارث بن خزرج ہیں۔ یہ اپنی کنیت ہی سے مشہور ہیں۔ بیعت عقبہ، بدر، احد اور تمام مشاہد میں رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ تھے۔ یہ ابن عقبہ، ابن اسحاق اور عروہ وغیر ہم کا قول ہے۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہجرت کر کے مدینہ تشریف لائے تو انہیں کے یہاں اترے اور انہیں کے یہاں قیام فرمایا یہاں تک کہ آپ کے حجرے اور آپ کی مسجد تیار ہوگئی اور آپ وہاں منتقل ہوگئے۔ رسول اللہؐ نے ان کے اور مصعب بن عمیر کے درمیان مواخات کرادی تھی۔ ہمیں عبیداللہ بن علی نے اپنی سند سے یونس

بن بکیر تک خبر دی وہ ابن اسحاق سے روایت کرتے تھے کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ نے پانچ دن بنی عمرو بن عوف کا بیان ہے کہ پانچ دن سے زیادہ آپ ان (بنو عمرو بن عوف) کے یہاں ٹھہرے تھے اور بنو عمرو کے خیال میں اس سے بھی زیادہ ٹھہرے۔ اور بعد اس کے آپ مدینہ کی طرف چلے تو بنی سالم بن عوف آپ کے سامنے آئے اور انہوں نے کہا کہ یا رسول اللہ ﷺ بہت سے لوگ ہیں اور صاحب قوت ہیں چلئے ہمارے یہاں اتریئے رسول اللہؐ نے فرمایا میری اونٹنی کا راستہ چھوڑ دو وہ (خدا کی طرف سے) مامور ہے (جہاں بیٹھ جائے گی میں وہیں اتروں گا) بعد اس کے آپ کا گذر بنی بیاضہ پر ہوا وہ بھی سامنے آئے اور آپ نے ایسا ہی جواب دیا پھر بنی ساعدہ پر آپ کا گذر ہوا انہوں نے بھی اترنے کے لئے کہا آپ نے فرمایا اونٹنی کا راستہ چھوڑ دو وہ (خدا کی طرف سے) مامور ہے (جہاں بیٹھ جائے گی میں وہیں اتروں گا) پھر آپ کا گذر آپ کے ماموؤں بنی عدی [1] بن نجار پر ہوا انہوں نے کہا آپ اپنے ماموؤں کے یہاں چلئے آپ نے ویسا ہی جواب دیا پھر آپ کا گذر بنی مالک بن نجار پر ہوا پھر اونٹنی مسجد کے دروازہ پر (یعنی جہاں اب مسجد اقدس ہے) بیٹھ گئی پھر اس نے ادھر ادھر دیکھا اور اٹھی پھر تھوڑی دور جا کر اسی مقام پر لوٹ آئی جہاں سے اٹھی تھی اور وہیں بیٹھ گئی بعد اس کے جیسا کہ اونٹ بیٹھنے کے وقت بولتے ہیں بولی پس رسول اللہ اترے اور ابو ایوب یعنی خالد بن زید نے آپ کا اسباب اٹھایا اور اپنے گھر میں لے گئے اور رسول اللہ ﷺ نے تعمیر مسجد کا حکم دیا۔ ہمیں ابو الفرج یعنی یحییٰ بن محمود ثقفی نے اپنی سند سے ابو بکر یعنی احمد بن عمرو بن ضحاک تک خبر دی وہ کہتے تھے کہ ہمیں ابو کامل نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں لیث بن سعد نے خبر دی نیز احمد کہتے تھے کہ ہم سے ابو بکر بن ابی شیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں یونس بن محمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں لیث بن سعد نے یزید بن ابی حبیب سے انہوں نے ابو الخیر سے انہوں نے ابو رہم سماعی سے روایت کر کے خبر دی کہ ان سے ابو ایوب نے بیان کیا کہ نبی ﷺ میرے گھر کے نیچے کے حصہ میں ٹھہرے تھے اور میں بالا خانہ پر تھا اوپر چھت پر کچھ پانی گر گیا تو میں اور ام ایوب دونوں اٹھے اور کپڑوں سے اس کو جذب کر لیا کہ ایسا نہ ہو کہ رسول اللہؐ تک یہ پانی پہنچ [2] جائے پھر میں ڈرتے ڈرتے رسول اللہؐ کے حضور میں گیا اور میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! یہ مناسب نہیں ہے کہ ہم آپ کے اوپر رہیں لہٰذا آپ بالا خانہ پر تشریف لے چلئے پس رسول اللہ ﷺ نے حکم دیا کہ آپ کا اسباب اوپر منتقل کر دیا جائے پھر (ایک روز رسول اللہؐ نے میرے پاس کچھ کھانا بھیجا تو) میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہؐ آپ جو میرے پاس کھانا بھیجا کرتے تھے تو میں اس کو دیکھتا تھا جہاں آپ کی انگلیوں کا نشان بنا ہوتا تھا وہیں سے میں کھاتا تھا مگر اس کھانے میں جو آپ نے مجھے بھیجا جسے میں نے دیکھا آپ کی انگلیوں کا نشان میں نے نہیں پایا رسول اللہؐ نے فرمایا ان میں پیاز تھی لہٰذا فرشتوں کے خیال سے میں نے اس کا کھانا پسند نہیں کیا مگر تم لوگ کھاؤ، یہ بھی مروی ہے کہ اس کھانے میں لہسن تھا اور یہی زیادہ مشہور ہے واللہ اعلم۔

حبیب بن ابی ثابت نے محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس سے انہوں نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ ابو ایوب (ایک دفعہ) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس آئے تو انہوں نے ابو ایوب سے کہا میں چاہتا ہوں کہ اپنا گھر تمہارے لئے خالی کر دوں جس طرح تم نے رسول اللہ ﷺ کے لئے اپنا گھر خالی کر دیا تھا اور انہوں نے اپنے گھر والوں سے کہا کہ وہ اس گھر سے چلے آئیں

---

[1] آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ اسی قبیلہ کی تھیں اس رشتہ سے یہ لوگ آپ کے ماموں تھے۔

[2] اس زمانے میں چھتیں ایسی ہوتی تھیں کہ ان سے پانی ٹپکتا تھا صرف دھوپ کے بچاؤ کے لئے بنا لیتے تھے۔

اور جتنا اسباب اس گھر میں تھا وہ بھی انہوں نے ابوایوب کو دے دیا۔ جب حضرت علی کی خلافت کا زمانہ آیا تو انہوں نے ابوایوب سے پوچھا کہ تمہیں کس چیز کی ضرورت ہے؟ ابوایوب نے کہا میرا وظیفہ مجھ کو ملتا رہے اور آٹھ غلام مجھے چاہئے کہ وہ میری زمین میں کام کریں ان کا وظیفہ چار ہزار تھا حضرت علی نے اس کو پنج گنا کر دیا اور بیس ہزار انہیں دیئے اور چالیس غلام کو دیئے ابوایوب بھی ان لوگوں میں تھے جو حضرت علی کے ہمراہ ان کی تمام لڑائیوں میں شریک رہے انہوں نے جہاد کو اپنے اوپر لازم کر لیا تھا اور کہتے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے انفروا خفافا وثقالا پس میں اپنے کو یا تو خفیف دیکھتا ہوں یا ثقیل جہاد سے کبھی کسی سال پیچھے نہیں رہے صرف ایک سال جب کہ لشکر کا سردار کوئی نوجوان بنایا گیا تھا اس سال نہیں گئے مگر اس کے بعد پھر افسوس کرتے تھے اور کہتے تھے کہ مجھے اس سے کیا مطلب تھا کہ کوئی شخص میرے اوپر سردار بنایا گیا ہے ان سے منجملہ صحابہ کے ابن عباس' ابن عمر' براء بن عازب' ابوامامہ' زید بن خالد جہنی' مقدم بن معد یکرب' انس بن مالک' جابر بن سمرہ اور عبداللہ بن یزید خطمی نے اور منجملہ تابعین کے سعید بن مسیب' عروہ' سالم بن عبداللہ' ابوسلمہ' عطاء بن یسار اور عطاء بن یزید وغیرہم نے روایت کی ہے۔ حضرت ابوایوب کی وفات ۵۰ ھ میں ہوئی جب کہ یہ جہاد میں تھے اور بعض لوگ کہتے ہیں ۵۱ ھ میں اور بعض کہتے ہیں ۵۲ ھ میں اور یہی زیادہ مشہور ہے۔ یہ ایک لشکر میں تھے جس کا سردار یزید بن معاویہ تھا جب ابوایوب بیمار ہوئے تو یزید ان کی عیادت کو گیا اور ان سے پوچھا کہ آپ کی کیا خواہش ہے؟ ابوایوب نے کہا میری خواہش یہ ہے کہ جب میں مرجاؤں تو تم مجھے لے کے سوار ہونا اور دشمن کے ملک میں جہاں تک تمہیں جگہ ملے چلے جانا اور وہیں مجھے دفن کر دینا پھر لوٹ آنا پس جب ان کی وفات ہوئی تو لشکر نے ایسا ہی کیا۔ ان کو قسطنطنیہ کے قریب دفن کیا وہیں ان کی قبر ہے لوگ اس کے ذریعہ سے پانی برسنے کی دعا مانگتے ہیں۔ ہم کچھ حالات ان کے انشاء اللہ ان کی کنیت میں بھی بیان کریں گے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۳۶۲۔ حضرت خالدؓ بن زید

حضرت خالدؓ بن زید۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ ہمارے بعض اصحاب نے ان کو ذکر کیا ہے یہ ابوایوب کے علاوہ ہیں۔ حسین بن ابی زینب نے اپنے والد سے انہوں نے خالد بن زید سے انہوں نے رسول اللہؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا جو شخص گیارہ مرتبہ قل ھو اللہ پڑھ لے اللہ اس کے لئے جنت میں ایک محل بنا دیتا ہے حضرت عمر نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ اب تو ہم بہت سے محل بنوالیں گے۔ رسول اللہؐ نے فرمایا کہ اللہ عزوجل بڑا احسان کرنے والا اور بڑی بزرگی والا ہے یا فرمایا کہ بڑا احسان کرنے والا اور بڑی وسعت والا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۳۶۳۔ حضرت خالدؓ بن سطیح

حضرت خالدؓ بن سطیح غسانی۔ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہے۔ ان کی حدیث کی سند میں کلام ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے مختصر لکھا ہے۔

## ۱۳۶۴۔ حضرت خالدؓ بن سعد

حضرت خالدؓ بن سعد۔ عبدان نے ان کو ذکر کیا ہے انہوں نے اپنی سند سے ہاشم بن ہاشم سے انہوں نے عامر سے انہوں

نے خالد بن سعد سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص صبح کو سات کھجوریں عجوہ کے کھائے اس دن اس پر نہ کوئی زہر اثر کرے گا نہ جادو۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے ہے کہا ہے کہ عبدان نے اسی طرح لکھا ہے حالانکہ یہ غلط ہے صحیح وہ ہے جو احمد بن حنبل نے روایت کیا ہے اس کے بعد انہوں نے ایک حدیث ذکر کیا ہے۔ وہ حدیث ہم سے عبدالوہاب بن ہبۃ اللہ بن عبدالوہاب نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد سے نقل کر کے بیان کی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں مکی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ہاشم نے عامر بن سعد بن ابی وقاص سے انہوں نے اپنے والد سعد سے انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کر کے خبر دی اس حدیث کو بہت سے لوگوں نے ہاشم سے اسی طرح روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۳۶۵۔ حضرت خالدؓ بن سعید بن عاص

حضرت خالدؓ بن سعید بن عاص بن امیہ بن عبد شمس بن عبد مناف بن قصی قرشی اموی کنیت ان کی ابوسعید ہے ان کی والدہ ام خالد بن حباب بن عبد یالیل بن ناشب بن غیرہ ہیں۔ ثقفی ہیں۔ قدیم الاسلام ہیں بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے بعد اسلام لائے تھے اور یہ تیسرے یا چوتھے مسلمان تھے اور بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ پانچویں تھے ۔ضمرہ ابن ربیعہ نے کہا ہے کہ یہ خالد حضرت ابوبکر صدیق کے ساتھ اسلام لائے تھے اور ام خالد بنت خالد بن سعید بن عاص کہتی ہیں کہ میرے والد پانچویں مسلمان تھے (راوی کہتا ہے) میں نے پوچھا کہ ان سے پہلے کون لوگ اسلام لائے تھے انہوں نے کہا علی بن ابی طالب، ابوبکر، زید بن حارثہ اور سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم۔ انؓ کے اسلام کا سبب یہ ہوا کہ انہوں نے خواب میں دیکھا کہ میں دوزخ کے کنارے پر کھڑا ہوا ہوں پھر انہوں نے اس کی وسعت وغیرہ کا حال بیان کیا کہ اللہ ہی کو اس کا علم ہے ان کے باپ ان کو دوزخ میں دھکیل رہے ہیں اور انہوں نے دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کی کمر پکڑے ہوئے ہیں ان کو آگ میں گرنے نہیں دیتے اس خواب کو دیکھ کر یہ بہت ڈرے اور انہوں نے کہا میں قسم کھاتا ہوں کہ خواب سچا ہے پھر یہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے ملے اور ان سے اس خواب کو بیان کیا حضرت ابوبکر نے ان سے کہا کہ اللہ کو تمہارے ساتھ بھلائی منظور ہے یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں تم ان کی پیروی کرو اسلام میں تم ایسی باتیں کرو گے کہ وہ تم کو دوزخ میں جانے سے بچا لیں گے اور تمہارا باپ دوزخ میں جائے گا پھر یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملے آپ (اس وقت مقام) اجیاد میں تھے انہوں نے کہا کہ اے محمد آپ (لوگوں کو) کس کی طرف بلاتے ہیں؟ آپ نے فرمایا میں اللہ کی طرف بلاتا ہوں کہ وہ ایک ہے کوئی اس کا شریک نہیں اور محمد اس کا بندہ اور اس کا رسول ہے اور اب جو تم ایسے پتھر کی پرستش کرتے ہو جو نہ سنتا ہے اور نہ دیکھتا ہے اور نہ نقصان پہنچاتا ہے نہ نفع اور نہیں جانتا کہ کون اس کی پرستش کرتا ہے اور کون اس کی پرستش نہیں کرتا اس کو چھوڑ دو خالد نے (یہ سن کے) کہا اشہد ان لا الہ الا اللہ واشہد انک رسول اللہ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کے اسلام سے خوش ہوئے اس کے بعد خالد چھپے رہے ان کے باپ کو ان کے اسلام کا حال معلوم ہوا تو انہوں نے ان کی تلاش میں باقی بیٹوں کو بھیجا وہ مسلمان نہ تھے وہ ان کو پکڑ کر ان کے والد ابواحیحہ یعنی سعید کے پاس لے آئے سعید نے ان کو گالیاں دیں اور بہت سخت سست کہا اور ایک لاٹھی ان کے ہاتھ میں تھی اس سے ان کو مارا یہاں تک کہ اس لاٹھی کو ان کے سر پر (مارتے مارتے) توڑ دیا اور کہا کہ کیا تو محمد کی پیروی کرتا ہے؟ حالانکہ تو

دیکھتا ہے کہ تمام قوم ان کے خلاف ہے اور وہ ان کے معبودوں کی اور ان کے گزشتہ باپ دادا کی برائیاں بیان کرتے ہیں خالد نے کہا۔ ہاں۔ خدا کی قسم! میں نے ان کی پیروی کر لی پس اس پر ان کے باپ کو اور زیادہ غصہ آیا اور انہوں نے ان کو اور بھی مارا اور کہا کہ جہاں تیرا جی چاہے چلا جا۔ خدا کی قسم! اب میں تجھے کھانے کو نہ دوں گا۔ خالد نے کہا کہ اگر تم مجھے کھانے کو نہ دو گے تو میں جب تک زندہ ہوں اللہ مجھے رزق دے گا۔ پس ان کے باپ نے ان کو نکال دیا اور اپنے بیٹوں سے کہا کہ تم میں سے کوئی اس سے کلام نہ کرے جو شخص اس سے کلام کرے گا اس کے ساتھ بھی میں ایسا کروں گا جیسا میں نے خالد کے ساتھ کیا پس خالد رسول اللہؐ کے پاس لوٹ آئے اور آپ ہی کی خدمت میں اپنی زندگی بسر کرنے لگے اور اپنے باپ سے پوشیدہ طور پر نواحی مکہ میں رہتے تھے یہاں تک کہ مسلمانوں نے حبش کی طرف دوسری ہجرت کی تو یہ بھی ان کے ساتھ چلے گئے۔ ان کے باپ مسلمانوں کے حق میں بہت سخت تھے اور مکہ میں بہت باعزت تھے وہ بیمار ہوئے تو کہا کہ اگر اللہ مجھے اس مرض سے صحت دے تو پھر مکہ میں کوئی شخص ابن ابی کبشہ [1] کے خدا کی پرستش نہ کرنے پائے گا۔ خالد نے یہ سن کے کہا کہ اے اللہ! اسے صحت نہ دے چنانچہ اس مرض میں وہ گئے۔

خالد نے جب حبش کی طرف ہجرت کی تو ان کے ساتھ ان کی بیوی امیمہ بنت خالد خزاعیہ بھی تھیں وہیں ان کے بیٹے سعید بن خالد اور ان کی بیٹی ام خالد پیدا ہوئیں ان کی بیٹی کا نام امۃ تھا حبش کی طرف ان کے ساتھ ان کے بھائی عمرو بن سعید نے بھی ہجرت کی تھی یہ دونوں حضرت جعفر بن ابی طالب کے ہمراہ دو کشتیوں میں سوار ہو کر نبیؐ کے حضور میں بمقام خیبر پہنچے تھے نبیؐ نے ان کے متعلق اور مسلمانوں سے گفتگو کی اور غنیمت خیبر میں ان کا حصہ بھی لگایا یہ نبیؐ کے ہمراہ قضیہ، فتح مکہ، حنین، طائف اور تبوک میں شریک تھے۔ انہیں رسول اللہؐ نے یمن کے صدقات وصول کرنے پر مقرر فرمایا تھا اور بعض لوگ کہتے ہیں مذحج اور صنعاء کے صدقات کے لئے مقرر فرمایا تھا چنانچہ جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوئی تو اس کام پر مقرر تھے۔ خالد اور ان کے دونوں بھائی عمرو اور ابان برابر اپنے ان کاموں پر رہے جو رسول اللہؐ نے ان کے متعلق کئے تھے یہاں تک کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوئی تو یہ لوگ اپنے کاموں سے لوٹ آئے حضرت ابوبکر نے ان سے کہا کہ تم کیوں لوٹ آئے؟ رسول اللہ ﷺ کے عمال سے زیادہ کوئی شخص مستحق نہیں ہے تم لوگ اپنے کاموں پر واپس جاؤ ان لوگوں نے کہا کہ ہم جتنے بیٹے ابواحیحہ [2] کے ہیں رسول اللہؐ کے بعد کسی کی طرف سے کام نہ کریں گے خالد یمن میں تھے جیسا کہ ہم نے بیان کیا اور ابان بحرین میں تھے اور عمرو تیماء، خیبر اور بعض قری عربیہ میں تھے۔ خالد اور ان کے بھائی ابان نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی بیعت میں توقف کیا تھا انہوں نے بنی ہاشم سے کہا کہ آپ لوگوں کا شجرہ نسب عالی اور اس کا میوہ شیریں ہے ہم آپ کے تابع ہیں چنانچہ جب بنی ہاشم نے حضرت ابوبکر سے بیعت کر لی تو خالد اور ابان نے بھی ان سے بیعت کر لی۔ حضرت ابوبکر نے خالد کو ایک لشکر کا سردار بنا کے شام کی طرف بھیجا تھا خالد واقعہ مرج الصفر میں بعہد خلافت حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ شہید ہوئے۔ اور بعض لوگوں کا بیان ہے کہ واقعہ مرج الصفر ۱۴ ہجری شروع خلافت حضرت عمر میں ہوا تھا اور بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ ملک شام میں واقعہ اجنادین میں حضرت ابوبکر کی وفات سے چوبیس دن پہلے

---

[1] ابن ابی کبشہ سے مراد آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام ہیں۔

[2] بہت سے لوگ ایسے تھے جنہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی کام نہیں کیا۔

شہید ہوئے اصحاب سیر نے واقعہ اجنادین واقعہ (موج) الصفر اور واقعہ یرموک کی بابت اختلاف کیا ہے کہ ان میں سے کون سا پہلے تھا کون سا بعد میں؟ واللہ اعلم۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ غسانی نے کہا ہے قری عربیہ اسی طرح یہ غیر منون ہے ان بستیوں کو کہا جاتا ہے جو حجاز میں ہیں۔ جیسا کہ بہت سے اہل علم نے مقید کیا ہے۔

## ۱۳۶۶۔ حضرت خالدؓ بن سنان بن ابی عبید

حضرت خالدؓ بن سنان بن ابی عبید بن وہب بن لوذان بن عبدود بن زید بن ثعلبہ احد میں شریک تھے اور جسر ابی عبید میں شہید ہوئے۔ غسانی نے یہ قول عدوی سے نقل کیا ہے۔

## ۱۳۶۷۔ حضرت خالدؓ بن سنان بن غیث

حضرت خالدؓ بن سنان بن غیث بن مریطہ بن مخزوم بن مالک بن غالب بن قطیعہ بن عبس عبسی۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور انہوں نے ان کا نسب نہیں بیان کیا صرف یہ کہا ہے کہ عبدان نے بیان کیا ہے کہ یہ صحابی نہیں ہیں نہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ پایا ہے یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر کیا کرتے تھے اور کہتے تھے کہ ایک نبی ہوں گے کہ ان کی قوم ان کی بے قدری کرے گی۔ بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ عبس بن بغیض بن سنان بن غیث کی اولاد سے ہیں۔ ان کی بیٹی نبیؐ کے حضور میں حاضر ہوئی تھیں انہوں نے حضرت کو قل ھواللہ احد پڑھتے سنا تو کہنے لگیں کہ میرے باپ بھی یہی کہا کرتے تھے۔ میں کہتا ہوں کہ اس بات میں کلام نہیں کہ یہ صحابی نہیں ہیں پس میں نہیں جانتا کہ ابوموسیٰ نے کیوں ان کو ذکر کیا ہے؟ اگر اس وجہ سے ذکر کیا ہے کہ ان سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خبریں منقول ہیں تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خبر مسیح علیہ السلام اور دیگر نبیوں نے بھی بیان کی ہیں ان کو صحابہ میں کیوں نہ ذکر کیا؟

## ۱۳۶۸۔ حضرت خالدؓ بن سوید

حضرت خالدؓ بن سوید بعض لوگ ان کو خلاد کہتے ہیں اور یہی زیادہ مشہور ہے خلاد کے نام میں انشاء اللہ تعالیٰ ان کا ذکر آئے گا۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے مختصر لکھا ہے۔

## ۱۳۶۹۔ حضرت خالدؓ بن سیار

حضرت خالدؓ بن سیار بن عبد عوف بن معشر بن بدر بن احمس بن غفار وہ رسول اللہؐ کے قربانی کے جانور لے کے گئے تھے یہ کلبی کا قول ہے اور واقدی نے ان کا نام عبداللہ بن نضلہ بن عبید بیان کیا ہے۔ ابوموسیٰ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ ابن مندہ نے ان کو ایک دوسرے باب میں ذکر کیا ہے۔

## ۱۳۷۰۔ حضرت خالدؓ بن صخر

حضرت خالدؓ بن صخر۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ عبدان نے ان کو ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ محمد بن ابراہیم بن حارث بن خالد کے والد ہیں۔ عاصم بن شریک بن عامر انصاری نے روایت کی ہے وہ کہتے تھے ہمیں موسیٰ بن محمد بن ابراہیم بن حارث بن خالد بن صخر نے خبر دی اور خالد مہاجرین حبش میں سے تھے وہ اپنے والد سے وہ خالد بن عبداللہ سے روایت کرتے تھے کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ

(ایک مرتبہ) قبا کی طرف بنی عمرو بن عوف کے یہاں سوار ہو کے جا رہے تھے۔ آپ کی عادت تھی کہ آپ جنازوں میں شریک ہوتے تھے اور آپ مریضوں کی عیادت کرتے تھے اور آپ کی دعوت کی جاتی تھی تو آپ اس کو قبول کر لیتے تھے (المختصر) آپ نے (اثنائے راہ میں) کچھ مال جمع کیے ہوئے دیکھے کہ اس سے پہلے آپ نے ان کو نہ دیکھا تھا آپ نے فرمایا کہ تم لوگ جب اپنی عید یعنی نماز جمعہ کے لیے آنا تو کچھ دیر ٹھہر جانا میں تم سے کچھ باتیں کروں گا چنانچہ جب رسول اللہ نماز جمعہ پڑھ چکے تو آپ نے اسی جگہ پر کھڑے کھڑے دو رکعت نماز اور پڑھی یہ دو رکعتیں نہ پہلے کبھی آپ کو کسی نے پڑھتے دیکھی تھیں اور نہ اس کے بعد دیکھیں تمام انصار نواحی مسجد میں ٹھہرے رہے یہاں تک کہ انہوں نے منبر کو گھیر لیا پھر رسول اللہ نے خطبہ پڑھا اللہ کی حمد و ثناء بیان کی بعد اس کے فرمایا کہ اے گروہ انصار! پہلے تم بڑے جفاکش تھے اور یتیموں کی کفالت کیا کرتے تھے اور اچھے کام کرتے تھے یہاں تک کہ اب جو اللہ نے تمہیں اسلام عنایت فرمایا تو تم مال جمع کرتے ہو یاد رکھو ابن آدم جو کھاتا ہے اس میں بھی ثواب ہے اور پرندے جو کھاتے ہیں اس میں بھی ثواب ہے خالد کہتے تھے پھر تمام صحابہ لوٹ گئے اور ان میں سے ہر شخص نے اپنی اپنی دیوار میں ایک یا دو سوراخ کر لئے عبدان نے کہا ہے کہ میں نے خالد بن صخر کا ذکر صرف اسی حدیث میں دیکھا ہے۔ ابو موسیٰ نے کہا ہے کہ میں نے مہاجرین حبش میں حارث بن خالد بن صخر کا ذکر دیکھا ہے پس یہ خالد اگر حارث کے والد ہیں تو یہ بیٹے ہیں عامر بن کعب بن سعد بن تیم بن مرہ کے ان کے ساتھ ان کی بی بی رائطہ بنت حارث تیمیہ بھی تھیں حبش میں ان کے بچے موسیٰ' عائشہ اور زینب پیدا ہوئے تھے۔ محمد بن اسحاق نے ان کا ذکر کیا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ یہ ابو موسیٰ کا کلام ہے انہوں نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور یہ جو انہوں نے کہا ہے کہ میں نے مہاجرین حبش میں حارث بن خالد بن صخر کا ذکر دیکھا ہے پس اگر یہ خالد حارث کے والد ہوں گے تو بیٹے ہیں عامر کے۔ میں نہیں جانتا کہ انہوں نے اس میں شک کیوں کیا؟ پہلے تو وہ لکھ چکے ہیں کہ یہ والد ہیں محمد بن ابراہیم بن حارث بن خالد بن صخر تیمی کے پس اسکے باوجود اب شک کرنے کی کوئی وجہ نہیں بے شک یہ بیٹے ہیں صخر بن عامر بن کعب بن سعد بن تیم کے ہاں صحابی نہیں ہیں صحابی ان کے والد حارث ہیں۔ ان کا تذکرہ اوپر ہو چکا ہے۔

## ۱۳۷۱۔ حضرت خالدؓ بن طفیل

حضرت خالدؓ بن طفیل بن مدرک غفاری۔ ابن منیع نے ان کا ذکر صحابہ میں کیا ہے اور اس میں اعتراض ہے سفیان بن حمزہ نے کثیر بن زید سے انہوں نے خالد بن طفیل بن مدرک غفاری سے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے ان کے دادا مدرک کو اپنی صاحبزادی کے لانے کے لئے مکہ بھیجا تھا یہ کہتے تھے کہ رسول اللہؐ جب سجدہ کرتے تھے یا رکوع کرتے تھے یہ دعا پڑھتے تھے اللھم انی اعوذبر ضاک من سخطک و اعوذ بعفوک من عقوبتک و اعوذبک منک لا ابلغ ثناء علیک انت کما اثنیت علی نفسک (اے اللہ میں تیری ناخوشی سے تیری رضامندی کی پناہ مانگتا ہوں تیرے عذاب سے تیری بخشش کی پناہ مانگتا ہوں اور تجھ سے تیری تعریف ویسی نہیں کر سکتا جیسی تو نے خود اپنی تعریف کی ہے) ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

# باب الخاء والشین والصاد

## ۱۴۵۶۔ حضرت خشخاش ؓ بن حارث

حضرت خشخاش ؓ بن حارث اور بعض لوگ کہتے ہیں ابن مالک بن حارث اور بعض لوگ کہتے ہیں خشخاش بن جناب بن حارث بن اخیف۔ لقب ان کا مجفر بن کعب بن عنبر بن عمرو بن تمیم ہے تمیمی عنبری ہیں۔ مولفۃ القلوب میں سے تھے ان کی قوم کا دستور تھا کہ جب ان میں سے کسی کے پاس ہزار اونٹ ہو جائے تو وہ ایک نر اونٹ کی آنکھ پھوڑ دیتا تھا اور اس کی سواری وغیرہ کو اپنے اوپر حرام کر لیتا تھا۔ یہ (خشخاش) اور ان کے بیٹے نبی ؐ کے حضور میں حاضر ہوئے تھے یہ دونوں اور نیز خشخاش کے دونوں بیٹے قیس اور عبید بھی صحابی ہیں ہمیں ابو یاسر یعنی عبدالوہاب بن احمد نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد تک خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ہشیم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں یونس بن عبید نے حصین بن ابی حر سے انہوں نے خشخاش عنبری سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے میں نبی ؐ کے حضور میں حاضر ہوا میرے ہمراہ میرا ایک بیٹا بھی تھا حضرت نے پوچھا کہ یہ تمہارا لڑکا ہے؟ میں نے عرض کیا کہ ہاں آپ نے فرمایا اس کا گناہ تمہارے اوپر نہ رکھا جائے گا اور تمہارا گناہ اس پر نہ رکھا جائے گا۔ احمد نے کہا ہے کہ ہشیم نے ایک دوسری مرتبہ بیان کیا کہ مجھے ایک خبر دینے والے نے حصین بن ابی الحر سے نقل کر کے خبر دی اور عمرو بن عون واسطی، یحیٰی حمانی، سعید بن سلیمان نے ہشیم سے انہوں نے یونس بن عبید سے انہوں نے حصین بن ابی الحر سے انہوں نے خشخاش عنبری سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نبی ؐ کے حضور میں حاضر ہوا الخ۔ اس حدیث کو اسمعیل بن سالم وغیرہ نے ہشیم سے انہوں نے یونس سے انہوں نے ولید بن مسلم سے انہوں نے حصین سے انہوں نے خشخاش سے روایت کیا ہے اور یہی صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

جناب: جیم اور نون کے ساتھ، اور بعض کہتے ہیں حباب یعنی حاء پر پیش اور باء کے ساتھ اور اسی کو ابو عمر نے پسند کیا ہے۔

احنیف: ہمزہ پر پیش اور خاء پر زبر کے ساتھ اور بعض نے کہا ہے کہ ہمزہ پر زبر اور خاء پر سکون کے ساتھ اور بعض نے خلف کہا ہے۔

## ۱۴۵۷۔ حضرت خشخاش ؓ

حضرت خشخاش ؓ۔ یہ وہ ہیں جن سے یوسف بن زہران نے روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ عبدان نے خائے معجمہ کے ساتھ کیا ہے حالانکہ اوپر حائے مہملہ کی ردیف میں گذر چکا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۴۵۸۔ حضرت خشرم ؓ بن حباب

حضرت خشرم ؓ بن حباب بن منذر بن جموح بن زید بن حارث بن حرام بن کعب بن غنم بن کعب بن سلمہ انصاری خزرجی سلمی حدیبیہ میں شریک تھے اور اس میں بیعۃ الرضوان کی تھی۔ یہ کلبی کا قول ہے۔

### ۱۴۵۹۔ حضرت خصفہؓ

حضرت خصفہؓ یا ابن خصفہ۔ ایک مجہول شخص ہیں ان کی حدیث شعبہ نے یزید سے انہوں نے مغیرہ بن عبداللہ حنفی سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں اصحاب رسول اللہ ﷺ میں سے ایک شخص کے پاس بیٹھا ہوا تھا جن کا نام خصفہ یا ابن خصفہ تھا وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہؐ سے سنا آپ فرماتے تھے طاقتور وہ شخص ہے جو غصہ کے وقت اپنے نفس پر قابو رکھتا ہے۔ انکا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## باب الخاء والطاء

### ۱۴۶۰۔ حضرت خطابؓ بن حارث

حضرت خطابؓ بن حارث بن معمر بن حبیب بن وہب بن حذافہ بن جُمح قریشی جمحی۔ حاطب کے بھائی ہیں انہوں نے سرزمین حبشہ کی طرف ہجرت کی تھی۔ ان کا تذکرہ موسیٰ بن عقبہ نے اور ابن اسحاق نے ان لوگوں میں کیا ہے، جنہوں نے حبشہ کی طرف ہجرت کی تھی۔ ان کے ساتھ ان کی بیوی فکیہہ بنت یسار بھی تھیں خطاب نے وہیں بحالت اسلام وفات پائی اور انکی اولاد تھی۔ اور ان کی بیوی ان دو کشتیوں میں سے ایک پر سوار ہو کر مدینہ آئی تھیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے یہاں کیا ہے میں کہتا ہوں کہ ابوعمر نے ان کا تذکرہ حائے مہملہ کے بیان میں کیا ہے اور یہی صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ عبدالغنی بن سعید، دارقطنی اور ابن ماکولا نے بھی کیا ہے اور عرب کی عادت بھی تھی کہ وہ دو بھائیوں کا نام اسی طرح رکھتے تھے ایک کا نام دوسرے کے نام سے مشتق کر لیتے تھے واللہ اعلم۔

### ۱۴۶۱۔ حضرت خطیمؓ

حضرت خطیمؓ۔ عبدان نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے میں نہیں جانتا کہ یہ صحابی ہیں یا نہیں۔ انہوں نے بیان کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا (مسجدوں کی طرف اندھیری رات میں) پیادہ پا جانے والوں کو بشارت دو۔ ان کا تذکرہ حائے مہملہ کی ردیف میں ہو چکا ہے۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## باب الخاء والفاء

### ۱۴۶۲۔ حضرت خفافؓ بن ایماء

حضرت خفافؓ بن ایماء بن رحضہ بن خربہ بن خلاف بن حارثہ بن غفار، غفاری۔ ان کے والد قبیلہ غفار کے سردار تھے اور یہ خود بنی غفار کے امام اور ان کے خطیب تھے۔ حدیبیہ میں شریک تھے اور بیعۃ الرضوان کی تھی۔ ان کا شمار اہل مدینہ میں ہے ان سے عبداللہ بن حارث، حنظلہ بن علی اسدی، خالد بن عبداللہ بن حرملہ اور ان کے بیٹے حارث بن خفاف وغیرہم نے روایت کی ہے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ یہ خفاف، ان کے والد اور ان کے دادا رحضہ سب صحابی تھے اور مقام غیقہ میں جو غفار کے شہروں میں سے ہے رہتے

ے اور مدینہ میں اکثر آیا کرتے تھے۔ یونس بن بکیر نے محمد بن اسحاق سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا جب ابوسفیان نے خفاف
ن ایماء کی اسلام کی خبر سنی تو کہا کہ آج بنی کنانہ کا سردار بے دین ہوگیا۔ ہمیں یحیٰی بن ابی الرجاء نے اور ابویاسر بن ابی حبہ نے اپنی
ند سے مسلم بن حجاج تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے یحیٰی بن ایوب' قتیبہ اور ابن حجر نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں اسمٰعیل نے خبر دی
کہتے تھے ہمیں محمد بن عمرو نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں خالد بن عبداللہ بن حرملہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حارث بن خفاف نے
پنے والد خفاف بن ایماء سے نقل کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے رسول اللہ ﷺ نے رکوع فرمایا بعد اس کے اپنا سر اٹھایا اور فرمایا کہ غفار
و اللہ بخش دے اور اسلم کو اللہ سلامت رکھے اور عصیہ نے اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کی اے اللہ! لحیان پر لعنت کر اے اللہ!
ل اور ذکوان پر لعنت کر بعد اس کے آپ سجدہ میں گئے خفاف کہتے تھے کہ کفار پر لعنت اسی وجہ سے کہی جاتی ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں
نے لکھا ہے۔

## ۱۴۶۳۔ حضرت خفاف رض بن ندبہ

حضرت خفاف رض بن ندبہ۔ یہ ان کی ماں کا نام ہے وہ بیٹی تھیں ابان بن شیطان کی قبیلہ بنی حارث بن کعب سے تھیں ان کے
والد عمیر تھے۔ کنیت ان کی ابوخرشہ ہے صخر' خنساء اور معاویہ فرزندان عمرو بن حارث بن شرید کے چچازاد بھائی تھے۔ یہ خفاف
مشہور شاعر تھے ان کا رنگ بہت سیاہ تھا عرب کے سیاہ رنگ والوں میں سے ایک یہ بھی تھے۔ کلبی نے کہا ہے کہ خفاف ابن عمیر بن
حارث بن عمرو بن شرید بن ریاح بن یقظہ بن عصیہ بن خفاف بن امرأالقیس بن بہثہ بن سلیم سلمی ان لوگوں میں سے تھے جو زمانہ
ردت میں اسلام پر ثابت قدم رہے قبیلہ قیس کے سواروں اور شاعروں میں سے تھے۔ اصمعی نے کہا ہے کہ خفاف حنین میں رسول
اللہ ﷺ کے ہمراہ تھے اور دوسرے لوگوں نے کہا ہے کہ فتح مکہ میں نبیؐ کے ہمراہ تھے اور بنی سلیم کا جھنڈا انہیں کے ہاتھ میں تھا اور
حنین اور طائف میں بھی شریک تھے ابوعبیدہ نے کہا ہے ہم سے ابوبلال سہم بن ابی العباس بن مرداس سلمی نے بیان کیا وہ کہتے تھے
معاویہ بن عمرو بن شرید بردار خنساء نے مرہ اور فزارہ کے ساتھ جہاد کیا اور ان کے ہمراہ خفاف بن ندبہ بھی تھے پس ہاشم اور زید
فرزندان حرملہ نے معاویہ کو گھیر لیا اور ایک شخص نے ان کو باندھا اور دوسرے نے ان پر حملہ کیا اور ان کو قتل کر دیا پھر جب لوگوں
نے آواز دی کہ معاویہ مقتول ہوگئے تو خفاف نے کہا کہ اللہ مجھے ہلاک کر دے اگر میں یہاں سے ہٹوں جب تک کہ اس پر حملہ نہ
کرلوں پس مالک بن حمار نے جو بنی شمخ بن فزارہ کے سردار تھے ان پر حملہ کیا اور ان کو قتل کر دیا اور کہا۔

ان تک خیلی قداصیب صمیمها — فعمدا علی عینی تیممت مالکا
وقفت له علوی وقد خان صحبتی — لا نبی مجدا او لأثأرها لکا
اقول له والرمح یأطر متنه — تامل خفافا اننی انا ذلک

"اگر میرے سواروں میں سے منتخب لوگ شہید ہو گئے (تو ہو جائیں) میں نے مالک پر حملہ کرنے کا قصد کر لیا ہے۔
میں نے اپنی ہمت اس کے لئے قائم کی ہے اس نے میری صحبت میں خیانت کی ہے تاکہ میں بزرگی کو قائم رکھوں یا کسی
ہلاک ہونے والوں کو پراگندہ کروں۔ میں اسی سے کہوں گا جب نیزہ اس کی پشت پر پہنچ جائے گا کہ خفاف کو دیکھ لے میں
ہی ہوں۔"

ابو عمر نے کہا ہے کہ ان سے صرف ایک حدیث مروی ہے اس کے سوا اور کوئی حدیث ان کی میں نہیں جانتا وہ کہتے تھے میں رسول اللہؐ کے حضور میں گیا اور میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! آپ مجھے کیا حکم دیتے ہیں میں کہاں اتروں؟ کسی قریشی کے یہاں؟ یا کسی انصاری کے یہاں؟ یا قبیلہ اسلم کے یہاں یا قبیلہ غفار کے یہاں؟ رسول اللہؐ نے فرمایا کہ اے خفاف! راستے سے پہلے رفیق کو تلاش کرلیا کرو تا کہ اگر کوئی حادثہ پیش آجائے تو وہ تمہاری مدد کرے اور تم اس کی طرف محتاج ہو تو وہ تمہاری رفاقت کرے یہ خفاف حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے زمانے تک زندہ رہے۔ ابو عمر نے کہا ہے کہ ندبہ میں نون پر زبر اور نون پر زیر دونوں کہا جاسکتا ہے ان کا تذکرہ ابو عمر اور ابو موسیٰ نے کیا ہے۔

## ۱۴۶۴۔ حضرت خفافؓ بن نضلہ

حضرت خفافؓ بن نضلہ بن عمرو بن بہدلہ ثقفی۔ نبیؐ کے حضور میں وفد بن کے گئے تھے ان سے ذابل بن طفیل نے روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔ ابو نعیم نے اتنا اور زیادہ لکھا ہے کہا ہے کہ بعض متاخرین یعنی ابن مندہ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور جس قدر میں نے ان سے نقل کیا ہے اس سے زیادہ انہوں نے نہیں لکھا۔ ان کی نہ کوئی روایت معلوم ہے اور نہ ان کا کہیں تذکرہ ہے۔

## ۱۴۶۵۔ حضرت خفشیشؓ کندی

حضرت خفشیشؓ کندی۔ نام ان کا معدان ہے اور کنیت ان کی ابو الخیر ہے۔ جیم اور حائے مہملہ کی ردیف میں بھی ان کا نام گذر چکا ہے یہی ہیں جنہوں نے نبی ﷺ سے کہا تھا کہ کیا آپ ہم میں سے نہیں ہیں الخ۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

# باب الخاء واللام

## ۱۴۶۶۔ حضرت خلادؓ ابو عبد الرحمٰن

حضرت خلادؓ انصاری۔۔ کنیت ان کی ابو عبد الرحمٰن ہے۔ حارث بن ابی اسامہ نے عبد العزیز بن ابان سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے ہمیں ولید بن عبد اللہ بن جمیع نے عبد الرحمٰن بن خلاد سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ام ورقہ کو اجازت دے دی تھی کہ وہ اپنے گھر والوں کی امامت کیا کریں ان کا ایک موذن بھی تھا نیز اس حدیث کو حارث نے عبد العزیز سے انہوں نے ولید سے انہوں نے عبد الرحمٰن سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ام ورقہ سے روایت کیا ہے کہ انہوں نے نبیؐ سے (امامت کی) اجازت مانگی۔ اس حدیث کو وکیع نے ولید سے انہوں نے اپنی دادی سے اور عبد الرحمٰن بن خلاد سے انہوں نے ام ورقہ سے روایت کیا ہے اور باقی سب لوگوں نے اس حدیث کو ولید سے انہوں نے اپنی دادی سے روایت کیا ہے اور عبد الرحمٰن کا ذکر نہیں کیا۔ ان کا تذکرہ ابو نعیم اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

جمیع: جیم پر پیش کے ساتھ۔

## ۱۴۶۷۔ حضرت خلاد انصاریؓ

حضرت خلاد انصاریؓ۔ جنگ قریظہ میں شہید ہوئے۔ ہمیں منصور بن ابی الحسن طبری نے اپنی سند سے ابویعلی یعنی احمد بن علی تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوعلی احمد بن ابراہیم موصلی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں فرج ابن فضالہ نے عبدالخبیر بن قیس بن ثابت بن شماس سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے جنگ قریظہ میں انصار میں سے ایک شخص شہید ہوئے جن کا نام خلاد تھا ان کی ماں سے کہا گیا کہ اے ام خلاد! خلاد مقتول ہو گئے وہ منہ پر نقاب ڈال کر خلاد کا حال پوچھنے آئی تھیں کسی نے ان سے کہا کہ خلاد مقتول ہو گئے تم ہمارے پاس نقاب ڈال کر آئی ہو خلاد کی والدہ نے کہا کہ اگر خلاد مقتول ہو گئے تو میں اپنے احباب کو تکلیف دینا نہیں چاہتی یہ واقعہ نبیؐ سے بیان کیا گیا آپ نے فرمایا کہ خلاد کو دو شہیدوں کا ثواب ملے گا لوگوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ یہ کیوں؟ آپ نے فرمایا اس وجہ سے کہ ان کو اہل کتاب نے قتل کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۴۶۸۔ حضرت خلادؓ بن رافع

حضرت خلادؓ بن رافع بن مالک بن عجلان بن عمرو بن عامر بن زریق بن عامر بن زریق بن عبد بن حارثہ بن مالک بن غضب بن جشم بن خزرج انصاری خزرجی ثم الزرقی یہ بھائی ہیں رفاعہ بن رافع کے بدر میں شریک تھے ان کی کنیت ابویحیٰی تھی۔ رفاعہ بن یحیٰی نے معاذ بن رفاعہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں اور میرے بھائی خلاد رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ بدر میں ایک دبلے اونٹ پر سوار ہو کر گئے یہاں تک کہ جب ہم مقام برید میں پہنچے جو روحاء کے پیچھے ہے تو ہمارا اونٹ بیٹھ گیا ہم لوگوں نے کہا کہ یا اللہ! اگر ہم مدینہ (اسی اونٹ پر) پہنچ جائیں تو ہم تیرے لئے نذر کرتے ہیں کہ اس اونٹ کی قربانی کر دیں گے پس ہم اسی حال میں تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا گذر ہماری طرف ہوا آپ نے پوچھا کہ تم دونوں کا کیا حال ہے؟ ہم نے آپ سے (سب حال) بیان کیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتر پڑے اور آپ نے وضو کیا بعد اس کے آپ نے اپنے غسالہ وضو میں اپنا لعاب دہن ڈال دیا پھر آپ نے ہمیں حکم دیا تو ہم نے اونٹ کا منہ آپ کے سامنے پھیلا دیا آپ نے وہ غسالہ اپنے وضو کا اونٹ کے منہ میں ڈال دیا اور کچھ اس کے سر پر ڈالا پھر اس کی گردن پر بعد اسؑ کے اس کے شانے پر پھر اس کے کوہان پر پھر اس کے سرین پر پھر اس کی دم پر بعد اس کے فرمایا کہ اے اللہ! رافع اور خلاد کو (اسی سواری پر) لے چل پس رسول اللہ ﷺ چلے گئے اور ہم نے بھی چلنے کا ارادہ کیا چنانچہ ہم بھی چلے (وہ اونٹ اس قدر تیز ہو گیا تھا کہ) ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو وادیٔ منصف کی ابتداء میں پالیا اور وہ اونٹ تمام قافلہ سے آگے رہتا تھا جب ہمیں رسول اللہؐ نے دیکھا تو آپ مسکرائے پھر ہم چلے یہاں تک کہ مقام بدر میں پہنچ گئے جب ہم وادیٔ بدر کے قریب پہنچے تو وہ اونٹ پھر بیٹھ گیا ہم نے کہا الحمد للہ پھر ہم نے اس کی قربانی کر دی اور اس کا گوشت خیرات کر دیا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ ابن کلبی نے بھی ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ خلاد بدر کے دن شہید ہوئے مگر اور کسی نے ایسا نہیں کہا یہ بھی قریب اسی کے ہے جو ہم نے کہا۔ ابوعمر نے کہا لوگ کہتے ہیں کہ ان کی کوئی روایت بھی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ نبیؐ کے بعد زندہ رہے۔

## ۱۴۶۹۔ حضرت خلادؓ زرقی

حضرت خلادؓ زرقی۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور انہوں نے اپنی سند سے عبداللہ بن دینار سے انہوں نے خلاد بن زرقی سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کیا ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ نے فرمایا ہے جو شخص اہل مدینہ کو ڈرائے اس پر اللہ کی اور فرشتوں کی اور سب لوگوں کی لعنت اللہ اس سے کسی قسم کی توبہ اور فدیہ قبول نہ کرے گا اس کو عطاء بن یسار نے خلاد بن سائب سے روایت کیا ہے اور بعض لوگ ان کو سائب بن خلاد کہتے ہیں یہ بنی حارث بن خزرج سے ہیں۔ ان کا تذکرہ سائب کے نام میں بھی آئے گا۔ ان خلاد کا تذکرہ ابوموسیٰ نے ابن مندہ پر استدراک کرنے کے لئے لکھا ہے حالانکہ یہ کچھ نہیں ہیں کیونکہ ابن مندہ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور اگر ابوموسیٰ نے خلاد زرقی کو مراد لیا ہے تو ابن مندہ نے ان کا تذکرہ بھی لکھا ہے جو اوپر گذر چکا اور اگر خلاد بن سائب کو مراد لیا ہے تو وہ اب اس تذکرہ کے بعد آئے گا وہ اگرچہ زرقی نہیں ہیں مگر ابن مندہ نے ان سے یہ حدیث روایت کی ہے کہ جو شخص اہل مدینہ کو ڈرائے الخ وہی حدیث جو زرقی کے تذکرہ میں گذر چکی اور ابوموسیٰ کا یہ کہنا کہ یہ زرقی ہیں صحیح نہیں ہے واللہ اعلم۔ یا شاید لوگوں نے ان کے نسب میں اختلاف کیا ہو جس طرح اور لوگوں کے نسب میں اختلاف کیا ہے حالانکہ یہ دونوں ایک ہوں۔

## ۱۴۷۰۔ حضرت خلادؓ بن سائب

حضرت خلادؓ بن سائب بن خلاد بن سوید بن ثعلبہ بن عمرو بن حارثہ بن امراُالقیس بن مالک اغر بن ثعلبہ بن کعب بن خزرج بن حارث بن خزرج اکبر انصاری خزرجی ثم من بلحارث من خزرج۔ ان سے سائب' عطاء بن یسار اور مطلب بن عبداللہ بن حنطب نے روایت کی ہے۔ محمد بن عبید اور سلیمان بن حرب نے حماد بن یزید سے انہوں نے یحییٰ بن سعید سے انہوں نے مسلم بن ابی مریم سے انہوں نے عطاء بن یسار سے انہوں نے خلاد بن سائب بن خلاد سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ نے فرمایا جو شخص اہل مدینہ کو ڈرائے اللہ اس کو ڈرائے اور اس پر اللہ کی' فرشتوں کی اور سب لوگوں کی لعنت ہو اس سے اللہ تعالیٰ کسی قسم کی توبہ و فدیہ قبول نہ فرمائے۔ اس حدیث کو عارم نے حماد بن زید سے انہوں نے یحییٰ سے انہوں نے مسلم سے انہوں نے عطاء بن یسار سے روایت کیا ہے اور کہا ہے کہ سائب بن خلاد سے یا خلاد بن سائب سے مروی ہے اور نیز اس حدیث کو حماد بن سلمہ نے یحییٰ بن سعید سے اپنی سند کے ساتھ روایت کیا ہے اور کہا ہے کہ سائب بن خلاد سے مروی ہے انہوں نے اس میں شک نہیں کیا سائب کے نام میں انشاء اللہ ان کا تذکرہ کیا جائے گا اور ابن کلبی نے کہا ہے کہ ان کا نام خلاد بن سوید بن ثعلبہ ہے اور ان کا نسب بھی ابن کلبی نے ایسا ہی بیان کیا ہے جیسا ہم نے ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ یہ بدر میں شریک تھے اور ان کے بیٹے سائب بن خلاد حضرت معاویہ کی طرف سے یمن کے حاکم تھے۔ ابن کلبی نے ان کے نسب میں سائب کا نام نہیں ذکر کیا شاید انہوں نے ان کے دادا کا تذکرہ لکھا ہے واللہ اعلم۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۴۷۱۔ حضرت خلادؓ بن سوید

حضرت خلادؓ بن سوید بن ثعلبہ۔ ان کا نسب خلاد بن سائب کے تذکرہ میں گذر چکا ہے کیونکہ یہ خلاد بقول بعض لوگوں کے

کے دادا ہیں اور ایک قول کے موافق ان کے باپ ہیں ابوعمر اور ابونعیم نے ان دونوں کو دو لکھا ہے ایک خلاد بن سائب بن خلاد سوید اور دوسرے خلاد بن سوید اور ابواحمد عسکری نے ان دونوں کو ایک کر دیا ہے اور کہا ہے کہ خلاد بن سوید جس کو بعض لوگ خلاد سائب بن ثعلبہ بھی کہتے ہیں اور موافق اس نسب کے جو خلاد بن سائب بن خلاد بن سوید کے تذکرہ میں گذر چکا یہ خلاد ان خلاد دادا ہوں گے واللہ اعلم۔ یہ خلاد بیعت عقبہ' بدر' احد اور خندق میں شریک تھے اور جنگ قریظہ میں شہید ہوئے ان کے اوپر ایک سی پہاڑ کے اوپر سے پھینک دیا گیا تھا اس سے ان کا سر پھٹ گیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ان کو دو شہیدوں کا ملے گا۔ بعض لوگوں کا بیان ہے کہ وہ پتھر ان پر ایک عورت نے پھینکا تھا جس کا نام بنانہ تھا وہ قبیلہ قریظہ کی ایک عورت تھی پھر اللہ نے بنی قریظہ کے ساتھ اس عورت کو بھی قتل کرا دیا جب کہ اس قبیلہ کے بالغ لوگ قتل کئے گئے کوئی عورت سوا اس عورت ہیں قتل کی گئی۔ مطلب بن عبداللہ بن حطب نے ابراہیم بن خلاد بن سوید سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ انہو نے کہا حضرت جبریل نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں آئے اور کہا کہ اے محمد آپ عجاج ثجاج[1] بن جائیے۔ ان کا تذکرہ یم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابونعیم نے اس تذکرہ میں یہ نہیں بیان کیا کہ یہ جنگ قریظہ میں شہید ہوئے اس کو صرف ابوعمر نے بیان کیا ہے۔ یم نے ایک اور تذکرہ کیا ہے اور کہا ہے خلاد انصاری۔ پہلے گزر چکا ہے یہ جنگ قریظہ میں شہید ہوئے تھے۔ ان کو ان خلاد کے وہ قرار دیا ہے حالانکہ یہ دونوں ایک ہیں صرف یہ ہے کہ ابونعیم نے ان کا نسب یہاں نہیں بیان کیا اور وہاں بیان کر دیا ہے اور ابوعمر نے صرف آخری تذکرہ لکھا ہے پہلے تذکرہ کو نہیں لکھا اور ابن مندہ نے صرف پہلے ہی تذکرہ یعنی خلاد انصاری کو لکھا ہے۔ یہ دونوں م سے بچ گئے اور ابوموسیٰ نے ان کا تذکرہ ابن مندہ پر استدراک کرنے کے لئے لکھا ہے حالانکہ ابن مندہ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے رف نسب نہیں بیان کیا پس اگر صرف نسب نہ بیان کرنے کے سبب سے وہ استدراک کرتے ہیں تو چاہئے تھا کہ ان کی کتاب کے شر مقامات پر استدراک کرتے کیونکہ وہ نسب بہت کم بیان کرتے ہیں۔ جنگ قریظہ میں ان کے شہید ہونے سے یہ بات بھی معلوم و گئی کہ ان کے دونوں بیٹے سائب اور ابراہیم بھی صحابی ہیں۔

## ۱۴۷۔ حضرت خلادؓ والد عبداللہ

حضرت خلادؓ۔ والد ہیں عبداللہ کے۔ ابوموسیٰ نے اپنی سند سے وکیع سے انہوں نے سفیان بن عیینہ سے انہوں نے ابن عجلان ے انہوں نے یحیٰ بن عبداللہ بن خلاد سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ وہ مسجد میں داخل ہوئے اور نماز پڑھی بعد اس کے نبیؐ کے حضور میں گئے اور آپ کے پاس بیٹھ گئے نبیؐ نے ان سے فرمایا کہ جاؤ نماز پڑھو اس لئے کہ تم نے نماز نہیں پڑھی۔ اس سند میں اختلاف کیا گیا ہے عبداللہ بن محمد زہری نے ابن عیینہ سے انہوں نے ابن عجلان سے انہوں نے علی بن یحیٰ بن عبداللہ بن خلاد سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ وہ مسجد میں گئے اور نماز پڑھی الخ اور عبدالجبار نے ابن عیینہ سے انہوں نے ابن عجلان سے انہوں نے انصار کے ایک شخص سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کیا ہے۔ یہ حدیث رفاعہ بن رافع کی روایت سے مشہور ہے واللہ اعلم۔

---

[1] عجاج کے معنی غبار آلود ثجاج کے معنی قربانی کرنے والے مطلب یہ ہے کہ حج کیجئے حج میں یہ دونوں صفتیں حاصل ہوتی ہیں۔

## ۱۴۷۳۔ حضرت خلادؓ بن عمرو

حضرت خلادؓ بن عمرو بن جموح بن زید بن حرام بن کعب بن غنم بن کعب بن سلمہ بن سعد بن علی بن اسد بن سارده بن تزید بن جشم بن خزرج اکبر انصاری خزرجی سلمی ابن اسحاق نے کہا ہے کہ یہ بدر میں شریک تھے اور ابوعمر نے کہا ہے کہ خلادؓ ان کے والد اور ان کے بھائی معاذ' ابوایمن اور معوذ یہ سب بدر میں شریک تھے۔ خلاد احد کے دن شہید ہوئے اور بعض لوگوں کا بیان ہے کہ ابوایمن عمرو بن جموح کے غلام تھے ان کے بیٹے نہ تھے اس بات میں کسی کا اختلاف نہیں ہے کہ یہ خلاد بدر میں شریک تھے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۴۷۴۔ حضرت خلدہؓ انصاری

حضرت خلدہؓ انصاری زرقی۔ دادا ہیں عمر بن عبداللہ بن خلدہ کے۔ ان کی حدیث اسمٰعیل بن ابی اویس نے یحییٰ بن یزید بن عبدالملک سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے عمر بن عبداللہ بن خلدہ سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا خلدہ سے انہوں نے رسول اللہؐ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا اے خلدہ! میرے پاس کسی ایسے شخص کو لے آؤ جو میری اونٹنی کا دودھ دھودے پس خلدہ ایک شخص کو لے آئے حضرت نے (اس شخص سے) پوچھا کہ تمہارا کیا نام ہے؟ اس شخص نے کہا حرب آپ نے فرمایا تم جاؤ پھر ایک اور شخص آپ کے پاس لے آیا اس سے آپ نے پوچھا کہ تمہارا کیا نام ہے؟ اس نے کہا یعیش حضرت نے فرمایا اے یعیش! تم اس اونٹنی کا دودھ دوہو۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۱۴۷۵۔ حضرت خلفؓ بن مالک

حضرت خلفؓ بن مالک بن عبداللہ بن غفار غفاری۔ معروف بہ آبی اللحم۔ اس (آبی) کا مادہ اباء ہے یعنی انکار کرنا چونکہ یہ بتوں کے نام کا ذبیحہ نہ کھاتے تھے اس سبب سے آبی اللحم ان کو کہتے ہیں ابن کلبی نے ان کا نام یہی بتایا ہے۔

## ۱۴۷۶۔ حضرت خلفؓ والد اسود

حضرت خلفؓ۔ اسود کے والد ہیں۔ محمد بن عبدالملک بن زنجویہ اور زہیر بن محمد نے عبدالرزاق سے انہوں نے معمر سے انہوں نے محمد بن خثیم سے انہوں نے محمد بن اسود بن خلف سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ نبیؐ نے حضرت حسن کو (گود میں) لیا اور ان کو پیار کیا بعد اس کے لوگوں کی طرف متوجہ ہوکر آپ نے فرمایا کہ اولاد[1] آدمی کو بخیل اور نامرد بنا دیتی ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور عبداللہ بن عثمان بن خثیم نے محمد بن اسود بن خلف سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے انہوں نے نبیؐ سے کئی حدیثیں روایت کی ہیں۔ میں نہیں جانتا کہ یہ سند کیسی ہے؟ اس حدیث کو ان کے علاوہ اور لوگوں نے عبدالرزاق سے انہوں نے معمر سے انہوں نے ابن خثیم سے یعنی عبداللہ بن محمد بن اسود سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے انہوں نے نبیؐ سے روایت کیا ہے اور یہی صحیح ہے۔

---

1 یعنی آدمی اولاد کے خیال سے مال کی حفاظت کرنے لگتا ہے اور نیز لڑائی وغیرہ میں بھی جانے سے رکتا ہے۔

## ۱۴۷۷۔ حضرت خلید حضرمی

حضرت خلید حضرمی۔ عبدان نے کہا ہے کہ ہم سے احمد بن سیار نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں موسیٰ بن اسمٰعیل نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حماد بن سلمہ نے حمید سے انہوں نے بکر بن عبداللہ سے روایت کر کے خبر دی کہ ایک شخص اصحاب رسول اللہ سے جن کا نام خلید تھا جو اہل مصر میں سے تھے مردوں کو عورتوں کے پیچھے کھڑا کرتے تھے اور عورتوں کو امام کے قریب کھڑا کرتے تھے یعنی نماز جنازہ میں۔ نیز عبدان نے یہ بھی کہا ہے کہ ہمیں ابوموسیٰ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں خالد بن حارث نے حمید سے انہوں نے بکر سے انہوں نے مسلمہ بن مخلد سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ ایسا ہی کیا کرتے تھے اور وہ کہتے تھے کہ ہم سے ابوموسیٰ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابن ابی عدی نے حمید سے انہوں نے بکر سے روایت کر کے خبر دی کہ مسلمہ ایسا ہی کیا کرتے تھے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۴۷۸۔ حضرت خلید بن قیس

حضرت خلید بن قیس بن نعمان بن سنان بن عبید بن عدی بن غنم بن کعب بن سلمہ ان کا شمار اہل بدر میں ہے۔ ان کا تذکرہ عبدان نے لکھا ہے اور انہوں نے کہا ہے کہ ابن فلیح نے زہری سے روایت کی انہوں نے کہا کہ خلدہ بن قیس ہے جوان کے غلام تھے ابن شاہین نے بھی ان کا ذکر لکھا ہے اور کہا ہے کہ موسیٰ بن عقبہ اور ابومعشر نے کہا ہے کہ خلیدہ بزیادت ہاء ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے مختصر لکھا ہے اور ابوعمر نے بھی خلیدہ بزیادت ہا لکھا ہے اور ان کا نسب بیان کیا ہے جیسا کہ ہمنے ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ یہ بدر میں شریک تھے اور کہا ہے کہ موسیٰ اور ابومعشر نے بھی ایسا ہی بیان کیا ہے اور محمد بن اسحاق نے اور واقدی نے بیان کیا ہے کہ ان کا نام خلید بن قیس ہے اور محمد بن عبداللہ بن عمارہ نے خالد بن قیس لکھا ہے مگر اس میں کسی کا اختلاف نہیں ہے کہ یہ جنگ بدر اور احد میں شریک تھے۔

## ۱۴۷۹۔ حضرت خلیفہ بن بشر

حضرت خلیفہ بن بشر۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ ابوزکریا نے ان کو ذکر کیا ہے اور ان کی وہ حدیث روایت کی ہے جس کو ابوعبداللہ بن مندہ وغیرہ نے بشر بن ابی خلیفہ کے نام میں لکھا ہے مگر اس حدیث میں کوئی بات ایسی نہیں ہے جو خلیفہ کے صحابی ہونے پر دلالت کرے۔

## ۱۴۸۰۔ حضرت خلیفہ ابوسہیل

حضرت خلیفہ ۔ کنیت ان کی ابوسہیل ہے۔ سویہ کے والد ہیں۔ ان کا ذکر ان لوگوں میں کیا گیا ہے جن کا نام محمد ہے اور ان کا صحابی ہونا ثابت نہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے اسی طرح مختصر لکھا ہے۔

## ۱۴۸۱۔ حضرت خلیفہ بن عدی

حضرت خلیفہ بن عدی بن معلی، انصاری بیاضی۔ ابونعیم نے ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے اور ابن کلبی اور ابن شاہین نے کہا ہے کہ یہ بیٹے ہیں عدی بن عمرو بن مالک بن عامر بن عامر بن فہیرہ بن عامر بن بیاضہ کے۔ بدر اور احد میں شریک تھے اور عبدان نے کہا

ہے کہ معلیٰ بیٹے ہیں امیہ بن بیاضہ بن عامر بن زریق کے انہوں نے ان کا نسب ابن اسحاق سے نقل کیا ہے اور موسیٰ بن عقبہ نے کہا ہے کہ یہ ان لوگوں میں ہیں جو بدر اور احد میں شریک تھے اور عبید اللہ بن رافع نے ان لوگوں کے نام میں جو اصحاب رسول اللہؐ سے حضرت علی کے ہمراہ (لڑائیوں میں) شریک رہے' خلیفہ بن عدی کا نام بھی بیان کیا ہے جو بنی بیاضہ میں سے تھے اور بدری تھے۔ ان کا تذکرہ ابونعیم' ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ ان کا نام بعض لوگ علیفہ بھی کہتے ہیں وہ اپنے مقام میں انشاء اللہ تعالیٰ بیان کیا جائے گا۔

# باب الخاء والمیم

## ۱۴۸۲۔ حضرت خمخامؓ بن حارث

حضرت خمخامؓ بن حارث بکری۔ مجالد بن خمخام' خمخام کا نام مالک بن حارث بن خالد اسود ہے' نے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ میرے والد خمخام بکر بن وائل کے وفد کے ہمراہ قبیلہ سدوس کے چار آدمیوں کے ساتھ نبیؐ کی طرف ہجرت کر کے گئے تھے وہ چار وں آدمی یہ تھے۔ (۱) بشیر بن خصاصیہ (۲) فرات بن حیان (۳) عبداللہ بن اسود اور (۴) یزید بن ظبیان۔ خمخام نبیؐ کے ہمراہ حنین میں شریک تھے۔ حضرت نے ان کے ہمراہ ایک تحریر ان کے خاندان بکر بن وائل کے مسلمانوں کو بھیجی تھی بکر بن وائل ایک قوم ہے یمامہ میں یزید بن ظبیان کو کوئی شخص اس خط کا پڑھنے والا نہ ملا سوا ایک شخص کے جو قبیلہ ربیعہ کی شاخ بنی ضبیعہ سے تھا اس وجہ سے ان لوگوں کو بنی قاری کہنے لگے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۴۸۳۔ حضرت خمیصہؓ بن ابان

حضرت خمیصہؓ بن ابان حدانی۔ یہ وہی شخص ہے جو نبی کی وفات کی خبر لے کر مدینہ سے عمان گئے تھے اور کہا تھا اے اہل عمان! میں تمہیں رسول اللہؐ کے وفات کی خبر دیتا ہوں اور تمہیں اطلاع دیتا ہوں کہ لوگ (اس صدمہ سے) ایسا جوش کر رہے ہیں جیسے دیگیں جوش کرتی ہیں یہ حدیث طویل ہے۔

# باب الخاء والنون

## ۱۴۸۴۔ حضرت خنافرؓ بن توأم

حضرت خنافرؓ بن توأم حمیری۔ یہ حمیر کے کاہنوں میں سے ایک کاہن تھے۔ پھر معاذ بن جبل کے ہاتھ پر یمن میں اسلام لائے علامات نبوت میں ان کی ایک عمدہ حدیث ہے مگر اس کی سند میں گفتگو ہے اور یہ صرف اسی حدیث سے پہچانے جاتے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۱۴۸۵۔ حضرت خنیسؓ بن حذافہ

حضرت خنیسؓ بن حذافہ بن قیس بن عدی بن سعد بن سہم بن عمرو بن ہصیص بن کعب بن لوی قرشی سہمی۔ یہ بھائی ہیں عبداللہ

حذافہ کے۔اسلام کی طرف سبقت کرنے والوں میں سے تھے انہوں نے سرزمین حبش کی طرف ہجرت کی تھی اور بعد اس کے پھر مدینہ لوٹ آئے تھے۔بدر اور احد میں شریک ہوئے احد میں ان کے کچھ زخم لگ گئے تھے انہیں زخموں سے ان کی وفات ہوگئی۔نبیؐ سے پہلے ام المومنین سیدہ حفصہ بنت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے شوہر یہی تھی جب ان کی وفات ہوگئی تو حضرت حفصہ سے رسول خداؐ نے نکاح کیا۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۴۸۶۔حضرت خنیسؓ بن خالد

حضرت خنیسؓ بن خالد۔ان کا نام اشعر بن ربیعہ بن اصرم بن ضبیس بن حبشہ بن سلول بن کعب بن عمرو خزاعی کعبی کنیت ان کی ابوصخر ہے۔ابراہیم بن سعد اور سلمہ سب نے ابن اسحاق سے ان کا نام خائے منقوطہ کے ساتھ نقل کیا ہے اور دوسرے لوگ حبیش کہتے ہیں حائے مہملہ اور شین معجمہ کے ساتھ۔ہم نے بھی ان کا ذکر "حاء" کی ردیف میں کیا ہے بعض لوگ کہتے ہیں کہ حبیش ان کے نسب میں ایک شخص ہیں جن کا نام اشعر بن خالد بن حلیف بن منقذ بن ربیعہ بن اصرم ہے۔یہ کلبی کا قول ہے ابوعمر نے بھی حبیش کے نام میں ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے۔فتح مکہ کے دن یہ اور کرز بن جابر شہید ہوئے یہ دونوں خالد بن ولید کے ساتھ تھے۔راستہ بھول گئے اور دونوں اکٹھے قتل کیے گئے۔جب حبیش قتل ہوئے تو انہوں نے ان کو دونوں پیروں کے درمیان میں کرلیا بعد اس کے وہ لڑے یہاں تک کہ وہ بھی مقتول ہوگئے۔وہ رجز پڑھتے جاتے تھے اور یہ کہتے تھے:

قد علمت صفراء من بنی فهر　　نقية الوجه نقية الصدر

لا ضربن اليوم عن ابی صخر

"مقام صفراء کے بنی فہر جانتے ہیں کہ میں صاف چہرہ اور صاف دل ہوں آج ابوصخر کی طرف سے میں لڑوں گا۔
حبیش کی کنیت ابوصخر ہے۔"

## ۱۴۸۷۔حضرت خنیسؓ بن ابی سائب

حضرت خنیسؓ بن ابی سائب بن عبادہ بن مالک بن اصلع بن عبسہ بن خراش بن جحجبی۔بنی کلفہ بن عوف بن عمرو بن عوف سے ہیں انصاری ہیں اوسی ہیں۔بیعۃ الرضوان اور اس کے بعد کے تمام مشاہد میں شریک تھے اور فتح عراق میں بھی موجود تھے۔شہسوار تھے۔ان کا نام خنیس نبیؐ نے رکھا تھا۔ان کا تذکرہ حافظ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ ابوزکریا یعنی ابن مندہ نے ان کا ذکر لکھا ہے اور اس کو کسی کی طرف منسوب نہیں کیا۔

## ۱۴۸۸۔حضرت خنیسؓ غفاری

حضرت خنیسؓ غفاری۔بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ان کا نام ابوخنیس ہے۔ان سے ابراہیم بن عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن ابی ربیعہ نے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ رسول اللہؐ کے ہمراہ غزوۂ تہامہ میں تھے (رمضان کا مہینہ تھا بعض صحابہ نے روزہ رکھا تھا) یہاں تک کہ جب ہم مقام عسفان میں پہنچے تو آپ کے بعض صحابہ آپ کے پاس گئے اور انہوں نے کہا کہ ہمیں بھوک کی شدت معلوم ہوتی ہے تو حضرت نے ہم لوگوں کو ظہر کے وقت کھانا کھالینے کی اجازت دی اور بعد اس کے انہوں نے پوری حدیث ذکر کی۔

ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے اور ابو نعیم نے کہا ہے کہ مشہور ابو خنیس ہے اور خنیس وہم ہے۔

## باب الخاء والواو والیاء

### ۱۴۸۹۔ حضرت خوات ؓ بن جبیر

حضرت خوات ؓ بن جبیر بن نعمان بن امیہ بن امرء القیس۔ امرء القیس کا نام برک بن ثعلبہ بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس ہے۔ انصاری ہیں اوسی ہیں۔ کنیت ان کی ابو عبداللہ ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں ابو صالح رسول اللہ ؐ کے سواروں میں سے ہیں۔ بدر میں یہ اور بقول بعض ان کے بھائی عبداللہ بن جبیر بھی شریک تھے اور موسیٰ بن عقبہ نے کہا ہے کہ خوات بن جبیر رسول اللہ کے ہمراہ بدر کی طرف چلے جب مقام صفرا میں پہنچے تو ان کی پنڈلی میں پتھر لگ گیا اس سبب سے یہ لوٹ آئے مگر رسول اللہ ؐ نے مال غنیمت میں ان کا حصہ لگایا تھا اور ابن اسحٰق نے کہا ہے کہ خوات بدر میں شریک نہ تھے مگر رسول اللہ ؐ نے ان کا حصہ اصحاب بدر کے ساتھ لگایا تھا ابن کلبی نے بھی ایسا ہی کہا ہے۔ یہ ذات النحیین کے شوہر تھے۔ ذات النحیین ایک عورت تھی بنی تیم اللہ سے زمانہ جاہلیت میں گھی بیچا کرتی تھی اہل عرب نے اس کو ضرب المثل کر دیا ہے کہتے ہیں کہ فلاں شخص ذات النحیین سے بھی زیادہ کام میں مشغول رہنے والا ہے۔

قصہ اس کا مشہور ہے لہٰذا اس کو ذکر کے طول نہ دیں گے۔ ہمیں ابو موسیٰ نے اجازۃً خبر دی اور احمد بن عثمان بن ابی علی نے قراءۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو موسیٰ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو علی حداد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حافظ ابو نعیم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں سلیمان بن احمد بن ایوب نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ہیثم بن خالد مصیصی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں داؤد بن منصور نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے جریر بن حازم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ابو غسان اہوازی نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں جرح بن مخلد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں وہب بن جریر نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھے میرے والد نے خبر دی وہ کہتے تھے میں نے زید بن اسلم کو یہ بیان کرتے ہوئے سنا کہ خوات بن جبیر کہتے تھے ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ مقام مرالظہران میں اترے یہ کہتے تھے میں اپنے خیمہ سے نکلا تو میں نے کچھ عورتوں کو دیکھا کہ وہ باتیں کر رہی ہیں وہ عورتیں مجھے اچھی معلوم ہوئیں میں لوٹ آیا اور میں نے لباس نکال کر پہنا اور جا کے انہیں عورتوں کے ہمراہ بیٹھ گیا اور رسول اللہ ؐ اپنے قبہ سے باہر نکلے جب میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا تو میں ڈر گیا اور بدحواس ہو گیا۔ میں نے کہا کہ یا رسول اللہ ؐ! میرا ایک اونٹ بھاگ گیا ہے میں اس کے پکڑنے کے لیے نکلا ہوں۔ رسول اللہ ؐ چلے اور میں بھی آپ کے پیچھے چلا۔ پس آپ نے اپنی چادر مجھے دی اور آپ پیلو (کے جنگل) میں گھس گئے اور قضائے حاجت فرمائی اور وضوء فرمایا جب آپ تشریف لائے تو آپ کی داڑھی سے آپ کے سینے پر پانی ٹپک رہا تھا آپ نے فرمایا کہ اے ابو عبداللہ! اس اونٹ کا کیا حال ہے؟ اور اس کے بعد ہم لوگوں نے کوچ کیا پس آپ اثنائے راہ میں جب کبھی مجھ سے ملتے تھے فرماتے تھے السلام علیک اے ابو عبداللہ! وہ اونٹ بھاگ کر کہاں گیا؟ جب میں نے یہ حال دیکھا کہ آنحضرت ؐ اصل بات میری سمجھ گئے۔ تو میں بوجہ شرم کے بہت دنوں تک مدینہ میں پوشیدہ رہا اور مسجد شریف جانے سے اور نبی ؐ کے پاس بیٹھنے سے کنارہ کش رہا۔ بہت دنوں کے بعد میں مسجد میں گیا اور کھڑے ہو کر نماز پڑھنے لگا۔ پس رسول اللہ ؐ اپنے کسی حجرہ سے باہر تشریف لائے اور آپ نے دو رکعتیں پڑھیں میں نے نماز میں خوب طول دیا تا کہ آپ چلے جائیں اور مجھے

چھوڑ دیں مگر آپ نے فرمایا کہ اے بندۂ خدا! تو جس قدر چاہے طول دے میں یہاں سے نہ جاؤں گا جب تک تو نماز ختم نہ کرے۔ میں نے اپنے دل میں کہا کہ آج میں رسول اللہ ﷺ سے عذر کروں گا اور آپ کا دل صاف کردوں گا پس جب میں نماز ختم کر چکا تو آپ نے فرمایا کہ السلام علیک اے ابو عبداللہ! وہ اونٹ بھاگ کر کہاں گیا؟ میں نے کہا قسم اس کی جسے آپ کو حق کے ساتھ بھیجا ہے وہ اونٹ جب سے میں اسلام لایا کبھی نہیں بھاگا آپ نے تین مرتبہ فرمایا کہ اللہ تم پر رحم کرے پھر آپ نے کچھ نہیں کہا۔ انہوں نے نبی ﷺ سے خوف کی نماز روایت کی ہے اور یہ حدیث بھی روایت کی ہے کہ جس چیز کی زیادہ مقدار نشہ پیدا کر دے اس کی تھوڑی مقدار بھی حرام ہے۔ ان کی وفات مدینہ میں ۴۰ھ میں ہوئی۔ اس وقت ان کی عمر ۷۴ برس کی تھی مہندی اور نیل کا خضاب لگایا کرتے تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

برک: محمد بن نقطہ کہتے ہیں کہ باء پر پیش اور راء پر زبر ہے۔

## ۱۴۹۰۔ حضرت خوط انصاری

حضرت خوط انصاری۔ ابن مندہ نے کہا ہے کہ ابو مسعود نے عبدالرزاق سے انہوں نے سفیان سے انہوں نے عثمان بتی سے انہوں نے عبدالحمید انصاری سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا خوط سے روایت کیا ہے کہ وہ مسلمان ہو گئے تھے مگر ان کی بیوی مسلمان نہ ہوئی تھیں۔ پس وہ دونوں اپنے ایک چھوٹے بچے کو نبی ﷺ کے حضور میں لے گئے (کہ یہ بچہ کس کو ملنا چاہیے؟) نبیؐ نے اس بچہ کو اختیار دیا اور فرمایا کہ اے اللہ! اسے ہدایت کر۔ پس وہ بچہ اپنے باپ کے پاس چلا گیا ابن مندہ نے کہا ہے کہ ابو مسعود نے ایسا ہی کہا ہے حالانکہ اس حدیث کے راوی عبدالحمید بن جعفر بن عبداللہ بن حکم بن رافع بن سنان انصاری ہیں اور رافع ہی اسلام لائے تھے ابو نعیم نے کہا ہے کہ بعض متاخرین نے اپنے کسی شیخ سے انہوں نے ابو مسعود سے روایت کی ہے اور اس روایت میں بیان کیا ہے کہ انہوں نے ان کے دادا خوط سے روایت کی ہے کہ وہ مسلمان ہو گئے تھے الخ اور کہا ہے کہ ابو مسعود نے اسی طرح کہا ہے یہ کھلا ہوا وہم ہے اس کے روایت کرنے والے عبدالحمید بن جعفر بن عبداللہ بن حکم بن رافع بن سنان انصاری ہیں اور ان کے دادا یعنی رافع بن سنان اسلام لائے تھے خوط کا ذکر اس روایت میں بالکل بے اصل ہے۔ میں کہتا ہوں کہ یہ اعتراض بالکل بے وجہ ہے ابو نعیم نے ابن مندہ کا وہی کلام نقل کیا ہے۔ جس کو خود انہوں نے ابو مسعود پر رد کر دیا ہے پس ابن مندہ پر اعتراض کرنے کی کوئی وجہ نہیں وہ خود اس پر تنبیہ کر چکے ہیں۔

## ۱۴۹۱۔ حضرت خوط بن عبدالعزی

حضرت خوط بن عبدالعزی۔ بعض لوگ ان کو حوط بھی کہتے ہیں حائے مہملہ کے ساتھ۔ ابو نعیم نے ان کو خاء معجمہ کی ردیف میں لکھا ہے اور اپنی سند کے ساتھ حسین معلم سے انہوں نے ابن بریدہ سے انہوں نے خوط بن عبدالعزی سے روایت کی ہے کہ ایک جماعت قبیلہ مضر کی نکلی اور ان کے قافلہ میں گھنٹی بج رہی تھی نبی ﷺ نے فرمایا کہ فرشتے اس قافلہ کے قریب نہیں جاتے جس میں گھنٹی ہوتی ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے حائے مہملہ کی ردیف میں کیا ہے اور ابو موسیٰ نے ابن مندہ پر استدراک کرنے کے لیے ان کا ذکر لکھا ہے اور کہا ہے کہ ابن شاہین اور ابو نعیم نے خائے معجمہ کی ردیف میں ان کو ذکر کیا ہے اور ابو عبداللہ نے حائے مہملہ کی ردیف میں ان کو ذکر کیا ہے۔ ان کا تذکرہ یہاں ابو نعیم اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۴۹۲۔ حضرت خولیؓ بن اوس

حضرت خولیؓ بن اوس انصاری۔ ابن جریج نے کہا ہے کہ یہ ان لوگوں میں ہیں جو نبی ﷺ کی قبر میں حضرت علی اور حضرت فضل کے ساتھ اترے تھے۔ ابوعمر نے ان کا تذکرہ مختصر لکھا ہے۔

## ۱۴۹۳۔ حضرت خولیؓ بن ابی خولی

حضرت خولیؓ بن ابی خولی۔ یہ خولی بیٹے ہیں ابوخولی عجلی کے۔ ابن ہشام نے ایسا ہی کہا ہے اور ان کو عجل بن لجیم کی طرف منسوب کیا ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ جعفی ہیں۔ یہ قول ابن اسحٰق وغیرہ کا ہے اور یہی صحیح ہے یہ بنی عدی بن کعب کے حلیف تھے پھر حضرت عمر کے والد خطاب کے حلیف ہوئے اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ خولی بیٹے ہیں خولی کے مگر اکثر لوگوں کا قول وہی ہے جو اوپر گزر چکا۔ ابوعمر نے ان کا نسب بیان کیا ہے اور کہا ہے خولی بن ابی خولی بن عمرو بن خیثمہ بن حارث بن معاویہ بن عوف بن سعد بن جعفی۔ اس نسب کے بعض حصہ میں ہشام کلبی نے ان سے مخالفت کی ہے اور کہا ہے کہ خولی، ہلال اور عبداللہ یہ سب بیٹے ہیں ابی خولی بن عمرو بن زہیر بن خیثمہ بن ابی حمران کے ابوحمران کا نام حارث بن معاویہ بن حارث بن مالک بن عوف بن سعد بن عوف بن خریم بن جعفی۔ یہ سب لوگ بدر میں شریک تھے واقدی اور ابومعشر نے کہا ہے کہ یہ اور ان کے بیٹے بدر میں شریک تھے مگر ان دونوں نے ان کے بیٹے کا نام نہیں لیا مگر محمد بن اسحٰق نے کہا ہے کہ خولی بن ابی خولی بدر میں شریک تھے اور ہشام بن کلبی نے کہا ہے کہ خولی بن ابی خولی بدر میں شریک تھے اور ان کے ہمراہ ان کے دونوں بھائی ہلال اور عبداللہ بھی تھے۔ اور طبری نے کہا ہے کہ خولی بن ابی خولی بدر اور تمام مشاہد میں رسول اللہ ﷺ کے ہمراہ شریک تھے اور حضرت عمر کی خلافت میں انہوں نے وفات پائی۔ ان خولی سے ایک حدیث مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ان سے فرمایا زمانے کے فتنوں کا ذکر کر کے آپ نے ان سے کہا کہ تم شام چلے جانا انہوں نے کہا ہے کہ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے اور ابن مندہ اور ابونعیم نے کہا ہے کہ یہ نبی ﷺ کے دفن میں شریک تھے مگر یہ وہم ہے آپ کے دفن میں جو شریک تھے وہ اوس بن خولی تھے۔ واللہ اعلم

## ۱۴۹۴۔ حضرت خولیؓ

حضرت خولیؓ۔ انہوں نے نبی ﷺ سے روایت کی ہے اور ان سے انیس بن ضحاک کے والد ضحاک بن محمر نے روایت کی ہے۔ ابن ابی حاتم نے ان کا ذکر اسی طرح کیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ میں نہیں جانتا آیا یہ ان دونوں کے علاوہ ہیں یا انہیں میں سے ایک ہیں یعنی ان دونوں میں سے جن کا ذکر اوپر ہو چکا۔

## ۱۴۹۵۔ حضرت خویلدؓ بن خالد خزاعی

حضرت خویلدؓ بن خالد بن منقذ بن ربیعہ خزاعی۔ بھائی ہیں ام معبد کے۔ ان کے نسب میں اس کے علاوہ اور اقوال بھی ہیں جو اوپر بیان ہو چکے ہیں اور عاتکہ کے نام میں ذکر کیے جائیں گے۔ ابوعمر نے ان کا تذکرہ کرتے ہوئے کہا ہے کہ انہوں نے ان کو صحابہ میں ذکر نہیں کیا ہے اور کہا ہے کہ مجھے ان کی روایت معلوم نہیں۔ اور ان کے بھائی خنیس بن خالد نے روایت کی ہے اور ان دونوں کی بہن ام معبد خزاعیہ سے ان کی حدیث کہ نبی ﷺ ہجرت کرتے وقت ان کی طرف سے ہو کے گزرتے تھے روایت کی گئی

ہے اور عنقریب ہم ان کے حالات انشاء اللہ تعالیٰ بیان کریں گے۔ان کا تذکرہ ابو عمر نے لکھا ہے۔

## ۱۴۹۶۔حضرت خویلدؓ بن خالد ہذلی

حضرت خویلدؓ بن خالد بن محرث بن زبید بن مخزوم بن صاہلہ بن کاہل بن حارث بن تمیم بن سعد بن ہذیل۔کنیت ان کی ابوذؤیب ہذلی مشہور شاعر ہیں۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں اسلام لے آئے تھے مگر آپ کو دیکھا نہیں۔یہ ابو عمر نے کنیت کے باب میں لکھا ہے۔اور ابو موسیٰ نے کہا ہے کہ وفد بن کے نبیؐ کے حضور میں حاضر ہوئے تھے۔ان سے اخنس بن زہیر نے ایک حدیث روایت کی ہے۔جس کو ابو مسعود نے ذکر کیا ہے یہاں ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔اور عنقریب کنیت کے باب میں ان ذکر کیا جائے گا۔

## ۱۴۹۷۔حضرت خویلد ضمریؓ

حضرت خویلد ضمریؓ۔انہوں نے نبی ﷺ کو پایا تھا۔اور ابو سفیان کو بدر کے قافلہ میں دیکھا تھا۔اس کو ابراہیم بن منذر خزامی نے عبدالعزیز بن ابی ثابت سے انہوں نے عثمان بن سعید ضمری سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے خویلد سے اسی طرح روایت کیا ہے۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۴۹۸۔حضرت خویلدؓ بن خالد کنانی

حضرت خویلدؓ بن خالد کنانی۔کنیت ان کی ابو عقرب۔بیٹے ہیں خالد بن بجیر بن عمرو بن حماس بن عریج بن بکر بن کنانہ بن خزیمہ کے کنانی ہیں۔عریجی ہیں۔عریج بھائی ہیں لیث بن بکر بن عبد مناہ کے وہ دادا تھے ابو نوفل بن ابی عمرو بن ابی عقرب کے یہ لوگ عریج کے خاندان سے ہیں۔ان کی کچھ اولاد مدینہ میں بھی ہے مکہ میں ان کا قیام تھا اور ان کی اولاد بصرہ میں رہتی تھی۔ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے اور اس کو ابن شاہین سے نقل کیا ہے۔

بجیر: باء پر پیش اور جیم پر زبر ہے۔حماس: حاء پر زیر ہے۔عریج: عین پر پیش جبکہ راء پر زبر ہے۔

## ۱۴۹۹۔حضرت خویلدؓ بن عمرو انصاری

حضرت خویلدؓ بن عمرو انصاری سلمی۔بنی سلمہ کے خاندان سے ہیں۔بدری ہیں۔محمد بن عبید اللہ بن ابی رافع نے ان لوگوں کے نام میں جو حضرت علی کے ہمراہ ان کی لڑائیوں میں شریک تھے خویلد بن عمرو انصاری بدری کا نام بھی بیان کیا ہے جو بنی سلمہ میں سے تھے۔ان کا تذکرہ ابو نعیم اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۰۰۔حضرت خویلدؓ بن عمرو خزاعی

حضرت خویلدؓ بن عمرو بن صخر بن عبدالعزیٰ بن معاویہ بن محترش بن عمرو بن مازن بن عدی بن عمرو بن ربیعہ۔کنیت ان کی ابو شریح خزاعی۔ان کے نام میں اختلاف ہے بعض لوگ کعب بن عمرو کہتے ہیں اور بعض لوگ عمرو بن خویلد اور بعض لوگ ہانی مگر زیادہ مشہور خویلد ہے۔مدینہ میں آ کے رہے تھے اور قبل فتح مکہ کے اسلام لائے تھے مدینہ میں ۶۸ھ میں وفات پائی ان کا ذکر کنیت کے باب میں انشاء اللہ تعالیٰ کیا جائے گا۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۵۰۱۔ حضرت خیبریؓ بن نعمان

حضرت خیبریؓ بن نعمان طائی۔ یہ وہی ہیں جو حاتم طائی کے یہاں گئے تھے حاتم نے ان کی ہجو کی تھی جس کا جواب انہوں نے ان اشعار میں دیا جن کا ایک شعر یہ ہے

انا الخیبری وانت امرء ظلوم العشیرة حسادها

"میں خیبری ہوں اور تو ایک معمولی شخص ہے۔ قبیلہ پر جو شخص حسد کرے وہ ظالم ہے۔"

عمرو بن شمر جعفی نے حارثہ بن نویرہ بن حارث طائی سے انہوں نے اپنے دادا سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے خیبری بن نعمان سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے نبی ﷺ نے ایک مرتبہ ہمارے پہاڑ اجاء نامی کو دیکھا تو فرمایا کہ اجاء والوں کا کیا حال ہے؟ اجاء والے بھوکے رہیں اللہ ان کے پہاڑ کو مثل قلعہ کے بنادے پھر ہم لوگ اسلام لائے اور آپ کو زکوٰۃ دی پس آپ راضی ہو کر تشریف لے گئے مگر یہ جو آپ نے فرمایا تھا کہ اجاء والے بھوکے رہیں اس سے بددعا مقصود نہ تھی یہ آپ نے صرف اہل عرب کے محاورے کے مطابق ایک لفظ کہہ دیا تھا۔ اب ہم اللہ کا شکر کرتے ہیں ہم نے اس وقت سے اب تک کبھی زکوٰۃ دینے میں کوتاہی نہیں کی۔ ان کا تذکرہ ابواحمد عسکری نے لکھا ہے۔

## ۱۵۰۲۔ حضرت خیثمہؓ بن حارث

حضرت خیثمہؓ بن حارث بن مالک بن کعب بن نحاط بن غنم انصاری اوسی۔ والد ہیں سعد بن خیثمہ کے ان کا ذکر اور ان کا نسب ان کے بیٹے کے نام میں آئے گا۔ خیثمہ احد کے دن شہید ہوئے ان کو ہبیرہ بن ابی وہب مخزومی نے قتل کیا تھا۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۰۳۔ حضرت خیرؓ

حضرت خیرؓ۔ نبیؐ کے زمانے میں اسلام لائے تھے اور آپ کے پاس گئے تھے۔ بعض لوگ کہتے ہیں ان کا نام عبد خیر تھا۔ مسہر بن عبدالملک بن سلع نے اپنے والد سے انہوں نے عبد خیر سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے عبد خیر سے کہا اے ابوعمارہ! میں آپ کا جسم بہت توانا دیکھتا ہوں آپ کی عمر کس قدر ہے؟ انہوں نے کہا اے میرے بھتیجے! میری عمر ۱۲۰ برس کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

# حرف الدال المہملہ

## ۱۵۰۴۔ حضرت داذویہؓ

حضرت داذویہؓ۔ یہ ان تین آدمیوں میں سے ایک ہیں جو اسود عنسی کے پاس گئے تھے جس نے صنعاء میں نبوت کا دعویٰ کیا تھا اور اس کو ان لوگوں نے نبی ﷺ کی حیات میں قتل کر دیا تھا ان لوگوں کے نام یہ ہیں قیس بن مکشوح۔ داذویہ۔ فیروز دیلمی یہ تینوں آدمی زندہ رہے یہاں تک کہ جب نبی ﷺ کی وفات ہوئی تو قیس بن مکشوح دوبارہ مرتد ہو گئے اور ایک جماعت اسود عنسی کے

اصحاب کی لوگوں کو قیس کی طرف بلاتی تھی چنانچہ لوگ جب قیس کے پاس گئے تو اہل صنعاء نے ان کو بہت ڈرایا اور قیس فیروز اور داذویہ کے پاس گئے اور ان سے اسود کے اصحاب کے معاملہ میں مشورہ اور رائے طلب کی محض مکر اور فریب کی نظر سے وہ دونوں ان سے مطمئن ہو گئے قیس نے ان دونوں کی دعوت کی پس جب داذویہ ان کے پاس گئے تو قیس نے ان کو قتل کر دیا اور فیروز جوان کے پاس گئے تو انہوں نے ایک عورت کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ یہ بھی قتل کر دیئے جائیں گے جس طرح ان کے ساتھی قتل کئے گئے پس فیروز آہستہ آہستہ لوٹ آئے راستے میں ان کو جشنس بن شہر ملے وہ بھی ان کے ساتھ خولان کے پہاڑوں میں چلے گئے قیس تمام صنعاء کے مالک ہو گئے تھے فیروز نے حضرت ابوبکر صدیق کو خط لکھا اور ان سے مدد طلب کی حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ان کی مدد کی پس سب لوگوں نے قیس سے مقابلہ کیا اور ان سے لڑے اور ان کو شکست دی قیس گرفتار کر کے حضرت ابوبکر صدیق کے پاس بھیج دیئے گئے۔ حضرت ابوبکر صدیق نے ان کو بہت سرزنش اور ملامت کی انہوں نے ان تمام باتوں سے انکار کیا پس حضرت ابوبکر نے ان کا قصور معاف کر دیا۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۱۵۰۵۔ حضرت دارمؓ بن ابی دارم

حضرت دارمؓ بن ابی دارم جرشی۔ ان کی حدیث کی سند میں اعتراض ہے۔ ان سے ان کے بیٹے اشعث بن دارم نے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا میری امت کے پانچ طبقے ہیں ہر طبقہ چالیس برس تک رہے گا پہلے طبقہ میں میں ہوں اور میرے اصحاب ہیں جو اہل علم و یقین ہیں۔ چالیس برس تک رہیں گے اور دوسرا طبقہ اہل تقویٰ کا ہے جو ۸۰ برس تک رہے گا اور تیسرا طبقہ صلہ رحمی کرنے والوں اور باہم رحم کرنے والوں کا ہے یہ طبقہ ۱۲۰ برس تک رہے گا اور چوتھا طبقہ قطع رحم اور ظلم کرنے والوں کا ہے یہ طبقہ ۱۶۰ برس تک رہے گا اور پانچواں طبقہ ہرج مرج کا ہے اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ یہ طبقہ ۲۰۰ برس تک رہے گا۔ آدمی کو چاہیے کہ اپنے نفس کی حفاظت کرے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے اسی طرح لکھا ہے اور ابوعمر نے بھی ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ دارم تمیمی ان سے ان کے بیٹے اشعث نے روایت کی ہے اور اسی حدیث کو مختصر کر کے بیان کیا ہے۔

## ۱۵۰۶۔ حضرت داوٗدؓ بن بلال

حضرت داوٗدؓ بن بلال بن بلیل۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں ابن احیحہ اور بعض لوگ کہتے ہیں ان کا نام یسار ہے۔ یہ ابن مندہ اور ابونعیم کا قول ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں ان کا نام بلال بن بلال ہے۔ اور ابوعمر نے کہا ہے کہ ان کا نام داوٗد بن بلال ابن احیحہ بن جلاح ہے کنیت ان کی ابولیلی ہے والد ہیں عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ کے اور ابن کلبی نے کہا ہے کہ ابولیلیٰ کا نام یسار بن بلیل بن بلال ہے۔ انصار کے غلام تھے اور انہیں میں داخل ہو گئے تھے اور جو ابویعلی کے والد ہے تو ان کا نام داوٗد بن بلال بن احیحہ ابن جلاح بن حریش بن جحجبی بن عوف بن کلفہ بن عوف بن عمرو بن عوف بن مالک بن اوس ہے انصاری ہیں اوسی ہیں۔ ان کے بیٹے عبدالرحمٰن کا یہ مرتبہ تھا کہ جب فقہاء طلب کئے جاتے تو وہ بھی ان کے ساتھ طلب کئے جاتے تھے اور جب اشراف لوگ بلائے جاتے تو وہ بھی ان کے ہمراہ بلائے جاتے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ غلام نہ تھے کیونکہ غلام اس درجہ بزرگ نہ تھے عنقریب ان کا تذکرہ کنیت (کے باب) میں اور ''یاء'' (کی ردیف میں) انشاء اللہ کیا جائے گا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۵۰۷۔ حضرت دحیہؓ بن خلیفہ کلبی

حضرت دحیہؓ بن خلیفہ بن فروہ بن فضالہ بن زید بن زید بن امرأالقیس بن خزرج بن عامر بن بکر بن عامر اکبر بن بکر بن عوف بن عذرہ بن زید لات بن رفیدہ بن ثور بن کلب بن وبرہ کلبی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی ہیں احد اور اس کے بعد کے تمام مشاہد میں شریک ہوئے کبھی کبھی جبریل انہیں کی شکل میں نبیؐ کے پاس آیا کرتے تھے ان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قاصد بنا کے قیصر کی طرف ۶ھ زمانہ صلح میں بھیجا تھا قیصر ان کے اوپر ایمان لایا مگر وہاں کے علماء[1] نے انکار کیا دحیہ نے یہ سب حال رسول اللہ ﷺ سے بیان کیا آپ نے فرمایا کہ اللہ اس کی سلطنت کو قائم رکھے۔ ان سے شعبی، عبداللہ بن شداد بن ہادؓ منصور کلبی اور خالد بن یزید بن معاویہ نے روایت کی ہے۔

ہمیں اسمٰعیل بن عبیداللہ بن علی وغیرہ نے اپنی سند سے ابوعیسیٰ ترمذی سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے قتیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابن ابی زائدہ نے حسن بن عیاش سے انہوں نے ابواسحٰق شیبانی سے انہوں نے شعبی سے انہوں نے مغیرہ سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے کہ دحیہ کلبی نے رسول اللہ ﷺ کو دو موزے ہدیۃً دیئے۔ آنحضرت ﷺ نے ان کو پہن لیا۔ ہمیں ابواحمد عبدالوہاب بن علی بن علی نے اپنی سند سے سلیمان بن اشعث سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن سرح نے اور احمد بن سعید ہمدانی نے بیان کیا یہ دونوں کہتے تھے ہم سے ابن وہب نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابن لہیعہ نے موسیٰ بن جبیر سے روایت کر کے خبر دی کہ عبیداللہ بن عباس نے ان سے بیان کیا انہوں نے خالد بن یزید بن معاویہ سے انہوں نے دحیہ کلبی سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے رسول اللہؐ کے پاس کچھ قبطی چادریں آئیں آنحضرتؐ نے ایک ان میں سے مجھے بھی دی تھی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

خزج: خاء پر زبر زاء پر جزم اور اسکے بعد جیم ہے۔

## ۱۵۰۸۔ حضرت دخانؓ ابوشعبہ

حضرت دخانؓ۔ کنیت ان کی ابوشعبہ ہذلی ہے۔ ان کا دیکھنا ثابت ہے اور نہ صحابی ہونا۔ ان کی حدیث کی سند میں وہم ہو گیا ہے۔ ابوامیہ یعنی محمد بن ابراہیم نے عباس بن فضل بصری سے انہوں نے ہذیل بن مسعود باہلی سے انہوں نے شعبہ بن دخان ہذلی سے انہوں نے اپنے والد سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا شعر عرب میں ایک کلام موزوں ہے اس کے ذریعہ سے مانگنے والے کو دیا جاتا ہے اس کے ذریعہ سے غصہ پیا جاتا ہے اور اس کے ذریعہ سے لوگوں کی مجلس مزین کی جاسکتی ہے۔ اور حارث بن ابی اسامہ نے عباس بن فضل سے انہوں نے ہذیل بن مسعود باہلی سے انہوں نے محمد بن شعبہ بن دخان سے انہوں نے اہل یمن کے ایک شخص سے انہوں نے قبیلہ ہذیل کے ایک شخص سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے نبی ﷺ سے اس کی روایت کی ہے اور یہی صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

---

[1] یعنی قیصر روم نے جب ایمان ظاہر کیا تو مسیحی علماء نے اس کو منع کیا۔

## ۱۵۰۹۔ حضرت درہمؓ ابوزیاد

حضرت درہمؓ۔کنیت ان کی ابوزیاد ہے۔ابن خزیمہ نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے۔محمد بن یحییٰ قطعی نے ابوایوب یعنی یحییٰ بن میمون قرشی سے انہوں نے درہم بن زیاد بن درہم سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا مہندی کا خضاب لگاؤ وہ تمہارے جمال' شباب اور قوت باہ کو زیادہ کر دے گا۔ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۱۰۔ حضرت درہمؓ ابومعاویہ

حضرت درہمؓ۔کنیت ان کی ابومعاویہ ہے۔سلیمان بن حرب نے محمد بن طلحہ سے انہوں نے معاویہ بن درہم سے روایت کی ہے کہ درہم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے اور کہا کہ میں آپکے پاس آیا ہوں تا کہ آپ سے جہاد میں مدد طلب کروں۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کیا تمہاری ماں ہیں؟انہوں نے کہاہاں۔آنحضرتؐ نے فرمایا توان (کی خدمت) کولازم کر لو۔ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۱۱۔ حضرت دعامہؓ بن عزیز

حضرت دعامہؓ بن عزیز بن عمرو بن ربیعہ بن عمران بن حارث سدوسی۔والد ہیں قتادہ کے عمرو بن علی نے ان کا نسب بیان کیا ہے ان کا صحابی ہونا صحیح نہیں۔محمد بن جامع عطار نے عبیس بن میمون سے انہوں نے قتادہ بن دعامہ سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ فرماتے تھے بخار دنیا میں اللہ کا قید خانہ ہے اور مومن کو دوزخ (کے عذاب سے) اسی قدر حصہ ملتا ہے اس حدیث کو محمد بن جامع نے اسی طرح روایت کیا ہے اور انہوں نے یہی کہا ہے کہ قتادہ بن دعامہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں اور سلیمان شاذکونی نے عبیس سے انہوں نے قتادہ سے انہوں نے انس سے اس کو روایت کیا ہے۔ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۵۱۲۔ حضرت دعثورؓ بن حارث

حضرت دعثورؓ بن حارث غطفانی۔ابوسعید نقاش نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے۔واقدی نے محمد بن زیاد بن ابی ہنیدہ سے انہوں نے زید بن ابی عتاب سے انہوں نے عبداللہ بن رافع بن خدیج سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے ہم نبیؐ کے ہمراہ غزوۂ انمار میں گئے۔جب اعراب نے آپ کے آنے کی خبر سنی تو وہ پہاڑ کی چوٹیوں پر چڑھ گئے اور رسول اللہؐ مقام ذی امر میں پہنچ گئے اور وہیں آپ نے لشکر کو مقیم کیا اور آپ کسی ضرورت کے لیے تشریف لے گئے وہاں پانی برسنے لگا آپ کے دونوں کپڑے تر ہو گئے پس آپ نے خشک ہونے کے لیے ان کو ایک درخت پر پھیلا دیا غطفان (نامی ایک شخص) نے دعثور بن حارث سے کہا جو قبیلہ کے سردار اور بہت بہادر تھے کہ محمد اس وقت اپنے اصحاب سے علیحدہ ہیں اور اس سے زیادہ تنہائی میں کسی وقت تم ان کو نہیں پا سکتے پس دعثور نے ایک تیز تلوار اٹھالی اور پہاڑ سے اترے رسول اللہؐ لیٹے ہوئے تھے اپنے کپڑوں کے سوکھنے کے منتظر تھے پس یکا یک آپ نے دیکھا کہ دعثور بن حارث تلوار لیے ہوئے آپ کے سر مبارک کے پاس کھڑے ہیں اور کہتے

ہیں کہ اے محمد (ﷺ)! اب آپ کو مجھ سے کون بچا سکتا ہے؟ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ عز وجل اور جبریئل نے انکے سینے میں دھکا دیا کہ تلوار انکے ہاتھ سے گر گئی پس رسول اللہؐ نے تلوار اٹھالی اوران کے سر کے قریب جا کے کھڑے ہوئے اور فرمایا کہ اب تم کو مجھ سے کون بچا سکتا ہے؟ دعثور نے کہا کوئی نہیں۔ رسول اللہؐ نے فرمایا اٹھ اور اپنے کام سے جا۔ جب دعثور اٹھ کے چلے تو کہنے لگے کہ آپ مجھ سے بہتر ہیں۔ رسول اللہؐ نے فرمایا میں بہ نسبت تیرے اس کا زیادہ مستحق ہوں پھر دعثور اپنی قوم کے پاس لوٹ کر گئے تو ان لوگوں نے کہا خدا کی قسم! جیسی نادانی تم نے آج کی ایسی ہم نے کبھی نہیں دیکھی تم ان کے سر پر تلوار لے کے کھڑے ہو گئے (اور کچھ نہ کیا) دعثور نے کہا واللہ میں ان پر حملہ نہ کر سکا اور بعد اس کے قصہ پورا بیان کیا اس کے بعد دعثور مسلمان ہو گئے۔ ابوموسیٰ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ ابوسعید نقاش نے ان کا ذکر اسی طرح کیا ہے حالانکہ یہ واقعہ غورث بن حارث کی طرف زیادہ مشہور ہے۔ ان دونوں ناموں میں کبھی تصحیف بھی ہو جاتی ہے ان کے اسلام لانے کا تذکرہ صرف اسی روایت میں ہے۔ ابواحمد عسکری نے بھی ان کا ذکر اسی طرح لکھا ہے جس طرح ابوسعید نقاش نے لکھا ہے اور انہوں نے بھی ان کا نام دعثور بتایا ہے۔ واللہ اعلم

## ۱۵۱۳۔ حضرت دغفلؓ بن حنظلہ

حضرت دغفلؓ بن حنظلہ شیبانی۔ عرب کے نسب کے ماہر تھے۔ بنی عمرو بن عوف بن شیبان سے تھے۔ سدوسی ذہلی ہیں ان سے حسن (بصری) اور ابن سیرین نے روایت کی ہے ان کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے۔ احمد بن حنبل نے کہا ہے کہ میں دغفل کو صحابی نہیں سمجھتا اور بخاری نے کہا ہے کہ دغفل کے متعلق یہ معلوم نہیں کہ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو پایا۔ ہمیں ابوالربیع سلیمان بن ابی البرکات محمد بن محمد بن خمیس نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھے میرے والد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابونصر احمد بن عبدالباقی بن طوق نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالقاسم نفیر بن احمد مرجی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابویعلی موصلی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوہشام رفاعی نے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے قتادہ سے انہوں نے حسن سے انہوں نے دغفل سے نقل کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے ۶۵ برس کی عمر میں نبیؐ کی وفات ہوئی اور نیز قتادہ نے حسن سے انہوں نے دغفل سے انہوں نے نبیؐ سے روایت کی ہے کہ آپ فرماتے تھے نصاریٰ پر پہلے رمضان کے روزے فرض تھے پھر ان کا ایک بادشاہ بیمار ہوا اور اس نے کہا کہ اگر اللہ مجھے شفاء دے گا تو میں سات روزے اور زیادہ کر دوں گا پھر ایک بادشاہ اور اس کے بعد ہوا وہ گوشت کھایا کرتا تھا اس کے منہ میں درد پیدا ہوا تو اس نے نذر مانی کہ اگر اللہ اس کو شفاء دے گا تو وہ دس دن کے روزے اور بڑھا دے گا پھر اس کے بعد ایک بادشاہ اور ہوا اور اس نے کہا کہ ہم ان تین دن کا روزہ ترک نہ کریں گے اور ہم ربیع کے زمانے میں روزہ رکھا کریں گے چنانچہ اس نے ایسا ہی کیا پس پورے پچاس دن کے روزے ہو گئے۔

اور عبداللہ بن بریدہ نے روایت کی ہے کہ معاویہ بن ابی سفیان نے دغفل کو بلایا اور ان سے اہل عرب کے حالات 'لوگوں کے نسب اور نجوم کی بابت سوال کیا تو معلوم ہوا کہ وہ بڑے عالم شخص ہیں پھر ابوسفیان نے کہا کہ اے دغفل! یہ باتیں تم نے کہاں سے یاد کیں دغفل نے کہا کہ سمجھدار قلب اور پوچھنے والی زبان سے علم کی آفت نسیان ہے (مجھے خدا نے نسیان سے محفوظ رکھا) پھر معاویہ نے کہا کہ یزید کے پاس جاؤ اور اس کو لوگوں کے نسب' نجوم اور عربیت سکھا دو۔ کلبی نے ان کا نسب بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ دغفل

بیٹے ہیں حنظلہ بن یزید بن عبدہ بن عبداللہ بن ربیعہ بن عمرو بن شیبان بن ذہل بن ثعلبہ بن عکابہ بن صعب بن علی بن بکر بن وائل کے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ لوگوں نے ان کو شیبانی لکھا ہے اور شیبانی جب مطلق بولا جاتا ہے تو اس سے شیبان بن ثعلبہ بن عکابہ مراد ہوتے ہیں۔انکے چچا کو بھی شیبان کہتے ہیں اور ان کی اولاد کو بھی شیبان کہتے ہیں ان کو ذہلی بھی کہتے ہیں اور ابن مندہ اور ابونعیم نے کہا ہے کہ یہ سدوسی ہیں بنی عمرو بن شیبان سے اور سدوس اور عمر دونوں بیٹے شیبان بن ذہل کے بھائی ہیں پھر کیونکر ممکن ہے کہ یہ سدوسی ہوں اور بنی عمرو سے ہوں اور حنظلہ جو ان کے والد ہیں بنی عمرو بن شیبان سے ہوں بنی سدوس سے نہ ہوں واللہ اعلم۔اور ابونعیم نے انکو سدوسی لکھا ہے اور کچھ نہیں لکھا۔بعض لوگوں کا بیان ہے کہ یہ قتال خوارج کے زمانہ میں ملک فارس میں دولاب کے دن غرق کئے گئے۔

## ۱۵۱۴۔حضرت دفہ رضی اللہ عنہ بن ایاس

حضرت دفہ رضی اللہ عنہ بن ایاس بن عمرو۔انصاری۔بدر میں شریک تھے۔ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے اور انہوں نے واؤ کی ردیف میں بیان کیا ہے کہ وذفہ بن ایاس بن عمرو بن غنم انصاری بدر، احد اور خندق میں شریک تھے ابوعمر نے ان کو دو کر دیا ہے۔حالانکہ یہ دونوں ایک ہیں۔واللہ اعلم

## ۱۵۱۵۔حضرت دکین رضی اللہ عنہ بن سعید

حضرت دکین رضی اللہ عنہ بن سعید خثعمی۔بعض لوگ ان کو مزنی کہتے ہیں۔ہمیں ابویاسر عبدالوہاب بن ہبۃ اللہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد بن حنبل تک خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے وکیع سے انہوں نے اسمٰعیل بن ابی خالد سے انہوں نے قیس بن ابی حازم سے انہوں نے دکین بن سعید خثعمی سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں گئے۔ہم لوگ چار سو چالیس سوار تھے ہم لوگ آپ سے کھانے کی چیزیں مانگنے گئے تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے عمر! جاؤ اور ان کو دے دو حضرت عمر نے کہا یا رسول اللہ! میرے پاس صرف اسی قدر ہے جو مجھ کو اور ایک لڑکی کو چار مہینے تک کافی ہو سکے آپ نے فرمایا جاؤ اور ان لوگوں کو دے دو۔پس حضرت عمر نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ! میں نے سنا اور میں تابعدار ہوں وہ کہتے تھے پھر حضرت عمر اٹھے اور ہم لوگ بھی ان کے ساتھ چلے پس وہ ہمیں ایک کمرے پر لے گئے حضرت عمر نے انکے حجرے سے ایک کنجی نکالی اور دروازہ کھولا دکین کہتے تھے کہ اس کمرے میں کھجوریں بھری ہوئی تھیں جیسے کوئی چیز تہہ بہ تہہ جمائی گئی ہو۔حضرت عمر نے کہا تم لوگ لینا شروع کر دو پس ہم میں سے ہر شخص نے اپنی ضرورت کے موافق جس قدر اس نے چاہا لیا پھر سب سے آخر میں میں گیا تو میں نے دیکھا وہ کھجوریں اسی طرح بھری ہوئی ہیں گویا ہم نے اس میں سے ایک کھجور بھی کم نہیں کی۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۵۱۶۔حضرت دلجہ رضی اللہ عنہ بن قیس

حضرت دلجہ رضی اللہ عنہ بن قیس۔ان کا صحابی ہونا ثابت نہیں۔ان کی حدیث مسیّب بن واضح نے ابن مبارک سے انہوں نے سلیمان

تیمی سے انہوں نے ابوتیمیہ سے انہوں نے دلجہ بن قیس سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا مجھ سے حکم غفاری نے کہا کہ کیا تم کو وہ دن یاد ہے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دباء[1] حنتم اور نقیر (کے استعمال) سے منع فرمایا تھا میں نے کہا ہاں۔ میں اس کا گواہ ہوں۔ اس حدیث کو ایک جماعت نے ابن مبارک سے انہوں نے تیمی سے انہوں نے ابوتیمیہ سے انہوں نے دلجہ سے روایت کیا ہے کہ ایک شخص نے حکم غفاری سے کہا الخ اور اسی حدیث کو ذکر کیا ہے اسی طرح یحیٰ قطان وغیرہ نے تیمی سے روایت کیا ہے اور یہی صحیح ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۵۱۷۔ حضرت دلیم رضی اللہ عنہ

حضرت دلیم رضی اللہ عنہ۔ ان کا تذکرہ حسن بن سفیان نے وحدان میں صحابہ کے ضمن میں کیا ہے اور انہوں نے اپنی سند سے ابن لہیعہ سے انہوں نے یزید بن ابی خبیب سے انہوں نے ابوالخیر سے روایت کی ہے کہ انہوں نے ایک شخص سے جن کا نام دلیم تھا نقل کر کے بیان کیا کہ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سکرکہ[2] کی بابت پوچھا اور بیان کیا کہ وہ ایک قسم کی شراب ہے جو گیہوں سے بنائی جاتی ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے منع فرمایا اسی طرح اس حدیث کو ابن لہیعہ نے روایت کیا ہے اور ابن اسحٰق اور عبدالحمید بن جعفر نے یزید سے روایت کیا ہے اور ان دونوں نے کہا ہے کہ (ان کا صحیح نام) دیلم ہے۔ ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۱۸۔ حضرت دہر رضی اللہ عنہ بن اخرم

حضرت دہر رضی اللہ عنہ بن اخرم بن مالک بن امیہ بن یقظہ بن خزیمہ بن مالک بن سلامان بن اسلم بن افصی۔ اسلمی۔ والد ہیں نصر بن دہر کے یہ دونوں صحابی ہیں۔ بخاری نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے۔ ان کی کوئی روایت معلوم نہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے مختصر لکھا ہے۔

## ۱۵۱۹۔ حضرت دوس رضی اللہ عنہ

حضرت دوس رضی اللہ عنہ۔ نبی ﷺ کے غلام تھے۔ ان کا ذکر اس حدیث میں ہے جس کو محمد بن سلیمان حرانی نے وحشی بن حرب بن وحشی سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا سے روایت کیا ہے کہ نبی ﷺ نے حضرت عثمان کو لکھ بھیجا وہ مکہ میں تھے کہ لشکر مکہ کی طرف روانہ ہو چکا اور میں نے تمہارے پاس دوس غلام رسول اللہ ﷺ کو بھیجا ہے۔ اور ان کو حکم دیا ہے کہ وہ جھنڈا لے کے تمہارے سامنے رہیں اور خالد بن ولید کو بھی تمہارے پاس بھیجا ہے تاکہ وہ روانہ ہو جائے اس حدیث کو صدقہ بن خالد نے وحشی بن حرب سے اپنی سند کے ساتھ روایت کیا ہے اور اس میں دوس کا ذکر نہیں کیا۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے اور ابونعیم نے کہا ہے کہ ہم رسول اللہ ﷺ کے غلاموں میں دوس کو نہیں جانتے اس میں بعض لوگوں سے وہم ہو گیا ہے وہ سمجھے ہیں کہ دوس کسی شخص کا نام ہے حالانکہ یہ قبیلہ کا نام ہے لہٰذا انہوں نے ان کو ان لوگوں کے ذیل میں ذکر کیا جنہوں نے نبی ﷺ سے روایت کی ہے۔

---

[1] ان سب الفاظ کی تفسیر اوپر گزر چکی ہے ان کے استعمال سے ممانعت اسی وجہ سے فرمائی کہ ان ظروف میں شراب کا استعمال ہوتا تھا۔

[2] بعض لوگ کہتے ہیں کہ سکرکہ چینا کی شراب کو کہتے ہیں۔

## ۱۵۲۰۔ حضرت دومی ؓ بن قیس

حضرت دومی ؓ بن قیس۔ دال کے ساتھ۔ یہ دومی بیٹے ہیں قیس کے بنی ذہل بن خزرج بن زید لات بن رفیدہ بن ثور بن کلب بن وبرہ سے ہیں۔ نبی ﷺ کے حضور میں وفد بن کے حاضر ہوئے تھے آنحضرت ﷺ نے ان کو ایک جھنڈا دیا تھا اور قبیلہ کلب کے جس قدر لوگوں نے آپ سے بیعت کی تھی ان پر انکو سردار بنا دیا تھا۔ انکا ذکر امیر ابونصر نے جمہرہ سے نقل کیا ہے ان کا نسب وہی ہے جو قبیلہ قضاعہ کا ہے۔

## ۱۵۲۱۔ حضرت دیلم ؓ بن فیروز

حضرت دیلم ؓ بن فیروز حمیری۔ جیشانی۔ بعض لوگ کہتے ہیں ان کا نام فیروز ہے اور دیلم ان کا لقب ہے اور یہ فیروز بیٹے ہیں یسع بن سعد بن ذی جناب بن مسعود بن غن بن شحر بن ہوشع بن موہب بن سعد بن جبل بن نمران بن حارث بن حبر ان کے اور حبران کا نام جبشان بن وائل بن رعین رعینی ہے۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ دیلم بیٹے ہیں ہوشع بن سعد بن ذی جناب بن مسعود بن غن کے۔ اس نام کو بعض لوگ غین کے ساتھ کہتے ہیں اور بعض لوگ عین کے ساتھ۔ یہ پہلے شخص ہیں جو حضرت معاذ کے ہمراہ نبیؐ کے حضور میں وفد بن کے گئے تھے۔ فتح مصر میں شریک تھے۔ یہ ابوسعید بن یونس کا قول ہے اور انہوں نے ان کا نسب رعین تک پہنچایا ہے۔ ان سے ان کے دونوں بیٹوں ضحاک اور عبداللہ اور ابوالخیر مرثد بن عبداللہ وغیرہم نے روایت کی ہے۔ یہ ان لوگوں میں تھے جن سے اسود عنسی کذاب کے قتل میں یمن میں بہت کار نمایاں ظاہر ہوئے۔ اور انہیں نے اس کو قتل کیا اسود جب قتل کیا گیا تو دیلم اس کا سر لے کر نبیؐ کے پاس آئے تھے اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ حضرت ابوبکر کے پاس آئے تھے۔ ہمیں ابواحمد عبدالوہاب بن علی امین نے اپنی سند سے ابوداؤد سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے ہم سے عیسیٰ بن محمد نے ضمرہ سے انہوں نے یحییٰ بن ابی عمرو شیبانی سے انہوں نے عبداللہ بن دیلمی سے انہوں نے اپنے والد سے نقل کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم رسول اللہؐ کے حضور میں گئے اور ہم نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ! آپ جانتے ہیں کہ ہم کون ہیں اور کہاں آئے ہیں اور کس کے پاس آئے ہیں؟ آپ نے فرمایا (ہاں میں جانتا ہوں) تم اللہ اور اس کے رسول کے پاس آئے ہو پھر ہم لوگوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ! ہمارے یہاں انگور بہت پیدا ہوتے ہیں ہم ان کو کیا کریں؟ آپ نے فرمایا تم ان کو خشک کر کے زبیب بنا لو ہم لوگوں نے کہا پھر زبیب کو کیا کریں؟ آپ نے فرمایا اس کو صبح کے وقت بھگو دو اور شام کو پی لو اور شام کو بھگوؤ اور صبح کے وقت پی لو اور مشک میں بھگوؤ مٹکوں میں نہ بھگوؤ کیونکہ مٹکے میں بھگونے سے اگر زیادہ دیر تک بھیگا رہے گا تو سرکہ بن جائے گا۔

فیروز دیلمی سے اسی طرح مروی ہے اور ابوالخیر نے ابوخراش رعینی سے انہوں نے دیلمی سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں جب مسلمان ہوا تو میرے نکاح میں دو بہنیں تھیں پس نبیؐ کے حضور میں حاضر ہوا آپ نے فرمایا کہ ان میں سے ایک کو طلاق دے دو۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے اسی طرح لکھا ہے اور ابوعمر نے ان کا تذکرہ مختصر لکھا ہے اور کہا ہے کہ دیلم حمیری جیشانی بیٹے ہیں ابودیلم کے بعض لوگ ان کو دیلم بن فیروز کہتے ہیں۔ اور بعض لوگ دیلم بن ہوشع کہتے ہیں۔ یہ حمیر بن سباء کی اولاد سے ہیں۔ صحابی ہیں مصر میں رہتے تھے ان سے صرف ایک حدیث پینے کی چیزوں کی بابت مروی ہے۔ ان سے اہل مصر نے

روایت کی ہے۔ ہمیں عبدالوہاب بن علی بن علی صوفی نے اپنی سند سے ابوداؤد بجستانی سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ہناد نے عبدہ سے انہوں نے محمد بن اسحٰق سے انہوں نے یزید بن ابی حبیب سے انہوں نے مرثد بن عبداللہ یزنی سے انہوں نے دیلم حمیری سے روایت کر کے بیان کیا وہ کہتے تھے میں نے نبیؐ سے پوچھا کہا کہ یارسول اللہ ﷺ! میں ایک سرد ملک میں رہتا ہوں اور بہت محنت کے کام کرتا ہوں ہم لوگ گیہوں کی شراب بناتے ہیں اور محنت کے کام کرنے کے واسطے اس سے قوت حاصل کرتے ہیں اور برودت کو بھی دفع کرتے ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا وہ نشہ پیدا کرتی ہے؟ میں نے کہا ہاں۔ آپ نے فرمایا تو اس سے بچو میں نے کہا کہ لوگ اس کو نہ چھوڑیں گے آپ نے فرمایا کہ اگر لوگ اس کو نہ چھوڑیں تو ان سے لڑو اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ دیلم بن ہوشع دیلم حمیری کے علاوہ ہیں مگر یہ صحیح نہیں ہے ان کا کلام ختم ہوا میں کہتا ہوں کہ جبل: بعض کے قول کے مطابق جیم پر پیش اور باء کے ساتھ اور بعض کے قول کے مطابق حاء اور باء پر جزم کے ساتھ ہے۔ ابن مندہ اور ابونعیم نے کہا ہے کہ بعض لوگوں نے جو کہا ہے کہ اسود کذاب کو انہیں نے قتل کیا ہے یہ غلط ہے۔ اسود کو فیروز دیلمی نے قتل کیا تھا وہ اہل فارس میں سے تھے اہل عرب میں سے نہ تھے جب اسود کذاب مقتول ہوا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو بذریعہ وحی کے خبر مل گئی آپ مرض وفات میں مبتلا تھے آپ نے لوگوں کو اس کی خبر دی پھر اس کی خوشخبری مدینہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد آئی یہ پہلی بشارت ہے جو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس آئی۔

## ۱۵۲۲۔ حضرت دیلمیؓ

حضرت دیلمیؓ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ ہمارے اصحاب نے ان کا ذکر کیا ہے یہ دیلم مشہور ہیں بعض لوگ کہتے ہیں ان کا نام فیروز ہے اور اکثر احادیث میں اسی طرح آتا ہے۔ یہ عبارت ابوموسیٰ کی ہے اس میں استدراک کچھ بھی نہیں ہے کیونکہ ابن مندہ نے بھی ان کا ذکر اسی طرح کیا ہے جو اوپر گزر چکا۔

## ۱۵۲۳۔ حضرت دینارؓ انصاری

حضرت دینارؓ انصاری۔ دادا ہیں عدی بن ثابت بن دینار کے۔ یحیٰی بن معین نے ان کا نام دینار بتایا ہے اور لوگوں نے کہا ہے کہ ان کا نام قیس خطمی ہے۔ ان کی حدیث عدی بن ثابت بن دینار نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا دینار سے انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا نماز میں قے' نکسیر' چھینک' اونگھ' حیض اور جمائی کا آجانا شیطان کی طرف سے ہے اور اسی سند سے مروی ہے کہ استحاضہ والی عورت اپنے حیض کے زمانے میں نماز چھوڑ دے پھر غسل کرے اور ہر نماز کے لیے وضو کرے اور روزہ رکھے اور نماز پڑھا کرے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ ابوعمر نے کہا ہے کہ ان کی حدیث جو مستحاضہ کے بارے میں مروی ہے اس کو لوگ ضعیف کہتے ہیں اور ان کی حدیث جو قے اور نکسیر کے بارے میں ہے اس کی سند صحیح نہیں۔

## ۱۵۲۴۔ حضرت دینارؓ والد عمرو

حضرت دینارؓ۔ والد ہیں عمرو بن دینار کے۔ ابوموسیٰ نے کہا ہے کہ عبدان نے ان کا تذکرہ صحابہ میں کیا ہے اور ان کی کوئی حدیث نہیں لکھی۔

# حرف الذال المعجمة

## ۱۵۲۵۔ حضرت ذابلؓ بن طفیل

حضرت ذابلؓ بن طفیل بن عمرو سدوسی۔ نبیؐ کے حضور میں حاضر ہوئے تھے۔ ان کی حدیث ان کی بیٹی جمعہ نے روایت کی ہے کہ نبی ﷺ اپنی مسجد میں بیٹھے تھے کہ خفاف بن نھلہ بن بہدلہ ثقفی آپ کے پاس آئے یہ ایک طویل حدیث ہے ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے مختصر لکھا ہے۔

## ۱۵۲۶۔ حضرت ذبابؓ بن حارث

حضرت ذبابؓ بن حارث بن عمرو بن معاویہ بن حارث بن ربیعہ بن بلال بن انس اللہ بن سعد عشیرہ۔ ابن شاہین نے ان کو صحابہ میں ذکر کیا ہے اور ابو عبد اللہ بن مندہ نے دلائل النبوۃ میں ان کو ذکر کیا ہے یحیٰ بن ہانی بن عروہ مرادی نے ابوخیثمہ یعنی عبدالرحمٰن ابن سبرہ جعفی سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے کہ قبیلہ سعد العشیر ہ کا ایک بت تھا جس کو لوگ فراص کہتے تھے لوگ اس کی تعظیم کیا کرتے تھے اس بت کے خادم ایک شخص قبیلہ انس اللہ بن سعد العشیر ہ میں سے تھے کہ جن کا نام ابن رقیبہ یا وقشہ تھا عبدالرحمٰن بن ابی سبرہ کہتے تھے مجھ سے ذباب بن حارث نے جو قبیلہ انس اللہ کے ایک شخص تھے بیان کیا کہ ابن رقیبہ یا وقشہ کے پاس ایک جن آیا کرتا تھا اور جو واقعات ہوتے تھے ان کی خبر ابن رقیبہ کو دیا کرتا تھا ایک روز وہ جن آیا اور اس نے کوئی خبر ابن رقیبہ سے بیان کیا ابن رقیبہ نے میری طرف دیکھا اور کہا:

**یاذباب یا ذباب اسمع العجب العجاب بعث محمد بالکتاب یدعو بمکة فلا یجاب۔**

"اے ذباب اے ذباب! ایک تعجب کی بات سنو محمد کتاب کے ساتھ بھیجے گئے وہ مکہ میں دعوت دین کررہے ہیں۔ مگر ان کی بات نہیں مانی جاتی۔"

میں نے پوچھا کہ یہ کیسی خبر ہے؟ ابن رقیبہ نے کہا میں نہیں جانتا مجھ سے ایسا ہی بیان کیا گیا ہے پھر تھوڑے ہی دن گزرے تھے کہ میں نے رسول اللہؐ کے مبعوث ہونے کی خبر سنی اور میں اسلام لے آیا اور اس بت کے پاس جاکے میں نے اسے توڑ ڈالا بعد اس کے میں نبیؐ کے حضور میں گیا اور میں نے اسلام ظاہر کیا ذباب نے اس بارے میں چند اشعار بھی کہے تھے

| | |
|---|---|
| تبعت رسول الله اذجاء بالهدیٰ | وخلفت فراصا بدار هوان |
| شددت علیه شدة فکسرته | کان لم یکن والدهر ذوحدثان |

"میں نے رسول اللہ کی پیروی کی جب وہ ہدایت لائے۔ اور فراص نامی بت کو ذلت کے مقام میں چھوڑ دیا۔ میں نے اس پر سختی کی اور اس کو توڑ ڈالا۔ گویا کہ وہ تھا ہی نہیں اور زمانہ تو متغیر ہوتا ہی رہتا ہے۔"

یہ اشعار اس سے زیادہ ہیں۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے ابن مندہ پر استدراک کرنے کے لیے لکھا ہے۔

## ۱۵۲۷۔ حضرت ذرعؓ ابوطلحہ

حضرت ذرعؓ۔ کنیت ان کی ابوطلحہ خولانی ہے۔ طبرانی نے ان کو ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ ان کے صحابی ہونے میں اختلاف

ہے۔حماد بن سلمہ نے ابوسنان یعنی عیسیٰ سے انہوں نے ابوطلحہ خولانی سے جن کا نام ذرع تھا روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ فرماتے تھے عنقریب لشکر اسلام کے چار حصہ ہو جائیں گے پس تم لوگ ملک شام میں چلے جانا اس لیے کہ اللہ نے میرے لیے شام میں ذمہ داری کرلی ہے۔ابواحمد حاکم نے کہا ہے کہ ابوطلحہ خولانی ان لوگوں میں ہیں جن کا نام مشہور نہیں۔وہ تابعی ہیں اور عمیر بن سعد سے روایت کرتے ہیں۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۲۸۔حضرت ذفافہ رضی اللہ عنہ

حضرت ذفافہ رضی اللہ عنہ۔ان کا ذکر ثعلبہ بن عبدالرحمٰن کی حدیث میں ہے۔جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ دونوں صحابی ہیں۔ہم نے ان کو ثعلبہ بن عبدالرحمٰن کے نام میں ذکر کیا ہے مگر اور لوگوں نے ان کو ذکر نہیں کیا۔

## ۱۵۲۹۔حضرت ذکوان رضی اللہ عنہ

حضرت ذکوان رضی اللہ عنہ۔بعض لوگ ان کو طہمان کہتے ہیں۔بنی امیہ کے غلام تھے۔ان کی حدیث عبدالرزاق کے پاس ہے انہوں نے عمر بن حوشب سے انہوں نے اسمٰعیل بن امیہ سے انہوں نے اپنے دادا سے روایت کیا ہے کہ وہ کہتے تھے ہمارا ایک غلام تھا جس کو لوگ ذکوان یا طہمان کہتے تھے اس کا کچھ حصہ آزاد ہوا تھا۔اور ایک حدیث انہوں نے مرفوعاً روایت کی ہے۔ابوعمر نے کہا ہے میں سمجھتا ہوں کہ یہ وہی ہیں جن سے حبیب بن ابی ثابت نے روایت کی ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک شخص آیا اور اس نے کہا کہ یارسول اللہ ﷺ! میں کوئی نیک کام کرتا ہوں اور لوگوں کو اس کی خبر ہو جاتی ہے تو مجھے اچھا معلوم ہوتا ہے آپ نے فرمایا تم کو دوہرا ثواب ملے گا پوشیدہ عبادت کرنے کا بھی اور ظاہری عبادت کرنے کا بھی۔ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۱۵۳۰۔حضرت ذکوان رضی اللہ عنہ غلام رسول اللہ ﷺ

حضرت ذکوان رضی اللہ عنہ۔رسول اللہ ﷺ کے غلام تھے بعض لوگ ان کو طہمان کہتے ہیں اور بعض لوگ مہران کہتے ہیں۔عطاء بن سائب نے کہا ہے کہ میں ابوجعفر (امام باقر) کے پاس کچھ لے کے گیا انہوں نے کہا میں تمہیں ایک خاتون کا پتہ دیتا ہوں جو ہمارے ہی خاندان سے یعنی علی بن ابی طالب کی اولاد سے ہیں چنانچہ میں ان کے پاس گیا انہوں نے کہا مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک غلام نے بیان کیا جن کا نام ذکوان یا طہمان تھا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اے ذکوان صدقہ نہ میرے لیے حلال ہے اور نہ میرے اہل بیت کے لیے۔اور بے شک قوم کا غلام بھی انہی میں سے ہے۔ان کا تذکرہ ابونعیم اور ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۳۱۔حضرت ذکوان رضی اللہ عنہ بن عبد قیس

حضرت ذکوان رضی اللہ عنہ بن عبد قیس بن خلدہ بن مخلد بن عامر بن زریق انصاری خزرجی ثم الزرقی۔کنیت ان کی ابوالسبع ہے۔ان کا تذکرہ انشاءاللہ کنیت کے باب میں کیا جائے گا۔بیعت عقبہ اولیٰ وثانیہ میں شریک تھے۔پھر مدینہ سے ہجرت کر کے نبی ﷺ کے پاس مکہ گئے اس وقت آپ مکہ ہی میں تھے ان کو لوگ انصاری مہاجری کہتے تھے۔غزوۂ بدر میں شریک تھے اور احد کے دن شہید ہوئے۔ان کو ابوالحکم بن اخنس بن شریق نے قتل کیا تھا پھر ابوحکم پر حضرت علی بن ابی طالب نے حملہ کیا وہ گھوڑے پر سوار تھا حضرت علی نے اس کے پیر میں تلوار ماری اس کا پیر نصف ران سے کٹ گیا پھر حضرت علی نے اس کو مار ڈالا۔واقدی نے عبدالرحمٰن بن عبدالعزیز سے

انہوں نے خبیب بن عبدالرحمٰن انصاری سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا اسعد بن زرارہ اور ذکوان بن عبد قیس دونوں عتبہ بن ربیعہ کے پاس جارہے تھے انہوں نے رسول اللہؐ کے بعثت کی خبر سنی پس آپ کے پاس گئے آپ نے ان پر اسلام کو پیش کیا اور ان کو قرآن پڑھ کرسنایا یہ دونوں مسلمان ہوگئے اور پھر عتبہ کے پاس نہ گئے بعد اس کے یہ مدینہ لوٹ آئے پس یہ سب سے پہلے شخص ہیں جو مسلمان ہوکر مدینہ آئے۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۵۳۲۔حضرت ذکوانؓ بن یامین

حضرت ذکوانؓ بن یامین بن عمیر بن کعب نضیری۔بنی نضیر میں سے ہیں۔ابن اسحٰق نے کہا ہے کہ یامین بن عمیر ابو لیلیٰ اور عبداللہ بن مغفل سے ملے یہ دونوں رورہے تھے یامین نے پوچھا کہ تم دونوں کیوں روتے ہو؟ انہوں نے کہا ہم رسول اللہؐ کے پاس (جہاد میں جانے کے لیے) سواری مانگنے گئے تھے مگر آپ کے پاس ہم نے کوئی سواری نہ دیکھی۔جس پر آپ ہمیں سوار کرتے اور ہمارے پاس بھی اس قدر سرمایہ نہیں ہے کہ ہم اپنے خرچہ سے آپ کے ساتھ جاسکیں یہ واقعہ غزوۂ تبوک کا ہے پس یامین نے ان دونوں کو ایک اونٹ دیا اور بہت سی کھجوریں زادراہ کے لیے دیں۔ان کا تذکرہ ابو علی نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ جہاد کی مدد مسلمان ہی کرتا ہے (اس سے معلوم ہوا کہ یامین مسلمان تھے پس ان کا صحابی ہونا ثابت ہوگیا۔)

## ۱۵۳۳۔حضرت ذکوانؓ مولائے انصار

حضرت ذکوانؓ۔انصار کے مولیٰ ہیں۔ہمیں منصور بن ابی الحسن بن ابی عبداللہ فقیہ نے اپنی سند سے ابو یعلی موصلی تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے جعفر بن مہران سباک نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں عبدالاعلی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن اسحٰق نے حرام بن عثمان سے انہوں نے محمود بن عبدالرحمٰن بن عمرو بن جموح سے انہوں نے جابر بن عبداللہ سے روایت کرکے خبر دی وہ کہتے تھے کہ ہم لوگ ایک گائے کے پیچھے چلے تاکہ بالاشتراک اس پر سوار ہوں وہ گائے بھاگی اور اس نے ہمیں سوار نہ ہونے دیا پس ایک غلام ہمارا جس کا نام ذکوان تھا تلوار لے کے ہاتھ میں آیا وہ گائے بھاگ رہی تھی ذکوان نے اس کی گردن میں تلوار ماری تلوار سے اس کی گردن کٹ گئی اور وہ گرپڑی ہم اس کو ذبح نہ کرسکے پس میں اور عبداللہ بن ثابت بن جذع گئے اور رسول اللہؐ سے ملے اور ہم نے آپ سے اس گائے کی کیفیت بیان کی۔آنحضرتؐ نے فرمایا اس کا گوشت کھاؤ۔ان جانوروں میں سے جب کوئی تمہارے قابو سے نکل جائے تو اس کو اسی طرح روکو جس طرح وحشی جانوروں کو روکتے ہو (یعنی شکار کرلو)۔

## ۱۵۳۴۔حضرت ذہنؓ بن قرضم

حضرت ذہنؓ بن قرضم بن جعیل بن قناث بن قومی بن نقلل بن بعیدی بن آمری مہری۔مہرہ بن حمدان کی اولاد سے ہیں۔نبیؐ کے پاس وفد بن کے آئے تھے چونکہ یہ بہت دور دراز راہ سے آئے تھے اس لیے آنحضرتؐ نے ان کی بہت خاطر کرتے تھے۔یہ سرزمین شحر سے آئے تھے جب یہ لوٹ کے جانے لگے تو آنحضرتؐ نے ان کو سواری دی اور ایک تحریر ان کو لکھ دی وہ تحریر ان کے خاندان میں رہی۔انکا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔امیر ابن ماکولا نے کہا ہے کہ دارقطنی نے بیان کیا ہے کہ قرضم قاف کے ساتھ (درج) ہے حالانکہ یہ "ف" کے ساتھ ہے اور قباث "ق" اور "ب" پر زبر کے ساتھ ہے۔حالانکہ قاف پر زیر ہے اور ایک دوسری جگہ آمری کے بجائے ندغی اور دوسری جگہ نقلل کی بجائے بقلل ہے یہ ابو موسیٰ کی آخری بات ہے۔

میں کہتا ہوں کہ انکی اس بات کہ آمری کی بجائے ندغی ہے کی کوئی اصل نہیں۔ کیونکہ ابن کلبی اور ابن حبیب دونوں نے کہا ہے کہ فولد الامری بن مہرہ ندغی تو یہ ان کا بیٹا ہو گیا۔

ابن ماکولا نے کہا ہے کہ اس مقام پر دار قطنی کا قول کچھ یوں ہے جعیل: یعنی عجیل کی جگہ حالانکہ یہ خطاء ہے اور کہا کہ اس نے ذال کی ردیف میں صحیح ذکر کیا ہے۔ اور قثاث: قاف پر زبر اور آخر میں ثاء ہے۔

## ۱۵۳۵۔ حضرت ذوالاذنین ؓ

حضرت ذوالاذنین ؓ۔ ان کو عبدان نے ذکر کیا ہے۔ مراد اس سے حضرت انس بن مالک ہیں ان سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا کہ اے ذوالاذنین۔ [1] ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے اسی طرح مختصر لکھا ہے حالانکہ یہ کچھ نہیں ہے کیونکہ حضرت انس اس لفظ کے ساتھ مشہور نہیں ہیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف مذاق کے طور پر ان کو ذوالاذنین کہا تھا۔ ورنہ نہ یہ ان کا نام ہے اور نہ لقب ہے۔

## ۱۵۳۶۔ حضرت ذوالاصابع ؓ تمیمی

حضرت ذوالاصابع ؓ تمیمی۔ بعض لوگ ان کو خزاعی کہتے ہیں اور بعض لوگ جہنی کہتے ہیں۔ بیت المقدس میں رہتے ہیں۔ ہمیں عبدالوہاب ابن ہبۃ اللہ بن ابی حبہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے ابوصالح یعنی حکم بن موسیٰ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ضمرہ بن ربیعہ نے عثمان بن عطاء سے انہوں نے ابوعمران سے انہوں نے ذوالاصابع سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے کہ ہم نے ایک مرتبہ عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ! ہم اگر اس مصیبت میں مبتلا کئے جائیں کہ آپ کے بعد زندہ رکھے جائیں تو آپ ہمیں کہاں جانے کا حکم دیتے ہیں؟ آنحضرت ؐ نے فرمایا تم بیت المقدس چلے جانا امید ہے کہ وہاں تمہاری کچھ اولاد ہو گی جو اس مسجد میں آمد و رفت کرے گی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۵۳۷۔ حضرت ذوالبجادین ؓ

حضرت ذوالبجادین ؓ۔ ان کا نام عبداللہ ہے۔ عبدان وغیرہ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور اکثر حدیثوں میں اسی طرح آتا ہے ان کا نام نہیں آتا عبدان نے کہا ہے کہ ان کو ذوالبجادین اس سبب سے کہتے ہیں کہ جب انہوں نے رسول اللہ ؐ کے پاس لوٹ کر جانے کا ارادہ کیا تو ان کی والدہ نے ایک بجاد یعنی چادر کے دو ٹکڑے کر دیئے تھے انہوں نے ایک ٹکڑے کو بطور تہبند کے باندھ لیا اور دوسرے کو بطور چادر کے اوڑھ لیا۔ ان کی وفات نبی ؐ کے زمانہ میں غزوہ تبوک کے ایام میں ہو گئی تھی اور ان کو رات ہی کے وقت آپ نے دفن کیا تھا۔ عین کی ردیف میں ان کا تذکرہ انشاء اللہ تعالیٰ اس سے زیادہ آئے گا۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۳۸۔ حضرت ذوجدن ؓ

حضرت ذوجدن ؓ۔ رسول اللہ ﷺ کے پاس حبشہ سے ۲۷ آدمی آئے تھے ان میں ذوجدن بھی تھے۔ ابونعیم نے ایسا ہی کہا ہے اور ابن مندہ نے کہا ہے ان کا نام ذودجن ہے۔ یعنی جیم سے پہلے دال ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اپنے مقام میں ان کا تذکرہ کیا جائے گا۔

---

[1] ذوالاذنین کے معنی دو کان والا بطور ظرافت کے حضرت نے یہ کلمہ فرمایا تھا۔ حضرت ظرافت میں بھی جھوٹ نہ بولتے تھے۔

ان کا تذکرہ ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۵۳۹۔حضرت ذوالجوشن ؓ ضبابی

حضرت ذوالجوشن ؓ ضبابی۔ والد ہیں شمر بن ذی الجوشن کے۔ ان کے نام میں اختلاف ہے۔ بعض لوگ کہتے ہیں اوس بن اعور جو اوپر گزر چکا ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں ان کا نام شرحبیل بن اعور بن عمرو بن معاویہ ہے۔ ان کا نام ضباب بن کلاب بن ربیعہ بن عامر ابن صعصعہ عامری کلابی ثم الضبابی۔ ان کو ذوالجوشن اس وجہ سے کہتے ہیں کہ ان کا سینہ ابھرا ہوا تھا۔ شاعر تھے خوش کلام تھے نیکوکار تھے۔ ان کے اشعار بہت عمدہ عمدہ ہیں جن میں وہ اپنے بھائی صمیل کا مرثیہ انہوں نے کہا ہے۔ کوفہ میں رہتے تھے۔ ہمیں ابوالفرج بن ابی الرجاء ثقفی نے اجازۃً اپنی سند سے ابن ابی عاصم تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابوبکر بن ابی شیبہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں عیسیٰ بن یونس بن ابی اسحٰق سبیعی نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا ذی الجوشن ضبابی سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے میں رسول اللہ ؐ کے حضور میں بعد اس کے کہ آپ غزوۂ بدر سے فارغ ہوئے اپنے گھوڑے کا ایک بچہ جس کا نام قرحا تھا لے گیا میں نے عرض کیا کہ یا محمد میں آپ کے پاس قرحا (نامی) گھوڑے کا بچہ لایا ہوں۔ آنحضرت ؐ نے فرمایا مجھے اس کی ضرورت نہیں ہے اگر تم چاہو کہ میں اس کے عوض میں تمہیں بدر کی لوٹی ہوئی عمدہ عمدہ زرہیں دے دوں تو میں ایسا نہیں کر سکتا ذوالجوشن نے کہا میں وہ زرہیں نہ لوں گا مجھے ان کی ضرورت نہیں ہے۔ پھر آپ نے فرمایا کہ اے ذی الجوشن تم اسلام کیوں نہیں لاتے تاکہ تم اس امت کے اول مسلمین میں سے ہو جاؤ ذوالجوشن کہتے تھے میں نے کہا میں اسلام نہ لاؤں گا۔ آنحضرت ؐ نے پوچھا کہ کیوں؟ وہ کہتے تھے میں نے جواب دیا کہ اس سبب سے کہ میں نے آپ کی قوم کو دیکھا کہ وہ آپ کے دشمن ہیں۔ آنحضرت ؐ نے فرمایا تم کو ان کی لڑائیوں کی حالت معلوم ہوئی؟ میں نے کہا ہاں۔ آنحضرت ؐ نے فرمایا پھر تم کب ہدایت پاؤ گے میں نے عرض کیا جب آپ کعبہ پر غالب آ جائیں گے۔ (یعنی فتح مکہ کرلیں گے) اور وہاں رہنے لگیں گے آنحضرت ؐ نے فرمایا اگر تم زندہ رہو گے تو امید ہے کہ یہ بھی دیکھ لو گے بعد اس کے آپ نے فرمایا کہ اے بلال! اس شخص کی تھیلیاں لے لو اور ان میں عجوہ نامی کھجوریں بھر دو پس جب میں واپس ہو کر چلا تو آنحضرت ؐ نے فرمایا کہ یہ بنی عامر کے عمدہ سواروں میں سے ہے۔ ذوالجوشن کہتے تھے کہ میں اپنے گھر والوں کے ساتھ مقام (غورہ) میں تھا کہ یکا یک ایک سوار آیا میں نے کہا کہ تو کہاں سے آتا ہے؟ اس نے کہا مکہ سے میں نے کہا کیا خبر ہے؟ اس نے کہا اللہ کی قسم محمد ﷺ وہاں غالب آ گئے اور وہاں مقیم ہیں میں نے اپنے دل میں کہا کہ میری ماں مجھے روئے اگر میں اب اتنی تاخیر کے بعد اسلام لاؤں پھر میں نے آنحضرت ؐ سے مقام حیرہ کی درخواست کی آپ نے مجھے معافی میں دے دیا بعض لوگوں کا بیان ہے کہ ابو اسحٰق نے ان سے نہیں سنا بلکہ انہوں نے ان کی حدیث ان کے بیٹے شمر بن ذی الجوشن سے سنی ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۵۴۰۔حضرت ذوحوشب ؓ

حضرت ذوحوشب ؓ۔ رسول اللہ ﷺ کے زمانے میں تھے مگر آپ کو دیکھا نہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے مختصر طور پر ذوالکلاع کے نام میں لکھا ہے۔

## ۱۵۴۱۔ حضرت ذوالخویصرہؓ تمیمی

حضرت ذوالخویصرہؓ تمیمی۔ ہمیں ابوعبداللہ محمد بن محمد بن سرایا بن علی ابوالفرج واسطی نے اور مسمار بن ابی بکر وغیرہ نے خبر دی وہ اپنی سند سے محمد بن اسمٰعیل بخاری سے روایت کرتے تھے کہ انہوں نے کہا ہم سے عبدالرحمٰن بن ابراہیم نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے ولید نے انہوں نے اوزاعی سے انہوں نے زہری سے انہوں نے ابوسلمہ اور ضحاک سے انہوں نے ابوسعید خدری سے روایت کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے ایک دن رسول اللہ ﷺ کچھ تقسیم کر رہے تھے ذوالخویصرہ نے جو بنی تمیم میں سے ایک شخص تھے کہا کہ یارسول اللہ ﷺ! انصاف کیجئے آنحضرتؐ نے فرمایا تیری خرابی ہو اگر میں نہ انصاف کروں گا تو کون انصاف کرے گا؟ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا مجھے اجازت دیجئے تو میں اس منافق کی گردن مار دوں۔ آنحضرتؐ نے فرمایا نہیں اس شخص کے کچھ ساتھ والے ہیں جن کے نماز روزے کے سامنے تم اپنے نماز روزے کو حقیر سمجھو گے وہ لوگ دین سے اس طرح نکل جائیں گے جس طرح تیر کمان سے نکل جاتا ہے اس کی گانسی کی طرف دیکھو تو اس میں کچھ نہ ملے گا اور اس کے پروں کو دیکھو تو اس میں کچھ نہ ملے گا اور اس کی ڈنڈی کو دیکھو تو اس میں کچھ نہ ملے گا حالانکہ وہ لید اور خون سے ہو کے آیا ہے۔ یہ لوگ اس وقت ظاہر ہوں گے جب لوگوں میں باہم اختلاف پیدا ہو جائے گا ان کی نشانی یہ ہے کہ ان کے دو پستانوں میں ایک پستان عورت کے پستان کے مثل یا گوشت کے ٹکڑے کے مثل ہوگا وہ ہلتا ہوگا۔ ابوسعید کہتے تھے میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے یہ حدیث رسول اللہ ﷺ سے سنی ہے اور میں گواہی دیتا ہوں کہ میں علی رضی اللہ عنہ کے ہمراہ تھا جب انہوں نے ان لوگوں سے قتال کیا مقتولین میں جستجو کی گئی تو ایک شخص اسی ہیئت کا نکلا جو رسول اللہؐ نے بیان فرمائی تھی ہمیں احمد بن عثمان بن ابی علی زرزاری نے اجازۃً خبر دی وہ اپنی اسناد سے ابواسحٰق ثعلبی سے روایت کرتے تھے کہ انہوں نے کہا کہ ہمیں عبداللہ بن حامد بن محمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن محمد بن حسین نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن یحییٰ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبدالرزاق نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں معمر نے زہری سے انہوں نے ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن سے انہوں نے ابوسعید خدری سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے کہ ایک دن رسول اللہ ﷺ کچھ تقسیم کر رہے تھے حضرت ابن عباس کہتے تھے کہ وہ ہوازن کا مال غنیمت تھا اور حنین کا دن تھا کہ یکایک ذوالخویصرہ تمیمی آئے جن کا نام حرقوص بن زہیر تھا وہی خوارج کی بنیاد ڈالنے والے تھے انہوں نے کہا کہ یارسول اللہ ﷺ! انصاف کیجئے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا تیری خرابی ہو اگر میں انصاف نہ کروں گا تو کون انصاف کرے گا؟ اس کے بعد انہوں نے وہی واقعہ بیان کیا جو اوپر گزر چکا۔ پس اس روایت سے معلوم ہوا کہ ذوالخویصرہ کا نام حرقوص بن زہیر ہے واللہ اعلم۔ حرقوص کے نام میں انکے باقی حالات گزر چکے۔

مشکل الفاظ: رصافہ۔ رصفۃ کی جمع ہے۔ پٹھا جو چھڑ میں تیر کے پھل کے داخل ہونے کی جگہ سے اوپر لگایا جاتا ہے۔

نضیہ: کہا جاتا ہے کہ یہ تیر کے پیکان کو کہتے ہیں اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ پر اور پیکان کے درمیان حصے کا نام ہے اور اس کو نضی (لاغر) اس لئے کہا جاتا ہے کہ بہت تراشنے اور چھیلنے کی وجہ سے لاغر ہو جاتا ہے اور یہ بہت مناسب ہے۔

قذذ: قذۃ کی جمع ہے تیر کے پر کو کہا جاتا ہے۔ تدردر: حرکت کرتا ہے۔ آتا جاتا ہے یہ تیر کے جلد نکلنے کیلئے ضرب المثل کے طور استعمال ہوتا ہے کیونکہ اس حالت میں اس میں کوئی خون وغیرہ نہیں رہتا۔

## ۱۵۴۲۔ حضرت ذوالخویصرہؓ یمانی

حضرت ذوالخویصرہؓ یمانی۔ عمرو بن عطاء نے سلیمان بن یسار سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا ذوالخویصرہ یمانی مسجد میں رسول اللہؐ کے سامنے آئے وہ وحشی جنگلی لوگوں میں سے تھے پس جب رسول اللہؐ نے ان کو آتے ہوئے دیکھا تو فرمایا کہ یہ وہ شخص ہے جس نے مسجد میں پیشاب کیا تھا پھر جب وہ آئے رسول اللہؐ کے سامنے کھڑے ہوئے تو کہا کہ اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ کو جنت میں داخل کرے اور ہمارے سوا کسی کو داخل نہ کرے۔ نبیؐ نے فرمایا کہ تو نے ایک وسیع چیز کو تنگ کر دیا پھر رسول اللہؐ اٹھ گئے اور وہ شخص مسجد کے اندر آیا اور اپنا تہبند کھول کر مسجد میں اس نے پیشاب کر دیا لوگ اس پر چلائے اور رسول اللہؐ کے اس فرمانے سے کہ یہ وہی شخص ہے جس نے مسجد میں پیشاب کیا تھا تعجب کرنے لگے پس جب نبیؐ نے لوگوں کی گفتگو سنی تو آپ باہر تشریف لائے اور فرمایا کہ ٹھہر جاؤ لوگوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہؐ! اس شخص نے مسجد میں پیشاب کر دیا ہے آپ نے فرمایا نرمی کرو اس کو تعلیم دو پھر آپ نے ایک شخص کو حکم دیا کہ وہ ایک ڈول پانی لے آئے اور اس کے پیشاب کی جگہ پر بہا دے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۴۳۔ حضرت ذوخیوانؓ ہمدانی

حضرت ذوخیوانؓ ہمدانی۔ شعبی نے عامر بن شہر سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا عک یعنی ذوخیوان جب اسلام لائے تو ان سے کسی نے کہا کہ رسول اللہؐ کے پاس جاؤ اور ان سے اپنے لیے اور اپنے مال کے لیے امان لے لو ان کا ایک گاؤں تھا جس میں ان کے غلام رہتے تھے پس یہ رسول اللہؐ کے پاس گئے اور کہا کہ یا رسول اللہؐ مالک بن مرارہ رہاوی ہمارے پاس اسلام کی دعوت دینے کو آئے پس ہم مسلمان ہو گئے میری ایک زمین ہے جس میں غلام رہتے ہیں لہٰذا آپ میرے لیے کوئی تحریر لکھ دیجئے رسول اللہؐ نے انہیں تحریر لکھ دی جس کی عبارت یہ تھی:

**بسم اللہ الرحمن الرحیم- من محمد رسول اللہ لعک ذی خیوان ان کان صادقا فی ارضہ و مالہ ورقیقہ فلہ الامان و ذمۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم-**

''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم- محمد رسول اللہ کی طرف سے عک یعنی ذی خیوان کے نام یہ تحریر ہے کہ اگر یہ اپنی زمین اور اپنے مال اور اپنے غلاموں کی بابت سچے ہوں تو ان کے لیے امان ہے اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذمہ داری ہے۔''

یہ تحریر مالک بن سعید کے ہاتھ کی لکھی ہوئی تھی عبدان نے کہا ہے کہ مالک کا نام غلط ہے صحیح خالد ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۴۴۔ حضرت ذودجنؓ وحشی بن اسحٰق

حضرت ذودجنؓ وحشی بن اسحٰق بن وحشی بن حرب۔ بن وحشی اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا وحشی بن حرب سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے حبش سے ۱۷ آدمی رسول اللہؐ کے پاس آئے تھے جن میں ذودجن بھی تھے۔ آنحضرتؐ نے ان لوگوں سے فرمایا کہ تم اپنا نسب بیان کرو تو ذومہدم نے چند اشعار کہے جو ان کے نام میں انشاء اللہ تعالیٰ آئیں گے۔ ان سب لوگوں نے نبیؐ کی صحبت

اٹھائی۔ان کا شمار اہل حبش میں ہے۔ان کا تذکرہ ابن مندہ نے اسی طرح لکھا ہے اور ابونعیم نے ان کا نام ذوجدن بتقدیم جیم لکھا ہے جو اوپر گزر چکا ہے۔یہ دونوں ایک ہیں واللہ اعلم

## ۱۵۴۵۔حضرت ذوالزوائدؓ جہنی

حضرت ذوالزوائدؓ جہنی۔صحابی ہیں۔ان کا شمار اہل مدینہ میں ہے۔ابوامامہ بن سہل بن حنیف نے کہا ہے کہ سب سے پہلے جس نے نماز چاشت پڑھی وہ رسول اللہؐ کے اصحاب میں سے ایک شخص تھے جن کا نام ذوالزوائد تھا۔ہمیں ابواحمد عبدالوہاب بن علی بن سکینہ نے اپنی سند سے سلیمان بن اشعث تک خبر دی وہؓ کہتے تھے ہم سے ہشام بن عمار بن سلیمان بن مطیر نے جو وادی القریٰ کے رہنے والے تھے اپنے والد سے نقل کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے میں نے ایک شخص کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ میں نے حجۃ الوداع میں رسول اللہ ﷺ سے سنا آپ نے لوگوں کو کچھ باتوں کا حکم دیا اور کچھ باتوں سے منع فرمایا بعد اس کے آپ نے فرمایا کہ کیا میں تبلیغ کر چکا؟ لوگوں نے کہا بار خدایا ہاں آپ نے فرمایا اے اللہ گواہ رہ پھر آپ نے فرمایا کہ جب اہل قریش باہم سلطنت کے لیے جھگڑیں اور وظیفہ مثل رشوت کے ملنے لگے تو تم اس وظیفہ کو چھوڑ دینا کسی نے کہا کہ یہ حدیث بیان کرنے والے کون شخص ہیں؟ تو لوگوں نے کہا کہ ذوالزوائد ہیں۔رسول اللہ ﷺ کے صحابی بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ ذوالاصابع ہیں جن کا ذکر اوپر ہو چکا مگر یہ صحیح نہیں ہے کیونکہ ذوالاصابع بیت المقدس میں رہتے تھے اور یہ مدینہ میں رہتے تھے اور بعض لوگ ان کو ابوالزوائد کہتے ہیں۔کنیت کے باب میں انشاءاللہ تعالیٰ ان کا ذکر آئے گا۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۵۴۶۔حضرت ذوالشمالینؓ

حضرت ذوالشمالینؓ۔ان کا نام عمیر بن عبد عمر بن نضلہ بن عمرو بن غبشان بن سلیم بن مالک بن افصیٰ بن حارثہ بن عمرو بن عامر ہے۔ابوعمر نے ان کا نسب یوں بیان کیا ہے۔انہوں نے ان کو ملک بن افصیٰ کی اولاد سے قرار دیا ہے جو کہ بھائی ہیں خزاعہ کے اور بعض لوگوں نے ان کی مخالفت کی ہے اور کہا ہے کہ غبشان کا نام حارث بن عبد عمرو بن بوی بن ملکان بن افصیٰ ہے۔حلیف تھے بنی زہرہ کے پس انہوں نے ملکان بن افصیٰ کی اولاد سے قرار دیا ہے وہ بھائی تھے خزاعہ کے۔یہ اسلام لائے اور غزوۂ بدر میں شریک ہوئے اور اسی میں شہید ہوئے ان کو اسامہ جشمی نے قتل کیا تھا۔اور ابن اسحٰق نے کہا ہے کہ ان کا نام ذوالشمالین بن عبد عمرو بن نضلہ بن غبشان ہے۔اور زہری نے کہا ہے کہ یہ خزاعی ہیں یہ ذوالیدین نہیں ہیں جن کا ذکر نماز کی سہو میں ہوا کیونکہ ذوالشمالین غزوۂ بدر میں شہید ہو گئے تھے اور نماز کے سہو میں حضرت ابوہریرہؓ بھی شریک تھے جن کا اسلام بدر کے کئی سال بعد ہوا اس کی بحث انشاءاللہ تعالیٰ ذوالیدین کے نام میں آئے گی۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۵۴۷۔حضرت ذوظلیمؓ

حضرت ذوظلیمؓ۔نام ان کا حوشب بن طخیہ ہے۔بعض لوگ کہتے ہیں ظلیم بضم ظاء ہے اور یہی زیادہ مشہور ہے۔اور بعض لوگوں نے ان کے والد طخمہ میم کے ساتھ لکھا ہے اور بعض لوگ طخیہ بکسر طاء کہا ہے مگر فتحہ صحیح ہے۔ان کے پاس اور ذوالکلاع کے پاس رسول اللہؐ نے جریر بن عبداللہ کو بھیجا تھا تاکہ اسود عنسی سے لڑنے میں یہ مدد دیں۔یہ دونوں اپنی قوم میں رئیس تھے۔ذوظلیم جنگ صفین میں

حضرت معاویہ کے ساتھ ۳۷ھ میں شہید ہوئے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے مگر ابوعمر کے کلام میں کوئی ایسی بات نہیں ہے جو ان کے صحابی ہونے پر دلالت کرے صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ رسول اللہؐ کے زمانے میں اسلام لے آئے تھے۔

ظلیم: ظاء پر پیش اور لام پر زبر ہے۔

## ۱۵۴۸۔ حضرت ذوعمروؓ

حضرت ذوعمروؓ یہ اہل یمن میں سے ایک شخص ہیں ذوالکلاع کے ہمراہ رسول اللہؐ کے حضور میں آئے تھے یہ دونوں مسلمان ہو گئے تھے اور ان دونوں کے ساتھ جریر بن عبداللہ بجلی بھی تھے ان کو نبیؐ نے انہیں دونوں کے پاس اسود عنسی کے قتل کے لیے بھیجا تھا۔ اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ یہ جریر بھی ان کے ہمراہ مسلمان ہو کے رسول اللہؐ کے حضور میں حاضر ہوئے تھے اور وہ قاصد جن کو رسول اللہؐ نے ان کے پاس بھیجا تھا جابر بن عبداللہ انصاری تھے پس وہ لوگ رسول اللہؐ کے پاس آئے جب یہ لوگ اثنائے راہ میں تھے تو ذوعمرو نے جریر سے کہا کہ نبیؐ کی وفات ہوگئی مجھے ان کی وفات کا حال معلوم ہو گیا ہے جریر کہتے تھے کہ اسی حال میں ہم کو کچھ سوار دکھائی دیئے میں نے ان سے پوچھا تو انہوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ کی وفات ہوگئی اور ابوبکر خلیفہ بنائے گئے ہیں۔ ذوعمرو نے کہا کہ اے جریر تم بڑے نیک لوگ ہو اور تم بزرگی پر ہو اور ہمیشہ بہتری پر رہو گے جب تک تمہاری یہ حالت رہے گی کہ جب ایک سردار تمہارا فوت ہو جائے تو دوسرے کو سردار بنالو اور جب تلوار پر نوبت پہنچ جائے گی تو پھر تم بھی بادشاہ ہو جاؤ گے۔ جس طرح بادشاہ لوگ خوش ہوتے ہیں اسی طرح تم بھی خوش ہوں گے اور جس طرح بادشاہ لوگ غضبناک ہوتے ہیں اسی طرح تم بھی غضبناک ہوں گے پھر ذوالکلاع اور ذوعمرو دونوں نے جریر سے کہا کہ تم خلیفہ سے ہمارا اسلام کہہ دینا اور اب ہم پھر آئیں گے کہہ کے دونوں لوٹ گئے ان کا تذکرہ ابوعمر نے لکھا ہے۔

## ۱۵۴۹۔ حضرت ذوالغرہؓ جہنی

حضرت ذوالغرہؓ جہنی۔ اور بعض لوگ ان کو طائی کہتے ہیں اور بعض لوگ ہلالی کہتے ہیں۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ ان کا نام یعیش ہے ہمیں ابویاسر بن ابی حبہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے عمرو بن محمد ناقد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے عبیدہ بن حمید ضبی نے عبداللہ بن عبداللہ رازی سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن ابی لیلی سے انہوں نے ذی غرہ سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ایک اعرابی رسول اللہؐ کے سامنے آیا وہ اکثر سفر میں رہتا تھا اس نے کہا کہ یارسول اللہؐ! کبھی نماز کا وقت ہمیں اونٹوں کے باندھنے کی جگہ میں آ جاتا ہے تو کیا ہم اس مقام میں نماز پڑھ لیں؟ آپ نے فرمایا نہیں پھر اس نے کہا کہ کیا اونٹ کا گوشت کھانے سے وضو کرنا پڑتا ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں۔[1]

پھر اس نے پوچھا کہ کیا ہم بکریوں کے باندھنے کی حنفیہ جگہ میں نماز پڑھ لیں؟ آپ نے فرمایا نہیں پھر اس نے پوچھا کہ کیا بکری کا گوشت کھانے سے وضو کرنا پڑتا ہے آپ نے فرمایا نہیں۔ اس حدیث کو عباد بن عوام نے حجاج بن ارطاۃ سے انہوں نے عبداللہ بن عبداللہ سے انہوں نے عبدالرحمٰن سے انہوں نے اسید بن حضیر سے یا براء سے اسی طرح روایت کیا ہے۔ ابونعیم نے کہا ہے بعض لوگوں کا بیان ہے کہ حضرت براء کے چہرہ میں سفید داغ یا اور اسی قسم کی کوئی بیماری تھی اس وجہ سے لوگ ان کو ذوالغرہ کہتے

---

[1] حنفیہ اس حدیث کو منسوخ کہتے ہیں ان کے نزدیک کسی چیز کے کھانے پینے سے وضو نہیں جاتا۔

تھے۔ اور ابن ماکولا نے کہا ہے کہ بعض اہل علم نے بیان کیا ہے کہ حضرت براء ہی کو لوگ ذوالغرہ کہتے تھے بوجہ اس کے کہ ان کے چہرہ میں سفید داغ تھا۔ مگر میرے نزدیک اس میں کلام ہے کیونکہ حضرت براء نہ طائی تھے نہ ہلالی اور نہ جہنی۔ اور اس حدیث کو محمد بن عمران بن ابی لیلی نے اپنے والد سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن ابی لیلی سے انہوں نے یعیش جہنی سے جن کا مشہور نام ذوالغرۃ تھا روایت کی ہے کہ ایک اعرابی نے نبی ﷺ سے اونٹوں کے باندھنے کے مقامات میں نماز پڑھنے کی بابت پوچھا پھر انہوں نے اسی طرح کی حدیث ذکر کی۔ اور اس حدیث کو اعمش نے عبداللہ بن عبداللہ سے انہوں نے عبدالرحمٰن بن ابی لیلی سے انہوں نے براء بن عاذب سے روایت کیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۵۵۰۔ حضرت ذوالغصہؓ

حضرت ذوالغصہؓ۔ نام ان کا حصین بن یزید بن شداد بن قنان بن سلمہ بن وہب بن عبداللہ بن ربیعہ بن حارث بن کعب بن عمرو بن علہ بن جلد بن مالک بن ادد حارثی جن کو لوگ ذوالغصہ کہتے ہیں بوجہ ایک گلٹی کے جوان کے حلق میں تھی ان کی بات صاف سمجھ میں نہ آتی تھی۔ نبی ﷺ کے حضور میں وفد بن کے آئے تھے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر نے ابن کلبی سے نقل کیا ہے۔

میں کہتا ہوں کہ ابو عمر نے ابن کلبی سے نقل کیا ہے مگر ابن کلبی نے ان کا وفد بن کے آنا نہیں بیان کیا انہوں نے صرف اس قدر لکھا ہے کہ یہ سو برس تک بنی حارث کے سردار رہے۔ یحیٰ بن سعید بن عاص کی اولاد میں انہیں کی نسل کی وجہ سے غصہ (یعنی گلے میں گلٹی) پیدا ہو گیا تھا ہاں ابن کلبی نے ان کے بیٹے قیس بن حصین کا صحابی ہونا بیان کیا ہے وہ عنقریب اپنے مقام میں ذکر کیا جائے گا۔

## ۱۵۵۱۔ حضرت ذوقرناتؓ

حضرت ذوقرناتؓ۔ ان کے صحابی ہونے میں اختلاف ہے۔ ان سے یونس بن میسرہ بن حلبس نے کچھ مقطوع حدیثیں روایت کی ہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۵۲۔ حضرت ذوالکلاعؓ

حضرت ذوالکلاعؓ۔ ان کا نام اسمیفع بن ناکور ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں ایفع اور بعض لوگ کہتے ہیں۔ سمیفع۔ (بغیر ہمزہ کے) یہ حمیری ہیں کنیت ان کی ابوشرحبیل ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں ابوشراحیل۔ رسول اللہؐ کے زمانے میں اسلام لے آئے تھے۔ ابن لہیعہ نے کعب بن علقمہ سے انہوں نے حسان بن کلیب حمیری سے روایت کی ہے وہ کہتے تھے میں نے ذوالکلاع حمیری سے سنا وہ کہتے تھے میں نے رسول اللہؐ سے سنا آپ فرماتے تھے کہ ترک کو نہ چھیڑو جب تک وہ تمہیں نہ چھیڑیں۔ یہ اپنی قوم میں رئیس تھے ان کی اطاعت کی جاتی تھی۔ انہیں رسول اللہؐ نے اسود عنسی کے قتل میں مدد دینے کے لیے لکھا تھا اور جریر بن عبداللہ بجلی کو اور بقول بعض جابر بن عبداللہ کو قاصد بنا کے بھیجا تھا مگر صحیح پہلا قول ہے ذی عمرو کے نام میں یہ قصہ گزر چکا ہے۔ پھر ذوالکلاع شام کی طرف چلے گئے اور وہیں مقیم تھے جب فتنہ کا زمانہ آیا تو جنگ صفین کا سامان انہیں نے کیا (یہ حضرت معاویہ کی طرف تھے) اسی جنگ میں یہ شہید ہوئے۔ بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ حضرت معاویہ ان کے مقتول ہونے سے بہت خوش ہوئے اس وجہ سے کہ ذوالکلاع کو

جب یہ خبر ملی کہ نبی ﷺ نے عمار بن یاسر کے حق میں فرمایا ہے کہ ان کو باغی گروہ قتل کرے گا اور عمار حضرت علی کی طرف تھے تو انہوں نے حضرت معاویہ اور عمرو بن عاص سے کہا کہ ہم علی اور عمار سے کس طرح لڑ سکتے ہیں تو ان لوگوں نے ان کو یہ جواب دیا کہ حضرت عمار ہماری ہی طرف آ جائیں گے اور وہ ہماری طرف سے لڑیں گے۔ پھر جب ذوالکلاع شہید ہو گئے اور ان کے بعد عمار شہید ہوئے تو حضرت معاویہ نے کہا کہ اگر ذوالکلاع زندہ ہوتے (اور ان کے سامنے عمار شہید ہوتے) تو یہ نصف لوگوں کو لے کر حضرت علی کی طرف چلے جاتے اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ذوالکلاع نے حضرت معاویہ سے اس وجہ سے اختلاف کیا تھا کہ ان کے نزدیک ثابت ہو گیا تھا کہ حضرت علی حضرت عثمان کے خون سے بالکل بری ہیں۔

ابوعمر نے کہا ہے میں ذوالکلاع کو صحابی نہیں جانتا البتہ وہ حضرت کی حیات میں اسلام لا چکے تھے اور آپ کے متبع تھے۔ مجھے ان کی کوئی روایت معلوم نہیں سوائے اس کے جو عمرو سے اور عوف بن مالک سے انہوں نے روایت کی ہے۔ جب ذوالکلاع مقتول ہوئے تو ان کے بیٹے شرحبیل نے اشعث بن قیس کے پاس آدمی بھیجا اور اپنے والد کی لاش مانگی اشعث نے کہا میں خوف کرتا ہوں کہ امیر المومنین مجھ سے بدگمان ہو جائیں گے لہٰذا تم سعید بن قیس ہمدانی کے پاس جاؤ وہ لشکر کے داہنی جانب میں ہیں۔ حضرت معاویہ نے اہل شام کو حضرت علی کے لشکر میں داخل ہونے سے منع کر دیا تھا تا کہ کچھ فساد نہ پیدا ہو۔ پس ذوالکلاع کے بیٹے حضرت معاویہ کے پاس گئے اور ان سے حضرت علی کے لشکر میں سعید بن قیس کے پاس جانے کی اجازت مانگی حضرت معاویہ نے اجازت دے دی پس وہ سعید کے پاس گئے سعید نے ان کو اجازت دی کہ اپنے باپ کی لاش لے جائیں چنانچہ یہ لے آئے۔ ذوالکلاع کو اشتر نخعی نے قتل کیا تھا اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ حریث بن جابر نے۔ ابومیسرہ یعنی عمرو بن شرحبیل ہمدانی سے مروی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے حضرت عمار بن یاسر اور حضرت ذوالکلاع کو خواب میں دیکھا بہت سفید کپڑے پہنے ہوئے باغ کی روش پر کھڑے تھے میں نے کہا کہ تم تو آپس میں ایک دوسرے سے لڑے تھے ان لوگوں نے کہا ہاں مگر ہم نے اللہ کو بہت وسیع المغفرت پایا میں نے پوچھا کہ اہل نہروان یعنی خوارج کا کیا حال ہے؟ تو مجھ سے کہا گیا کہ وہ بڑی مصیبت میں ہیں ذوالکلاع نے چار ہزار گھرانے (غلاموں کے) آزاد کئے تھے اور بعض لوگ کہتے ہیں دس ہزار۔ واللہ اعلم۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۵۵۳۔ حضرت ذوالّلحیہؓ کلابی

حضرت ذوالّلحیہؓ کلابی۔ ان کا نام شریح بن عامر بن عوف بن کعب بن ابی بکر بن کلاب بن ربیعہ بن عامر بن صعصعہ ہے صحابی ہیں۔ ہمیں عبدالوہاب بن ہبۃ اللہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے یحییٰ بن معین نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں ابوعبیدہ یعنی حداد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبدالعزیز بن مسلم نے یزید بن ابی منصور سے انہوں نے ذوالّلحیہ کلابی سے روایت کر کے خبر دی کہ انہوں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ! ہم اس حدیث میں عمل کر رہے ہیں کہ نئی باتیں ہوا کرتی ہیں یا اس حالت میں کہ تمام باتیں (روز ازل میں) لکھی جا چکی ہیں آپ نے فرمایا اس حالت میں کہ لکھی جا چکی ہیں انہوں نے کہا پھر ہم اب کس لیے عمل کریں؟ آپ نے فرمایا عمل کرو اسلئے کہ ہر شخص اسی چیز کی توفیق پاتا ہے۔ جس لیے وہ پیدا کیا گیا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۵۵۴۔ حضرت ذوالّلسانین ؓ

حضرت ذوالّلسانین ؓ۔ان کا نام مولہ بن کنیف ہے۔ بسبب فصیح ہونے کے ان کو ذوالّلسانین کہتے تھے (ذوالّلسانین کے معنی دو زبان والے) یہ عبدان کا قول ہے ان کا تذکرہ میم کی ردیف میں کیا گیا ہے۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۵۵۔ حضرت ذومخبرؓ

حضرت ذومخبرؓ۔بعض لوگ ان کو ذومخمر کہتے ہیں۔اوزاعی کے نزدیک ان کا نام مخمر ہے۔ بھتیجے ہیں نجاشی شاہ حبش کے۔ان کا شمار اہل شام میں ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کیا کرتے تھے۔ان سے ابوحی موذن' جبیر بن نفیر' عباس بن عبدالرحمٰن' ابوالزاہریہ اور عمر بن عبداللہ حضرمی نے روایت کی ہے۔جریر بن عثمان نے راشد بن سعد مقرابی سے انہوں نے ابوحی موذن سے انہوں نے ذی مخمر سے روایت کی ہے کہ رسول اللہؐ نے فرمایا یہ معاملہ (خلافت کا) قبیلہ حمیر میں تھا مگر اب اللہ نے اس کو قریش میں قائم کردیا ہے۔ دومخمر ان لوگوں میں سے تھے جو حبش سے نبیؐ کے حضور میں حاضر ہوئے تھے۔ یہ ۷۲ آدمی تھے۔ذومخمر نے نبیؐ کے ساتھ رہنا اختیار کیا تھا وہ آپ کی خدمت کیا کرتے تھے اسی وجہ سے بعض لوگوں نے ان کو نبیؐ کے غلاموں میں شمار کیا ہے۔
ہمیں ابواحمد عبدالوہاب بن علی امین صوفی نے اپنی سند سے ابوداؤد تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ابراہیم بن حسن نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں حجاج یعنی ابن محمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حریز نے خبر دی نیز ابوداؤد کہتے تھے کہ ہم سے عبید بن ابی الوزیر نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں مبشر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حریز بن عثمان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے یزید بن صبیح نے ذی مخبر حبشی سے جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کیا کرتے تھے روایت کر کے بیان کیا ہے وہ کہتے تھے کہ نبیؐ نے ہلکا سا وضو کیا جس سے مٹی بھی نہیں بھیگی (یعنی بہت کیچڑ نہیں ہوئی) پھر آپ نے بلال کو حکم دیا انہوں نے اذان کہی بعد اس کے نبیؐ نے کھڑے ہوکر دو رکعت نماز اطمینان کے ساتھ پڑھی' آپ نے حضرت بلالؓ سے فرمایا کہ نماز کو قائم کرو بعد اسکے آپ نے نماز پڑھائی کسی قسم کی عجلت آپ کو نہ تھی۔ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

حریز: حاء' راء اور زاء کے ساتھ۔

## ۱۵۵۶۔ حضرت ذومرانؓ ہمدانی

حضرت ذومرانؓ ہمدانی۔ان کا نام عمیر ہمدانی ہے۔مجالد نے شعبی سے انہوں نے عامر بن شہر سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے عمیر ذی مران اور قبیلہ ہمدان کے ان لوگوں کو جو مسلمان ہو گئے تھے خط لکھا تھا جس کی ابتداء سلام علیکم سے تھی پھر انہوں نے پورا مضمون خط کا بیان کیا تھا۔ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے مختصر لکھا ہے اور سب لوگوں نے ان کا ذکر عین کی ردیف میں لکھا ہے۔

## ۱۵۵۷۔ حضرت ذومناحبؓ

حضرت ذومناحبؓ۔ابن مندہ نے اپنی سند سے وحشی بن حرب بن وحشی تک روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں ۷۲ آدمی حبشہ کے آئے تھے منجملہ ان کے ذومخبر' ذومہدم' ذومناحب اور ذودجن بھی تھے آنحضرتؐ نے ان سے فرمایا کہ

تم لوگ اپنا نسب بیان کرو اس کے بعد انہوں نے پوری حدیث بیان کی ان سب لوگوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت اٹھائی تھی۔ ان کا شمار اہل حبش میں ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ نے لکھا ہے اور انہوں نے ان کا نام مناحب لکھا ہے اور ابونعیم نے بھی ان کا ذکر لکھا ہے اور انہوں نے منادح لکھا ہے یہ دونوں ایک ہیں۔ واللہ اعلم

## ۱۵۵۸۔ حضرت ذومنادح رضی اللہ عنہ

حضرت ذومنادح رضی اللہ عنہ۔ حبش سے جو ۲۷ آدمی نبیؐ کے حضور میں آئے تھے ان میں ذومہدم اور ذومنادح بھی تھے۔ یہ ابونعیم کا قول ہے اور ابن مندہ نے ان کا نام ذومناحب لکھا ہے یہ دونوں ایک ہیں۔ واللہ اعلم

## ۱۵۵۹۔ حضرت ذومہدم رضی اللہ عنہ

حضرت ذومہدم رضی اللہ عنہ۔ اوپر بیان ہو چکا ہے کہ حبش سے جو لوگ آئے تھے ان میں ذومہدم ذومخبر اور ذوجدن وغیرہم بھی تھے نبیؐ نے ان سے فرمایا کہ تم لوگ اپنا نسب بیان کرو تو ذومہدم نے کہا

علی عھدذی القرنین کانت سیوفنا صوارم یفلقن الحدید المذکرا
وھود ابو ناسید الناس کلھم وفی زمن الاحقاف عزا و مفخرا
فمن کان یعمی عن ابیہ فاننا وجدنا ابانا العد ملی المذکرا

''ذوالقرنین کے زمانے میں ہماری تلواریں بہت تیز تھیں کہ سخت لوہے کو کاٹ ڈالتی تھیں۔ اور (حضرت) ہود ہمارے باپ تھے سب لوگوں کے سردار تھے۔ اور زمانہ احقاف میں صاحب عزت وفخر تھے۔ جو شخص اپنے باپ دادا کو چھپائے (وہ چھپائے) ہم نے تو آپ باپ کو صاحب تدبیر اور بہادر پایا۔''

یہ سب لوگ صحابی تھے سرزمین حبش میں رہتے تھے۔ واللہ اعلم۔ میں کہتا ہوں کہ ان کے اس قول ''اور ہود ہمارے باپ تھے'' میں اعتراض ہے کیونکہ ہود حبشہ والوں کے باپ نہیں تھے اور شاید وہ عرب سے تھے اور حبشہ کی زمین میں رہتے تھے۔

## ۱۵۶۰۔ حضرت ذوالیدین رضی اللہ عنہ

حضرت ذوالیدین رضی اللہ عنہ۔ ان کا نام خرباق تھا۔ قبیلہ بنی سلیم سے تھے۔ ناحیہ مدینہ میں مقام ذی خشب میں رہتے تھے۔ یہ ذوالشمالین ذوالشمالین خزاعی نہیں تھے جو بنی زہرہ کے حلیف تھے بدر کے دن شہید ہوئے تھے۔ ہم نے ان کا ذکر لکھا ہے اور ذوالیدین زندہ رہے یہاں تک کہ ان سے متاخرین تابعین نے روایت کی ہے۔ حضرت ابوہریرہؓ اس وقت موجود تھے جب رسول اللہ ﷺ کو نماز میں سہو ہو گیا تھا اور ذوالیدین نے عرض کیا تھا کہ نماز میں قصر ہو گیا یا آپ بھول گئے۔؟ حضرت ابوہریرہؓ سے بسند صحیح مروی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ نے ہمیں نماز پڑھائی اور ہم اس حالت میں کہ رسول اللہؐ کے ہمراہ نماز پڑھ رہے تھے۔ اور ہمیں رسول اللہؐ نے کوئی نماز ظہر یا عصر کی پڑھائی تو ذوالیدین نے آپ سے عرض کیا الی آخر الحدیث۔ اور حضرت ابوہریرہؓ خیبر کے سال بدر کے بہت دنوں بعد اسلام لائے۔ اس سے آپ کو معلوم ہوا ہوگا کہ جنہوں نے رسول اللہؐ سے نماز کے بارے میں مراجعت کی تھی وہ ذوالشمالین نہ تھے۔ زہری باوجود عالم مغازی ہونے کے یہ کہتے ہیں کہ یہ وہی ذوالشمالین ہیں جو

بدر میں شہید ہو گئے تھے اور یہ کہ ذوالشمالین کا قصہ بدر سے پہلے کا ہے بدر کے بعد تو تمام امور مضبوط ہو گئے تھے۔ ہمیں ابویاسر عبدالوہاب بن ہبۃ اللہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد بن حنبل سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے محمد بن مثنیٰ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں معدی بن سلیمان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے شعیب بن مطیر نے اپنے والد مطیر سے روایت کر کے خبر دی اور مطیر اس وقت موجود تھے ان کی بات کی تصدیق کرتے تھے شعیب نے کہا کہ اے باپ تم نے مجھ سے بیان کیا تھا کہ ذوالیدین نے تم کو ذی خشب کا پتہ دیا تھا اور تم سے بیان کیا تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کو نماز پڑھائی اور دو رکعت کے بعد آپ نے نماز کو ختم کر دیا پھر جلد باز لوگ چلے گئے اور یہ کہنے لگے کہ نماز میں قصر ہو گیا مگر حضرت ابوبکر و حضرت عمر آپ کے ہمراہ رہے اور ذوالیدین آپ کے پاس پہنچے اور انہوں نے کہا کہ یارسول اللہ ﷺ! کیا نماز میں قصر ہو گیا یا آپ بھول گئے ہیں؟ آنحضرتؐ نے فرمایا نہ نماز میں قصر ہوا ہے اور نہ میں بھولا ہوں بعد اسکے آپ حضرت ابوبکر و حضرت عمر کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کہ ذوالیدین کیا کہتے ہیں؟ ان دونوں نے کہا کہ یارسول اللہؐ! سچ کہتے ہیں۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لوٹ آئے اور سب لوگ جمع ہوئے پھر آپ نے دو رکعت نماز اور پڑھی بعد اس کے سجدہ[1] سہو کیا۔ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ ذوالیدین وہ ذوالشمالین نہیں ہیں جو بدر میں مقتول ہو گئے تھے کیونکہ مطیر بہت بعد میں اسلام لائے۔ انہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ نہیں پایا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۵۶۱۔ حضرت ذویزنؓ رہاوی

حضرت ذویزنؓ رہاوی۔ نام ان کا مالک بن مرارہ رہاوی۔ ان کو زرعہ نے نبیؐ کے پاس بھیجا تھا بادشاہان حمیر کا خط لے کے نبیؐ کے حضور میں آئے تھے جب آپ تبوک سے لوٹے اور حارث بن عبد کلال نعیم بن عبد کلال، نعمان اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ ذی رعیس، ہمدان اور معافر کے اسلام کی خبر بھی لائے تھے اور یہ کہ ان لوگوں نے شرک اور اہل شرک کو چھوڑ دیا ہے پس نبیؐ نے ذی یزن کے ہمراہ یہ تحریر لکھ کے بھیجی تھی:

**اما بعد! فانی احمد الیکم اللہ الذی لا الہ الا ھو امابعد فقد وقع بنارسولکم مقفلنا من ارض الروم فلقینا بالمدینۃ فبلغ ما ارسلتم و خبر ما قبلکم و انبأنا باسلامکم و قتلکم المشرکین و ان اللہ عزوجل قد ھداکم بھدایۃ ان صلحتم واطعتم اللہ و رسولہ و اقمتم الصلوۃ و آتیتم الزکوۃ و اعطیتم من المغانم خمس اللہ تعالی و سھم نبیہ و صفیہ و ذکر القصۃ بطولھا فی الزکوۃ وغیرھا۔**

"امابعد! میں اس اللہ کی تعریف کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں بعد اس کے واضح ہو کہ تمہارا قاصد ہمارے پاس پہنچا جب ہم سرزمین روم سے (غزوۂ تبوک) سے لوٹے وہ ہمیں مدینہ میں ملا جو پیغام تم نے بھیجا تھا وہ اور تمہارے یہاں کی خبریں اس نے ہمیں پہنچائیں اور تمہارے اسلام کی اور مشرکوں کو قتل کرنے کی خبر ہمیں دی اور اللہ عزوجل نے اپنی ہدایت

---

[1] حنفیہ کے نزدیک ایسی حالت میں جبکہ بعد سلام کے باتیں کر چکا ہو سجدۂ سہو کافی نہیں نماز کا اعادہ کرنا چاہیے یہ حدیث شروع اسلام کی ہے آخر میں منسوخ ہو گئی تھی۔

سے تمہیں راہ دکھائی بشرطیکہ تم نیکوکاری کرو اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو اور نماز پڑھتے رہو اور زکوۃ دیتے رہو اور غنیمت میں سے پانچواں حصہ اللہ کا اور اس کے برگزیدہ نبی کا دیتے رہو پھر آپ نے مفصل حال زکوٰۃ کا تحریر فرمایا۔''
ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور اس کو عبدان سے نقل کیا ہے۔

## ۱۵۶۲۔ حضرت ذوابؓ

ان کا تذکرہ ابوالفتح محمد بن حسین ازدی موصلی نے لکھا ہے اور کہا ہے کہ یہ صحابی ہیں حسن بصری نے انس بن مالک سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے رسول اللہؐ کی طرف سے ایک شخص ذواب نامی کا گزر ہوا اور اس نے کہا السلام علیک یارسول اللہ ورحمۃ اللہ و برکاتہ! رسول اللہؐ نے فرمایا وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ومغفرتہ ورضوانہ۔ حضرت انس فرماتے تھے کہ ذواب نے عرض کیا یارسول اللہ! آپ نے جس طریقہ سے مجھے سلام کیا اس طرح آپ اپنے کسی صحابی پر نہیں کرتے۔ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ یہ بات مانع نہیں ہے سلام تو بیس سے بھی اوپر درجہ کا ثواب لے کر لوٹتا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۶۳۔ حضرت ذوالہؓ بن عوقلہ

حضرت ذوالہؓ بن عوقلہ یمانی۔ حافظ ابوزکریا بن مندہ نے ان کا تذکرہ ان کے دادا ابوعبداللہ پر استدراک کرنے کے لیے کیا ہے اور انہوں نے اپنی سند سے ہدبہ بن خالد سے انہوں نے حماد بن سلمہ سے انہوں نے ثابت سے انہوں نے حضرت انس سے روایت کی ہے کہ وہ کہتے تھے یمن سے کچھ لوگ آئے جن میں ایک شخص ذوالہ بن عوقلہ یمانی تھے۔ وہ رسول اللہؐ کے سامنے کھڑے ہو گئے اور انہوں نے پوچھا کہ یارسول اللہؐ! سب لوگوں سے زیادہ خلق اور خلقت میں کون ہے؟ نبیؐ نے فرمایا کہ اے ذوالہ! میں اور مجھے اس پر کچھ فخر نہیں۔ ذوالہ نے عرض کیا کہ آپ کے بعد سب سے افضل کون ہے؟ نبیؐ نے فرمایا کہ اے ذوالہ! آسمان نے سایہ نہیں ڈالا اور زمین نے نہیں گھیرا اور نہ عورتوں نے جنا کسی ایسے شخص کو جو میرے بعد سب سے افضل ہو سوائے ابوبکر صدیق کے' ذوالہ نے عرض کیا کہ پھر کون؟ آپ نے فرمایا عمر بن خطاب' ذوالہ نے کہا پھر کون؟ آپ نے فرمایا عثمان بن عفان' ذوالہ نے کہا پھر کون؟ آپ نے فرمایا پھر علی بن ابی طالب اور انہوں نے ایک حدیث طلحہ' زبیر' عبدالرحمٰن بن عوف اور ابوعبیدہ بن جراح رضوان اللہ علیہم اجمعین کی فضیلت میں بھی ذکر کی اور یہ کہ جنت میں ان کے لیے کیسے مدارج ہیں۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۵۶۴۔ حضرت ذؤیبؓ بن حارثہ

حضرت ذؤیبؓ بن حارثہ اسلمی۔ بھائی ہیں اسماء کے۔ ان کا ذکر خراش کے تذکرہ میں ہو چکا ہے۔ ان کا تذکرہ ابوموسیٰ نے مختصر لکھا ہے۔

## ۱۵۶۵۔ حضرت ذؤیبؓ بن حلحلہ

حضرت ذؤیبؓ بن حلحلہ۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں ذؤیب بن قبیصہ ابوقبیصہ بن ذؤیب خزاعی اور بعض لوگ کہتے ہیں ذؤیب بن حبیب بن حلحلہ بن عمرو بن کلیب بن اصرم بن عبداللہ بن قمیر بن حبشیہ بن سلول بن کعب بن عمرو بن ربیعہ یہ (عمرو بن ربیعہ) لحی بن حارثہ بن عمرو خزاعی کعبی تھے۔ ابوعمر نے ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے اور ابن کلبی نے کہا ہے کہ یہ ذؤیب بن حلحلہ ہیں اور

کہتے تھے ہمیں اسحٰق بن ابراہیم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبدالرزاق نے معمر سے انہوں نے ثابت سے انہوں نے انس سے نیز سلیمان کہتے تھے کہ ہم سے علی بن عبدالعزیز نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہم سے فیاض نے بیان کیا وہ کہتے تھے رافع بن سلمہ نے خبر دی وہ کہتے تھے میں نے اپنے والد سے سنا وہ سالم سے وہ قبیلہ اشجع کے ایک شخص تھے جن کا نام زاہر بن حرام تھا ان سے روایت کرتے تھے (زاہر) صحابی تھے اور بدویوں میں سے تھے جنگل کے تحفے رسول اللہؐ کے پاس لایا کرتے تھے اور جب جانے لگتے تو نبیؐ انہیں شہر کے تحفے دے دیا کرتے تھے اور فرماتے تھے کہ زاہر ہمارے لیے بدوی ہیں اور ہم ان کے لیے شہری ہیں وہ یہ بھی کہتے تھے کہ نبیؐ ان سے محبت رکھتے تھے زاہر ایک بدصورت آدمی تھے ایک دن نبیؐ ان کے پاس تشریف لے گئے اور وہ اپنا کچھ مال بازار میں بیچ رہے تھے آپ نے پیچھے سے آ کر ان کو لپٹا لیا اور انہوں نے آپ کو دیکھا نہ تھا تو وہ کہنے لگے کہ مجھے چھوڑ دے یہ کون ہے؟ پھر جب انہوں نے مڑ کر دیکھا اور نبی ﷺ کو پہچانا تو وہ خود بھی اپنی پیٹھ آپ کے سینۂ اطہر سے ملانے کی کوشش کرنے لگے۔ رسول اللہؐ نے (مزاحاً) فرمایا کہ اس غلام کو مجھ سے کون مول لیتا ہے؟ زاہر نے کہا کہ یا رسول اللہؐ! اگر آپ مجھے بیچیں گے تو واللہ مجھ سے بہت کم قیمت پائیں گے نبیؐ نے فرمایا مگر تم خدا کے نزدیک بہت گراں قیمت ہو۔ یہ عبارت عبدالرزاق کی ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۷۲۵۔ حضرت زائدہؓ بن حوالہ

حضرت زائدہؓ بن حوالہ اور بعض لوگ ان کو مزید (یا برید) بن حوالہ عنزی کہتے ہیں۔ ان سے عبداللہ بن شقیق نے روایت کی ہے۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے۔

# باب الزائے والباء

## ۱۷۲۶۔ حضرت زبانؓ بن قیسور

حضرت زبانؓ بن قیسور بعض لوگ ان کو زبان کہتے ہیں۔ بیٹے ہیں قیسور کے اور بعض لوگ کہتے ہیں قسور کے بیٹے ہیں کلفی ہیں۔ ابراہیم بن سعد نے ابن اسحٰق سے انہوں نے یحییٰ بن عروہ بن زبیر سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے زبان سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا میں نے نبی ﷺ کو اس وقت دیکھا جب آپ وادی شوحط میں فروکش تھے انہوں نے ایک حدیث روایت کی ہے جس کے الفاظ بہت غریب (یعنی اجنبی) ہیں اور سند بھی اس کی ضعیف ہے۔ ابراہیم کے نیچے اور کوئی راوی ایسا نہیں ہے جو قابل حجت ہو۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے اور ابن ماکولا نے کہا ہے کہ عبدالغنی اور یحییٰ بن علی حضرمی نے ان کا تذکرہ زبار کے نام میں کیا ہے اور دارقطنی نے کہا ہے کہ ان کے نام کے آخر میں نون ہے۔

## ۱۷۲۷۔ حضرت زبرقانؓ بن اسلم

حضرت زبرقانؓ بن اسلم۔ خاندان ذی لعوہ سے ہیں۔ ابووائل یعنی شقیق بن سلمہ نے روایت کی ہے کہ جب حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما (میدان کربلا میں) جنگ کے لیے باہر تشریف لائے تو آواز دی کہ ھل من مبارز۔ پس ایک شخص خاندان ذی لعوہ سے مقابلہ میں گیا جن کا نام زبرقان بن اسلم تھا۔ زبرقان بڑے جنگجو تھے انہوں نے پوچھا کہ تو کون ہے؟ مخاطب نے کہا میں حسین

بن علی ہوں زبرقان نے کہا اے میرے بیٹے! تم لوٹ جاؤ اس لیے کہ خدا کی قسم! میں نے ایک مرتبہ رسول اللہ ﷺ کو دیکھا آپ قبا کی طرف سے ایک سرخ اونٹنی پر سوار چلے آ رہے تھے اور تم ان کے آگے بیٹھے ہوئے تھے پس میں نہیں چاہتا کہ رسول اللہؐ سے اس حال میں ملوں کہ تمہارا خون میرے اوپر ہو پس زبرقان لوٹ آئے اور وہ اس وقت اپنے چند اشعار پڑھ رہے تھے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے اور ابو نعیم نے کہا ہے کہ ان کا صحابی ہونا صحیح نہیں۔

## ۱۷۲۸۔ حضرت زبرقانؓ بن بدر

حضرت زبرقانؓ بن بدر بن امرء القیس بن خلف بن بہدلہ بن عوف بن کعب بن سعد بن زید مناہ بن تمیم تمیمی سعدی کنیت ان کی ابو عیاش ہے اور بعض لوگ کہتے ہیں ابو شذرہ اور نام ان کا حصین ہے۔ حصین کے نام میں ان کا ذکر ہو چکا ہے ان کو زبرقان ان کے حسن کی وجہ سے کہتے ہیں زبرقان (اصل میں) چاند کو کہتے ہیں اور بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ زبرقان ان کو اس سبب سے کہا گیا کہ انہوں نے ایک مرتبہ ایک عمامہ زعفران میں رنگا ہوا باندھا تھا اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ان کا نام قمر تھا۔ واللہ اعلم۔ بصرہ میں رہتے تھے زمانہ جاہلیت میں بھی سردار تھے اور زمانہ اسلام میں بھی باعظمت تھے رسول اللہؐ کے حضور میں بنی تمیم کے وفد کے ہمراہ حاضر ہوئے تھے۔ اس وفد میں قیس بن عاصم منقری عمرو بن اہتم اور عطارد بن حاجب وغیرہم تھے۔ یہ سب لوگ اسلام لائے ان سب لوگوں کو رسول اللہؐ نے جوائز (یعنی انعام) بھی دیئے اور اچھے جوائز دیئے یہ ۹ھ کا واقعہ ہے۔ نبیؐ نے عمرو بن اہتم سے زبرقان بن بدر کا حال پوچھا تو انہوں نے کہا ان کی بات مانی جاتی ہے لڑائی میں یہ بہت سخت ہیں اپنے ماتحتوں کی حفاظت کرتے ہیں۔ زبرقان نے کہا کہ واللہ! جو کچھ انہوں نے کہا وہ کہا اور یہ جانتے ہیں کہ جو کچھ انہوں نے کہا اس سے میں افضل ہوں۔ عمرو نے کہا بے شک تم بیمروت ہو تنگ دل ہو باپ تمہارا احمق تھا ماموں تمہارا بخیل تھا پھر عمرو نے کہا کہ یا رسول اللہ ﷺ! میں نے یہ دونوں باتیں سچ کہیں جب انہوں نے مجھے خوش کیا تو میں نے وہ بات بیان کی جو اچھی سے اچھی ان میں جانتا تھا اور جب انہوں نے مجھے ناخوش کیا تو میں نے وہ بات بیان کی جو بری سے بری ان میں جانتا تھا۔ رسول اللہؐ نے فرمایا کہ بعض بیان سحر ہوتا ہے زبرقان کو لوگ قمر نجد بھی کہتے تھے بوجہ ان کے حسین ہونے کے جب یہ مکہ میں جاتے تھے تو بوجہ اپنے حسن کے (نظر لگ جانے کے اندیشہ سے) نقاب ڈال کر جاتے تھے۔ انہیں رسول اللہؐ نے ان کی قوم بنی عوف کے صدقات کا متولی کیا تھا چنانچہ زمانہ ردّت[1] میں حضرت ابوبکر کو یہ صدقات دیتے رہے لہٰذا حضرت ابوبکر نے بھی ان کو بدستور قائم رکھا کیونکہ ان کو اسلام پر ان کی ثابت قدمی اور ادائے صدقات میں ان کی امانت (زمانہ) ردّت میں معلوم ہو چکی تھی حضرت عمر بن خطاب نے بھی ان کو بدستور قائم رکھا ایک شخص نے قبیلہ نمر بن قاسط سے زبرقان کی مدح میں یہ اشعار کہے تھے اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ اشعار حطیہ کے ہیں:

تقول خليلتي لما التقينا — ستدر كنا بنو القوم الهجان

سيدر كنا بنو القمر بن بدر — سراج الليل للشمس الحصان

فقلت: ادعي و ادعوان اندى — لصوت ان ينادِي داعيان

---

[1] آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد کچھ لوگ مرتد ہو گئے تھے زکوٰۃ کی فرضیت سے انکار کرتے تھے اسی زمانہ کو زمانہ ردّت کہتے ہیں۔

فمن یک سائلا عنی فانی | انا النمری جار الزبرقان

''میری ماں کہتی تھی جب ہم میدان جنگ میں گئے۔ کہ عنقریب نامرد قوم کی اولاد ہم کو پالیں گے۔ قمر بن بدر کی اولاد ہم کو پا جائے گی۔ رات کا چراغ پاکیزہ آفتاب کو لے لے تو میں نے کہا کہ تو بھی دعا کر اور میں بھی دعا کروں۔ بے شک وہ دعا زیادہ سنی جاتی ہے جو دو آدمی کریں۔ پس جو کوئی مجھے پوچھے تو میں بتاتا ہوں کہ میں نمری ہوں زبرقان کا پڑوسی''۔

زبرقان حضرت عمر کے پاس اپنی قوم کے صدقات لئے ہوئے آرہے تھے راستہ میں حطیئہ ان کو ملے اور ان کے ساتھ ان کی بیوی اور ان کی اولاد بھی تھی قحط کی وجہ سے وہ عراق بھاگے جا رہے تھے وہاں قحط نہ تھا پس زبرقان نے ان سے کہا کہ تم اپنے وطن کو نہ چھوڑو اور ایک مکان ان کو دیا کہ اس میں تم میرے مہمان ہو کے ٹھہرو یہاں تک کہ میں لوٹ کے آ جاؤں پھر حطیئہ نے ان کی ہجو میں یہ شعر کہا

دع المکارم لاترحل لبغیتھا | واقعد فانک انت الطاعم الکاسی

''ترجمہ مکارم کو چھوڑ دے ان کی تلاش میں سفر نہ کر۔ اور بیٹھ رہ کیونکہ تو کھانے والا اور پینے والا ہے''۔

زبرقان نے حضرت عمر سے ان کی شکایت کی حضرت عمر نے حسان بن ثابت سے دریافت کیا کہ یہ شعر ہجو ہے یا نہیں حسان بن ثابت نے اس کے ہجو ہونے کا حکم کر دیا پس حضرت عمر نے حطیئہ کو ایک تہہ خانہ میں بند کر دیا یہاں تک کہ عبدالرحمٰن بن عوف اور زبیر نے ان کی سفارش کی لہٰذا حضرت عمر نے ان کو بعد اس عہد لینے کے کہ اب کسی کی ہجو نہ کرنا تہہ خانہ سے باہر نکالا اور ان کی بہت تہدید کی کہ اب ایسا نہ کرنا یہ قصہ بہت طویل ہے۔ زبرقان بھی شعر کہتے تھے ان کے اشعار میں سے چند شعر یہ ہیں

نحن الملوک فلاحی یقا ربنا | فینا العلاء وفینا تنصب البیع

ونحن نطعمھم فی القحط ماکلوا | من العبیط اذا لم یونس القزع

وننحر الکوم عبطافی اورمتنا | للنازلین اذا ماانزلوا شبعوا

تلک المکارم حزناھا مقارعۃ | اذا الکرام علی امثالھا اقترعوا

''ہم لوگ بادشاہ ہیں کوئی قبیلہ ہماری برابری نہیں کر سکتا۔ ہم ہی میں بلندی ہے اور ہم ہی میں عبادت خانہ ہیں۔ ہم زمانہ قحط میں لوگوں کو کھانا کھلاتے ہیں جس قدر وہ کھا سکیں۔ ہم عمدہ گوشت کھلاتے ہیں جبکہ پتلی روٹی بھی نہیں ملتی۔ ہم صحیح وتندرست اونٹوں کو اپنے مطبخ میں ذبح کرتے ہیں۔ مہمانوں کے لیے تاکہ وہ جس وقت آئیں سیر ہو جائیں۔ یہ بزرگیاں ہم نے قرعہ ڈال کر حاصل کی ہیں۔ جب بزرگوں نے اس قسم کی باتوں پر قرعہ ڈالا تھا''۔

ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۷۲۹۔ حضرت زبیبؓ بن ثعلبہ

حضرت زبیبؓ بن ثعلبہ بن عمرو بن سواء بن نابی بن عبدہ بن عدی بن جندب بن عنبر بن عمرو بن تمیم تمیمی عنبری۔ نبیؐ کے حضور میں وفد بن کے گئے تھے آپ نے ان کے سر، منہ اور سینے پر ہاتھ پھیرا تھا۔ بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ یہ بھی ان لڑکوں میں سے

تھے جن کو حضرت عائشہ نے آزاد کیا تھا طائف اور بصرہ کے درمیانی جنگل میں لوگوں کی گزرگاہ پر مقیم تھے۔ ہمیں ابو محمد یعنی عبدالوہاب بن علی بن سکینہ صوفی نے اپنی سند سے سلیمان بن اشعث سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے احمد بن عبدہ نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں عمار بن شعیث بن عبداللہ بن زبیب نے اپنے والد سے انہوں نے ان کے دادا زبیب سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے نبیؐ نے ایک لشکر بنی عنبر کی طرف بھیجا چنانچہ اس لشکر کے لوگوں نے بنی عنبر کو مقام رکبہ میں جو طائف کی طرف ہے گرفتار کیا اور ان کو نبیؐ کے حضور میں لے آئے زبیب کہتے تھے کہ میں اپنے ایک اونٹ پر سوار ہو کر رسول اللہؐ کے حضور میں گیا اور ان قیدیوں سے پہلے پہنچ گیا اور میں نے جا کر عرض کیا کہ السلام علیک یا نبی اللہ ورحمۃ اللہ وبرکاتہ آپ کا لشکر ہمارے پاس گیا اور اس نے ہمارے لوگوں کو گرفتار کر لیا حالانکہ ہم اسلام لا چکے تھے اور ہم نے اپنے جانوروں کے کان بھی کاٹ [1] دیئے تھے پھر جب بنی عنبر کے لوگ آئے تو مجھ سے نبیؐ نے فرمایا کہ کیا تمہارے پاس کوئی گواہی ہے کہ تم قبل گرفتار کئے جانے کے اسلام لا چکے تھے میں نے عرض کیا ہاں ہے آپ نے پوچھا کون گواہ ہے؟ میں نے کہا سمرہ جو قبیلہ بلعنبر کا ایک شخص ہے اور ایک دوسرا شخص جس کا نام زبیب نے بتایا ہے اس شخص نے تو گواہی دے دی مگر سمرہ نے گواہی دینے سے انکار کر دیا تو آنحضرتؐ نے فرمایا کہ ایک شخص نے تمہاری طرف سے گواہی دی لہٰذا گواہی کے ساتھ تم سے حلف بھی لیا جائے گا پس میں نے اللہ کی قسم کھائی کہ ہم لوگ فلاں فلاں دن اسلام لا چکے تھے اور ہم نے جانوروں کے کان بھی کاٹ دیئے تھے پس نبیؐ نے (اپنے اصحاب سے) فرمایا کہ جاؤ اور ان کے آدھے مال لے لو اور ان کی اولاد کو غلام نہ بنانا اور (ہم سے) فرمایا کہ اگر اللہ تعالیٰ بُرے کام کو ناپسند نہ رکھتا تو ہم تمہارے مال میں سے ایک بندھن کم نہ کرتے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۷۳۰۔ حضرت زبیرؓ بن عبداللہ

حضرت زبیرؓ بن عبداللہ کلابی۔ بنی کلاب بن ربیعہ بن عامر بن صعصعہ سے ہیں۔ ابو عمر نے کہا ہے کہ میں نہیں جانتا کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہو مگر انہوں نے جاہلیت کا زمانہ پایا تھا اور حضرت عثمان کی خلافت تک زندہ رہے۔ ہمیں ابو موسیٰ نے کتابۃً خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حافظ ابو نصر احمد بن عمر معروف بہ غازی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں اسماعیل بن زاہر قاضی نیشاپور نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالحسین قطان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عبداللہ بن جعفر بن درستویہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں یعقوب بن سفیان نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں صفوان بن صالح نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ولید بن مسلم نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں اسید کلابی نے خبر دی کہ انہوں نے علاء بن زبیر کو اپنے والد سے نقل کرتے ہوئے سنا وہ کہتے تھے میں نے وہ زمانہ بھی دیکھا کہ اہل فارس روم پر غالب آئے پھر وہ زمانہ بھی دیکھا کہ اہل روم فارس پر غالب آئے پھر وہ زمانہ بھی دیکھا کہ فارس پر اہل اسلام کو فتح ہوئی یہ سب واقعات پندرہ برس کے درمیان ہو گئے۔ ان کا تذکرہ ابو عمر اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے اور ابو موسیٰ نے کہا ہے کہ یعقوب بن سفیان نے ان کا ذکر ان لوگوں میں کیا ہے جنہوں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہے اور نام ان کا زبیر کلابی لکھا ہے اور نسب ان کا نہیں بیان کیا۔

---

[1] شروع زمانے میں امتیاز کے لیے یہ علامت مقرر کی گئی تھی کہ جو لوگ مسلمان ہو جائیں وہ اپنے جانوروں کے کان کاٹ دیں۔

## ۱۷۳۱۔ حضرت زبیرؓ بن عبیدہ

حضرت زبیرؓ بن عبیدہ اسدی۔ اسد بن خزیمہ کے خاندان سے ہیں مہاجرین اولین میں سے ہیں۔ ہمیں ابوجعفر یعنی عبید اللہ بن احمد نے اپنی سند سے یونس بن بکیر تک خبر دی وہ ابن اسحٰق سے روایت کرتے تھے کہ انہوں نے کہا پھر مہاجرین مدینہ میں یکے بعد دیگرے آئے بنی غنم بن دودان بن اسد بھی اہل اسلام تھے یہ لوگ بھی مدینہ ٹولیوں کی شکل میں مرد وعورت ہجرت کر کے آئے تھے۔ ابن اسحٰق نے ان لوگوں میں سے چند آدمیوں کا ذکر کیا ہے اور کہا ہے کہ (انہیں میں سے ہیں) زبیر بن عبیدہ اور تمام بن عبیدہ ابوعمر نے کہا ہے کہ جو لوگ مدینہ میں رسول اللہؐ کے ساتھ (یعنی آپ کے بعد معاً) ہجرت کر کے آئے تھے وہ زبیر بن عبیدہ اور ان کے دونوں بھائی تمام اور سنجرہ تھے مگر ''ت'' کی ردیف میں انہوں نے ان تمام کا نام نہیں لکھا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۷۳۲۔ حضرت زبیرؓ بن عوام (حواری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم)

حضرت زبیرؓ بن عوام بن خویلد بن اسد بن عبدالعزیٰ بن قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب بن لوی قرشی اسدی۔ کنیت ابوعبد اللہ۔ ان کی والدہ صفیہ بنت عبدالمطلب ہیں جو رسول اللہ ﷺ کی پھوپھی تھیں۔ پس یہ رسول اللہؐ کے پھوپھی زاد بھائی ہوئے۔ اور ام المومنین خدیجہ بنت خویلد کے بھتیجے ہوئے ان کی والدہ ان کو ابوالطاہر کہا کرتی تھیں یہ کنیت زبیر بن عبدالمطلب کی تھی مگر انہوں نے خود اپنی کنیت ابوعبداللہ رکھی تھی کیونکہ ان کے بیٹے کا نام عبداللہ تھا یہی کنیت ان کی مشہور ہوئی۔ پندرہ برس کی عمر میں اسلام لائے یہ ہشام بن عروہ کا قول ہے اور عروہ نے بیان کیا ہے کہ زبیر بارہ برس کی عمر میں اسلام لائے اس کو اسود نے عروہ سے روایت کیا ہے اور ہشام بن عروہ نے اپنے والد سے روایت کیا ہے کہ زبیر سولہ برس کی عمر میں اسلام لائے اور بعض لوگوں کا قول ہے کہ آٹھ برس کی عمر میں اسلام لائے۔ ان کا اسلام حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے تھوڑی ہی دنوں بعد ہوا ہے یہ اسلام میں چوتھے یا پانچویں شخص تھے انہوں نے حبش کی طرف بھی ہجرت کی اور مدینہ کی طرف بھی ہجرت کی اور رسول اللہؐ نے ان کے اور عبداللہ بن مسعود کے درمیان مواخات کرائی تھی جبکہ آپ نے مکہ میں باہم مہاجرین میں مواخات کرائی تھی پھر جب یہ مدینہ میں آئے اور رسول اللہ ﷺ نے مہاجرین وانصار کے درمیان مواخات کرائی تو ان کے اور سلمہ بن سلامہ بن وقش کے درمیان مواخات کرادی۔ ہمیں ابویاسر یعنی عبدالوہاب بن ابی حبہ نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد تک خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں زکریا بن عدی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں علی بن مسہر نے ہشام بن عروہ سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے مروان سے نقل کر کے خبر دی میرا خیال ہے کہ مروان ہم لوگوں پر جھوٹ نہ جوڑے گا وہ کہتا تھا کہ نکسیر والے سال میں حضرت عثمان کی بھی نکسیر پھوٹی یہاں تک کہ وہ حج میں شریک نہیں ہو سکے اور انہوں نے (اپنا آخری وقت سمجھ کے) وصیت بھی کر دی اسی حال میں ایک قریشی شخص آیا اور اس نے کہا کہ کسی کو خلیفہ بنا دیجئے۔ حضرت عثمان نے کہا کیا لوگ کہتے ہیں؟ اس نے کہا ہاں۔ حضرت عثمان نے کہا کس کو خلیفہ بناؤں؟ تو وہ شخص چپ ہو گیا پھر ایک دوسرا شخص آیا اور اس نے بھی ایسا ہی کہا حضرت عثمان نے اس کو بھی یہی جواب دیا۔ مروان کہتا تھا پھر حضرت عثمان نے کہا کہ کیا زبیر بن عوام کو خلیفہ بناؤں؟ اس شخص نے کہا ہاں۔ حضرت عثمان نے کہا آگاہ رہو قسم اس کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ زبیر سب سے زیادہ نیک ہیں۔ جہاں تک میں جانتا ہوں اور سب سے زیادہ رسول اللہ ﷺ کو

محبوب تھے۔ ہمیں ابوالفدا ءیعنی اسمٰعیل بن عبیداللہ اور دوسرے کئی لوگوں نے اپنی سند سے ابوعیسیٰ یعنی محمد بن عیسیٰ بن سورہ تک خبر دی وہ کہتے تھے ہم سے ہناد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں عبدہ نے ہشام بن عروہ سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے عبداللہ بن زبیر سے انہوں نے زبیر سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے جنگ قریظہ کے دن رسول اللہؐ اپنے ماں باپ دونوں کو میرے لیے جمع کر دیا تھا یعنی آپ نے فرمایا تھا میرے ماں باپ تم پر فدا ہو جائیں نیز وہ کہتے تھے کہ ہمیں ابوعیسیٰ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں احمد بن منیع نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں معاویہ بن عمر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں زائدہ نے عاصم سے انہوں نے زِرّ سے انہوں نے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے رسول اللہؐ نے فرمایا ہر نبی کے کچھ حواری ہوا کرتے ہیں اور میرے حواری زبیر بن عوام ہیں حضرت جابر سے بھی ایسا ہی مروی ہے ابونعیم نے کہا ہے کہ رسول اللہؐ نے جنگ احزاب کے دن ان کو حواری فرمایا تھا۔ جب آپ نے فرمایا کہ کفار کی خبر میرے پاس کون لائے گا؟ زبیر نے کہا میں۔ آپ نے تین مرتبہ ایسا ہی فرمایا اور تینوں مرتبہ زبیر نے کہا کہ میں۔

نیز وہ کہتے تھے کہ ہمیں ابوعیسیٰ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں قتیبہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں حماد بن زید نے صخر بن جویریہ سے انہوں نے ہشام بن عروہ سے روایت کر کے خبر دی کہ وہ کہتے تھے زبیر نے جنگ جمل کی صبح کو اپنے بیٹے عبداللہ کو وصیت کی اس وقت انہوں نے یہ بھی کہا کہ میرے جسم میں کوئی عضو ایسا نہیں ہے جو رسول اللہؐ کے ہمراہ زخمی نہ ہوا ہو یہاں تک کہ شرمگاہ بھی۔ حضرت زبیر سب سے پہلے شخص ہیں جنہوں نے اللہ عزوجل کی راہ میں تلوار کھینچی اس کا واقعہ یوں ہے کہ مسلمان جس زمانے میں نبیؐ کے ہمراہ مکہ میں رہتے تھے (اس زمانہ میں ایک مرتبہ) یہ خبر اڑی کہ نبی ﷺ کو کفار نے پکڑ لیا بس زبیر اپنی تلوار لے کے لوگوں کے مجمع کو چیرتے ہوئے آئے نبیؐ مکہ کی بلندی پر بیٹھے ہوئے تھے آپ نے پوچھا کہ اے زبیر! یہ تمہارا کیا حال ہے؟ (ننگی تلوار لئے ہوئے کیوں آ رہے ہو؟) انہوں نے عرض کیا کہ مجھے یہ خبر ملی کہ آپ گرفتار کر لئے گئے (لہٰذا زمام صبر میرے ہاتھ سے نکل گئی) پس نبیؐ نے ان پر صلوٰۃ [1] پڑھی اور ان کے لیے اور ان کی تلوار کے لیے دعا کی۔ حضرت ابن عمر نے ایک مرتبہ ایک شخص کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ میں حواری کا بیٹا ہوں تو فرمایا کہ اگر تو زبیر کا بیٹا ہے تو سچا ہے ورنہ نہیں۔ حضرت زبیر بدر میں شریک تھے اسی دن وہ ایک زرد رنگ کا عمامہ باندھے ہوئے تھے اور اسی کو اپنے منہ پر بطور نقاب کے ڈالے ہوئے تھے بیان کیا جاتا ہے کہ فرشتے اس دن زبیر ہی کی ہیئت میں اترے تھے۔ حضرت زبیر تمام مشاہد میں رسول اللہؐ کے ہمراہ رہے احد، خندق، حدیبیہ، خیبر، فتح مکہ، حنین، طائف اور فتح مصر میں بھی شریک تھے۔ حضرت عمر نے ان کو بھی ان چھ اصحاب میں بیان کیا جن کو انہوں نے اپنے بعد خلافت کے لیے منتخب کیا تھا اور کہا تھا کہ یہ وہ لوگ ہیں جن سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خوش خوش گئے۔ حضرت زبیر ان دس آدمیوں میں ہیں جن کے لیے جنت کی بشارت وارد ہوئی ہے ہمیں ابوالبرکات حسن بن محمد بن حسن بن ہبۃ اللہ دمشقی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالعشائر یعنی محمد بن خلیل بن فارس قیسی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوالقاسم علی بن محمد بن علی مصیصی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابومحمد عبدالرحمٰن بن عثمان بن قاسم بن ابی نصر نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوخیثمہ خیثمہ بن سلیمان بن حیدرہ نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابوقلابہ یعنی عبدالملک بن

[1] آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی سے بہت خوش ہوتے تو فرماتے کہ اللھم صل علی فلاں یعنی اے اللہ فلاں شخص پر رحمت نازل فرمایا۔

محمد رقاشی نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں محمد بن صباح نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں اسماعیل بن زکریا نے نضر یعنی ابوعمر خزاز سے انہوں نے عکرمہ سے انہوں نے ابن عباس سے روایت کر کے خبر دی وہ کہتے تھے کہ نبی ﷺ ایک مرتبہ (کوہ) حراء پر چڑھے جب (وہ بہت شوق میں بحالت وجد) ہلنے لگا (تو آپ) فرمانے لگے کہ اے حراء! ٹھہر جا تجھ پر نبی' صدیق اور شہید کھڑے ہیں اور اس وقت اس پر نبیؐ 'ابوبکر' عمر' حضرت عثمان' علی' طلحہ' زبیر' عبدالرحمٰن' سعد اور سعید بن زید رضوان اللہ علیہم اجمعین تھے۔

ہمیں عبدالوہاب بن ہبۃ اللہ بن عبدالوہاب نے اپنی سند سے عبداللہ بن احمد سے نقل کر کے خبر دی وہ کہتے تھے مجھ سے میرے والد نے بیان کیا وہ کہتے تھے ہمیں سفیان نے محمد بن عمرو بن علقمہ سے انہوں نے یحییٰ بن عبدالرحمٰن بن حاطب سے انہوں نے عبداللہ بن زبیر بن عوام سے انہوں نے اپنے والد سے روایت کی کہ وہ کہتے تھے جب یہ آیت نازل ہوئی: ثُمَّ لَتُسْئَلُنَّ يَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِيْمِ۔ تو زبیر نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ! ہم سے کس نعمت کا سوال ہوگا ہم؟ تو کھجوریں اور پانی کے سوا کوئی نعمت جانتے ہی نہیں۔ آپ نے فرمایا عنقریب دنیا تمہیں ملے گی لوگوں نے بیان کیا ہے کہ حضرت زبیر کے ہزار غلام تھے جو مزدوری کر کر کے ان کو روپیہ دیتے تھے مگر وہ ایک درہم بھی اس میں سے اپنے گھر میں نہ لے جاتے تھے سب خیرات کر دیتے تھے حضرت حسان نے ان کی مدح میں ایک قصیدہ کہا ہے اور ان کو تمام لوگوں پر فضیلت دی ہے وہ قصیدہ یہ ہے ع

اقام علی عهد النبی و هدیه — حواریه و القول بالفعل یعدل
اقام علی منهاجه و طریقه — یو الی و لی الحق و الحق اعدل
هو الفارس المشهور و البطل الذی — یصول اذا ماکان یوم محجل
و ان امرء کانت صفیة امه — ومن اسد فی بینة لمرفل
له من رسول الله قربی قریبة — ومن نصرة الاسلام مجد مؤثل
فکم کربة ذب الزبیر بسیفه — عن المصطفی والله یعطی و یجزل
اذا کشفت عن ساقها الحرب حشها — بابیض سباق الی الموت یرفل
فما مثله فیهم ولا کان قبله — ولیس یکون الدهر مادام یذبل

"نبی کے عہد اور ان کی روش پر قائم رہے۔ ان کے حواری (یعنی زبیر) اور قول فعل ہی سے سچا سمجھا جاتا ہے۔ وہ نبی کی راہ اور ان کے طریقے پر قائم رہے۔ اہل حق سے محبت کرتے رہے اور حق بہت عمدہ چیز ہے۔ وہ ایسے مشہور شہسوار اور ایسے بہادر ہیں۔ کہ اس دن وہ حملہ کرتے تھے جب لوگ چھپتے پھرتے تھے۔ اور بے شک وہ وہ تھے کہ ان کی ماں صفیہ تھیں۔ اور وہ شیر تھے جو اپنے گھر میں رہتے تھے۔ رسول اللہ سے ان کو بہت قریب کی رشتہ داری تھی۔ اور اسلام کی مدد کر کے انہوں نے ایک بڑی عزت حاصل کی تھی۔ بہت ایسے مصائب تھے جن کو مصطفیٰ ﷺ سے زبیر نے بذریعہ اپنی تلوار کے دفع کئے اور اللہ بڑا صاحب بخشش ہے۔ جب لڑائی اپنی آگ روشن کرتی تھی۔ تو وہ تلوار لے کے موت کی طرف دوڑتے تھے۔ پس ان کا مثل نہ ان میں اس وقت تھا اور نہ ان سے پہلے ہوا۔ اور نہ اب قیامت تک ہوگا"۔

ہشام بن عروہ نے بیان کیا ہے کہ سات آدمیوں نے اصحاب نبی ﷺ میں سے حضرت زبیر کو وصی بنایا تھا جن میں حضرت عثمان' حضرت عبدالرحمٰن بن عوف' حضرت مقداد اور حضرت ابن مسعود رضوان اللہ علیہم اجمعین وغیرہم تھے حضرت زبیر نے ان صحابہ

کے مال کو ان کی اولاد کے لیے محفوظ رکھا اور اپنے مال سے ان کے مصارف پورے کرتے رہے حضرت زبیر حضرت علی سے لڑنے کے لیے جنگ جمل میں شریک ہوئے تھے پھر حضرت علی نے ان کو آواز دی اور ان کو علیحدہ بلا کر لے گئے اور کہا کہ کیا تم کو یاد ہے کہ ہم اور تم رسول اللہ ؐ کے ہمراہ تھے حضرت میری طرف دیکھ کر مسکرائے اور میں بھی مسکرایا تو تم نے کہا کہ ابن ابی طالب اپنا مذاق نہ چھوڑیں گے حضرت نے فرمایا وہ مذاق نہیں کرتے بلکہ تم ان سے جنگ کرو گے اور تم اس وقت ان پر ظلم کر رہے ہوں گے حضرت زبیر کو یہ حدیث یاد آ گئی اور وہ جنگ [1] سے واپس ہو گئے (اثنائے راہ میں مقام) وادی سباع میں اترے اور نماز پڑھنے لگے پس ابن جرموز آیا اور ان کو قتل کر دیا اور ان کی تلوار حضرت علی کے پاس لے کے آیا حضرت علی نے فرمایا کہ بیشک یہ وہ تلوار ہے جس

---

[1] اصل واقعہ جنگ جمل کا جس کو علمائے اہل سنت نے بتصریح صحت نقل کیا اس طرح ہے کہ حضرت عثمان کی شہادت سے مدینہ منورہ میں ایک سخت فتنہ و فساد برپا ہو گیا تھا بلوائیوں کا زور حد سے گزر چکا تھا حضرت علی مرتضیٰ خلیفہ بنائے گئے تھے لیکن ہنوز ان بلوائیوں پر ان کو پورا تسلط نہ ہونے پایا تھا طلحہ اور زبیر شہادت ذی النورین پر سخت متاسف تھے اکثر کہا کرتے تھے کہ یہ بڑا ظلم ہوا بلوائیوں نے خلیفہ رسول اللہ کو بے گناہ قتل کر دیا یہ امر بلوائیوں کو ناگوار اور سخت ناگوار گزرتا تھا انہوں نے طلحہ اور زبیر کو بھی قتل کی دھمکی دی یہ دونوں وہاں سے اپنی جان بچا کر مکہ مکرمہ چلے تھے اس سال حضرت ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ حج کے لیے تشریف لے گئی تھیں اور ابھی تک مکہ میں مقیم تھیں یہ سب واقعات ان کی غیبت میں ہوئے تھے طلحہ اور زبیر نے یہ سارا قصہ حضرت صدیقہ سے بیان کیا اور مدینہ کی بے امنی اور بلوائیوں کی فتنہ انگیزی من و عن ان کو کہہ سنائی اور ان کو اس بات پر آمادہ کیا کہ امن قائم کرنے اور اس فتنہ کے فرو کرنے کی کوشش کی جائے۔

حضرت عائشہ نے پہلے تو اس جھگڑے سے اپنے آپ کو بچانا چاہا مگر بالآخر وہ بھی راضی ہو گئیں اور اس وقت یہی مصلحت معلوم ہوا کہ عرب سے باہر کسی امن کی جگہ میں قیام کیا جائے اور امیر المومنین علی مرتضیٰ کو کسی طرح وہاں سے علیحدہ کر کے اپنے گروہ میں شامل کر لیا جائے بعد اس کے بلوائیوں کی سرکوبی قرار واقعی کر دی جائے اور اس آگے بڑھنے والے فساد کا بیج مار دیا جائے چنانچہ یہ سب لوگ بصرہ چلے گئے مسلمانوں کی ایک بڑی جماعت ام المومنین کے ساتھ ہو گئی یہ قصہ حضرت علی مرتضیٰ سے بہت کچھ بڑھا کر اور نہایت رنگ آمیزی کے ساتھ بیان کیا گیا مفسدوں نے اپنی شرارت میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا اور افسوس کہ وہ کامیاب بھی ہو گئے حضرت علی مرتضیٰ کو یہ یقین ہو گیا کہ طلحہ اور زبیر نے میرے خلاف سازش کر کے مجھ سے لڑنے کے لیے بصرہ میں لشکر جمع کیا ہے اس خیال پر انہیں بھی ضروری ہوا کہ اپنی حفاظت کریں اور دشمن کی مدافعت میں کوشش کریں چنانچہ انہیں مفسدوں کے بھڑکانے سے حضرت امیر المومنین نے بصرہ کی طرف لشکر کشی کی حسنین، عبداللہ بن جعفر اور ابن عباس اس لشکر کشی سے راضی نہ تھے بصرہ کے قریب پہنچ کر حضرت علی مرتضیٰ نے حضرت قعقاع صحابی کو ام المومنین اور طلحہ و زبیر کے پاس بھیجا کہ آپ لوگ کس ارادہ سے یہاں جمع ہوئے ہیں؟ ان لوگوں نے صاف کہہ دیا کہ ہم کو حضرت علی مرتضیٰ سے کچھ مخالفت نہیں ہے نہ ہم ان کی خلافت میں دست اندازی کرنا چاہتے بلکہ ہمارا مقصود صرف یہ ہے کہ فتنہ رفع ہو جائے اور اس کی صورت ہم نے یہی سوچی ہے کہ قاتلان عثمان سے قصاص لے لیا جائے قعقاع نے کہا کہ جب تک تم علی مرتضیٰ کے ساتھ متفق نہ ہو جاؤ یہ مقصود حاصل نہیں ہو سکتا انہوں نے کہا یہ ہمیں منظور ہے قعقاع صلح کا مژدہ لے کر جناب امیر المومنین کے پاس گئے مفسدوں کی جان نکل گئی کہ یہ کیا غضب ہوتا ہے ہمارا سب کیا دھرا اس وقت برباد ہوا جاتا ہے اور امن قائم ہو جانے پر ہماری جان بچتی نظر نہیں آتی بس انہوں نے یہ تدبیر کی کہ شب کے وقت بے اطلاع امیر المومنین کے لڑائی شروع کر دی جائے اس کا جواب ام المومنین کے لشکر سے بھی دیا جائے گا اس وقت ہم امیر المومنین کو اطلاع کریں گے کہ دیکھئے اس طرف سے جنگ شروع ہو گئی اب ہم بھی لڑتے ہیں ادھر ام المومنین سمجھیں گی کہ علی کی طرف سے بدعہدی ہوئی چنانچہ انہوں نے ایسا ہی کیا اور ان کا کام چند روز کے لیے بن پڑا اسی ہنگامہ کا نام جنگ جمل ہے جنگ جمل کی وجہ تسمیہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ ام المومنین اس جنگ میں جمل یعنی اونٹ پر سوار ہو کر میدان جنگ میں رونق افروز ہوئی تھیں اس جنگ میں طرفین سے تیرہ ہزار مقتول ہوئے۔ جس میں امیر المومنین کی طرف کے صرف ایک ہزار تھے طلحہ اور زبیر بھی شہید ہوئے۔

نے رسول اللہؐ سے بہت مصائب کو دفع کیا ہے پھر فرمایا کہ ابن صفیہ یعنی حضرت زبیر کے قاتل کو دوزخ کی بشارت دو حضرت زبیر کی شہادت بروز پنجشنبہ ۱۰ جمادی الاولی ۳۶ھ میں ہوئی بعض لوگوں کا بیان ہے کہ ابن جرموز نے حضرت علی کے سامنے حاضر ہونے کی اجازت طلب کرائی مگر انہوں نے اس کو اجازت نہیں دی اور اجازت طلب کرنے والے سے فرمایا کہ اسے دوزخ کی بشارت دے دو ابن جرموز نے اس وقت یہ اشعار کہے

اتیت علیا برأس الزبیر ارجو لدیہ بہ الزلفۃ

فبشر بالنار اذجئتہ فبئس البشارۃ والتحفہ

وسیان عندی قتل الزبیر وضرطۃ عنز بذی الحجفۃ

''میں علی کے پاس زبیر کا سر لے گیا۔ مجھے اس کے ذریعہ ان کے یہاں تقرب کی امید تھی۔ مگر جب میں ان کے پاس گیا تو انہوں نے مجھے آگ کی بشارت دی۔ کیسی بُری بشارت ہے! اور کیسا بُرا تحفہ ہے! میرے نزدیک قتل زبیر اور مقام ذوالجحفہ میں گوزشتر دونوں برابر ہیں۔''

بعض لوگوں کا بیان ہے کہ حضرت زبیر جب جنگ سے علیحدہ ہوئے اور مقام سفوان میں پہنچے تو ایک شخص احنف بن قیس کے پاس آیا اور کہا کہ زبیر مقام سفوان میں پہنچ گئے ہیں احنف نے کہا جو کچھ اللہ چاہتا ہے وہ ہوا اگر زبیر نے مسلمانوں کو یکجا کر کے باہم لڑایا اور اب خود اپنے گھر جانا چاہتے ہیں ابن جرموز' فضالہ بن حابس اور نفیع بن غواۃ نے جو خاندان تمیم سے تھا اس گفتگو کو سنا یہ لوگ سوار ہو کے گئے ابن جرموز حضرت زبیر کے پیچھے سے گیا اور ان کو نیزہ مارا وہ نیزہ ہلکا پڑا حضرت زبیر نے اس پر حملہ کیا وہ اپنے ایک گھوڑے پر جس کا نام ذوالخمار تھا سوار تھا جب اس نے دیکھا کہ حضرت زبیر مجھے قتل کیے دیتے ہیں تو اس نے اپنے دونوں ساتھیوں کو بلایا ان سب نے مل کر حضرت زبیر پر حملہ کیا اور ان کو قتل کیا۔ حضرت زبیر کی عمر جب وہ شہید ہوئے ۶۷ برس تھی رنگ گندمی تھا میانہ قد تھے فربہی اور لاغری میں معتدل تھے داڑھی گھنی نہ تھی۔ اور بہت سے لوگوں کا قول ہے کہ ابن جرموز نے خودکشی کر لی تھی جب حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ان سے فرمایا تھا کہ ابن صفیہ یعنی زبیر کے قاتل کو آگ کی خوشخبری دو۔ مگر یہ صحیح نہیں ہے ابن جرموز اس کے بعد زندہ رہا یہاں تک کہ مصعب بن زبیر بصرہ کے حاکم ہوئے پس ابن جرموز چھپ گیا مصعب نے کہا کہ اس کو چاہیے کہ باہر نکل آئے وہ بے خوف رہے کیا وہ یہ سمجھتا ہے کہ میں اس کو ابو عبداللہ یعنی اپنے والد کے عوض میں قتل کروں گا (ایسا نہیں ہوسکتا کیونکہ وہ دونوں برابر نہیں ہیں پس یہ معجزہ ظاہر ہو گیا کہ ابن جرموز اہل دوزخ میں سے ہے کیونکہ اس نے حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کو اس حالت میں قتل کیا کہ وہ میدان جنگ سے علیحدہ ہو چکے تھے یہ معجزہ کھلا ہوا ہے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۷۳۳۔ حضرت زبیرؓ بن ابی ہالہ

حضرت زبیرؓ بن ابی ہالہ۔ عیسیٰ بن یونس نے وائل بن داؤد سے انہوں نے بہی سے انہوں نے زبیر سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا نبی ﷺ نے قریش کے ایک شخص کو بدر کے دن کھڑا کر کے قتل کرایا بعد اس کے فرمایا کہ آج کے بعد قریش کا کوئی آدمی کھڑا کر کے قتل نہ کیا جائے ابو حاتم نے کہا کہ یہ زبیر ابو ہالہ کے بیٹے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابو نعیم نے لکھا ہے۔

# باب الزائے والخاء والراء

## ۱۷۳۴۔ حضرت زخیؓ عنبری

حضرت زخیؓ عنبری۔ قرط بن مناف بن حارث بن جندب بن عنبر تمیمی عنبری کی اولاد سے ہیں۔ نبیؐ نے ان کے لیے برکت کی دعا فرمائی تھی اور ان کے سر پر ہاتھ پھیرا تھا۔ عبداللہ بن ردیح بن ذؤیب بن شعثم بن قرط بن مناف عنبری نے اپنے والد سے انہوں نے ردیح سے انہوں نے اپنے والد ذؤیب سے روایت کی ہے کہ حضرت عائشہ نے کہا یا نبی اللہ! میں اولاد اسمٰعیل سے ایک غلام آزاد کرنے کے لیے چاہتی ہوں نبیؐ نے ان سے فرمایا کہ اچھا منتظر رہو یہاں تک کہ قبیلہ عنبر کا مال غنیمت آئے تو تم اس میں سے ----- لے لینا چنانچہ (جب وہ مال غنیمت آیا تو) حضرت عائشہ نے میرے دادا ردیح' میرے چچا سمرہ' میرے بھتیجے زخی اور میرے ماموں زبیب کو لیا پھر نبیؐ نے اپنا ہاتھ ان کے چہروں پر پھیرا اور ان کے لیے برکت کی دعا مانگی اور فرمایا کہ اے عائشہ! یہ لوگ اولاد اسمٰعیل سے ہیں۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے۔

## ۱۷۳۵۔ حضرت زرؓ بن حبیش

حضرت زرؓ بن حبیش بن حباشہ بن اوس اسدی۔ قبیلہ اسد بن خزیمہ سے ہیں کنیت ان کی ابو مریم اور بعض لوگ کہتے ہیں ابومطرف ہے۔ انہوں نے جاہلیت کا زمانہ پایا ہے نبی ﷺ کو دیکھا نہیں تابعین کے اعلیٰ طبقہ میں ہیں۔ حضرت عمرؓ حضرت علی اور حضرت ابن مسعود سے روایت کی ہے اور ان سے شعبی اور نخعی نے روایت کی ہے بڑے فاضل اور قرآن کے عالم تھے ۸۳ھ میں ان کی وفات ہوئی جب کہ ان کی عمر ایک سو بیس برس کی تھی۔ ان کا تذکرہ ابوعمر اور ابوموسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۷۳۶۔ حضرت زرؓ بن عبداللہ

حضرت زرؓ بن عبداللہ بن کلیب فقیمی۔ طبری نے کہا ہے کہ یہ صحابی ہیں اور مہاجرین میں سے ہیں خوزستان کی فتح میں یہ سرداران لشکر سے اس لشکر کے بھی سردار تھے جس نے قلعہ جندیسا پور کا محاصرہ کیا تھا اور اس کو صلحاً فتح کیا تھا۔

## ۱۷۳۷۔ حضرت زرارہؓ بن اوفی

حضرت زرارہؓ بن اوفی نخعی۔ صحابی ہیں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت میں وفات پائی۔ ان کا تذکرہ ابوعمر نے مختصر لکھا ہے۔

تیسری جلد ختم ہوئی

سلیس، بامحاورہ، جدید ترجمہ اور حواشی کے ساتھ

آٹھ ہزار صحابہ کرامؓ کا بے مثال انسائیکلوپیڈیا

# اُسد الغابۃ

# فی

# معرفۃ الصحابۃ

حصہ چہارم


مصنف

عزالدین ابن الاثیر ابی الحسن علی بن محمد الجزری رحمۃ اللہ علیہ

ترجمہ

مولانا محمد عبدالشکور فاروقی لکھنوی رح

تسہیل، ترتیب و ترجمہ جدید

مولانا مفتی نور الاسلام حقانی
فاضل دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

مولانا محمد احمد
فاضل وفاق المدارس
فاضل جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد

حافظ قاری اعجاز احمد اعجاز
فاضل وفاق المدارس العربیہ پاکستان

مقدمہ

طالب الہاشمی



المیزان ناشران و تاجرانِ کتب

الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور پاکستان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اسد الغابہ جلد چہارم

## ۱۷۳۸-حضرت زرارہؓ بن جزی

حضرت زرارہؓ بن جزی صحابی ہیں۔ بیٹے ہیں عمرو بن عوف بن کعب بن ابی بکر عبید بن کلاب ابن ربیعہ بن عامر بن صعصعہ کے۔ محمد بن عبداللہ شیعثی نے زفر بن وثیمہ سے انہوں نے مغیرہ بن شعبہ سے روایت کی ہے کہ زرارہ بن جزی نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے ضحاک بن سفیان کلابی کو لکھ کے بھیجا تھا کہ اشیم ضبابی کی بیوی کو ان کے شوہر کی دیت سے میراث دلوائیں۔ مکحول نے ان سے روایت کی ہے یہ زرارہ عبدالعزیز ابن زرارہ کے والد ہیں۔ جو حضرت معاویہؓ کے زمانے میں یزید کے ہمراہ جہاد پر گئے تھے اور وہیں شہید ہوئے تو حضرت معاویہؓ نے زرارہ سے کہا کہ جوان عرب شہید ہو گیا زرارہ نے پوچھا کہ اے امیر المومنین! میرا لڑکا شہید ہوا یا آپ کا۔ حضرت معاویہؓ نے جواب دیا کہ تمہارا۔ ہشام کلبی نے روایت کی ہے کہ جب مروان کی بیعت ہو چکی تو ایک دن اس کا گزر زرارہ کی طرف ہوا وہ اس زمانے میں بہت بوڑھے ہو گئے تھے اپنے ایک چشمہ کے کنارے پر بیٹھے ہوئے تھے مروان نے ان سے پوچھا کہ تمہارا کیا حال ہے؟ انہوں نے جواب دیا کہ اچھا حال ہے۔ خدا نے ہم کو خوبی کے ساتھ اگایا اور خوبی کے ساتھ کاٹا یہ لوگ جہاد میں شہید ہوئے تھے۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔ ابن ماکولا نے کہا ہے کہ محدثین جزی کی جیم کو زیر اور (ز) کے سکون سے پڑھتے ہیں۔ اور اہل لغت جزء جیم کے زبر اور ہمزہ کے ساتھ پڑھتے ہیں اور ابو عمر نے کہا ہے جزی کو زیر کے ساتھ اور جزء: کو زبر کے ساتھ پڑھتے ہیں۔ اور عبدالغنی نے جزی کی جیم کو زبر اور (ز) کو زیر پڑھا ہے۔

## ۱۷۳۹-حضرت زرارہؓ بن عمرو نخعی

حضرت زرارہؓ بن عمرو نخعی۔ عمرو بن زرارہ کے والد ہیں۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس نصف رجب ۹ ھ میں قبیلہ نخع کے وفد میں آئے تھے انہوں نے کہا کہ یا رسول اللہ ﷺ! میں نے ایک ایسا خواب دیکھا ہے جس نے مجھے دہشت میں ڈال دیا آپ نے پوچھا وہ کیا ہے؟ انہوں نے کہا میں نے دیکھا کہ ایک گدھی جسے میں اپنے گھر میں چھوڑ آیا ہوں اس نے ایک بچہ سرخ سیاہ رنگ کا جنا ہے اور میں نے ایک آگ دیکھی جو زمین سے نکلی میرے اور میرے لڑکے عمرو کے درمیان میں حائل ہو گئی اس آگ سے لظی لظی بصیر و اعمی "یہ آگ شعلہ زن ہے آنکھ والے اور بے آنکھ والے سب کو طلب کرتی ہے" کی آواز آ رہی تھی نبی ﷺ نے ان سے فرمایا کہ تم نے اپنے گھر میں ایک لونڈی چھوڑی ہے جو اپنا حمل چھپاتی ہے انہوں نے کہا ہاں۔ آپ نے فرمایا کہ اس نے ایک لڑکا جنا ہے جو تمہارا بیٹا ہے انہوں نے کہا کہ اس کے سرخ و سیاہ ہونے کا کیا مطلب ہے؟ آپ نے فرمایا میرے قریب) آؤ (جب یہ آپ کے پاس گئے) تو آپ نے (آہستہ سے ان کے کان میں) کہا تمہارے سفید داغ ہیں جن کو تم چھپاتے

ہو انہوں نے کہا کہ قسم ہے اس کی جس نے آپ کو حق کے ساتھ بھیجا ہے۔ کہ اس کو آپ کے سوا کسی نے نہیں جانا آپ نے کہا کہ بس یہ وہی ہے باقی رہی آگ (تو اس سے مراد یہ ہے کہ) ایک فتنہ میرے بعد پیدا ہوگا انہوں نے پوچھا اے اللہ کے رسول! فتنہ کیا ہے؟ آپ نے فرمایا لوگ اپنے امام کو مار دیں گے اور آپس میں خوب سر پھٹول کریں گے مسلمان کا خون مسلمان کے نزدیک پانی سے زیادہ شیریں ہوگا' برائی کرنے والا اپنے کو بھلائی بند کرنے والا خیال کرے گا اور تم مر جاؤ گے تو تمہارے بیٹے کو وہ آگ پہنچے گی اور اگر تمہارا بیٹا مر جائے گا تو تم کو پہنچے گی انہوں نے کہا کہ دعا کیجئے کہ مجھ کو وہ آگ نہ پہنچے پس آپ نے دعا کی۔ ابو عمر نے ان کا تذکرہ لکھا ہے۔

## ۱۷۴۰- حضرت زرارہؓ' ابو عمرو

حضرت زرارہؓ' ابو عمرو۔ کنیت ان کی ابو عمرو ہے ایک مجہول شخص ہیں۔ ان کے بیٹے عمرو نے ان سے روایت کی ہے حفص بن سلیمان نے خالد بن سلمہ سے روایت کر کے بیان کیا وہ سعید بن عمرو سے وہ عمرو بن زرارہ سے وہ اپنے والد سے روایت کرتے تھے کہ انہوں نے کہا میں نبی ﷺ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ آپ نے آیت **ان المجرمین فی ضلال و سعر** کو **انا کل شئی خلقناہ بقدر** (القمر ۴۷ تا ۴۹) تک پڑھا اور فرمایا کہ یہ آیت' تقدیر الٰہی کے جھٹلانے والوں کے حق میں نازل ہوئی ہے۔ ابن مندہ اور ابو نعیم نے ان کا تذکرہ لکھا ہے میں نہیں جانتا کہ یہ وہی ہیں جن کا ذکر اوپر ہو چکا یا اور ہیں۔

## ۱۷۴۱- حضرت زرارہؓ بن قیس نخعی

حضرت زرارہؓ بن قیس بن حارث بن عدا ابن حارث بن عوف بن جشم ابن کعب بن قیس بن سعد بن مالک بن نخع نخعی۔ طبری اور کلبی اور ابن حبیب نے کہا ہے کہ یہ قبیلہ نخع کے وفد میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے تھے یہ لوگ دو سو تھے سب مسلمان ہو گئے ابو عمر نے ان کا حال مختصر ذکر کیا ہے' اور ابو موسیٰ نے طول دے کر بیان کیا ہے' ہمیں ابو موسیٰ نے اجازۃً خبر دی کہ ہمیں ابی بکر بن حارث نے اجازۃً خبر دی' وہ کہتے تھے ہمیں ابو احمد مقری نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ابو حفص ابن شاہین نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں عمر بن حسن نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں منذر ابن محمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ہمارے والد اور حسین بن محمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں ہشام بن محمد نے خبر دی وہ کہتے تھے ہمیں قبیلہ جرم کے ایک شخص ابو جویل نامی نے جو علقمہ کی اولاد سے ہے' خبر دی انہوں نے بنی علقمہ کے ایک مرد سے روایت کی' انہوں نے کہا کہ قبیلہ نخع کے ایک شخص جن کو زرارہ بن قیس بن حارث بن عدی کہتے تھے اپنی قوم کی ایک جماعت کے ساتھ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے یہ نصرانی تھے انہوں نے کہا' میں نے راستہ میں ایک خواب دیکھا' پس میں نبیؐ کے پاس آ کر مسلمان ہوا اور کہا یا رسول اللہ ﷺ! میں نے اپنے سفر میں آپ کی طرف آتے ہوئے ایک خواب دیکھا ہے میں نے یہ دیکھا کہ وہ گدھی جس کو میں قبیلہ میں چھوڑ آیا ہوں اس نے ایک بچہ جنا ہے پھر ابو موسیٰ نے اپنی سند سے مدائنی کی حدیث بیان کی ہے کہ انہوں نے بیان کیا کہ قبیلہ نخع کا وفد' زرارہ بن عمرو کی ماتحتی میں آیا اس میں دو سو آدمی تھے سب مسلمان ہو گئے۔ پھر زرارہ نے کہا کہ یا رسول اللہ ﷺ! میں نے اپنے رستہ میں ایک ہولناک خواب دیکھا ہے میں نے دیکھا ایک گدھی جس کو میں اپنے گھر میں چھوڑ آیا تھا اس نے ایک ابلق بچہ جنا اور جیسا کہ ہم زرارہ بن عمرو کے گزشتہ ذکر میں لکھ چکے ہیں

ویسا ہی بیان کیا اور نبیؐ کے دعا کرنے کے بعد اتنا اور بڑھایا ہے کہ زرارہ وفات پا گئے اور وہ آگ ان کے بیٹے عمرو بن زرارہ کو جا لگی چنانچہ انہوں نے سب سے پہلے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی بیعت' مقام کوفہ میں توڑی' انہوں نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے بیعت کی ہمیں عبدالرحمٰن بن عابس نخعی نے اپنے والد سے انہوں نے زرارہ بن قیس ابن عمرو سے روایت کی ہے کہ وہ رسول اللہ ﷺ کے پاس آئے اور اسلام قبول کیا' آپ نے ان کے لیے تحریر لکھ دی اور ان کے حق میں دعائے خیر کی۔ ابوموسیٰ نے ان کا تذکرہ بہت طول کے ساتھ بیان کیا ہے میں کہتا ہوں کہ یہ وہی زرارہ ہیں جن کا بیان زرارہ ابن عمرو کے بیان میں گزر چکا ہے جن کا ابوعمر نے بیان کیا ہے اور اس میں خواب کا حال ذکر کیا ہے میں نے ان کو الگ الگ دو بیان صرف ابوعمر کی اقتدا سے قرار دیئے تا کہ ایک پہلو' ان لوگوں کا ذکر کیا ہے. مجھ سے نہ رہ جائے اور اس وجہ سے کہ بعض لوگ زرارہ بن قیس دیکھ کر یہ نہ گمان کر لیں کہ ہم نے ان کو ذکر ہی نہیں کیا' اسی لیے ہم نے بیان کر کے کہہ دیا کہ یہ دونوں ایک ہی ہیں۔ اور میرا گمان غالب ہے کہ یہ زرارہ' عمرو کے والد کے غیر ہیں جن کا بیان اس سے پہلے گزر چکا اور جن کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے لکھا ہے کیونکہ وہ مجہول النسب ہیں اور اس وفد کے سردار ایک مشہور شخص' قبیلہ نخع سے ہیں ابوعمر نے اس حدیث کو زرارہ ابن عمرو کے بیان میں اور ابوموسیٰ نے زرارہ بن قیس کے بیان میں ذکر کیا ہے اور کلبی نے عمرو بن زرارہ کا نسب ویسا ہی بیان کیا ہے جیسے ہم پہلے ذکر کر چکے ہیں اور کلبی نے کہا ہے کہ عمرو بن زرارہ' خدا کی مخلوق میں سب سے پہلے شخص ہیں جنہوں نے حضرت عثمانؓ سے خلع کی اور (بعد میں) حضرت علی سے بیعت کی اور ان کے والد' زرارہ' رسول اللہؐ کے پاس وفد میں آئے تھے واللہ اعلم۔ اور ابوموسیٰ نے عبدالرحمٰن بن عابس کی حدیث روایت کی ہے اور زرارہ کا نسب بیان کیا ہے کہ زرارہ بیٹے ہیں قیس بن عمرو کے اور جس نے ان کو زرارہ بن عمرو بیان کیا ہے اس نے انہیں ان کے دادا کی طرف منسوب کر دیا اور ایسا اکثر کر دیا کرتے ہیں یا یہ کہ ان کے نسب میں اختلاف واقع ہوا ہو جیسا کہ دوسروں کے نسب میں واقع ہوا ہے۔

## ۱۷۴۲- حضرت زرارہؓ بن قیس خزرجی

حضرت زرارہؓ بن قیس بن حارث بن فہر بن قیس بن ثعلبہ بن عبید بن ثعلبہ بن غنم بن مالک بن نجار انصاری خزرجی نجاری ہیں۔ یمامہ کی جنگ میں شہید ہوئے۔ ابوعمر نے ان کا تذکرہ مختصر لکھا ہے۔

## ۱۷۴۳- حضرت زرارہؓ بن کریم

حضرت زرارہؓ بن کریم بن حارث بن عمرو سہمی اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ زرارہ بن کرب۔ انہوں نے نبی ﷺ کو حجۃ الوداع میں دیکھا ہے۔ ابونعیم نے اس کو بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ بعض متاخرین نے ان کا ذکر کیا ہے مگر ان کا نسب نہیں بیان کیا۔ ان کا بیان (حارث ابن سہمی کے ذکر میں گزر چکا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ ابن مندہ کی کتاب کے نسخے جہاں تک میری نگاہ سے گزرے ان میں انہوں نے کوئی جداگانہ تذکرہ زرارہ بن کریم کا نہیں لکھا انہوں نے ان کو حارث بن عمرو سہمی کے بیان میں ذکر کیا ہے وہ صرف راوی ہیں کیونکہ وہ اپنے والد سے وہ اپنے دادا یعنی حارث بن عمرو سے روایت کرتے ہیں اور یہ (یعنی زرارہ بن کریم) صحابی نہیں بلکہ ان کے دادا حارث صحابی تھے اور یہ قبیلہ سہم باہلہ سے ہیں اور یہ سہم عمرو بن ثعلبہ ابن غنم بن قتیبہ بن معن کے بیٹے ہیں

اورقتیبہ کی اولاد قبیلہ باہلہ میں شمار ہوتی ہے۔ واللہ اعلم

## ۱۷۴۴- حضرت زرعہؓ بن خلیفہ

حضرت زرعہؓ بن خلیفہ۔ محمد بن زیاد راسی نے ان سے روایت کی ہے کہ یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے آپ نے ان پر اسلام پیش کیا انہوں نے اسلام قبول کرلیا اور انہوں نے نبیؐ کو بحالت سفر مغرب کی نماز میں والتین اور انا انزلنا پڑھتے سنا اور محبوب بن مسعود نے ابومعذل جرجانی سے انہوں نے ابوزرعہ سے روایت کی انہوں نے کہا کہ نبیؐ نے قل ہواللہ احد اور قل یاایھا الکفرون (سورہ اخلاص، سورہ الکفرون) پڑھی تھی۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

## ۱۷۴۵- حضرت زرعہؓ

حضرت زرعہؓ بن سیف بن ذی یزن۔ شاہ یمن تھے۔ نبیؐ نے ان کے پاس خط بھیجا تھا۔ ہمیں ابوجعفر عبیداللہ بن احمد ابن سمین نے اپنی سند سے یونس بن بکیر تک خبر دی انہوں نے ابن اسحٰق سے روایت کی کہ انہوں نے کہا ملوک حمیر کا خط اور قاصد رسول اللہؐ کے پاس آپ کے غزوۂ تبوک سے آنے کے وقت پہنچا۔ ان کے مسلمان ہونے کی خبر لایا تھا ابن اسحٰق نے کہا ہے کہ زرعہ بن ذی یزن نے آپ کو اپنے مسلمان ہونے اور ان لوگوں کے شرک چھوڑنے کی خبر بھیجی تھی اس کے بعد انہیں نبیؐ نے یہ خط لکھ کر بھیجا:

بسم الله الرحمن الرحيم- من محمد رسول الله ﷺ الى الحارث بن عبد كلال و الى نعيم بن عبد كلال والى النعمان قيل ذى رعين و معافر و الى زرعة بن ذى يزن امابعد فانى احمد اليكم الله الذى لا اله الا هو. امابعد فقد وقع بنا رسولكم مقفلنا من ارض الروم فلقينا بالمدينة فبلغ ما ارسلتم به و انبانا باسلامكم و قتلكم المشركين و ان الله قد هداكم بهدايته ان اصلحتم و اطعتم الله و رسوله و اقتم الصلوة و آتيتم الزكوة و اعطيتم من المغانم خمس الله و سهم النبى و صفيه و ذكر الزكوة وهو كتاب طويل' وقال ان رسول الله ارسل الى زرعه بن ذى يزن: اذا اتاكم رسلى فأوصيكم بهم خيرًا: اخرجه الثلاثة

''شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔ محمد رسول اللہ کی طرف سے حارث بن کلال اور نعیم بن عبدکلال اور نعمان شاہ ذی عین اور معافر اور زرعہ بن ذی یزن کی طرف، امابعد میں تم سے اس رب کی تعریف کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں ہے۔ بعد حمد کے معلوم ہو کہ سرزمین روم سے ہماری واپسی کے وقت تمہارا قاصد ہمارے پاس پہنچا اور مدینہ میں ہم سے ملا جو پیغام تم نے بھیجا تھا قاصد نے اس کو پہنچا دیا اور تمہارے اسلام قبول کرنے اور مشرکوں کو قتل کرنے سے ہم کو آگاہ کیا بیشک اللہ نے تم کو ہدایت عنایت کی ہے اگر تم اصلاح کرو اور اللہ و رسول کی فرمانبرداری کرو اور نماز قائم کرو اور زکوٰۃ اور غنیمت سے پانچواں حصہ رسول کے واسطے دو اور زکوٰۃ کو بیان کیا۔ یہ بہت بڑا خط ہے اور ابن اسحاق نے کہا ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے زرعہ بن ذی یزن کی طرف کہلا بھیجا کہ جب تمہارے پاس میرے قاصد آئیں تو تمہیں انکے ساتھ بھلائی کرنے کی وصیت کرتا ہوں، تینوں نے ان کا تذکرہ لکھا ہے۔

## ۱۷۴۶-حضرت زرعہؓ شقری

حضرت زرعہؓ شقری۔ان کا نام اصرم تھا نبیؐ نے زرعہ رکھا۔اسامہ بن اخدری نے ان سے روایت کی ہے انہوں نے کہا کہ قبیلہ شقرہ سے ایک گروہ نبیؐ کے پاس آیا ان میں ایک مرد فربہ احرم نامی تھا اس نے ایک جبشی غلام خریدا اور کہا یا رسول اللہؐ! اس کا نام رکھ دیجئے اور میرے واسطے اس میں برکت کی دعا کیجئے آپ نے پوچھا تمہارا کیا نام ہے اس نے کہا احرم آپ نے فرمایا احرم نہیں بلکہ زرعہ۔تینوں نے ان کا تذکرہ لکھا ہے۔

## ۱۷۴۷-حضرت زرعہؓ بن ضمرہ

حضرت زرعہؓ بن ضمرہ عامری خاندان بنی عامر بن صعصعہ سے تھے ان کا ذکر لوگوں میں ہے مگر نہ ان کا صحابی ہونا ثابت ہے اور نہ ان کی رویت ثابت ہے۔ابوالاسود بن دیلی نے ان سے روایت کی ہے۔ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کا تذکرہ مختصر لکھا ہے۔

## ۱۷۴۸-حضرت زرعہؓ بن عامر

حضرت زرعہؓ بن عامر بن مازن بن ثعلبہ بن ہوازن بن اسلم۔اسلمی یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ شروع زمانے میں رہے ہیں غزوۂ احد میں آپ کے ہمراہ شریک ہوئے اور مسلمانوں میں احد کے دن سب سے پہلے یہی شہید ہوئے یہ ابن کلبی کا کلام ہے۔

## ۱۷۴۹-حضرت زرعہؓ بن عبداللہ بیاضی

حضرت زرعہؓ بن عبداللہ بیاضی۔روح بن عبادہ نے ابن جریج سے انہوں نے ابوالحوشب سے انہوں نے زرعہ بن عبداللہ سے روایت کی کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ انسان زندگی کو دوست رکھتا ہے حالانکہ موت اس کے لیے فتنوں سے بہتر ہے اور مال کی زیادتی کو دوست رکھتا ہے حالانکہ مال کی کمی بروز قیامت حساب کی کمی کا سبب ہے۔ابوموسیٰ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور انہوں نے یعنی ابوموسیٰ نے لکھا ہے کہ انہوں نے اسماء بنت عمیس اور تابعین سے روایت کی ہے۔

## ۱۷۵۰-حضرت زرینؓ بن عبداللہ

حضرت زرینؓ بن عبداللہ فقیمی ابن شاہین نے اسی طرح لکھا ہے یعنی ''زا'' را سے پہلے' میری کتاب میں دو جگہ ہے: ابن شاہین نے سیف بن عمر سے انہوں نے ورقا بن عبدالرحمٰن حنظلی سے' انہوں نے زرین بن عبداللہ فقیمی سے روایت کی کہ وہ بنی تمیم کی ایک جماعت میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں آئے اور مسلمان ہوئے' اور نبیؐ نے ان کے اور ان کی اولاد کے واسطے دعا دی۔ ابومعشر نے یزید بن رومان سے روایت کی اور انہوں نے کہا کہ زرین بن عبداللہ فقیمی خاندان بنی تمیم سے' رسول اللہؐ کے پاس آئے کلثوم بن اوفی ابن زرین بن عبداللہ نے کہا ہے

جدی الذی مسح النبی جبینہ بیمینہ و انا الجواد السابق

''میرا دادا وہ ہے جس کی پیشانی پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا دست مبارک پھیرا تھا اور میں بخشش میں سب سے سابق

القدم ہوں۔''

ابو موسیٰ نے اس کو بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ صحیح رزین ہے۔

# باب الزاء والعین والفاء

## ۱۷۵۱-حضرت زعبلؓ

حضرت زعبل۔ خطیب ابوبکر نے ان کو کتاب مؤتنف میں بیان کیا ہے اور انہوں نے اپنی سند سے مسلم بن ابراہیم سے انہوں نے حارث بن عبید یعنی ابوقدامہ سے انہوں نے زعبل سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ نے فرمایا کہ آپس میں ایک دوسرے کو ہدیہ دیتے رہو اور ایک دوسرے سے ملاقات کرتے رہو کیونکہ ملنے سے دوستی پیدا ہوتی ہے اور ہدیہ کینے کو دور کرتا ہے۔

ابو موسیٰ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے۔

زعبل: زا کی زبر اور عین خالی اور با ایک نقطہ والی کے زبر اور آخری حرف لام کے ساتھ ہے۔

## ۱۷۵۲-حضرت زفرؓ بن اوس

حضرت زفرؓ بن اوس بن حدثان نصری۔ خاندان بنی نصر بن معاویہ سے ہیں۔ ان کا نسب ان کے والد کے بیان میں گزر چکا ہے۔ لوگوں نے کہا ہے کہ انہوں نے نبیؐ کو پایا ہے (مگر) ان کا صحابی ہونا یا آنحضرتؐ کو دیکھنا معلوم نہیں ہوتا' ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کا تذکرہ لکھا ہے۔

## ۱۷۵۳-حضرت زفرؓ بن حرثان

حضرت زفرؓ بن حرثان بن حارث بن ذکوان۔ یہ خاندان بنی کلفہ ابن عوف بن نصر بن معاویہ سے ہیں۔ نبیؐ کے پاس آئے تھے اس کو ہشام بن کلبی نے بیان کیا ہے۔

## ۱۷۵۴-حضرت زفرؓ بن زید بن حذیفہ

حضرت زفرؓ بن زید بن حذیفہ۔ اپنے زمانے میں قبیلہ بنی اسد کے سردار تھے اور طلیحہ اسدی جب ظاہر ہوا اور اس نے نبوت کا دعویٰ کیا تو یہ اسلام میں ثابت قدم رہے۔

## ۱۷۵۵-حضرت زفرؓ بن یزید

حضرت زفرؓ بن یزید بن ہاشم بن حرملہ۔ ان کا ذکر ایک حدیث میں آیا ہے۔ ان کا تذکرہ ابن مندہ اور ابونعیم نے مختصر لکھا ہے۔

## ۱۷۵۶-حضرت زکرہؓ بن عبداللہ

حضرت زکرہؓ بن عبداللہ۔ ابوحاتم رازی اور ابوالحسن عسکری نے ان کا تذکرہ افراد میں لکھا ہے۔ اور ابوالفتح ازدی نے ان کا نسب بیان کیا ہے۔ بقیہ بن ولید نے عمرو بن عتبہ سے انہوں نے اپنے والد سے' انہوں نے زیاد بن سمیہ سے روایت کی ہے کہ

انہوں نے کہا میں نے زکرہ سے سنا' وہ کہتے تھے' میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا' آپ فرماتے تھے' کہ اگر میں یحییٰ بن زکریا کی قبر پہچانتا ہوتا تو میں ان کی زیارت کرتا ان کا تذکرہ ابو عمر اور ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

## ۱۷۵۷۔ حضرت زکریا ؓ بن علقمہ

حضرت زکریا ؓ بن علقمہ خزاعی۔ ابن شاہین نے اس کو اسی طرح بیان کیا ہے اور انہوں نے اپنی سند سے زہری سے انہوں نے عروہ سے روایت کی ہے کہ زکریا بن علقمہ خزاعی نے کہا میں رسول اللہ ؐ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ اعراب نجد کا ایک آدمی آیا اور اس نے پوچھا یا رسول اللہ ؐ! کیا اسلام کا کوئی منتہی ہے؟ آپ نے جواب دیا کہ عرب و عجم کے جن گھر والوں کے ساتھ اللہ بھلائی کرنا چاہے گا ان میں اسلام کو داخل کرے گا۔ اس اعرابی نے پوچھا یا رسول اللہ ﷺ! پھر کیا ہوگا؟ آپ نے جواب دیا پھر تم لوگ ایسے ظالم ہو جاؤ گے جیسے مقام صبا کے سانپ (صبا میں ایک قسم کے سانپ ہوتے ہیں جب کسی کو کاٹنا چاہتے ہیں تو اوپر کو اٹھتے ہیں پھر اس شخص پر گر پڑتے ہیں اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ سانپ منہ سے زہر اگلا کرتے ہیں) کہ ایک دوسرے کی گردن مارنے لگو گے ابن شاہین نے ان کا نام تذکرہ میں اور نیز حدیث میں بہ ذیل ردیف زاء اسی طرح ذکر کیا ہے۔ حالانکہ ان کا نام کرز بن علقمہ ہے۔ اور یہ حدیث زہری کی روایت سے مشہور ہے۔ ان کا تذکرہ ابو موسیٰ نے لکھا ہے۔

# باب الزاء والمیم والنون

## ۱۷۵۸۔ حضرت زمل ؓ بن عمرو

حضرت زمل ؓ بن عمرو۔ اور بعض لوگ ان کو زمل بن ربیعہ کہتے ہیں اور بعض کا بیان ہے کہ زمل بن عمرو بن عنز بن خشاف ابن خدیج بن واثلہ بن حارثہ بن ہند بن حرام بن ضنہ بن عبد بن کبیر بن عذرہ بن سعد ہدیم عذری ہیں۔ نبیؐ کے پاس وفد میں آئے تھے ہشام ابن کلبی نے شرقی بن قطامی سے انہوں نے مدلج بن مقداد عذری سے' انہوں نے اپنے چچا' عمارہ بن جزی سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا' زمل نے بیان کیا کہ میں نے بت سے ایک آواز سنی' اور حدیث کو آخر تک بیان کیا جب یہ نبیؐ کے پاس آئے اور اسلام قبول کیا تو رسول اللہ ﷺ نے ان کو اپنی قوم کا جھنڈا عنایت کیا اور ایک خط دیا' یہ جھنڈا ان کے پاس برابر رہا یہاں تک کہ اسی جھنڈے کو لے کر معرکہ صفین میں حضرت معاویہ کے ساتھ شریک ہوئے اور مرج راہط کی جنگ میں شہید ہوئے۔ کلبی اور طبری نے ان کا نسب اسی طرح بیان کیا ہے جس طرح کہ ہم نے اوپر ذکر کیا۔ ان کا تذکرہ تینوں نے لکھا ہے۔

حرام: ''حا'' اور ''را'' کے ساتھ ہے۔ وضنہ: ''ضاد'' کی زیر اور ''نون'' کے ساتھ ہے۔ خشاف: ''خاء'' اور ''شین'' دونوں کی زبر کے ساتھ ہے۔ کبیر: میں کاف کے بعد ایک نقطہ والی ''با'' ہے۔

## ۱۷۵۹۔ حضرت زنباع ؓ بن سلامہ

حضرت زنباع ؓ بن سلامہ جذامی روح بن زنباع کے والد ہیں۔ یہ کلام ابن مندہ اور ابو نعیم کا ہے۔ ابو عمر نے کہا ہے کہ زنباع بیٹے ہیں روح بن زنباع جذامی کے۔ ان کی کنیت ابو روح ہے' ان کے بیٹے روح تھے' فلسطین میں اکثر مقیم رہتے تھے۔ ابن جریج

نے عمرو بن شعیب سے انہوں نے اپنے والد سے انہوں نے اپنے دادا عبداللہ بن عمرو بن عاصؓ سے روایت کی ہے کہ زنباع نے ایک غلام کو اپنی لونڈی کے ساتھ خلوت کرتے ہوئے پایا تو انہوں نے اس کا عضو تناسل کاٹ ڈالا اور ناک کاٹ لی وہ غلام رسول اللہؐ کے پاس آیا اور اپنا واقعہ عرض کیا۔ نبیؐ نے زنباع سے پوچھا تم نے کیوں ایسا کیا انہوں نے کہا کہ اس نے ایسی ایسی حرکت کی تھی۔ نبیؐ نے غلام سے فرمایا جا تو آزاد ہے۔ تینوں نے ان کا تذکرہ لکھا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ ابن مندہ اور ابونعیم نے ان کا نسب بیان کیا ہے اور دونوں نے ان کے نسب کو بعض نام حذف کر کے بیان کیا ہے کیونکہ زنباع بیٹے ہیں روح بن سلامہ کے اور ان کا نسب روح کے بیان میں گزر چکا ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

# باب الزاء والہاء والواؤ

## ۱۷۶۰۔حضرت زہرہؓ بن حویہ

حضرت زہرہؓ بن حویہ بن عبداللہ بن قتادہ بن مرثد بن معاویہ بن قطن بن مالک بن ازنم بن جشم بن حارث بن کعب بن سعد بن زید مناۃ بن تمیم۔ نبیؐ کے پاس آئے تھے ہجر کے بادشاہ نے ان کو بھیجا تھا انہوں نے اسلام قبول کر لیا۔ اہل فارس کی جنگ میں حضرت سعد کے آگے والے لشکر کے یہ سردار تھے اور انہوں نے جالینوس فارسی کو جنگ قادسیہ میں مار کر اس کا اسباب لے لیا تھا۔ جس کی قیمت دس ہزار درہم تھی اور بعض لوگوں نے کہا ہے کہ کثیر بن شہاب نے اس کو قتل کیا تھا۔ زہرہ جنگ قادسیہ میں شہید ہوئے ابوعمر نے اس کو اسی طرح بیان کیا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ یہ قادسیہ میں نہیں شہید ہوئے بلکہ یہ بہت دنوں زندہ رہے۔ شبیب ابن یزید خارجی نے ان کو بازار حکمہ میں حجاج کے عہد میں شہید کیا یہ سیف اور طبری اور کلبی اور ابن حبیب اور دار قطنی وغیرہم کا قول ہے حویہ: حاء کی زبر اور واؤ کی زیر کے ساتھ ہے۔ ابن اسحٰق نے (ان کے والد کا نام جویہ بضم جیم وفتح واؤ بیان کیا ہے۔ دار قطنی نے کہا ہے سیف کا قول صحیح ہے۔

## ۱۷۶۱۔حضرت زہیرؓ بن اقمر

حضرت زہیرؓ بن اقمر۔ ابن شاہین نے ان کو صحابہ میں بیان کیا ہے عمرو بن مرہ نے عبداللہ بن حارث سے انہوں نے زہیر بن اقمر سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا رسول اللہؐ نے فرمایا تم اپنے کو ظلم سے بچاؤ کیونکہ قیامت کے دن ایک ظلم کے سبب سے بہت سی تاریکیاں ہوں گی ابوموسیٰ نے ان کا تذکرہ لکھا ہے اور کہا ہے کہ زہیر تابعی ہیں۔ اور یہ حدیث عبداللہ بن عمرو بن عاص سے مروی ہے۔

## ۱۷۶۲۔حضرت زہیرؓ بن ابی امیہ

حضرت زہیرؓ بن ابی امیہ۔ مولفۃ القلوب میں ان کا ذکر کیا گیا ہے۔ ابوعمر نے اس کو بیان کیا ہے اور کہا ہے کہ ان کے صحابی ہونے میں کلام ہے اور میں ان کو نہیں پہچانتا۔ ابن مندہ اور ابونعیم نے کہا ہے کہ زہیر بن ابی امیہ اور بعض لوگوں نے ان کا نسب اس طرح بیان کیا ہے: زہیر بن عبداللہ بن ابی امیہ اور ابن مندہ اور ابونعیم نے اسرائیل سے انہوں نے ابراہیم بن مہاجر سے انہوں

نے مجاہد سے انہوں نے سائب سے روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا عثمان اور زہیر بن ابی امیہ مجھے لے گئے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت طلب کی آپ نے مجھے اجازت دی میں آپ کے پاس گیا۔ عثمان اور زہیر میری تعریف کرنے لگے نبیؐ نے فرمایا کہ میں ان کو تم دونوں سے زیادہ جانتا ہوں (سائب سے مخاطب ہو کر) کیا تم جاہلیت میں میرے شریک نہ تھے سائب نے کہا ہاں۔ میرے والدین آپ پر قربان ہوں۔ آپ بہت اچھے شریک تھے نہ کبھی اختلاف کرتے تھے' نہ جھگڑا کرتے تھے' لوگوں نے بیان کیا ہے کہ یہ زہیر بن ابی امیہ بن مغیرہ بن عبداللہ بن عمرو بن مخزوم ام سلمہ کے بھائی اور خالد بن ولید کے چچا کے بیٹے ہیں۔ پس اگر یہ وہی ہیں تو یہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی کے بیٹے ہوئے اور ان کی والدہ عاتکہ بنت عبدالمطلب ہیں اور انہوں نے عہد نامہ کے نقض میں جس کو قریش اور بنی مطلب نے لکھا تھا بہت بڑی کوشش کی تھی جس کو ہم تاریخ کامل میں ذکر کر چکے ہیں۔ تینوں نے ان کا تذکرہ لکھا ہے۔

(قریش نے شروع شروع میں ایک عہد نامہ لکھا تھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے متبعین اور حمایت کرنے والوں کے ہاتھ خرید و فروخت موقوف کر دی جائے اور ان کے پاس بیٹھنا' اٹھنا بالکل ترک کر دیا جائے۔ اس عہد نامہ کی وجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکہ سے باہر شعب ابی طالب میں چلے گئے تھے پھر جب یہ عہد نامہ ٹوٹا تو آپ مکہ میں واپس تشریف لائے)۔

## ۱۷۶۳۔ حضرت زہیرؓ بن ابی امیہ

حضرت زہیرؓ بن ابی امیہ۔ سائب بن یزید نے' ان سے روایت کی ہے کہ اس کو ابن مندہ نے بیان کیا ہے اور انہوں نے اسرائیل سے' انہوں نے ابراہیم بن مہاجر سے' انہوں نے مجاہد سے' روایت کی ہے کہ انہوں نے کہا عثمان بن عفان اور زہیر بن ابی امیہ آئے۔ رسول اللہؐ سے اجازت طلب کی اور دونوں نے سائب کی تعریف کی' رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میں ان کو تم سے زیادہ جانتا ہوں' پھر آخر حدیث تک بیان کیا۔ صرف ابن مندہ نے اس کو بیان کیا ہے میں کہتا ہوں ابن مندہ نے ان کے دو تذکرے لکھے ہیں حالانکہ یہ دونوں ایک ہیں اس میں کوئی شک وشبہ نہیں انہوں نے دونوں تذکروں میں ایک ہی نسب اور ایک ہی سند اور ایک ہی حدیث بیان کی پس میں نہیں جانتا کہ کس وجہ سے انہوں نے دو تذکرے قائم کیے اگر کسی بات میں کچھ بھی اختلاف ہوتا تو البتہ ابن مندہ کے لیے عذر ہو سکتا تھا۔ واللہ اعلم

## ۱۷۶۴۔ حضرت زہیرؓ انماری

حضرت زہیرؓ انماری۔ اور بعض نے کہا ہے کہ یہ زہیر شامی کے والد ہیں۔ انہوں نے نبی ﷺ سے دعا کے متعلق ایک حدیث روایت کی ہے۔ خالد بن معدان نے ان سے روایت کی ہے' ابو عمر نے اس کو مختصر بیان کیا ہے۔

## ۱۷۶۵۔ حضرت زہیرؓ ثقفی

حضرت زہیرؓ ثقفی۔ عبدالملک بن ابراہیم بن زہیر ثقفی نے اپنے والد سے انہوں نے اپنے دادا سے روایت کی ہے کہ میں نے نبی ﷺ کو کہتے سنا کہ جب تم نام رکھو تو عبد کے ساتھ رکھو' ابن مندہ اور ابو نعیم نے ان کا تذکرہ لکھا ہے۔

